اونہین جاہل سے جاہل آدمی ہو سکتا ہی سبب اسکا یہی اس اطمینان کیوجہ جاہل کو صرف اسیقدر ہے کہ اوسنے پہلے بھی
بارہا حکماء ہیئت کی پیشگوئیون کو راست ہوتے دیکھا مگر عالم ریاضی جو اطمینان تمام کے ساتھ کیفیات آیندہ سے خبر
دیتا اوسکی وجہ یہہ ہے کہ عالم ریاضی کو مسائل علم ہیئت کی صحت پر تمام تر وثوق رہتا
ہے مگر عالم ریاضی کو مسائل علم ہیئت کی صحت پر تمام تر وثوق رہتا ایسا شخص سمجھے
ہوئے ہے کہ جب تک کوئی انقلاب کارخانہ عالم مین پیدا ہوتا ہے تب تک اوسکی
پیشین گوئیون مین خلل بھی واقع نہین ہوسکتا ہے مختصر یہہ کہ بہت سے
علوم اسطرح کے ہین کہ اونکی بنا مستحکم قوانین الہی پر قائم ہوتی گئی ہین
اور اسی سبب سے اونکی صحت مین لاونعم کو دخل بھی نہین ہے اگر ایسے
ایسے علوم کو علوم یقینیہ کہئے تو بجا ہے اور بلاشبہہ یہہ ایسے علوم
ہین کہ اونکی صحت پر ہر ذی فہم شخص کو یقین حاصل رہتا ہے واضح
ترین علم یقینی کی مثال علم حساب ہے اور یہہ وہ علم ہے کہ اوسمین
قوانین عالم کے انقلاب کو بھی دخل نہین ہے مثلاً اگر ۲ - اور ۲ کو جمع
کیجیے تو مجموعہ انکا ضرور ہے کہ ۴ ہو اسیطرح تفریق و ضرب و تقسیم کے
نتائج بھی ہر حالت مین ایک ہے طور پر مستخرج ہونگے یعنے اگر قوانین عالم
بدل بھی جاوین تو جمع تفریق ضرب و تقسیم کے نتائج انقلاب پذیر نہ
ہونگے بالفرض اگر آفتاب و قمر و سیارات و ثوابت قوانین موجودہ کے
پابند نہین رہین مشرق کے عوض مغرب سے آفتاب طلوع ہوتے
نظر آوے تو بھی ۲ - اور ۲ کا مجموعہ ۴ کے سوا نہ ہوگا اسیطرح زمان
اور مکان کو بھی ۲ - اور ۲ کے مجموعہ مین کسیطرح کا دخل نہین ہوسکتا ہے

ادھر ۴ سے تا انیدم ۲ - اور ۲ کا مجموعہ ۴ ہی ہوتا آیا ہے اور ہمیشہ ۴ ہی ہوگا
اور اگر کوئی چاند کے اندر بیٹھکر ۲ - اور ۲ کو جمع کرے تو وہان بھی ۲ - اور
۲ کا مجموعہ ۴ ہی ہوگا پس جاننا چاہئیے کہ اقسام علوم یقینیہ ایسے ہین کہ اونکی
بنا مستحکم مسائل تحقیق شدہ پر قائم ہوئی گئے ہین اور اسیلیے خود محققین مین
مسائل تحقیق شدہ کی نسبت اختلافات بھی نہین پائے جاتے ہین لیکن
وہ علم جس سے مولف کو اس کتاب مین بحث درپیش ہے ایسا کہ اختلاف
آرائے حکما سے مملو ہے اور اختلافات کی وجہ یہی ہے کہ شروع سے
آخر تک کسی مسئلہ خاص کی تحقیق اس وضع پر نہین ہوئی ہے جسپر تنقیح کا اطلاق
ہو سکے چنانچہ ہمارے ایندہ کے تحریرات سے ہویدا ہوگا کہ ہر محقق نے ہر
زمانے مین گویا ایک نیا مذہب ایجاد کیا ہے استاد سے شاگرد کو اختلاف
ہے حکماے معاصرین مین نزاع واقع ہے یہان تک کہ کسی دو حکیم کی
نسبت یہہ نہین کہا جا سکتا ہے کہ یہہ دونو تمامتر موافقت الرائے ہین بیشک
بلا شبہہ اگر مسائل نفس و ذہن و قوائے نفس و ذہن منقح ہو جاتے تو اختلافات
بھی باقی نرہتے اور تب علم ذہنیات علوم ظنیہ سے شمار بھی نہین کیا جاتا
ظاہر ظاہر ہے کہ اختلاف آراے کو تمامتر علوم ظنیہ ہی مین ظہور ہوتا ہے اور
اختلاف کیوجہ یہی ہوتی ہے کہ امور تحقیق طلب کی تنقیح کامل طور سے عمل مین
نہین آسکتی ہے مجبوراً حکما پابند ظنون اور قیاسات ہو جاتے ہین اسی
باعث سے مختلف مذاہب کو رفتہ رفتہ وجود ہوتا گیا ہے اور وجہ مجبوری
حکما کی یہہ ہے کہ علوم ظنیہ مین تفحص اور استقرا کا موقع کم ملتا ہے جیسا کہ

مولف نے بحث موانع تشریح عالم باطن مین عدم وسعت استقرا کی نسبت
ایک مختصر تحریر لکھی ہے -

مثال علم ظنی کی طبابت بہی ہے کوئی طبیب اپنے مریض کے صحت
کی نسبت اسقدر یقین کو دلمین جگہ نہین دے سکتا ہے جسقدر کہ ہر محاسب
کو ۲-اور ۲ کے ۴ ہونے پر تیقن ہے طبیب کو اس عدم تیقن کیوجہ بہی ہے
کہ اوسے قوانین صحت و مرض کے دریافت کا موقع پورے طور پر نہین ملا ہے
اور بقرینہ غالب جب تک حیات کے ساتھہ ممات دست بدست ہے تب
تک قوانین صحت و مرض کی اطلاع بوضع کامل انسان کو حاصل ہی نہین
ہوسکتی ہے بلاشبہ یہہ بہی ایک مصلحت الہی ہے جو طبیب کو وسعت استقرا
اوسقدر جتنا کہ تحقیق و تنقیح مسائل علوم یقینیہ کے لئے درکار ہے حاصل نہین
ہے ہرچند اطبا تحقیقات سے باز نہین آتے ہین تاہم عدم وسعت استقرا کے
باعث ظنی تحقیقات نقصانات سے پاک تصور نہین کئی جاسکتی ہین ظاہر
ظاہر ہے کہ جسقدر مسائل متعلق تشریح ہین اوسکا علم انسان کو بیشتر
مردون کی کاٹ چھانٹ سے حاصل ہوا ہے بلاشبہ اگر زندون کے
اجسام کے ذریعہ سے تحقیق مسائل ہو تو ضرور ہے کہ کچھہ نہ کچھہ تحقیقات تازہ
علمائے علم الابدان کو نصیب ہون مگر زندون کے جسم پر تشریح کی
چھری چلانا صریحا ایک بڑی بیرحمی ہے پس جب علم تشریح اطبا کو مردونکے
ذریعہ سے حاصل ہوا ہے تو بلاشبہ زندونکے بہت سے حالات مردون
کے حالات پر قیاس کرلئے گئے ہین اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ

علم طب مین ظنون وقیاسات کو بلا گفتگو دخل ہے ہرچند علمائے فرانس
نے حال کے زمانے مین چھوٹے چھوٹے زندہ جانورون کو چیر پھاڑ کر علم
تشریح کو رونق بخشی ہے تاہم علاوہ برین کہ یہہ ایک طور اچھا نمونہ بیرحمی
کا ہے خود ظنون وقیاسات سے کسی محقق کو بری نہین رکھ سکتا ہے
بدین وجہ کہ علاوہ اور وجوہ کے سردست وحوش وطیور کے اجسام پر
اجسام انسانی کو تصور کرنا ایک امر قیاسی ہے پس جب علم طب کی یہہ حالت
ہو رہی ہے تو وائے بر علم ذہنیات ۲ کے مسائل مین باعتبار علم طب کے
(۲ کہ جہان استقرا کا میدان اور بھی تنگ ہے ایسی بحث سے علم ذہنیات کے مسائل)
محققین اور بھی مختلف الآرا ہو رہے ہین اگر کاش علم ذہنیات کے
مسائل کی تحقیق مین محققین کو استقرا کا موقع بطور کامل حاصل رہتا تو اسقدر
ایسے قابل اشخاص جیسے ڈی کارٹس ۱ (Des Cartes) جان لاک
(J. Locke) بیشاپ برکلی (B. Burkley) ڈیوڈ ہیوم
(D. Hume) ڈاکٹر ریڈ (Dr. Reid) ڈاکٹر برون
(Dr. Browne) ولیم ہملٹن (W. Hamilton) جان اسٹورٹ مل
(J. S. Mill) اسقدر آپس مین مختلف المذاہب نہوتے باوجود
پیدا ہونے ایسے ایسے نامی محققین کے یہہ علم آج تک علوم ظنیہ سے شمار
کیا جاتا ہے اور بدانست مولف یہہ علم تا قیامت ظنی رہیگا بدین وجہ
کہ اس علم کو یک گونہ انکشاف اسرار الٰہی کیطرف میلان ہے اور ظاہر ہے

---

۱ دیکھو سوانح عمریان ان سب حکما کے

یہہ بہی مصلحت الہی سے خالی نہین ہے کہ اسرار الہی بحالت موجودہ انسان
پر منکشف ہون لیکن ارباب فہم کو اس علم کے ظنی ہونے سے یہہ ہرگز
خیال کرنا چاہیئے کہ یہہ علم لائق توجہ نہین ہے ہمارے بعض احباب ایسے
ہین جو اس علم کو بیکار محض سمجھے ہوئے ہین لیکن مولف کو اونکے خیالات
سے کبہی ساتہہ اسی مادے مین اتفاق نہین ہوا ہے ہماری تقریر ذیل سے اس علم کی
ضرورت اور عظمت ظاہر ہوگی

## بحث عظمت و ضرورت علم ذہنیات

واضح ہو کہ جن ذی فہمون نے اس علم کو بیکار محض سمجہا ہے اونکی
وجہ یہہ ہے کہ یہہ علم اونکی نظر مین ظاہرا دنیوی اغراض کے لئے بکار آمد
نہین ہے افسوس ہے کہ یہہ راے تنگ چشمی سے خبر دیتی ہے البتہ اس
علم کی واقفیت کا اثر قریب یہ نہین ہے کہ کوئی شخص اس علم کو حاصل کرکے
نئے نئے کلین ایجاد کرے مکانات علم عمارت کے اصول پر بناے عمدہ عمدہ
اقسام کے کہانے پکاے گہوڑ دوڑ مین بازیان جیتے تجارت کے کاروبار
خوبصورتی سے چلائے اور اسیطرح جتنے امور کہ اس عالم سے متعلق ہین
اونکے انجام پر قادر ہو جائے مگر یہہ یاد رہے کہ اس علم کو تہذیب نفسی
مین سراسر دخل ہے اگر تہذیب نفسی کوئی شئے ہے تو سر دست علم
ذہنیات کی ضرورت ہے ارباب دانش سے پوشیدہ نہین ہے کہ علم
اخلاق علم ذہنیات کا ایک جزو ہے بغیر علم ذہنیات کے جاننے ہوئے
علم اخلاق پر عبور مشکل ہے چونکہ علم اخلاق نفس ذہن و کوائف نفس

ذہن سے تعلق ہے اور خود نفس ذہن مع کوائف موضوع علم ذہنیات ہے اسلئے علم اخلاق کو علم ذہنیات سے جو تعلق لازم ہے اوسکی تصریح کی حاجت نہین ہے عیان راچہ بیان یہی وجہ ہے کہ حال زمانیکے اہل یورپ ان دونون علمون کو پے در پے یکے بعد دیگرے پڑہاتے ہین اور اونکی کتابون مین ان دونون علمونکی بحثین ایک ہی کتاب مین بجلد واحد یا بجلد مختلف دیکھی جاتی ہین لیکن ہر کتاب مین علم ذہنیات کی بحثین علم اخلاق کی بحثون پر مقدم پائی جاتی ہین اس تقدم کیوجہ یہی ہے کہ بغیر علم ذہنیات کی دانست کے کوئی شخص علم اخلاق کامل طور سے حاصل نہین کرسکتا ہے پس جب علم ذہنیات کے بغیر علم اخلاق کی تعلیم عمل مین نہین اسکتی ہے تو اوس صورت مین کہ علم اخلاق کی ضرورت انسان کو ہے خود علم ذہنیات کی دانست ناچار ضروریات سے ہے لیکن اگر کوئی شخص یہہ بحث کرے کہ خود علم اخلاق کی تحصیل کی کیا حاجت ہے اس علم کی دانست سے تو نہ نگین بن سکتی ہین نہ دریا مین کشتی چل سکتی ہے تو ایسے نادان معترض کے واسطے ہمارے پاس بہت سے جواب ہین منجملہ اونکے ایک یہہ ہے کہ کل اور کشتی تو درکنار علم اخلاق کی دانست کے بغیر علی العموم کاروبار دنیا چل ہی نہین سکتا ہے خود علم تدبیر المنزل و علم سیاست المدن کے اصول علم اخلاق ہی کے مسائل سے مستخرج ہوئے ہین اور جب ظاہر ہے کہ جس شخص کو دنیا مین مع زن و

فرزند ویکے از رعایاے حاکم وقت تا خود حاکم وقت ہوکر رہتا ہے اور
اوسکے لئے علم تدبیر المنزل و سیاست المدن سے بے بہرہ رہنا ایک
بڑہی بدنصیبی ہے تو ایسے شخص کے لئے خود علم اخلاق کی دانست
واجبات سے متصور ہے ـ

دنیا کے کاروبار چلانی مین جسقدر علم اخلاق کی ضرورت ہی
اوسکا بیان صراحت کے ساتھہ اس بحث مین دشوار ہے مگر مثالاً
رو چلے فن تجارت کے متعلق عرض کرتے ہین اونسے معلوم ہوگا کہ علم
خلاق کو تجارت کے کاروبار مین کسقدر دخل ہے اول یہہ کہ ایماندار
تاجر کے لئے ضرور ہے دویم کہ راستبازی پر تجارت کے کارخانہ کا مدار
ہے تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جو تاجران بکار آمد مقولون کا پابند نہین
رہتا ہے بے اعتماد ہوکر عالم مین فروغ نہین پاتا ہے اسیطرح اگر دنیا
کی تمام حالتون کو بغور ملاحظہ کیجئے تو یہہ ثابت ہوگا کہ دنیا وی برتاؤ
مین علم اخلاق اور مباشرت اعمال نیک کو ہزارہا طور سے تمامتر دخل ہے
اگر بے اعتمادی دنیا مین پہیل جاوے تو بلا شبہہ عجب درہمی و برہمی دنیا مین
پیدا ہو حقیقت مین نہ گلتین نہ دریا مین کشتی چلین پس جاننا چاہئے
کہ دنیا کے تمام کارخانے کچہہ نہ کچہہ علم اخلاق کی تعمیل پر چل رہے ہے
مین یہانتک کہ مختصر سے مختصر صحبت کی قیام کے لئے احکام علم اخلاق
کے تعمیل کی سراسر حاجت ہے معاملات زن وشو وجمعیت احباب و
اقسام کمیٹی ہاے معینہ و میٹنگ و سوسائٹی و سبھا و پنچایت و مجلس وعظ و

محفل رقص و مجلس عزا و مجمع ہاے پارلیمنٹ و کانگریس و کونسل و لیوی دوربار عام و دربار خاص ان سب کے سب کا مدار احکام اخلاق ہی کے تعمیل پہ ہے پس علم اخلاق کی حاجت جسقدر اہل دنیا کو ہے ظاہر ظاہر ہے عیان را چہ بیان -

خیر یہہ سب تو دنیاوی منافع ہین اگر آخرت کوئی شئے ہے تو علم اخلاق کی اور بہی حاجت ہے کسواسطے کہ دنیا چند روزہ ہے آخر کار خدا کا سامنا ہے بلا شبہہ بصورت برحق ہونے روز جزا کے راستی دیانت ایمان مروت شجاعت صبر و علم و حیا و وفا و دیگر صفات حمیدہ اور بہی زیادہ لائق توقیر ہین بمقابلہ بسکٹ جائے یا روٹی میز کرسی لمپ ارگن باجا ان سب سے بہی ان صفات کی زیادہ قدر کرنی چاہیئے بدین وجہ کہ یہی صفات توشہ آخرت ہونگے ان صفات کی عظمت خود کہے دیتی ہے کہ ان صفات کو عالم دیگر سے تعلق ہے۔ اور یہہ صفات انسان کے سفر عقبے کے ہم سفر ہین یعنے ان صفات کی عظمت سے یہہ بہی معلوم ہوتا ہے کہ وقت فرقت جسم و روح یہہ صفات روح کا ساتہہ نہین اور دم واپسین مال و متاع دنیاوی کیطرح مفارقت گوارا کرین ہم اس تقریر کو وسعت دینا نہین پسند کرکے اسی پر ختم کرتے ہین کہ ارباب ادیان کو بہی علم اخلاق کی ضرورت ہے اور جو قائلین آخرت ہین اونکو اس علم کا احترام واجبات سے ہے پس لب لباب ہمارے تمام تقریر بالا کا علم اخلاق کے بارے مین یہہ ہے کہ مصالح

دنیا اور دین دونوں کے لئے اس علم کی داشت نفع انگیز ہے
واضح ہو کہ جسطرح علم اخلاق و علم تدبیر المنزل و علم سیاست المدن
کو علم ذہنیات سے تعلق عظیم ہے اوسطرح علم منطق و علم امور عامہ
و علم الٰہیات اور ایک جزو علم طبابت کو بھی علم ذہنیات سے تعلق ہے
پس جس شخص کو ان سب علوم مذکورہ بالا سے تعرف پیدا کرنا منظور
ہو لازم ہے کہ پہلے علم ذہنیات سے اطلاع حاصل کرے مولف کا
دا[illegible] ذہنیات گویا ام العلوم معلوم ہے اور یہہ قول صحت سے
[illegible] نہیں ہے [illegible] یہہ [illegible] مصنف ذہن ہے اسی علم کے بدولت
حکما کو ایک جودت خاص نصیب ہوئی ہے اور اسی جودت کی بدولت
اون علوم کو بھی جنہیں مباشرت عمل سے تعلق ہے فروغ ہوتا گیا ہے
اس زمانے میں زیادہ اونہیں علوم کی قدر ہے جنکو مباشرت
عمل سے تعلق ہے مثلاً کیمسٹری علم مواليد ثلثه علم المرايا والمناظر علم برق
علم جر ثقیل علم ہوا علم آب اور بھی بہت ایسے علوم جنسے انسان کو شب
و روز انواع اقسام کے منافع مترتب ہوتے ہین اور جنسے عیش و آرام
خلائق متصور ہے بلاشبہہ یہہ علوم ایسے ہین کہ انسے اہل دنیا کی حاجت
روائی ہوتی ہے اور چونکہ انسان مدنی الطبع ہوا ہے اسے ایسے ایسے
علوم کی ضرورت ہے مگر ان علوم کے ترقی کا زمانہ یہہ تقاضا نہین
ہے کہ انسان علم ذہنیات کو بنظر حقارت دیکھے یا علم ذہنیات کی
تحصیل کو ایک شغل بے منفعت سمجھے جو لوگ علم ذہنیات کو بیکار محض سمجھے ہوئے ہین

وہ ہماری دانست مین عالم مادی کے سراپا محو ہو رہے ہین اونہین زنہار
عالم روحانی کی دریافت کا کچھہ بہی حوصلہ نہین ہے اگر انسان کو مجرد
عالم مادی سے تعلق ہے تو نوع انسان ہرگز شریف وممتاز مخلوق
الٰہی نہین ہے انسان کو جو شرف حاصل وہ بہ نسبت انواع اسرار روحیہ
کے ہے اگر ایسا نہو تو اورجانورون پر اوسے شرف کی وجہ کیا ہوسکتی
ہے اگر انسان کو بذریعہ افتخار مجرد اس عالم مادی کی ترقیان ہین تو خود
یہہ عالم مادی کوئی کائنات نہین ہے عالم مادی کی ترقیوں کے ساتھہ
جبتک ترقیات روحانیہ نہون تب تک لطف انسانیت نہین بلاشبہہ
جو شخص مجرد ایک عالم مین ترقی کیا چاہتا ہے وہ طالب کمال نہین
ہے کمال انسانی یہی ہے کہ انسان عالم مادی اور عالم روحانی دونون
کیطرف توجہ کرے فرض کرو کہ ایک شخص علوم ریاضی سیکھکر نہایت عمدہ
عمدہ کلین ایجاد کرتا ہے بلاشبہہ ایسا عالم بہت کچھہ لائق تعریف ہے لیکن
اوسمین اگر پاس دیانت مروت صبر وحلم وحیا قناعت نہو اور نہ ایسے
ایسے صفات حمیدہ کی اوسکے دل مین قدر ہو تو ایسے شخص کو کامل
نہ کہینگے بدین وجہ کہ ایسا شخص مجرد ایک ہی عالم مین ترقی کا خواہان ہے
واضح ہو کہ جسطرح مولف طالب کمالات عالم مادی کو ناقص
جانتا ہے وہ اشخاص جو مجرد عالم درونی کے محو ہین اونہین بہی
کامل نہین سمجھتا ہے ظاہر ظاہر ہے کہ انسان جب حسب خواہش الٰہی
اس عالم مادی مین مقیدات وگل کردیا ہے تو یہہ کبھی تقاضا نے

حکمت الٰہی نہین ہے کہ انسان باوجود مدنی الطبع ہونیکے کمالات عالم مادی سے غفلت کرے اگر مجرد کمالات روحانیہ کی حکمت الٰہی متقاضی ہوتی تو خلقت انسان کو عالم روحانی مین ظہور ہوتا روح کا مقید آب و گل ہونا اس دعوے پر کہ انسان کو عالمین سے خبردار رہنا چاہیئے بہترین دلیل ہے مولف اس مادے مین زنہار رائے افلاطون کا پابند نہین ہے یہہ حکیم اون علوم کو جنہین کمالات عالم مادی سے تعلق ہے علوم مین شمار نہین کرتا تھا مثلاً اگر کوئی شخص تار برقی یا ریل گاڑی کا زمانہ فلاطون مین موجد ہوتا تو ایسے خدمت گزار عالم کی قدر فلاطون کے ذہن مین ایک جو برابر نہوتی بدین وجہ کہ ایجاد تار برقی یا ریل گاڑی مین کمالات روحانیہ نہین ہے تحریر ذیل خیالات افلاطون اس مادہ خاص مین بہ وضاحت معلوم ہونگے۔

واضح ہو کہ فلاطون اوہنین علوم کو بکار آمد جانتا ہے جو انسان کو درجہ الوہیت تک پہنچا دینے کی صلاحیت رکہہ سکتے ہین عام اس سے کہ کوئی علم ایسا ہے یا نہین ہے مرکوز فلاطون یہی امر تہا کہ علم وہی ہے جس سے انسان ترقی کرکے عالم بالا مین شامل ہوجاوے تذکیہ روح کیطرف تمامتر تعلیمات فلاطون کو میلان تہا اور غرض دانست علم یہہ تہی کہ انسان کسیطرح پر نفع جسمانی اوٹہائے انہین سب تعلیمات روحانیہ کے باعث حکمائے اہل اسلام اس حکیم زاہد طبع کیطرف اشراقین کی نسبت کرتے ہین بلکہ خود اشراقیت کیا ہے اس سے مولف کو کچہہ

اطلاع نہین ہے مگر کتابون سے معلوم ہوتا ہے کہ حکماے اشراقین
بوجہ کمال تزکیہ روحیہ اس وضع سے درک حالات پر قادر ہو جاتے
تھے کہ عموماً حکماے مشائین یا عوام کو اوس طور پر صلاحیت ادراک
ناممکن تھی اور ہے مثلاً اگر دو شخص حکماے اشراقین سے چاہین تو
سیکڑون کوس سے تصفیہ قلبی کے باعث ہم کلام ہولین انگریزی
کتابون مین فلاطون کے خرق عادات کا کوئی مذکور مولف کی نظر سے نہین
گذرا ہے اشراقیت کا جو کہ یہ شہرہ ہے صرف ایشیائی ملکون مین ہے
یہانتک کہ ہنود بھی اشراقیت کے قائل معلوم ہوتے ہین بہرحال
عام اس سے کہ اشراقیت کوئی شے ہے یا نہین تحقیقات سے معلوم ہوتا
ہے کہ افلاطون ترقی روحانی کا خواہان تھا اور اس حکیم کے نزدیک
علم کو ذریعہ نفس پروری و وسیلہ آرام جسمانی بنانا ایک قبیح فعل متصور تھا
مثلاً طبابت سے غرض فلاطون یہ نہ تھی کہ مجرد جسم کو نفع پہنچے اگر کوئی
شخص اوارہ مزاج بھی مرض جسمانی کی شکایت لیکر اس حکیم کے پاس
جاتا تو وہ کبھی ایسے شخص کا معالج نہ ہوتا بدین دلیل کہ وہ شخص جسکی روح
بیمار ہوا وسکے جسم کے صحت کی فکر ہی عبث شے ہے بخوبی ایسے شخص کو
فلاطون یون کہتا کہ اے شخص تجھے صلاحیت نہین کہ تو فلسفی یا حاکم
شہر یا مرد میدان ہو سکے تیرا جینا ایک ستم ہے اونہین اشخاص کے
صحت جسمانی کی فکر کرنی چاہیئے کہ جنکی روح کو صحت حاصل ہے
اس تقریر سے ظاہر ہے کہ فلاطون علم کو ذریعہ راحت جسمانیہ نہین

نہین جانتا تھا یہی اشراقیت اور یہی اکثر حکمائے یونان مین چرچی ہو گئی تھی چنانچہ ارسمدیس جسنے عجائب وغرائب قوت کے انشتین شیشے ایجاد کئے تھے خود اپنی ایجاد پر بمقابلہ حکمائے اشراقین منفعل ہو کر کہا کرتا تھا کہ غرض علم ہندسہ یہہ نہین ہے کہ مہندس یا عالم ریاضی ایسے ایسے کھیل تماشے کی چیزون کے ایجاد پر ناز کرے ان ایجاد سے تو صرف مطلب یہہ ہے کہ جب فارغ تحصیل علوم سے تھک جایا کرے تو ایسے ایسے لہو لعب سے دل بستگی کیصورت پیدا ہو۔

خیر یہہ سب تو حقانیت کی باتین ہین اس زمانیکا اور یہی تقاضا ہے بہر حال ہماری تمام تقریر بالا کا ماحصل یہہ ہے کہ حکیم کی شان سے کمالات عالم مادی زنہار بعید نہین ہے مگر کمالات عالم روحانی سے غفلت ورزی بھی شایان حکیم نہین ہے۔ اب ہم اس بحث کو بخوف طوالت اختصار پر ختم کرکے خود علم ذہنیات سے خبر دیا چاہتے ہین حکیم مطلق جلشانہ سے تائید غیبی کی التجا ہے اور ارباب تحقیق سے توجہ فرمائی کی رجا۔

## بحث علم فلسفہ مشتمل بر حالات حکمائے متقدمین و متاخرین یورپ ۷

واضح ہو کہ اہل یورپ فلسفہ سے بیشتر علم ذہنیات مراد لیتے ہین پہلا شخص جسنے اپنے کو لفظ فلسفی کے ساتھہ مخاطب کیا تھا حکیم فیثا غورث

تھا مگر علم ذہنیات کے مفہوم سے تھیلس (Thales) نامی حکیم
بھی جو اوستاد فیثاغورث ہے واقف معلوم ہوتا ہے گو علم ذہنیات
کی ترتیب اول حکیم ارسطوطالیس کی بدولت دو سو برس بعد
عمل میں آئی ہے انگریزی میں علم ذہنیات کو میٹافیزکس کہتے ہیں اور
یہہ لفظ انگریزی دو لفظ یونانی سے مشتق ہے لفظ اول میٹا
(Meta) بمعنے بعد ہے اور لفظ ثانی فیزیکا (Physika)
بمعنے طبیعات ہے یعنے علم ذہنیات سے مراد وہ علم ہے جو بعد فراغ
طبیعات کے پڑہایا جاوے چونکہ حکیم ارسطوطالیس علم ذہنیات کو بعد فراغ
علم طبیعات کے پڑہایا کرتا تھا اسی لئے معلم اول کے بعد اس علم کا یہہ نام
رکھا گیا خود معلم اول کو اس علم کے نام سے خبر نہ تھی وجہ تسمیہ مجبر ذی شبہ
ارسطوطالیس ہے خود یہہ نام اس حکیم کا رکھا ہوا نہیں ہے بہرحال نام
کوئی ہو یہا شخص جسنے اس علم کو علم کی صورت بخشی بھی حیرت افزا
عالم تھا قبل اس حکیم کے تصنیفات یا اجتہادات کا کوئی طور مناسب نہ
خود سقراط و افلاطون تصنیفات میں سیاق علمی کے پابند معلوم نہیں ہوتے
ہیں بلاشبہہ علم ذہنیات کے ابتدائے ترقی کا زمانہ عہد ارسطوطالیس ہے
اس حکیم کو باعتبار اجتہادات تجدید علم فلسفہ کے اپنے سابق کے حکما سے
وہی نسبت حاصل ہے جو لارڈ بیکن اور ڈیکارٹس کو خود تابعین ارسطو
یعنے حکمائے مشائین طریقت (Peripatetic) کے مقابلہ میں پیدا
ہے اس تقریر سے یہہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ علم ذہنیات کو باعتبار

ظہور حکما کے تین زمانے سے تعلق ہے پہلا زمانہ وہ ہے جو قبل اجتہاد
ارسطو کے ظہور مین آیا دوسرا وہ ہے جو اجتہاد ارسطو اور اجتہادات لارڈ بیکن
وڈی کارٹس کے درمیان گذرا تیسرا وہ ہے جو ان دونون حکما کے
اجتہاد سے لیکے آج تک گذرا ہے قبل زمانہ ارسطوطالیس کے حکما بیشتر
اشراقین سے تھے لفظ اشراقین سے اسجگہ ہم وہ مفہوم مراد نہین لیتے
مین جو ہم کو زحکماے اہل اسلام ہے اس لفظ سے مراد مولف اسجگہ استقدر
ہے کہ وہ حکما نفس کش زاہد طبع تارک دنیا کہلاتے تھے لیکن جس شخص
نے ترقیات دنیوی کی بنا ڈالی ارسطوطالیس تھا گو ترقیات دنیوی کا
سامان انہدام مذہب مشائین سے بندہا یعنے لارڈ بیکن نے ترقیات
دنیوی کی راہ تبلائی بہرحال اشراقین کے بعد مشائین ہوئے اور مشائین
عبارت ہے اصحاب معلم اول یعنے تابعین ارسطو سے مذہب ارسطو کو یورپ
مین ہزار سال تک فروغ رہا او تا زمانہ بیکن وڈیکارٹس معلم اول کا
نام حکماے یورپ پر ایسا جبروت قائم تہا کہ کسی حکیم کو اجتہادات ارسطو
کی صحت مین لاونعم کو دخل دینے کی مجال نہ تھی اسی ہزار برس کے اندر
اون حکما کو ظہور ہوا جو ملقب بہ اسکولاسٹکس (Scholastics)
ہین اور جنکو تمامتر انطباق ہمارے حکماے اہل اسلام کے متکلمین سے
یہہ امر قابل لحاظ ہے کہ اہل یورپ نے آخرکار تبعیت ارسطو سے انحراف
کرکے اوس حکمت کی بنا ڈالی جس سے اہل یورپ کو اکثر اہل دنیا پر تفوق
حاصل ہے اس ملک ہندوستان کے مالک جو اہل انگلنڈ ہین اونسی

حکمت تازہ کی بدولت ہین اور ہم ہندوستانیون کو جو عجائب و غرائب ایسے ایسے تماشے وکھلاتے ہین جنہین کانون نے نہ سنا ہے نہ انکھون نے دیکھا ہے اوسی اجتہاد بیکن کے نتائج ہین بلکہ اگر حقیقت پوچہو تو ہمارے ہندوستانیون کو اہل انگلنڈ کے تعجب خیز تماشون کے دیکھنے کی صلاحیت بہی نہین ہے سچ تو یہہ ہے کہ انکے علمی عملیات کا اظہار ہم ہندوستانیون کے اگے بہینس کے اگے نغمہ بین ہے یہہ تو کیفیت حال کے اہل یورپ کی ہے مگر ہمارے ملک علما اور بقرینہ غالب تمام ایشیائی ملک کے ملاون نے ارسطو کی یوغ اطاعت سے گردن ہی تک باہر نہین کی ہے اسی لئے نہ علم دنیات نہ علم طبعیات مین کسی وضع کی ترقی حقیقی بعد ابونصر فارابی بوعلی سینا صدرالدین شیرازی کے ظہور مین ائی ہے بلا شبہ اسوقت کے ملاؤنکا مبلغ علمی خود ارسطو یا ابونصر بوعلی صدرالدین نصیرالدین وغیرہ سے زیادہ نہین ہے اسکی وجہ یہی ہے کہ اگر خود علم کو ترقی ہوتی تو اسوقت کے ملاؤنکی دانست علمی بہی علماے گزشتہ کی دانشمندیت علمی کے اعتبار سے زیادہ ہوتی بلکہ ہمین تو یہہ معلوم ہوتا ہے کہ علم نے ترقی کے عوض تنزلی اختیار کی ہے اور بقرینہ غالب جب تک لارڈ بیکن یا ڈی کارٹس کی لیاقت کے مجدد علوم پیدا نہین ہوتے تب تک پیروان معلم اول کو علوم تازہ سے تمتع کی صورت بہی نظر نہین اتی ہے علوم تازہ کیا ہین اور کون کون ہین اونکا شمار اس مقام پر طوالت سے خالی نہین ہے بہرحال اہل یورپ کی برابری اگر

اہل ایشیا کرنا چاہین تو تجدید علوم کی فکر کرین یا خود مجدد علم بنین یا اہل یورپ سے علوم قرض لین ہمارے ہم وطنون سے تجدید کی امید تو ظاہرا نہین ہے اونکو سوا اسکے قرض کے چارہ نہین ہے اور قرض سے مراد مولف یہی ہے کہ انگریزی مین کمال حاصل کرکے اہل یورپ کے علوم و فنون سے ہندوستان کو نمونہ انگلستان بنالین خیر یہہ بھی خواہی کی باتین ہین خدا توفیق نیک عطا فرمائے آمین لیکن جو امور کہ اس فن سے متعلق ہین اب اونکا مذکور بحث ذیل مین آتا ہے -

## بحث طریقہ دلیل و استدلال حکمائے متقدمین و متاخرین

واضح ہو کہ مسائل ذہنیات کی تحقیق کے دو طریقے ہین ایک دشوار ہے اور دوسرا آسان ہے جو دشوار ہے وہ تنگ و ناہموار راستے سے مشابہ ہے کم لوگ اوس راہ سے سفر تحقیق اختیار کرتے ہین تاہم اوسپر اکثر اوسکے چلنے والے کچھہ نہ کچھہ مقامات طے ہی کر جاتے ہین اور گو منزل مقصود تک کسیوجہ سے نہ پہنچ سکین تاہم راہ راست سے ڈگکر مبتلائے مصائب وادی ضلالت نہین ہوتے اس طریقے کو حکماء فن نظریہ (The nongenerc Zection) کہتے ہین اس طریقے کا یہہ اقتضا ہے کہ محقق اپنے نفس ذہن اور قوے نفس ذہن کیطرف لحاظ کرے اور باطینا تمام قاعدہ تصفح (The Inductive Prnle) یعنے استقرا کو اپنی تحقیق مین

دخل ہے لیکن ظاہر ظاہر ہے کہ مسائل علم ذہنیات کی تحقیق مین لحاظ وغور کے ساتھہ حالات درونی کی تفتیش آسان نہین ہے عوام کیا فلسفی بھی اسے دشوار جانتے ہین دماغ کو کیفیات ذہنیہ کیطرف مائل رکھنا اور سراپا لحاظ وخوض بن جانا بڑے صاحب دماغ کا کام ہے عموماً تو یہی ہے کہ نفس ذہن کو موجودات فے الخارج کی کیفیات یعنے خود حسیات سے فرصت نہین ملتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ عوام بیشتر کیفیات ذہنیہ کے طبعی قواعد سے ناآشنا رہتے ہین ورنہ کیا سبب ہے کہ عوام کی نسبت حکما مسائل ذہنیہ سے کہین زیادہ خبر رکھتے ہین جاننا چاہئے کہ یہہ طریقہ نظریہ درحقیقت استقرا ہے بوضع سیاق علمی خود ارسطو اس اصول کا قائم کرنے والا ہے مگر حقیقت یہہ ہے کہ نہ ارسطو نہ تمام علماے مشائین قبل لارڈ بیکن و ڈی کارٹس کے تحقیقات مسائل علمیہ مین پابند استقرا تھے حال کے زمانے مین جو علمی ترقیان استقرا کی بدولت حاصکر علم طبیعات مین ہوتے گئے ہین اونکی تصریح دشوار ہے مختصر یہہ ہے کہ اگر خود بقراطیس ارسطوطالیس ابوالنصر وبوعلی قبر سے اوٹھہ کر آوین تو حال کے حکما کی ترقیات علمیہ کو دیکھکر شرم سے پھر اپنے مدفن مین جا چھپین زیادہ استقرا کی پابندی بعد لارڈ بیکن و کارٹس کے عمل مین آئی ہے خود یہہ دونون حکیم باوجود اجتہادات نادرہ کے پوری طرح استقرا کے متحمل نہوسکے لارڈ بیکن نے جو کتاب نوم ارگینم (Novum Organum) لکہی ہے اوسمین اس مجدد علوم نے استقرا

کی پابندی کی تاکید بلیغ لکھی ہے گو خود یہ حکیم بسبب کثرت افکار کے خود اپنے اقوال کی بہت سی نظر نہیں آتے ہیں لیکن اسکی ہدایت سے ایک انقلاب عظیم تمام علوم مین پیدا ہوا ہے یہان تک کہ اس زمانے کے علوم تمام حکماء مشائین کے علوم سے کوئی مناسبت نہیں رکھتے ہیں از زمین تا باسمان فرق است

دوسرا طریقہ جو آسان ہے اور سے ایک راہ وسیع سے تشبیہ دی جا سکتی ہے یہ طریقہ گویا ایک شارع عام ہے کہ جس پر ہر قسم کے ہزار ہا مسافر چلتے رہتے ہین تعلیم یافتہ یا نا تعلیم یافتہ کی تخصیص نہیں ہے عالم و جاہل یکسان اس راہ سے آسانی کے ساتھ گذر جاتے ہین مگر اس راہ کے چلنے والون کو منزل مقصود تک پہنچنا نصیب نہین ہے بدین وجہ کہ یہ راہ گو ہموار ہے منزل مقصود کی عوض کسی اور طرف کو گئی ہے اس طریقے کو حکماء فرنگ مثالیہ (The way of Analogy) کہتے ہین بدین وجہ کہ جہان حکماء دلیل اور استدلال کو مسائل نفس ذہن کی تحقیق مین دخل دیتے گئے ہین وہان مثال اور تشبیہ کو بھی ذریعہ تحقیقات بتائے گئے ہین ظاہر ہے کہ تشبیہ اور استعارہ کو معقولات مین دخل نہین ہے ان حسن افزا صنعتون کو فن شعر و سخن و اقسام عبارت آرائیون سے تعلق ہے جہان دور کی نسبت بھی آسرے کی صورت ہو جاتی ہے ۔

چونکہ طبیعت انسانی بمقتضائے خلقت آسان پسند ہے اور خود موجودات خارجیہ تشابہ اور مناسبت سے مملو ہین اسو جہ سے نفس ذہن

تشبیہ اور مثال سے متلذذ ہوتا ہے یہی باعث ہے کہ عوام دلیل و استدلال
مین طریقہ مثالیہ کے بیشتر پابند رہتے ہین اس طریقے مین جو آسانی ہے وہ
یہہ ہے کہ جو شئے مشبہ بہ ہوتی ہے اوس سے استدلال کرنیوالے کو سابق
سے اشنائی حاصل رہتی ہے اور شئے ثبوت طلب ظاہر ظاہر ہے اجنبیت سے
خالی نہین ہوتی پس شئے ثبوت طلب کو مشبہ کر دینے سے مشبہ کی نا اشنائی
کسیقدر رفع ہو جاتی ہے اور تشبیہ دینے والا اس ذریعے سے یک گونہ تسکین
پاجاتا ہے مثلاً اگر کوئی سوار پیشہ علم تشریح کے مسائل کی تحقیقات طبیب
بنکر کرنے لگے تو از عادت عجب نہین کہ اپنے مصطلحات سواری کو بطور تشبیہ
خرچ کرنا شروع کرے ممکن ہے کہ قرع شرائین کو گھوڑیکی جست سے تشبیہ دے
اور اسیطرح اوسکی تمام تحقیقات طبیہ فن سوار کاری کی اصطلاحات سے
مملو ہو سکتی ہے لیکن ظاہر ظاہر ہے کہ قرع عروق ضوارب کو گھوڑے کی
جست کے ساتہہ سوائے نسبت شاعریہ کے اور کون سی نسبت حاصل ہے
چونکہ موجودات فی الخارج تشابہ سے مملو ہین دلائل مثالیہ وافر ہاتھ
اجاتی ہین اور پے در پے بلا کوشش بلیغ پیش نظر ہوتی جاتی ہین مگر
دلائل عقلی کا فراہم ہونا اسان نہین ہے بغیر فکر بلیغ و قوت استقرا کے
طریقہ نظریہ کی پابندی دشوار ہے اگر بغور دلائل حکماے سابق پر لحاظ
کیجئے تو معلوم ہوگا کہ بہت سی حیثین حکماے سابق کی تشبیہات پر مبنی ہین
بلاشبہہ بعض حکما نہایت ہی قوی الدماغ تھے اور اگر طریقہ نظریہ کی پابندی
اپنے اوپر واجب جانتے تو اپنی علمی تحقیقات مین تشبیہ و مثال کو جگہ

نہ دیتے مگر طریقہ مثالیہ کے نقصانات سے غافل ہوکر عوام کی راہ اختیار
کرلی ہے مثلا بوعلی سینا ہی جو بدانست مولف آیہ من آیات اللہ تھے اپنے درجہ
حکمت سے اوترکر اور پایہ شاعری پر قرار لیکر نفس ذہن (نفس ناطقہ)
کی حقیقت کے بیان مین نفس ناطقہ کے ایک تعریف ناقص کے بعد
خیالات شاعرانہ کو یون ضبط قلم کرتے ہین کہ جسم کی ولایت مین نفس ناطقہ
بمنزلہ بادشاہ کے ہے اور کل اعضا اوسکی رعایا اور خدمتگزار ہین اور
اسیطرح کی تشبیہات مین اور بہی کیفیات نفس ذہن بوضع شاعرانہ بتائے
ہین اسی وضع پر امام غزالی نے بہی اپنے احیاء العلوم مین تشبیہات کو
دخل دیا ہے ارباب تحقیق پر روشن ہے کہ یہہ طریقہ نامطبوع ہے اور ہرگز
لائق وثوق نہین ہے سابق کے حکماے یورپ کی تحریرات سے بہی عیان
ہے کہ طریقہ نظریہ کی پابندی کی سواے تحقیقات مسائل علمیہ مین نہ تہا اور جسقدر
دلائل مثالیہ کا استعمال مسائل نفس ذہن کی تحقیقات مین ہوا ہے اوسقدر کسی
فن کے مسائل کی تحقیق مین طریقہ مثالیہ نے دخل نہین پایا ہے اس
افراط کی وجہ بہی ہے کہ طریقہ نظریہ کی پابندی مسائل علم ذہنیات کی
تحقیق مین آسان کام نہین ہے بلاشبہ درجہ حکمت سے بہت دور ہے اگر
کسی مسئلہ کی تحقیق شاعرانہ کیجاے ظاہر ظاہر ہے کہ ایسی تحقیق زنہار لائق
وثوق ہو نہین سکتی اور جن محققین نے پایہ شاعری کو اختیار کیا ہے بدانست
مولف اونکو محققین سے شمار کرنا فرط نادانی ہے —

علاوہ اور نقصانات کے طریقہ مثالیہ معین قیاسات وموید ظنون بہی ہے مثلاً

اگر ہم کوکب زحل (Saturn) کے حالات سے اسقدر مطلع ہون
کہ وہ بھی مثل ارض کے ایک سیارہ ہے اور جیسے ارض کے لئے ایک قمر ہے
ویسے ہی اسکے لیے اقمار ہین توان باتون سے فوراً دل مین یہہ قیاس پیدا
ہوگا کہ جب زحل ارض ہی کیطرح ایک سیارہ ہے توکیا عجب ہے کہ زحل
مین بھی ارض کی سی آبادی ہو اور بھی ادمی کی سی خلقت اوسمین موجود
ہو اس قیاس سے رفتہ رفتہ یہہ یقین پیدا ہونے لگتا ہے کہ زحل مین
بھی ابادی ضرور ہے حالانکہ بدون استقرا کے یقین کا پیدا ہونا تقاضا
تحقیق مسائل علمیہ سے بہت دور ہے پس قیاسات اور ظنون سے بچنے کی
نظر سے ہر محقق پر فرض ہے کہ دلیل اور استدلال مین طریقہ مثالیہ سے
احتراز کلی واجب جانے اور جسقدر ممکن ہو طریقہ نظریہ کی پابندی ہمہ دم
ملحوظ رکھے اس طریقہ کی پابندی سے جو فوائد علمیہ مرتب ہونے گئے
ہین اہل بصارت سے پوشیدہ نہین ہے ڈی کارٹس ولارڈ بیکن کے
زمانے کے بعد کی تحقیقات علمیہ بلا شبہہ عہد مشائین کی تحقیقات سے
ہزار گونہ بہتر ہین ہر چند یہہ نہین کہا جا سکتا ہے کہ اٹھارہوین صدی
کے حکما تمامتر طریقہ نظریہ کے پابند تھے تاہم چونکہ اپنے سابقین کی بہ نسبت پابند
استقرا زیادہ معلوم ہوتے اسلئے مسائل ذہنیہ کی تحقیقات بھی اونکے
زیادہ صحت کے ساتھ عمل مین ائی ہے لیکن اگلی انیسوین صدی مسیحی کی
تحقیقات علمیہ عموماً طریقہ نظریہ کی پابندی کے ساتھ عمل مین ائی ہین
وبسبب ظنی ہونے علم ذہنیات کے مسائل علم ذہنیات کی تنقیح مسائل

علم طبیعات کے برابر ہوسکی ہے اب ہم اس بحث کو ختم کرکے نفس و ہن
کے مادے مین جو کچھ معروف مذاہب اہل یونان کے ہین اونسے اطلاع
دیا چاہتے ہین کچھ ذیل لائق لحاظ ہے -

## ۹ بحث نفس ذہن حسب مذاہب حکمای یونان

چونکہ موجودات فی الخارج صُور اور ہیولے سے خالی نہین ہین ہمیشہ حکماے یونان

ہیولے کی تعریف اہل عرب کے نزدیک یہہ ہے کہ ہیولے ایک جوہر
مجرد ہے قابل اتصال اور قابل انفصال بلا حد و انتہا (جوہر مجرد قابل
الاتصال و الانفصال الی غیر نہایۃ) حکماے یونان کی تصانیف دیکھنے
معلوم ہوتا ہے کہ اہل عرب نے ان خیالات کو اہل یونان سے پایا تھا ہمین
گفتگو کی جگہ نہین ہے مگر حکماے اہل اسلام علوم اہل یونان کی رونق
دینے والے ہین اور جو کچھ تصنیفات حکماے اہل اسلام کی ہین درحقیقت
خیالات اہل یونان پر مبنی ہین بدانست مولف اہل اسلام صرف علم طبابت
ہی مین تحقیقات یونانیہ کے پابند نہین ہین بلکہ اقسام علوم مین حکماے یونان
کے پیرو معلوم ہوتے ہین یہی وجہ ہے کہ تقلید اور تبعیت کی بدولت ترقیات
علمیہ مین اخر کار سب پا بر گل ہوگئے ہین بہرحال ہیولے کی تعریف جو صدرا مین پائی
جاتی ہے یہہ ہے والحکماء لما اقاموا الحجۃ علے ابطال ہذہ الاراء
اتفقوا علے ان ما یقبل الانفصال و الاتصال فی الاجسام شیء جو

یہہ سمجھے ہوسے تھے کہ کوائف ذہنیہ بھی یا دونون سے یا ... ان دونون
سے ضرور مرکب ہ مین پس اس تقریر سے لازم اتا ہے کہ وجود نفس ذہن
بالا وہ ہو چنانچہ اس مذہب کے حکما نفس ذہن یا نفس ناطقہ یا روح کو
عام اس سے کہ کسی اصطلاح کے ساتھہ عالم باطن سے تعبیر کیجئے) مرکب

## شرح متعلق مذہب ۵

بالتشخص لا الکثرة له فی حد ذاته بحسب نفس الامر محفوظ الوجود
فی حالتی الانفصال والاتصال وهو الهیولی الاولی

ترجمہ یہہ ہے کہ جب حکما نے (یعنے اشراقین و مشائین علاوہ دیمقراطیس
قائم کین لمیلین لطلان مین ان رایون کے (یعنے جنکا ذکر صاحب صدرا
نے بالا مین کیا ہے) تو اون حکما نے اتفاق کیا اس امر پر کہ بتحقیق وہ شے
جو قبول کرتی ہے انفصال ور اتصال کو اجسام مین شے واحد ہے ازروے
شخصیت کے نہین کثرت ہے حد ذات مین اوس شے کے بحسب نفس الامر
محفوظ الوجود ہے دونون حالت انفصال و اتصال مین اور وہی شے
ہیولے اولے ہے۔ واضح ہو کہ بحث ابندہ ابطال ہیولے کی قابل لحاظ ہے
واضح ہو کہ بعض سابق کے حکماے ہند بھی روح کی ترکیب مین انکا
داخل سمجھتے ہین اس لئے مین بعض حکماے ہند کو بعض حکما سے یونان کے ساتھ
مطابقت دیکھی جاتی ہے یہہ اتفاق بھی تعجب سے خالی نہین ہے تحقیقات سے
معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے مسائل مین حکماے ہند و حکماے یونان متفق الراے

# شرح متعلق صفحہ ۵۵

ہین ایا اتفاقات آرا ے تتبع یا توارد کے باعث ہین اسکی تحقیق مولف کو بخوبی
نہین ہے جہان تک کتابین مولف کی نظر سے گذری ہین اوس سے معلوم
ہوتا ہے کہ اہل ہند اور اہل یونان مین ربط نہ تھا اسلئے گمان تتبع ضعیف معلوم
ہوتا ہے مولف کی رائے اسی باعث سے توارد کیطرف جاتی ہے اہل ہند کے
حالات سے اہل یونان کو چندان اطلاع نہ تھی کسیقدر اطلاع جو اہل یونان کو
اہل ہند کی نسبت ہوئی ہے وہ اخر زمانہ مین اکر ہوی ہے تصانیف میگستھنس
( Megasthanes ) وایرین ( Arian ) کی بدولت اہل یونان
کچھہ کچھہ ہندوستان سے واقف ہوے تھے بہر حال حکماے ہند جو روح کو
ارکان سے مرکب جانتے تھے اونکا یہہ قول ہے کہ ارکان روحیہ ارکان
جسیمہ سے گو الطف ہین لیکن مادیت سے جسم انسانی اور روح انسانی خالی نہین
ہین اس دعوے پر حکماے ہند یہہ دلیل پیش کرتے ہین کہ روح انسانی بحالت
موجودہ نقصانات سے پاک نہین ہے اگر کمال کی صفت حاصل رہتی تو اسودگی
سیری انے فکری اور ہر طرح کی اسایش سے انسان متمتع رہتا حالانکہ انسان کو
رنج و ملال و غم و غصہ اور انواع و اقسام کے مصائب دامنگیر رہا کرتے ہین ان
سب پریشانیون کی یہہ وجہ ہے کہ روح حالت موجودہ مین ارکان سے مرکب
کی گئی ہے گو روحی ارکان جسمی ارکان سے الطف ہین اگر ارکان لطیفہ شامل
ترکیب روح نہوتے تو ذات باریتعالے کیطرح روح تمام تعلقات دنیوی سے منزہ
ہوتی اس غرض سے حکماے ہند دو روح کے قائل نظر اتے ہین ایک وہ روح ہے جو

ارکان سے جانتے تھے ارکان عبارت ہے عناصر اربعہ سے اور عناصر
اربعہ اب و آتش خاک و باد کو کہتے ہین لیکن ان ارکان کی نسبت تو ہین
حکما کا یہہ بہی قول تہا کہ ارکان جو ترکیب روح مین داخل ہین وہ وفی نفسہ
ارکان خارجیہ سے الطف ہین یعنی مادہ روحیہ مادہ جسمانیہ کی نسبت
لطیف تر ہے اور اسیوجہ سے خود روح باعث لطافت خاص جسم
سے قابل انفصال ہے اس فرقہ کے حکما روح کے مادی ہونے پر یہہ دلیل
پیش کرتے ہین کہ روح جو محسوسات عن الخارج کی مدرک ہوا کرتی ہے
ضرور ہے کہ ساحت مین محسوسات عن الخارج کی ساحت سے مناسبت
رکہے تا کہ خاک کو عنصر خاکی اب کو عنصر ابی ہوا کو عنصر ہوائی اتش کو عنصر اتشی
کے ذریعہ سے ممیز کر سکے واضح ہو کہ جو حکما سے یونان ترکیب روح
مین ارکان کو دخل دیتے تہے اونمین بہی اپس مین اختلافات دیکہے
جاتے ہین بعض روح کو تمام ارکان سے مرکب جانتے تہے بعض صرف
ایک عنصر کو اور بعض دو کو اور بعض تین کو داخل روح تصور کیے ہوئے تہے

## شرح متعلق صفحہ ۵۵

ارکان کی تحقیق ختم ہوئی اور یہی روح ان حکما کے نزدیک خدا ہے دوسری وہ ہے جسکی کیفیت
مین ارکان کو دخل ہے اور یہہ روح روح انسانی ہے مختصر یہہ ہے کہ کتب حکما
ہنود کے دیکہنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ترکیب ارکانی کی طرف صرف حکما سے یونان ہی کی
نہین گئی ہے بلکہ حکماے ہند بہی اس عجیب خیال کے پابند ہین۔

مگر کوئی اس فرقہ کا حکیم ایسا نہتھا جو عناصر ثلثہ یعنے اب و ہوا و آتش سے
کسی ایک عنصر کا قائل نہتھا بعض حکماسنے روح کی ترکیب بالارکان پہ بھی
طو لگا یا تھا کہ روح کی شکل کروی ہے اور یہہ شکل روحکی طرف اسو جہت سے
منسوب کرتے تھے کہ چونکہ جسم کروی کو حرکت مین آنی متصور ہے اسلئے
روح جو مبدء حرکات جسمانیہ ہے ضرور ہے کہ کروی شکل ہو ہرچند ان
مذاہب کے حکما روح یا نفس ناطقہ یا نفس ذہن کی ترکیب مین ارکان کو
داخل جانتے تھے تاہم عالم جسمانی اور عالم روحانی کو دو شئے جانتے تھے
یعنے روح وجسم ان حکماسکے نزدیک ہرچند بالمادہ متصور تھے یہہ حکما دو
کے مادے کو لطیف وکثیف قیاس کرکے روح وجسم کو دو شئے سمجھتے تھے
اور باوجود التغیر منزہ خیالات کے اسقدر متیقن تھے کہ روح جسم سے ایک شئے تفریق
پذیر ہے یعنے روح ایسی شئے نہین ہے کہ خرابی جسم سے خراب ہو جاوے
مگر حکماے یونان سے ایک اور بھی فرقہ تھا کہ جو روح کے وجود کا قائل ہی
نہتھا اس فرقے کے نزدیک مجرد ساخت انسانی کا یہہ تقاضا ہے کہ انسان
ذی ادرک وذی حس ہے ان خیالات کے حکما کے نزدیک روح کی ترکیب
بالمادہ بھی نہین ہے اس انکار وجود روح سے ہویدا ہے کہ اس مذہب
کے حکما کو وعدۂ عمل سے فراغت حاصل ہے کسواسطے کہ یہ بادی جسمانی
کے ساتھہ دونون عالم کا قصہ بھی اونکی دانست مین پاک ہے تقریر
ذیل سے ان حکما کے خیالات بوضاحت ذہن نشین ہو جاوینگے۔
واضح ہو کہ ارباب دین عام اس سے کہ کسی دین کے پابند ہون جسم و

روح کو وہ شئے جانتے ہین اور بربادی جسم پر روح کی بربادی کا مدار نہین سمجھتے ہین اسی باعث سے ہر صاحب دین کو امید و بیم اخروی کا خیال دل سے لگا رہتا ہے ظاہر ہے کہ اشخاص پابند ادیان کو اس عقیدے کی پابندی بتقاضاے دین ہے لیکن بیشتر اشخاص حکما مذہب بھی جسم و روح کو دو شئے جانتے ہین اور روح کو مجرد و تقاضاے ساخت انسانی پر محمول نہین کرتے ہین مگر وہ حکما جو منکرین روح ہین اونکا زعم یہہ ہے کہ بعض اعضاے انسانیہ مین خاص وضع کے ایسے قوی پاے جاتے ہین جنسے انسانکی حالت موجودہ با دوام بقا اون قوے کے قائم رہتی ہے اور جب اون قوے مین کسی قسم کا خلل مہلک عارض ہوتا ہے انتظام جسمانی مین ایسی برہمی لازم آتی ہے کہ جس سے انسان مین حس و حرکت و اقسام افعال بشریہ کی قوت زائل ہو جاتی ہے اور اس برہمی انتظام کے بعد کوئی ایسی شئے باقی نہین رہتی جسسے درحقیقت عالم دیگر سے کسیطرح کا تعلق ہو مختصر یہہ کہ اس مذہب کے حکما مجرد ارواح طبیہ کے قائل معلوم ہوتے ہین چنانچہ منکرین روح بوضاحت لکھتے ہین کہ جسم انسان مین ایک روح طبعی ہے جسکا مقام کبد یعنی جگر ہے دوسری روح حیوانی جسکا مقام دل ہے تیسری روح نفسانی جسکا مقام دماغ ہے ظاہر ہے کہ ان ارواح سے قواے مختلفہ مراد ہین اور وہ روح جو متعلق عالم قدس سے ہے کسی وجہ مذکورۂ بالا سے مطابقت نہین رکھتی ہے بلا شبہہ اس فرقے کے حکما اپنے خیالات مین دہریہ ہین اور تقاضاے مذہب سے ان حکما کے دل مین نہ خدا نہ انسان کیسیکی عظمت جگہ نہین کر سکتی کیونکہ اسلیے

کہ جب انسان کی اعتقاد حقیقت ہے کہ مثل سگ و خوک و شجر و حجر کے مبتلائے
حوادث روزگار ہے تو پہر انسان کا شرف بہی بالائے طاق ہے اور جب
انسان بسبب بے روح ہونے کے فانی محض ہے تو خدا سے بہی اوسکی
بے سروکاری عیان ہے اور ظاہر ہے کہ خدا سے بے سروکاری کی حالت مین
انسان کے دل مین خدا کی عظمت پیدا نہین کر سکتی ہے مؤلف کی دانست مین
اس ہیئت کے حکما اون حکما سے بہی زیادہ کم بین نظر آتے ہین جو روح
کی ترکیب مین ارکان کو دخل سمجہتے ہین ۔

واضح ہو کہ بعض حکماے یونان تناسخ کے بہی قائل تہے اس
مذہب کا مشہور حکیم فیثاغورس (Pythagoras) ہے اس حکیم کے
عقیدے کے روسے ایک جسم سے روح نکلکر دوسرے جسم مین حلول
کر جاتی ہے یعنے مرگ عبارت ہے تبدیل قالب سے قائلین تناسخ کہتے
ہین کہ کبہی روح انسان کے قالب سے نکلکر پہر انسان کے قالب مین
آتی ہے اور کبہی انسان کے قالب سے نکلکر دیگر حیوانات کے قالب مین
داخل ہوتی ہے اور کبہی نباتات و جمادات مین تبدیل قالب کرتی ہے
حکماے ہند بہی اسی مذہب کے پابند نظر آتے ہین بلکہ ہر ہندو مذہب
کے عقیدے مین تناسخ کو دخل و احیات سے ہے فقراے ہنود و بہی بعض فقراے
اہل اسلام جو سکناے ہند سے ہین قائلین تناسخ معلوم ہوتے ہین مؤلف
کو ان اشخاص کے عقائد تناسخ کے مادے مین اسطور پر دریافت ہین کی
ہین کہ روح جو ایک جسم کو چہوڑکر دوسرے جسم مین داخل ہوتی ہے اوسکی

یہہ حقیقت ہے کہ خدا تعالے نے ایک احاطہ عالم ارواح کا قائم کر دیا ہے
جس سے باہر کوئی روح جا نہیں سکتی ہے اور اس احاطہ کے اندر بنا ہوا دو
اجسام اقسام طرح کے ہین اور یہہ اجسام درجہ بدرجہ کامل اور ناقص ہین
جب تک روح جسم کامل مین داخل ہونے کی صلاحیت نہین پیدا کرتی
ہے تب تک جسد بدلا کرتی ہے یہان تک کہ جب کامل کو پہونچ جاتی ہے
احاطہ ارواح سے نکلکر ذات باری مین شامل ہو جاتی ہے اور پہر احاطہ
ارواح مین عود نہین کرتی ہے اسی لئے ان فقرا کی تعلیم یہی ہے کہ جسقدر
ممکن ہو اعمال نیک کا عمل ہونا چاہئے کس لئے کہ اعمال نیک روح کو جسد
کامل کیطرف لیجانیکی صلاحیت رکھتے ہین اسطرح اعمال بد کو جسد ناقص کیطرف
جہکانیکی قوت حاصل ہے مثلاً عمل بد سے ممکن ہے کہ روح جسم انسانی سے تنزلی
قبول کرکے جسد حیوانی یا نباتاتی یا معدنی مین حلول کرجاوے بہرحال جو کچھ بیان
اس مذہب کی ہو قائلین تناسخ روح کے منکر نہین ہین -

تمام حکمائے یونان سے فلاطون منزہ ترین خیالات کا آدمی تہا
اس حکیم الٰہی کا یہہ مذہب ہے کہ روح کو مادیت سے کسیطرحکا تعلق نہین
ہے جسم و روح ضد ہین مگر حقیقت روح مین الوہیت کو سراسر دخل ہے
روح کا منشا عالم قدس ہے روح کے لئے فنا نہین ہے روح کا ملجا اور ماوی

واضح ہو کہ مذہب فلاطون روح کے بارے مین کتب سماویہ سے بہت مطابق
ہے اہل یونان جو صاحب کتاب نہ تہے اونمین فلاطون ایسے شخص کا ظہور تعجب

# شرح متعلق صفحہ ۶۱

یہی تعجب ہے بعض علما ایسی رائے فلاطون کی نسبت یہہ گمان رکھتے ہین کہ یہہ حکیم توریت موسویہ سے مطلع تہا کیا عجب ہے کہ یہہ گمان صحیح ہو نہ صرف اسوجہ سے کہ فلاطون مصر مین رہا تہا او رحالت قیام مین قرینہ غالب یہی ہے کہ اوسکی نظر سے توریت گذری ہو بلکہ مولف کی دانست مین غلبہ گمان یہہ امر ہے کہ بدون مطالعہ کتب سماویہ کے ایسے خیالات لطیف منزہ دماغ مین آنہین سکتے ہین تعلیمات ربانیہ کی شان یہی اور ہے اگر تعلیمات ربانیہ مین کسی وضع کی تخصیص نہوتی تو ارسطو سا نازک خیال حکیم بہی فلاطون کے برابر منزہ خیالات کا آدمی ہوتا بہرحال روح کے بارے مین فلاطون کے خیالات علماے یہود و نصارے و مسلمان بابت کچہ موافق ہین علماے اہل اسلام کے خیالات روح کے بارے مین علماے یہود و نصارے کے خیالات سے الگ نہین ہین اسکی وجہ یہی ہے کہ خود روح کے بارے مین قران شریف کو توریت وانجیل مقدسہ سے اختلاف نہین ہے ہم بخوف طوالت اس تقریر کو وسعت دینا پسند نہین کرتے مگر امام غزالی کے خیالات کا اعادہ اس جگہ پر غیر مناسب نہوگا بدین وجہ کہ اونکی تحریر سے کچہ واقفیت افزائی منظور ہے۔

امام غزالی جنکے مداح سر ولیم ہملٹن (S. W. Hamilton) اپنی کتابون مین (The Reunification of the mind (?)) احیاء العلوم ... نفس و عقل کے معنے سے بوضاحت خبر دیتے ہین امام مد وح نے اسکا...

# شرح متعلق صفحہ ۶۱

جو کچھہ تحریر ہوا ہے وہ ان الفاظ کے معنے کی صرف شرح ہے ورنہ حقیقت عالم
باطن کی کوئی تحقیق نہین ہے بہرحال لفظ قلب کے دو معنے ہین ایک صنوبری
شکل مضغہ گوشت جو سینہ کے جانب چپ مین واقع ہے اس قلب سے اطبا
کی غرض متعلق ہے معنے ثانی لطیفہ ربانیہ روحانیہ ہے اور اس لطیفہ کو قلب جسمانی
مذکورہ بالا سے تعلق ہے اور یہہ حقیقت انسان ہے اسیطرح روح کے دو معنے ہین
ایک سے وہ جسم لطیف مراد ہے جسکی جگہ جوف قلب ہے اور جو جسم لطیف تمام اجزاے
بدن مین شرائین کے ذریعہ سے پہیل جاتا ہے معنے ثانی لطیفہ عالمہ مدرکہ انسان کا
ہے اور یہہ معنے وہی ہے جو معنے ثانی قلب کا ہے اور اسی معنے مین خدا تعالے
نے لفظ روح کو اپنے اس قول قل الروح من امر ربی مین استعمال فرمایا ہے
اور یہہ روح ایک عجیب امر ربانی ہے کہ جسکی حقیقت کی دریافت مین عقل و فہم
بیشتر عاجز ہے لفظ نفس کا بہی استعمال دو طور پر ہوتا ہے ایک یہہ کہ اس لفظ
سے انسان کی قوت غضب و شہوت مراد ہے دوم یہہ کہ اس سے حقیقت انسانی
مراد ہے یعنے وہی لطیفہ جسکا مذکور ہوچکا ہے لیکن اس لفظ کا استعمال باعتبار مختلف
احوال و اوقات نفس کے مختلف صفات کے ساتہہ ہوتا ہے کبہی اسے نفس مطمئنہ
کہتے ہین اور کبہی اسکا نام نفس لوامہ و نفس امارہ ہوتا ہے لفظ عقل معنے مختلف مین استعمال
کیا جاتا ہے مگر امام غزالی دو معنے مین استعمال کرتے ہین ایک یہہ کہ عقل سے امور
کے حقایق کا علم مراد ہے دوم یہہ کہ معنے عقل مدرک علوم ہے اور مدرک علوم قلب

عالم بالا ہے عالم اسفل کیطرف روح کا میلان امر طبعی نہین ہے اسی لئے روح
عالم بالا کیطرف متمنی و مستعد مراجعت رہتی ہے چنانچہ مسٹر اڈیسن (Addison) نے لکھا ہے

# شرح متعلق صفحہ ۶۱

سب ہے یعنے وہی لطیفہ جسکا ذکر آچکا ہے بخوف طوالت مولف نے اختصار کو راہ دی
ہے امام غزالی کی تمام تقریر کے اعادہ سے چندان مطلب نہین ہے بہر حال ان
سب اقوال سے ظاہر ہے کہ اہل اسلام روح کی مادیت کے قائل نہین ہین اور
یہہ چارون الفاظ معنے ثانی مین ہمارے لفظ نفس ذہن کے ساتھہ جسے انگریزی مین
مائنڈ (Mind) کہتے ہین مطابقت تمام رکھتے ہین اور ہماری اس کتاب
مین سمجھنا چاہئے کہ نفس ذہن ان الفاظ کے معنے ثانی مین جگہ بجگہ مستعمل ہوا ہے
جوزف اڈیسن (Joseph Addison) انگلستان کا متوطن تھا سنہ ۱۶۷۲ع
اور سنہ ۱۷۱۹ع مین مرگیا اس شخص نے اپنی انشا پردازی کیوجہ سے بڑی شہرت
تمام انگلستان مین پیدا کی تھی آج تک اڈیسن کا نام السنۂ خلائق پر جاری ہے
بلا شبہہ یہہ شخص بڑا مختار تھا مگر خدا نخواستہ وسکی تحریر فسانۂ عجائب کی وضع کی
نہ تھی مذاق صحیح بہت مشکل سے پیدا ہوتا ہے چمن چمن اور سمن سمن سے اگر بعض
اشخاص خوش ہون تو ہون صاحب قوت و دماغ تو بلبل لڑانے سے متلذذ نہین
ہوتے بہر حال سوا اسکے تاریخ کے شاعری مین بھی نے الجملہ اڈیسن کو دخل
تھا لیکن اڈیسن کی شہرت شاعری کیوجہ سے نہین ہے بسبب یہہ یکتائے روزگار عہدہ
جلیلہ پر ایک زمانہ تک سرفراز رہا تھا لیکن سرکاری خدمتون مین بھی اوسکا

اپنے چند اشعار کو قول فلاطون پر حوالہ کر کے یون کہتے ہین کہ اے فلاطون روح کی نسبت جو تیری راے ہے نہایت ہی معقول ہے روح کو امیدوار زندہ و تمناے بقا کہان سے ہے تصور فنا سے دل ہی دل مین کیون روح لرزان ہے کیون ہلاکت کے خیال سے روح منقبض ہو کر چونک اوٹھتی ہے بلا شبہہ خدا الوہیت ہے جو ان کے دلون مین یہہ کیفیتین برانگیختہ کرتی ہے

## شرح متعلق صفحہ ٦۴

قلم درریزی و گوہر ریزی سے غافل نہین رہتا تھا۔

دیکھو نظم ایڈیسن معروف بہ کیٹو (Addison's. Cato.) عبارت ذیل انگریزی کی وہی ہے جسکا ترجمہ متن مین مندرج ہو چکا ہے۔

—Plato thou reasonest well,

Else whence this hope, thus fond desire
This longing after immortality
Or whence this secret dread & inward horror
Of falling into nought? Why shrinks the soul
Back on herself & startles at destruction
Tis the divinity that stirs within us
Tis heaven itself that points out an hereafter
And intimates eternity to man.

بلکہ یہہ خود خدا ہے جو آخرت سے خبر دیتا ہے اور انسان کے دلون کو مژدہ حیات ابدی سناتا ہے۔

واضح ہو کہ قوے باطنیہ اور بہی خاصکر کوائف حسیہ (Sense Ideas)

مفہومات و معلومات انسانیہ کی نسبت جو حکماے متقدمین کے مذاہب قائم ہو گئے ہین طریقہ تشبیہ پر مبنی ہین مولف بخوف طوالت ان حکما کے کچھ خیالات ان اعادہ کرنا مناسب نہین سمجھتا ہے بہرحال مفہومات کی نسبت جو راے افلاطون کی ہے وہ قابل درج ہے اہل واقفیت سے پوشیدہ نہین ہے کہ اس حکیم نے سب سے پہلے کتب فلسفہ مین مفہوم کو استعمال کیا ہے اور مفہوم سے جو امر کہ افلاطون کے ہے درج ذیل ہے۔

حکماے متقدمین کا قول ہے کہ ہر شئے جسمی کو صورت اور ہیولے لازم ہے اور خود ہیولے جو ہر شئے جسمی کی ترکیب مین داخل ہے بغیر لزوم صورت کے حالت قدم سے موجود ہے اس مسئلہ مین افلاطون کو حکماے متقدمین کے

---

مفہومات جمع مفہومہ ہے مفہوم کا انگریزی لفظ مترادف (Idea.) ہے، قبل زمانے کے حکماے مشائین نے اس لفظ کو شبیح (Image) کے معنے مین استعمال کیا ہے مسٹر لوئیس (Lewes) اپنی تاریخ الحکمت مین لکھتے ہین کہ ڈاکٹر رئیڈ (Reid) نے جو اس لفظ کو شبیح کے معنے مین استعمال کرنے سے احتراز کیا ہے خوب کیا ہے بدین وجہ کہ شبیح مین مادیت کی بو پائی جاتی ہے اور ظاہر ظاہر ہے کہ مجرد خیال کو مادیت سے کسی طرح کا تعلق ذاتی ہو نہین سکتا۔

ساتھہ اتفاق ہے مگر اس حکیم نے جو اختلاف کیا ہے وہ یہہ ہے کہ ہر ممکن الوجود
جسکے لئے ہیولے لازم نہین ہے اوسکے لئے صورت حالت عدم سے حاصل ہے
واضح ہو کہ اسی قدیم وہی از ہیولے صورت کا نام افلاطون نے مفہوم کیا
ہے اور انہین مفہومات کی تحقیقات کے لئے اس حکیم نے تاکید بلیغ کی ہے
بدین وجہ کہ تحقیقات علیہ فلاطون کی دانست مین انہین مفہومات کی تحقیقات
منحصر ہین تابعین فلاطون نے مذہب استاد پر اتنا اور بہی افزود کر دیا ہے
کہ مفہومات یعنے قدیم وہی از ہیولے صور اشیائے ممکنۃ الوجود کو نفس ذہن
انسانی مین وجود نہین ہے بلکہ معلومات الٰہی مین وہی مفہومات داخل ہین اور
وہی مفہومات اون تمام ممکن الوجود کے نمونے ہین جنکے مطابق تمام اشیائے
موجودہ کو ظہور ہوتا گیا ہے

مذہب فلاطون سے مذہب مالبرانچ (Malbranche) مشابہ
ہے یہہ حکیم بہی اس بات سے کہ مفہومات معلومات الٰہی مین داخل ہین
مطابقت رکہتا ہے اور مفہومات کو خیالات انسان کے وجود کا ذریعہ قرار
سمجھتا ہے مالبرانچ نے اپنے قول کی یون تاویل کی ہے کہ چونکہ ذات باریتعالے
بسبب ہونے یا بند خیر کے ہر آن مین انسان کے نفس ذہن سے اقرب
ہے اسلئے انسان کے نفس ذہن مین بعض مفہومات الٰہی کے منتقل ہونیکی
صورت بندہتی ہے یعنے معلومات الٰہی بالاتفاق انسان کے نفس ذہن
مین در آتے ہین اور مبعہ القا تقرب ہے سواے فلاطون اور مالبرانچ کے
تمام حکما کا یہہ مذہب ہے کہ مفہومات کی جگہ انسان کا نفس ذہن ہے اور نفس ذہن

کا محل دماغ ہے ارسطو طالیس بانی طریقہ مشائیہ لفظ مفہوم سے بیزار معلوم ہوتا ہے اور اپنی تصانیف مین اس لفظ کو صرف فلاطون کی تردید کی نظر سے استعمال کرتا ہے -

معلم اول کا مذہب درک اشیا و دیگر کیفیات ذہنیہ کی نسبت یہہ ہے کہ کسی قسم کا علم ہو اوسکی صورت ذہن مین موجود رہتی ہے یعنے علم کے لئے صورت فے الذہن ضروریات سے ہے مگر اس صورت ذہن کے لئے ہیولے نہین لازم ہے گو عالم فے الخارج مین صورت کو وجود بغیر ہیولے کے ناممکن ہے "تابعین معلم اول صاف صاف لکھتے ہین کہ اشیا فی الخارج کے اشباح کا انطباع نفس ذہن پر ہوتا ہے اس انطباع کو نفس ذہن کی قوت انفعالیہ قبول کر لیتی ہے اور نفس ذہن کی قوت فاعلیہ اوسی انطباع کی مدرک ہوتی ہے ظاہر ہے کہ یہہ مذہب خود ارسطو کے مذہب سے علیحدہ نہین ہے درحقیقت اصحاب ارسطو اس تقریر سے ارسطو کے مذہب کو وضاحت

تصانیف ارسطو سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ حکیم ہیولے اور صورت کے تلازم کا قائل نہین ہے معلم اول کا مذہب یہہ ہے کہ ہیولے کے لئے صورت لازم نہین ہے مگر صورت کے لئے ہیولے لازم ہے بہرحال بعض علماے عرب جو مشائین سے تھے ہیولے اور صورت مین تلازم کے قائل نظر آتے ہین مگر حال کے بعض مسلمان علماے ہند تلازم کے قائل نہین ہین یہی مذہب ارسطو کا بھی ہے -

کے ساتھ سمجھا دینا چاہتے ہین چنانچہ خود معلم اول کا یہہ قول ہے کہ اشیاے فی الخارج کا انطباع اوسی طور پر صفحہ نفس ذہن پر ہوتا ہے جیسا کہ موم کی تختے پر مہر کا نقشہ بغیر منتقل ہونے ہیولے مہر کے اوکھڑ آتا ہے واضح ہو کہ اس تقریر سے صاف عیان ہے کہ ارسطو اور تابعین ارسطو کے نزدیک نفس ذہن کو اشیاے مادیہ کے ساتھ مشابہت ہے اور اسی سئے مذہب ارسطو روح یعنے نفس ذہن کے مادے مین مذہب افلاطون کے برابر منزہ نہین معلوم ہوتا ہے۔

مذہب اپیکورس (... ) محسوسات عن الخارج کے نسبت یہہ ہے کہ اجزاے صغار ہمہ دم اجسام سے نکلا کرتے ہین اور چونکہ یہہ اجزا نہایت لطیف ہین اجسام انسان مین بسبب غلیظ ہونے اجسام انسان کے نفوذ کر جاتے ہین اور آخر کار خود نفس ذہن یعنے روح پر ضرب لگا کر انواع کوائف حسیہ پیدا کرتے ہین۔

## ۱۰ بحث مشتمل بر حالات حکماے اہل اسلام

واضح ہو کہ سکنا ئے عرب بجاے خود فلسفی مزاج یا فلسفہ دوست نہ تھے تو ترقیان مختلف علوم مین ہوئی گئی ہین مسلمانان عراق اور فارس کی بدولت ظہور مین آتی گئی ہین سکنا ئے ملک عرب کا اصلی مذاق صرف شعر و سخن کا تھا حکماے یونان کے خیالات جو کچھہ عربی زبان مین پاے جاتے ہین تو وہ اہل فارس کی بدولت یونانی سے عربی مین منتقل ہوتے گئے ہین خلفاے عباسیہ کے وقت مین فلسفہ یونانی کو زبان عربی

مین بمقام بغداد فروغ ہوا تہا پہلا خلیفہ جو فلسفہ کا قدردان ہوا ماموں
ابن رشید تہا اسکی توجہ فرمائی سے علمائے نصاریٰ اور علمائے مجوسی
نے علم فلسفہ کو بڑی رونق بخشی -

جب جسٹینین (Justinian) نے موخرین حکمائے یونان کو
اونکے ملک سے نکلوا دیا تب اون یونانی علما نے فارس مین پہنچکر امن لیا
اور خلفائے عباسیہ کے علم پروری کا سامان کتاب یونانی حکما اور شامی
علمائے نصاریٰ نے متقدمین حکمائے یونان کی تصانیف کو بزبان عربی
ترجمہ کر ڈالا مگر ارسطو کی تصانیف بیشتر ترجمہ ہوتی گئی ہین اسی لئے جتنے حکما
عرب دیکہے جاتے ہین وہ سب کے سب معلم اول ہی کے تابعین سے
نظر آتے ہین فلاطون کی تصانیف اہل اسلام تک بہت کم پہونچین چنانچہ جمال الدین
جسنے تیرہوین صدی مسیحی مین حکما کی سوانح عمری لکہی ہے فلاطون کے صرف
بعض تصانیف کا ذکر کرتا ہے - واضح ہو کہ تصانیف ارسطو کا ترجمہ زمانہ جسٹینین
مین شروع ہوا تہا اور رفتہ رفتہ معلم اول کی ساری تصانیف ترجمہ ہوگئین
نوین صدی مسیحی مین اسحٰق اور اوسکے عالم بیٹے نے بہت سی کتابین ترجمہ
کین جنسے حکمائے یونان کی شہرت ہوی بعد ازان دسوین صدی مین یحییٰ
اور عیسیٰ نے بہت سے ترجمے کئے اور سابق کے ترجمے کی صحت کی -

جاننا چاہئے کہ اسوقت مین جو کچہہ اہل یونان کے علوم سے اہل یورپ کو
واقفیت حاصل ہے وہ علمائے عرب کی بدولت ہے حقیقت یہہ ہے کہ
اگر اہل عرب حکمائے یونان کی تصانیف کو بربادی سے بچا نہ رکہتے تو اہل

یونان کا علم اہل یورپ تک نہ پہنچتا بلکہ تمام عالم سے رخصت ہو جاتا بلاشبہ
علم فلسفہ خاصکر اجتہادات ارسطو سے اہل یورپ کو واقفیت اہل اسلام
کے ذریعہ سے ہوی ہے سواے منطق و فلسفہ کے اور بھی یونانی علوم اہل
یورپ کو مسلمانون کے ذریعہ سے پہنچے ہین مثلاً تحقیقات طبیہ و علم ہیئت
وغیرہ کی واقفیت اہل یورپ کو مسلمانون کی بدولت حاصل ہوی ہے یعنے
مدارس اسکندریہ سے صرف ایسے لوگ نہ نکلے جو مجرد اصحاب علم اول
تھے بلکہ جالینوس (Galen) اور بطلیموس (Ptolemy Claudius)
کے نام روشن کرنے والے بھی تھے عربی کی کتابین دیکھنے سے معلوم
ہوتا ہے کہ علاوہ فلسفہ اور منطق کے اہل اسلام نے مختلف علوم و فنون
مین بھی کمال بہم پہنچایا تھا سچ تو یہہ ہے کہ علماے اہل اسلام کی تصانیف
پڑھنے کے لائق ہین اونکی کتابون کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے
اہل اسلام کیا تھے اور اب کیا ہو گئے خاصکر مسلمانان ہند خیر خدا رحم
کرے امین بلاشبہ حکماے اہل اسلام بڑے علم پرور تھے اور اونکی تصنیفات
دیکھنے سے اہل اسلام کا اوسوقت کا اقبال بحسرت یاد آتا ہے ع از نقش
و نگار در و دیوار شکستہ ❊ آثار پدیداست صنادید عجم را ❊
واضح ہو کہ دسوین صدی مسیحی مین جسوقت اہل اسلام کا علمی نیر
اقبال ایشیا مین بر سر اوج تھا اوسوقت تمام یورپ مین ظلمت جہل
پھیلی ہوئی تھی صرف اندلس (Andalusia) مین اہل اسلام
شمع علم روشن کیے ہوئے بیٹھے تھے جو کچھہ سنی اشاعت علمی کو فارس

بغداد و دمشق قاہرہ یا اسکندریہ مین ظہور ہوتا تہا او سکا نورا اندلس تک اثر پہنچ جاتا تہا حکام اندلس کیطرف سے مقامات مذکور مین اسیفینی گماشتہ صرف اسی نظر سے موجود رہا کرتے تہے کہ ہر تصنیف تازہ کی نقل دستیاب کرکے اندلس کو روانہ کر دیا کرین بہرحال رفتہ رفتہ اندلس سے دور دور تک یورپ کے ملکون مین اہل عرب کے علوم پہونچ گئے یہان تک کہ اہل یورپ کی جو حالت موجودہ ہے ہم لوگ اپنی آنکھون سے دیکھتے ہین حقیقت یہہ ہے کہ اہل یورپ کو مسلمانون سے علم کا نسخہ کیمیا دستیاب ہوا مگر حیف صد حیف خود اہل اسلام کے ذہن سے وہ نسخہ جاتا رہا اور اب جو حالت ہم لوگون کی ہے وہ بہی قابل دید ہے ان خیالات کی صحت کے ثبوت مین دیکہو باب دوم جلد دوم کتاب تاریخ الحکمت تصنیف مسٹر لویس (Lewises History of Philosophy)

## ۱۱ بحث تقسیم قوی نفس ذہن حسب مذہب ابوالنصر فارابی (Farabi) بوعلی ابن سینا (Avicenna) وغیرہم

واضح ہو کہ اہل اسلام مین ہر فن کے نادر نادر علما گزرے ہین اور ایسی ایسی حکما کو عروج ہوا ہے جو معقولات کے مجتہد پائے جاتے ہین ہمکو نہایت تعجب ہے کہ تاریخ الحکمت جو انگریزی مین ایک بڑی سندی کتاب ہے

اس کتاب کے مصنف مسٹر لویس (Lewes) ہین یہہ ایک معتبر کتاب ہے

اوسمین صرف پانچ سابق حکماے اسلام کے نام مصنف نے درج کئے مین
مثلا الحرن شیخ الرئیس امام غزالی علیہم الرحمۃ کا ذکر لکہا ہے اور بہت سے مشہور
حکماے اہل اسلام جو متاخرین سے ہین اونکی خبر بہی نہین لی ہے اسکی وجہ
یہہ معلوم ہوتی ہے کہ جیسے ایشیا کے علماے متاخرین یورپ کے علماے
متاخرین سے خبر نہین رکہتے ہین ویسا ہی یورپ کے علماے متاخرین کو
ایشیا کے علماے متاخرین سے اطلاع نہین ہے ورنہ فخرالدین رازی
صدرالدین شیرازی نصیرالدین طوسی میر باقر میر زاہد محب اللہ بہاری ملا جلال
وغیرہ ایسے گمنام اشخاص نہین ہین کہ جنکا تذکرہ تاریخ الحکماے انگریزی
مین جگہ نہ پاتا بلاشبہ اہل یورپ کی ناواقفیت کا سبب ہے جو ایسے مشاہیر ایشیا
یورپ مین گمنام ہین جسقدر ہمکو اطلاع ہے اوس سے ہم کہہ سکتے ہین کہ بہت
سی عربی کتابون کا ترجمہ بہی انگریزی مین نہین ہے مثلا شرح مواقف افق المبین شفا
زواہد شرح سلم وغیرہ انگریزی مین ترجمہ نہین کئے گئے ہین بلاشبہ یہہ ایسی
کتابین ہین کہ ہر ملک کے علم دوست اشخاص کو چاہیئے کہ ایسی کتابون کو
اپنی زبان مادری مین ترجمہ کرلین اس تقریر سے یہہ میری مراد نہین ہے کہ
علم منطق یا امور عامہ یا فلسفہ سے انگریز ناواقف ہین بلکہ میرا تو یہہ دعوے ہے

## شرح متعلق صفحہ ۲۷

لیکن اس کتاب کے دیکہنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مصنف کو حکماے اہل عرب
سے خوب اطلاع نہین ہے اس امر کے خود مسٹر لوئس معترف ہین ۔

کہ بشکل علم کوئی شے نہیں ہے جو انگریزی مین نہین ہے تاہم ایسی کتابون
کا ترجمہ اہل یورپ کو اس امر سے خبر دیتا کہ عربی مین علم معقولات بوضع
احسن مرتب ہے کس سبب سے کتب مذکورہ بالا عربی سے انگریزی مین
ترجمہ نہین ہوئی ہین ہم خوب عوض نہین کرسکتے بقرینہ غالب کوئی مترجم
عمدہ بہم نہ پہنچ سکا ورنہ کیا سبب ہے کہ جب شمسیہ انگریزی مین ترجمہ ہوگئی
ہے تو پھر انشرح مواقف افق المبین شفا زواہد اور شرح سلم وغیرہ سے
کیا قصور کیا تھا کہ یہہ سب مقبول بارگاہ نہوئین ہم جب اس امر کو خیال کرتے
ہین تو کچھہ ہمین تعجب سا گذرتا ہے اور وجہ تعجب کی یہہ ہے کہ علماے یورپ
کی طبیعت کا مقتضا یہہ ہے کہ امور تحقیق طلب مین کوئی بات اوٹھا نہین
رکھتے ہین اور علم کے لئے جان و مال نثار کرنا آسان جانتے ہین ایسی
حالت مین اتنا تو ضرور تھا کہ چند عربی کتابون کا ترجمہ انگریزی مین ہو
جاتا تو وہ حکماے انگریزی جنہین زبان عربی مین دخل نہین ہے انہین
یہہ معلوم ہوجاتا کہ معقولات کی ترتیب عربی مین کس نہج پر ہے گو وہ ترتیب
بالغرض غلط ہی سہی ۔

اب ہم یہان سے حکماے اہل اسلام کے خیالات درج کرتے ہین ۔
واضح ہو کہ وہ حکماے عرب یعنے اہل اسلام جنکی تصانیف لائق وثوق
ہین نفس ذہن کے وجود مین گفتگو نہین کرتے انکے نزدیک وجود نفس ذہن
عالم مادی کیطرح بدیہیات سے ہے ایسا نہین ہے کہ اہل اسلام کی کتابین
مذہب سوفسطا سے نہین خبر دیتی ہین لیکن چونکہ عموما اہل اسلام تابعین ارسطو

ستے ہین اور خود ارسطو کو وجود نفس ذہن یا عالم مادی سے انکار نہین ہے اسلئے حکماے اہل اسلام کو مذہب سوفسطہ کیطرف میلان بہی نہین ہے صاحب صدرا یعنے ملا صدرالدین شیرازی سنے ایک کتاب لکہی ہے جسمین اونہون نے بدیہیاب کی نسبت گفتگو کی ہے لیکن چونکہ بدیہیات بدیہیات مین نہ وہ کتاب درس مین ہے نہ کوئی اوسے لحاظ کے ساتہہ دیکہتا ہے مہر حبسقدر امور ہماری اس بحث سے متعلق ہین وہ اسیقدر ہین کہ حکماے اہل اسلام وجود نفس ذہن یعنے وجود روح یا نفس ناطقہ کے قایل ہین ونفس ذہن کے قوی کی تقسیم بوضع ذیل کرتے ہین اور اونکی تقسیم مین اختلافات بہی بہت کم ہین گویا کہ تقسیم واحد پر جمہور حکما کا اتفاق ہے چنانچہ ابوالنصر فارابی وبوعلی بن سینا وصدرالدین شیرازی وغیرہم کی تصانیف دیکہنے سے معلوم ہوتا ہے کہ تقسیم روح کو قبل ظہور ان حکماء کے وجود تہا اور ان نے تقسیم سابق کو مان کر کوئی اختلاف عظیم نہین پیدا کیا چونکہ بوعلی ابن سینا کی تحقیق درسیات مین داخل ہے اسلئے تقریر بوعلی پر اکتفا کرکے راقم حروف شائقین تحقیقات سے توجہ فرمائی کی امید تحریر ذیل کی نسبت رکہتا ہے جاننا چاہئے کہ تمام حکماے اہل اسلام قوت کو مبدا فعل بالذات کہتے ہین بدین وجہ کہ حیوان کو اوسی قوت کے ذریعہ سے مباشرت افعال بالذات ممکن ہے اور وجود قوت کی دلیل ظہور فعل ہے کسواسطے کہ بدون مبدا کے فعل کا وجود محال ہے تعریف قوت کی لکہکر ہم مختلف قوی کی بحث لکہتے ہین شیخ الرئیس اپنے کلیات مین لکہتے ہین کہ اجناس قوی اور اجناس

افعال جو اون قوے سے صادر ہوتے ہین اطبا کے نزدیک تین ہین یعنے جنس قوے نفسانیہ جنس قوے طبعیہ و جنس قوے حیوانیہ اکثر فلاسفی اور اطبا بالعموم (خاصکر جالینوس[1]) اس راے پر ہین کہ ہر ایک ان قوت کے لئے ایک عضو رئیس مقرر ہے اور وہی عضو رئیس اوس قوت کا معدن ہے اور بذریعہ اوسی عضو کے اوس قوت کے افعال صادر ہوتے ہین پس اونہین لوگون کی راے یہہ ہے کہ قوت نفسانیہ کا مسکن اور قوت نفسانیہ کے افعال کا مصدر دماغ ہے اور قوت طبعی کے لئے دو نوع ہین ایک وہ نوع ہے کہ جس سے حفظ شخصی اور تدبیر شخصی مراد ہے اور یہہ نوع متصرف ہوا کرتا ہے غذا مین تا بذریعہ غذا کے بدن کو بقا حاصل رہے اور اس نوع کا مسکن اور اس نوع کے افعال کا مصدر کبد ہے دوسرا وہ نوع ہے جس سے حفظ نوعی مقصود ہے اور یہہ نوع متصرف ہوتا ہے امر تناسل مین اور اس نوع کے ذریعہ سے ایک جو ہر انسان کے بدن سے الگ ہوتا ہے اور وہ جوہر منی ہے بعد ازان یہہ نوع اوس منی کو صورت بخشتا ہے بحکم خالق تعالے اور اس نوع کے مسکن اور اس نوع کے افعال کے مسکن انثیین ہین اور قوت حیوانیہ وہ شے ہے جو صادر کرتی ہے اوس روح کے امر کو جو مرکب ہے حس اور حرکت سے اور اس قوت کا مسکن اور اس قوت کے فعل کا مسکن قلب ہے لیکن اعظم فلاسفہ یعنے ارسطوطالیس کی راے یہہ ہے

[1] دیکھو سوانح عمری جالینوس (Galen) کی

یہ تمام قوی کا مبدا، قلب ہے ۔

شیخ الرئیس قوے طبعی کے دو قسم تبلاتے ہین ایک وہ ہے جو خادمہ ہے اور دوسری وہ ہے جو مخدومہ ہے پھر مخدومہ کو منقسم کرتے ہین دو جنس پر ایک وہ جنس ہے جو متصرف ہوتی ہے غذا مین واسطے بقاے شخصی کے اس جنس کے لئے دو نوع ہین ایک غاذیہ اور دوسرا نامیہ دوسری جنس وہ ہے جو متصرف ہوتی ہے غذا مین واسطے بقاے نوعی کے اور اس جنس کے لئے دو نوع ہین ایک نوع مولدہ اور دوسرا مصورہ ہے لیکن خادمہ کی قسم وہ ہے جو قوت غاذیہ کی خدمت کیا کرتی ہے اور خادمہ کی یہہ قسم چار وضع کی ہے ایک جاذبہ ہے دوسری ماسکہ ہے تیسری ہاضمہ ہے چوتھی دافعہ ہے ۔

قوت حیوانیہ وہ ہے کہ جسکی وجہ سے اعضا کو حس و حرکت اور افعال حیات کی قوت حاصل ہے اور یہہ قوت باعث ہوتی ہے حرکات خوف و غضب کیطرف جس سبب سے انقباض اور انبساط اوس روح کو ہوا کرتا ہے جو اس قوت کیطرف منسوب کیجاتی ہے ۔

قوای نفسانیہ مشتمل ہے دو قوتون سے اور قواے نفسانیہ بطور جنس کے ہے ان دونون قوتون کے لئے ایک ان دونون سے قوت مدرکہ اور دوسری قوت محرکہ ہے اور قوت مدرکہ خود بمنزلہ جنس کے ہے واسطے دو قوتون کے ایک انمین مدرکہ فی الظاہر ہے اور دوسری قوت مدرکہ فی الباطن ہے اور قوت مدرکہ فی الظاہر کو حسی کہتے ہین اور یہہ قوت

بمنزلہ جنس کے ہے واسطے پانچ قوے کے نزدیک ایک گروہ حکما کے یا واسطے اٹھہ کے بعضون کے نزدیک اور جب یہہ قوے پانچ قرار پاتے تھے تو وہ پانچ قوے قوۃ الابصار و قوت السمع و قوت الشم و قوت الذوق و قوت اللمس ہین لیکن جب یہہ قوے اٹھہ قرار پاتے ہین تو قوت لمس کے اقسام حکما بتلاتے ہین اسیطرح قوت مدرکہ نے الباطن بمنزلہ جنس کے ہے واسطے پانچ قوے کے اور وہ پانچ قوے حس مشترک و خیال و وہم و متصرفہ و حافظہ ہین۔

مدرکہ ظاہریہ کی بحث ہم اسجگہ بخوف طوالت لکہہ نہین سکتے مگر مدرکہ باطنیہ کی بحث بطور مختصر لکہین گے مگر قبل اسکے کہ ہم مدرکہ باطنیہ کی بحث شروع کرین مدرکہ ظاہریہ نسبت اتنا مجہے تحریر کرنا ضرور ہے کہ دو حکما جو مدرکہ ظاہریہ کو اٹھہ اور بعض نو قرار دیتے ہین بر سر غلط ہین حقیقت مین انواع کے مدرکہ ظاہریہ صرف پانچ ہین بعض حکما جو ان پانچ سے تجاوز کر جاتے ہین وہ قوت لمس کی چار قسم بتلاتے ہین اور بعض نے قوت لمس کی ایک قسم اور بہی افزود کی ہے مگر میری دانست

---

مدرکہ ظاہریہ کی بحث ایندہ لکہی گئی ہے چونکہ منظور نظر یہہ تہا کہ ایندہ جہان حواس خمسہ ظاہریہ کی بحث لکہی جاگی وہان مذاہب حکماے اہل اسلام سے بہی خبر دی جائیگی اس لیئے یہان یہہ حواس ظاہریہ کی بحث نہین تحریر کی گئی۔

مین افزایش کیوجہ صحیح نہین ہے بدین وجہ کہ اقسام لمس سے ہمکو انکار نہین ہے مگر اون اقسام لمس کو قوت مدرکہ ظاہریہ الگ الگ تصور کرنا ویسا ہی جیسے کہ ہم اقسام ذائقہ کو انواع قوت مدرکہ ظاہریہ الگ الگ تصور کرین۔

مسٹر بین[1] لکھتے ہین کہ مدرکہ ظاہریہ کی تقسیم باعتبار آلات درک درک یعنے باعتبار جسمانی وسائل درک کے عمل مین آئے ہین اسی سے لئے مدرکہ ظاہریہ کی تقسیم بشکل حواس خمسہ ہوتی گئی ہے لیکن یہہ تقسیم کسیقدر صحیح اوسیحالت مین ہے کہ جب حواس خمسہ معلومات نفس ذہن کے وسائل درک قرار دیئے جاتے ہین مگر جب اشیے کو ائف حسیتہ ملحوظ ہوتے ہین مثلا کوائف مسرحہ وکوائف متالمہ تو تقسیم بالا نقصانات سے خالی نہین ہے کسواسطے کہ اس تقسیم کے رو سے کوائف از قسم جوع وعطش سیری وغیرہ ملحوظ نہین رہتی ہین حالانکہ ان کوائف کے لئے ویسا ہی اعضا اور قوت فاعلیہ وانفعالیہ بالتخصیص مخلوق ہوئے ہین جیسا کہ حواس خمسہ ظاہریہ کے فعل کے لئے جسمی وسائل مقرر ہین۔

اب ہم مدرکہ باطنی کی بحث بوضع حکماے اہل اسلام تحریر کرتے ہین اور قوتہا باطنیہ یعنے انواع مدرکہ باطنیہ کی تعریف الگ الگ درج کرتے ہین۔

---

[1] دیکھو تصنیف مسٹر بین ( Bains Philosophy ) باب ۲ بحث قوئے حسیتہ صفحہ ۲۷

## تعریف حس مشترک

اس قوت کو حس مشترک اس سبب سے کہتے ہین کہ صورت ہاے محسوسات
اوس تک پہنچتی ہین یعنے حواس ظاہریہ اپنے مدرکات کو حس مشترک تک
پہنچا دیتی ہین اور نفس ذہن کو آگاہی اس حس مشترک کے ذریعہ سے ہوتی
ہے اور چونکہ اس قوت کا فعل افعال ظاہریہ کے اشتراک مین ہوتا ہے
اسلئے اس قوت کو قوت حس مشترک کہنا درست ہے اور وجود حس مشترک
کی یہہ دلیل ہے کہ ہم مین ایک امر موجود ہے جو محسوسات مین من حیث
التمائز حکم کرتا ہے واضح ہو کہ حکما ہر ایک قوت باطنیہ کے لئے ایک جزو دماغ
کو محل قرار دیتے ہین چنانچہ حس مشترک کا محل اول البطن مقدم دماغ کو کہتے
ہین اور دلیل یہہ پیش کرتے ہین کہ جب یہہ جزو دماغ ماؤف یا مضروب
ہو جاتا ہے تو حس مشترک مین خلل لازم آتا ہے کسقدر حکما کا یہہ قیاس صحیح
ہے مولف کو علم نہین ہے واللہ اعلم بالصواب

## تعریف قوت خیال

یہہ وہ قوت ہے کہ ہر شے جسے حس مشترک درک کر لیتا ہے اوسے یہہ قوت
بعد اوس شے کی غیبوبت کے اپنی حفظ مین رکھتی ہے یعنے جب تک کوئی شے

---

بوعلی سینا اپنی کلیات مین لکھتے ہین کہ حس مشترک اور خیال اطبا کے نزدیک شے واحد
ہین مگر فلاسفی ان دونون کو دو قوت علیحدہ علیحدہ سمجھتے ہین

حس ظاہر سے غایب نہین ہوتی تب تک حس مشترک سے بہی غایب نہین ہوتی مگر قوت خیال بعد غایب ہو جانے اوس شے کے اوسکی صورت محسوسہ یاد رکہتی ہے غرض یہہ کہ قوت خیال حس مشترک کی خزانچی ہے اگر یہہ قوت عطا نہوتی تو حس مشترک کی ساری کمائی برباد جایا کرتی بقول حکما اسکا محل مقدم دماغ کا موخر بطن ہے اور دلیل اسپر یہہ ہے کہ اس جزو دماغ کے ہرج سے اس قوت مین نقصان پیدا ہوتا ہے واللہ اعلم

## تعریف قوت متصرفہ

اس قوت کا یہہ کام ہے کہ جن صور محسوسہ کو حس مشترک درک کرے اونہین یہہ قوت تصرف کرتی ہے مثلاً ممکن ہے کہ ہم دو سر کے آدمی کا تخیل کرین یا بے سر کے ادمی کا تخیل کرین مثال ہذا سے قوت متصرف کا تصرف ظاہر ہے اور اسکا محل اوسط دماغ کا اول بطن ہے بہ توجیہہ بالا۔

## تعریف قوت واہمہ

اس قوت کے ذریعہ سے محسوسات کے معینہا سے جزیہ از قسم موافقت و مخالفت و عداوت و صداقت درک ہوتے ہین جزیہ کی مثال ہے جیسے زید کی عاطفت اپنے فرزند کی نسبت اور گربہ کی عداوت موش کے ساتھہ اس قوت کا محل میانہ دماغ کا اخر بطن ہے بعضے حکما نے اس قوت کے محل کی نسبت اختلاف کیا ہے اور تمام دماغ کو واہمہ کا محل ٹھہرایا ہے۔

# تعریف قوت حافظہ

اس قوت کا یہہ کام ہے کہ جو معانی قوت واہمہ درک کرے اونہین یہہ قوت اپنے حفظ مین رکہے اور یہہ قوت قوت واہمہ کی خزانچی ہے اور اسکا محل دماغ کا بطن اخر ہے بدلیل ؛ لا واللہ اعلم بالصواب

قواے باطنیہ کی تقسیم بالا سے صاف ظاہر ہے کہ حکماے اہل اسلام نے اس تقسیم کی روسے چند قواے کو ایک ہی قوت مین داخل و شامل کر دیا ہے اور بلا یہہ وجہ پریشانی کی ہے مثلاً حس مشترک مین قوت مدرکہ و قوت ممیزہ و قوت مجوزہ سب شامل ہین حالانکہ ہر ایک انمین ایک قوت علیحدہ ہے مولف کی دانست مین ایسی تقسیم جائز نہین کہ نام تو ایک ہو مگر اوس نام سے چند قوے اجمالا مراد لئے جاوین بفضلہ تعالے جب ہم بحث قواے باطنیہ کی بوضع خاص لکہینگے تو اس پریشانی سے بچنے کا سامان کرینگے

قواے نفسانیہ کی دوسری قسم محرکہ ہے اور محرکہ کی دو قسم ہے یعنے محرکہ بطور جنبش کے ہے واسطے قوت باعثہ اور قوت فاعلیہ کے قوت باعثہ وہ ہے جو بتقاضاے شوق و بخیال نفع کسی شئے کیطرف طبیعت کو برانگیختہ کرتی ہے اور فاعلیہ وہ ہے جو بخیال ضرر کسی شئے ضار احتراز کیطرف متحرک ہوتی ہے۔

دیکہو علم بحث قواے نفس ذہن کی نزہب ولیم ہملٹن Sir William Hamilton قابل لحاظ ہے۔

## ۱۲ بحث شکوک امام غزالی در مادہ شہادت حواس خمسہ ظاہریہ وغیرہ

(Algazali's scepticism)

واضح ہو کہ امام غزالی ہی اوائل مین بحیثیت فلسفی سوفسطائی خیالات کے پابند تھے ایک زمانہ مین اور حکماے ایشیا کے درمیان امام غزالی کو وہی منصب حاصل تہا جیسا کہ ہیوم (Hume) کو حکماے یورپ مین ایک بڑا حاصل تہا لیکن دونون کے خیالات مین خاص خاص طرح کے اختلافات پائے جاتے ہین جیسا کہ ہماری اینده تحریرات سے بصراحت معلوم ہونگے بہرحال امام غزالی کے حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے انہون نے تمام حکما کے مذاہب سے باستعداد کامل واقفیت پیدا کی تہی اور بعد ان تمام حکما سے انحراف کر کے تحقیق مسائل فلاسفانہ مین ایک راہ خاص نکالی تہی امام غزالی کے اجتہاد کا طریقہ قریب قریب وہی تہا جسکی پابندی ڈی کارٹس نے چند برس بعد اختیار کی تہی اور مسٹر لویس (Lewes) تاریخ الحکمت (History of Philosophy) کی جلد دوم صفحہ ۵۹ مین لکہتے ہین کہ اگر امام غزالی کے احیاء العلوم (The revivification of the sciences) کا ترجمہ ڈی کارٹس کے وقت مین موجود رہتا تو تمام اشخاص اس فرانسیسی حکیم کے اجتہاد کی نسبت گفتگو کرتے -

امام غزالی لکہتے ہین کہ پہلے ہمین یہہ فکر ہوئی کہ اشیا کی حقیقت کا علم حاصل کرنا چاہئے ظاہر ہے کہ عند التحقیق یہہ بہی ضروریات سے معلوم ہوتا ہے

کہ خود علم کیا ہے اسکی حقیقت دریافت کیجیے پس جبکہ ہمنے خود علم کیطرف
اپنی توجہ کو قائم کیا تو ہمین معلوم ہوا کہ بعض علوم ایسے ضرور ہین کہ اونسے
اونکے معلومات کی حقیقت ایسی دریافت ہوتی ہے کہ اگر کسی دلیل سے او
علوم کی صحت کا بطلان بہی ہوجاسے تو بہی ہیرالیقین اون علوم کی صحت
کی نسبت ایکسان ہی مستحکم رہ سکتا ہے پس ایسے علم کو البتہ ہم علم کہین گے
اسکی مثال یہہ ہے کہ جب ہم جان چکے کہ تین دس سے زیادہ ہے تو ہم ایسے
علم کو تمام شکوک سے بری سمجہینگے اور اگر کوئی شخص کہے کہ تین دس سے
کم نہین ہے اور اس قول کی صحت مین اپنے عصا کو سانپ بنا دینے کا
دعوے کرے اور عصا کو سانپ بنا کر دکہا دے تو بہی ہم اس عجیب تماشے
سے اس امر کے معترف نہونگے کہ تین دس سے کم نہین ہے پس ایسے علم
کو جسکی صحت کی نسبت ایسا یقین حاصل ہے اسے تو ہم علم سمجہینگے ورنہ اوٗ
اسیطرح کے علم کو جسکی نسبت کچہہ بہی شک کو جگہ ہوا وسے ہم علم نہ سمجہینگے جب
ہم نے علم کی تعریف اس طور پر سے فی الذہن قائم کی تو ہمنے سمجہا کہ جو کچہہ شہادت
ہمارے حواس خمسہ ظاہریہ دین یا اور بہی دیگر منقح علوم ہمارے فی الذہن
ہون اونہین کو ہم یقینیات سے شمار کرینگے لیکن حواس خمسہ ظاہریہ کی
شہادت پر بہی ہمکو وثوق باقی نرہا یعنے جب محسوسات کی نسبت ہم
فکر کرنے لگے تو ہمین معلوم ہونے لگا کہ شہادت حواس خمسہ پر تکیہ کرنا
عقل سے بعید ہے مثلاً نہایت ہی لائق وثوق حواس خمسہ ظاہری کی قوت
بصر ہے لیکن اس قوت کی نسبت بہی ہمین بے اعتقادی لاحق ہوتی ہے

چنانچہ ہم سایہ کو دیکھتے ہین تو بہی محسوس کرتے ہین کہ سایہ مین مطلق حرکت محسوس نہین ہوتی ہے حالانکہ حقیقت یہہ ہے کہ جب ہم ایک گھنٹے کے بعد اوسی سایہ کو دیکھتے ہین تو اپنی جگہ سابق سے متجاوز ہوتے پاتے ہین اسیطرح اگر ہم ستارون کو دیکھین تو ظاہرا اونکا مقدار روپیہ کے برابر محسوس ہوتا ہے حالانکہ علمی تحقیقات سے ثابت ہوتا ہے کہ اونکا مقدار ارض سے بڑہکر ہے ایسی ایسی کیفیتون کے ملاحظہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے حواس خمسہ ظاہریہ کی شہادت لائق وثوق نہین ہے۔

پہر اسیطرح اگر یہہ کہئے کہ اگر شہادت حواس خمسہ ظاہریہ لائق وثوق نہین ہے تو عقل کی شہادت ضرور لائق اعتماد ہوگی مثلا تین دس سے ضرور ہی کم ہے پس عقل کی نسبت بہی یہہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ اگر حواس خمسہ کی شہادت کو عقل ناقابل اعتماد سمجہتی ہے تو ممکن ہے کہ کوئی دوسری صلاحیت ذہنیہ عقل کی شہادت کو بہی ناقابل اعتماد سمجہے اگر عقل کی تردید کرنیوالی کوئی صلاحیت ذہنیہ نہین پائی جاتی ہے تو یہہ کوئی ثبوت کافی اس امر کے لئے نہین ہے کہ ایسی صلاحیت ذہنیہ کا وجود ممکن نہین ہے مختصر یہہ ہے کہ یہہ سب خیالات یونانی حکماے سوفسطائی مذہب سے امام غزالی نے لئے ہین اور تمام طرز تقریر سے امام ممدوح کے عیان ہے کہ عالم موجودات عالم خواب ہے چنانچہ تقریر ذیل سے دنیا خوابے است کا مضمون عیان ہے اسجگہ یہہ ہمین یہہ ذکر کردینا ضرور ہے کہ امام غزالی کی تقریر بالا اونکے اوس زمانے کی ہے جب کہ وہ سوفسطائی خیالات کے پابند تھے

مولف نے امام غزالی کی ایسی تحریر کہین احیاء العلوم مین نہین پائی ہے واللہ اعلم بالصواب -

ظاہر ہے کہ جب انسان حالت نوم مین ہوتا ہے تو جو کچھ خواب دیکھا کرتا ہے اوسے حالت خواب مین صحیح و قرین عقل سمجھتا ہے لیکن جب کیفیت بیداری حاصل ہوتی ہے تو خواب مین جو کچھ نظر آتا ہے اوسے مجرد خیال پریشان جانتا ہے لیکن اسیطرح حالت یقظہ مین یہہ اطمینان جو حاصل رہتا ہے کہ جو کچھ حسیات و وجدانیات ہین وہ یقینی صحیح و درست ہین تو کیا عجب ہے کہ حالت یقظہ کی کیفیات محسوسہ بھی مجرد خیال ہون یعنے جسطرح ہم خواب کے محسوسات کے وجود کو ہم بحالت خواب صحیح جانتے ہین اور در حالت بیداری اونہین محسوسات کو مجرد خیالی سمجھتے ہین کیا تعجب ہے کہ اگر ہماری حالت بیداری کے محسوسات بھی محسوسات خواب کیطرح خیالی ہون گو بحالت بیداری اونکے وجود کی نسبت ہم اطمینان قطعی رکھتے ہین پس یہہ بخوبی ممکن معلوم ہوتا ہے کہ کوئی ایک ایسا عالم ہو کہ اوسکے مقابل مین ہماری حالت بیداری ویسی ہی ہو جیسی ہماری حالت بیداری کے سامنے ہمارا حالت خواب ہے امام غزالی لکھتے ہین کہ بالفرض اگر کوئی ایسا عالم موجود ہو تو آیا ہم لوگ اس عالم کی کیفیت سے مطلع ہوسکتے ہین یا نہین اونکی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ اونکے گمان مین کوئی ایسا عالم ہے اور یہہ وہی عالم ہے جو حضرات صوفی مذہب پر گذر جاتا ہے -

واضح ہو کہ امام غزالی کو اپنے شکوک سے چھٹکارے کی صورت نظر نہ آئی

یہان تک کہ اونہون نے قلعہ ڈیز مین جا کر یہ پالی امام ممدوح لکہتے ہین
کہ ہمنے بالاجزا اپنے مرکوزات ذہنیہ کو یقینیات مان لیا لیکن اس مانلینے
مین ہم نے دلائل عقلی کو جگہ نہی محبرد الہام غیبی سے ہمکو امر بالا کشف
ہوا (دیکہو صفحہ ۲۰ کتاب تاریخ الحکمت مولفہ مسٹر لویس۔

## ۱۳ بحث تجدید علم فلسفہ مشتمل بر حالات ڈی کارٹس (Des Cartes) و لارڈ بیکن (L. Bacon.)

واضح ہو کہ جب علم فلسفہ اہل یونان سے رخصت ہوا تو کچہہ زمانہ تک
رومیان تو (Roma) مین رہکر اہل اسلام سے جا ملا
جبتک اہل اسلام علم دوست رہے تب تک یہہ شریف علم بہی اون سے ہمدم رہا
لیکن بعد زوال دولتہاے اسلامیہ کے عیسائیان یورپ نے اس علم
کو فروغ دیا چنانچہ ایک زمانہ دراز تک یورپ کے مدارس مین اس علم کا
بڑا چرچا رہا یہان تک کہ دینیات مین عیسائیون نے اس علم کو جگہ دی
اور سکہڑون کتابین شرح مواقف وغیرہ کی وضع کی مختلف زبانون مین
تصنیف ہوئین چونکہ علم فلسفہ یورپ کے عیسائیون کو اہل اسلام سے ملا
اور اہل اسلام بیشتر معلم اول کے پیرو تہے یورپ کے عیسائی بہی معلم اول
کی تبعیت کرتے رہے ان تابعین ارسطو کو اہل یورپ اسکولاسٹکس
(Scholastics) کہتے ہین درحقیقت یہہ لوگ فرقہ مشائین (Peripatetics)
سے ہین اور قریب ہزار سال تک ان حکماے مشائین کو یورپ مین عروج

رہا ہے یورپ کے نامی حکمائے مشائین سے ابن الرشید بھی ہے یہہ شخص اسفین کے علم آور مسلمانون سے تھا اسیطرح اس فرقہ کے نامی حکمائے عیسائی مذہب آیسلم (Ans Zem) ابیلرڈ (Abe Zard) راسیلین (Rose Zin) ڈنس اسکوٹس (Duns Scotus) ولیم آکہم (W of Ockham) ہین

واضح ہوکہ بعد انقضائے مدت ہزار سال مذہب مشائین کو زوال آیا یعنے یورپ مین ایک ایسا شخص پیدا ہوا جسنے اپنی زور طبیعت سے ارسطو اور تابعین ارسطو کے مذاہب کو منہدم کرڈالا یہہ ناسخ مذاہب ڈی کارٹس حکیم فرانسیسی تھا جیسا کہ مولف نے سابق مین بطور مختصر درج کیا ہے اس حکیم کے وقت سے ایک انقلاب عظیم علم فلسفہ مین پیدا ہوا اور حقیقت یہہ ہے کہ یورپ مین اس حکیم کی بدولت ایک نئی روشنی علم فلسفہ کی پہیلی بعد اس حکیم کے نامی نامی حکما مثلا مالبرانچ (Malebranche) لاک (Locke) برکلی (Berkeley) ہیوم (Hume) ڈی کارٹس کی تبعیت مین حیرت افزائے یورپ نکلے ان حکما کے مذاہب سے آیندہ خبر دی جائیگی بحث آیندہ مین اجتہاد ڈی کارٹس کا مذکور آتا ہے - جاننا چاہیے کہ جسطرح ڈی کارٹس

دیکھو سوانح عمری ان سب حکما کی (روضۃ الحکما)

دیکھو آخر بحث اس کتاب کی -

نے مسائل ذہنیات کی تحقیق مین اپنی ذہانت سے ایک انقلاب
عظیم پیدا کیا ہے اوسیطرح لارڈ بیکن نے مسائل طبیعات کی تحقیقات
مین حکماے سابق سے انحراف کیا ہے اس حکیم نے شروع شروع اصول
تصفح یعنے استقرا (Inductive Principle) کی پابندی کو علمی تحقیقات
مین رواج دینا ضروریات سے سمجہا ہے اس طریقہ کی پابندی سے بہت
کچہہ ترقیان علم طبیعات مین ہوتی گئی ہین اور ہوتی جاتی ہین مختصر یہہ کہ
ڈی کارٹس اور لارڈ بیکن کی بدولت اقسام علوم مین ترقیات ظہور مین
آتی گئی ہین اور ان دونون حکما کو اہل یورپ مجدد علم فلسفہ وحکمت
کہتے ہین۔

## ۱۴۸ بحث اجتہاد ڈی کارٹس (Des Car Tes)

واضح ہو کہ اس مجدد فلاسفہ نے طریقہ مثالیہ (The way of Analogy)
سے بہت کچہہ احتراز کیا ہے مسائل ذہنیات کی تحقیق مین اصول تصفحی کا
پابند رہا ہے پہلے تو اس حکیم نے حواس خمسہ ظاہریہ اور باطنیہ و قوی
رکہنا ایک قسم موقوف کردیا ہے اور بہی جو امور کہ بدیہیات سے نہین ہین
اونکی صحت پہ یقین رکہنا اس حکیم کے اصول مذہب سے بہت بعید ہے
ہماری تحریرات مندرجہ بحث ہذا سے معلوم ہوگا کہ ڈی کارٹس نے درحقیقت
مسائل ذہنیات کی تحقیق مین ایک راہ خاص اختیار کی ہے اور باعتبار
طریقہ مشائین کے یہہ راہ اچہی ہے ارباب واقفیت سے پوشیدہ نہین ہے

کہ ارسطو یا تابعین ارسطو کو حواس خمسہ ظاہرہ کی شہادت پر تمام تر وثوق
تھا کسی نے حکما سے مشائین سی محسوسات عن الخارج کے وجود مین گفتگو نہین
کی ہے بلکہ محسوسات عن الخارج کا وجود نفس الخارج حکماے مشائین کے نزدیک
بدیہیات مین داخل رہا ہے بہر حال ڈی کارٹس کی تقریر ذیل قابل لحاظ ہے
ڈی کارٹس نے وجود نفس ذہن کی نسبت یہہ بحث لکھی ہے کہ کوی شئے
ایسی نہین ہے جسکے وجود کی نسبت ہم شک نہین کر سکتے ہین اگر شک نہین
کر سکتے ہین تو اپنے شک کے وجود کی نسبت شک نہین کر سکتے ہین مگر شک
کرنا خود بمنزلہ ذی خیال ہونے کے ہے اور ذی خیال ہونا وجود پر دال ہے
اسلئے یہہ جملہ کہ مین ہون یا مین ذی وجود ہون ایک ایسا جملہ ہے کہ جب ہم
اسے زبان پر لاوین یا اسکے تصور کو دل مین جگہ دین ہر حال مین اس جملہ کی
صحت پر اطمینان حاصل رہتا ہے پھر صرف یہی نہین ہے کہ اس جملہ کے ذریعہ سے
ہم اسیقدر جانتے ہین کہ ہم ذی وجود ہین بلکہ یہہ بھی جانتے ہین کہ ہم کیسے
ذی وجود ہین یعنے ہم اس سے بھی خبر رکھتے ہین کہ ہم ایسے ذی وجود ہین کہ
ذی خیال بھی ہین علاوہ ان اقرار کے یہہ حکیم اس امر کا بھی قائل ہے کہ ہم
اپنے مین کمال مجرد کی صورت ذہنیہ بھی درک کرتے ہین یعنے ایک ایسے ذی وجود
کا تصور کہ جسکے ذات مین کسی طرح کا نقصان واقع نہین ہے اپنے نفس ذہن

دیکھو تصنیف ڈکٹر کزن History of Philosophy by Dr. Cousin صفحہ ۶ جلد دوم

مین مرکوز خاطر پاتے ہین پس ضرور ہے کہ ایسے معلول یعنے صورت ذہنیہ بالا کے لئے کوئی علت ہو جو وہو کسواسطے کہ اگر علت کو وجود نہین ہے تو معلول کا وجود بہی ناممکن ہے بدین دلیل کہ لاشئے سے لاشئے منتج ہوتی ہے پس چونکہ علت مین جو استعداد حاصل رہتی ہے اوسکا معلول مین اثر ہوتا ہے تو اسلئے ہم جو ایک شخص ناقص ہین کمال کی صورت ذہنیہ پیدا کر نہین سکتے ہین اس رو سے لازم آتا ہے کہ سواے ہمارے ایسے معلول کے لئے علت اپ اور کوئی ذی وجود ہو جسکے عظمت و کمال و قدرت سے یہہ معلول ہمین خبر دیتا ہے اور جس علت نے بذریعہ اپنے معلول کے ہمارے نفس ذہن پر اپنا ایک نشان منقش کردیا ہے لیکن یاد رہے کہ اس نشان سے خود اوس علت کا وجود مراد نہین ہے پس سواے اپنے وجود کے ہمین خدا کے وجود سے بہی خبر ہے اور وہی وجود ذات باری ہمارے وجود کے لئے بہی علت ہے —

واضح ہو کہ جب ڈی کارٹس بدلائل بالاخباب باری تعالے کے وجود کا مقر ہو چکا تب اس حکیم نے ماسوا اللہ کے وجود کی نسبت یہہ دلیل پیش کی کہ قبل اسکے کہ ہم باریتعالے کے وجود کے مقر تہے تو محض ہمارا تصور وجود ماسوا اللہ کے ثبوت کے لئے کافی نہ تہا کسواسطے کہ قبل اس اقرار کے جو کچہ ہم جانتے تہے اوسے ہم خواب سمجہے ہوئے تہے اور اشیا کو یہہ وہم مبتلاے فریب جانتے تہے مگر اب چونکہ ہمین ذات باریتعالے کے وجود سے اطلاع حاصل ہے اسحالت مین ہمین یقین ہے کہ تمام اشیا اوسی طور سے ہین جس وضع

یہ خدا تعالے نے ہمین اونکے درک کی صلاحیت عطا فرمائی ہے پس جب
ہم بالوضاحت سمجھتے ہین کہ اجسام کو درحقیقت وجود فی الخارج حاصل ہے
تو ہمین یقین کرنا واجب ہے کہ اجسام حقیقت مین اوسیطور پر ہین جیسا کہ ہم
اونکے وجود کو درک کرتے ہین —
مختصر یہہ ہے کہ ڈی کارٹس کے اقوال بالا پر ^ل^ اوسکے مسائل فلاسفانہ قائم
ہوتے گئے ہین تقریر بالا سے ظاہر ہے کہ مجرد اپنے ذی درک ہونے کے اقرار کو
بنا قائم کرکے اس حکیم نے رفتہ رفتہ وجود نفس و ہین و وجود ذات باریتعالی
و وجود ماسوا اللہ سے اقرار کیا ہے —
یہہ حکیم بلاشبہ ایسے خیالات کے وجود کا قائل معلوم ہوتا ہے جنہین بعض حکما
وہبی (Innate) کہتے ہین اور ان خیالات کو ایسے یقینیات سے جانتے
ہین کہ جنکا علم حواس ظاہریہ و باطنیہ کے ذریعے سے حاصل نہین ہوتا ہے یعنے ان
یقینیات کو حکما حسیات سے شمار کرتے ہین نہ وجدانیات سے جانتے ہین
ڈی کارٹس کے اولیات سے پہلا یہہ مقولہ ہے کہ ہم ذی خیال ہین

ل واضح ہو کہ منجملہ اقسام یقینیات سے ایک قسم اولیات کی ہے اور
یقینیات کے اقسام چھہ ہین تعریف اولیات کی حکماے اہل اسلام کے
نزدیک یہہ ہے کہ اولیات ایسے قضایا ہین کہ عقل بمجرد ان قضایا کے
تصور کے حکم لگا دیتی ہے —
(دیکھو کتاب قطبی صفحہ ۱۹۹)

اسی لئے ہم ذی وجود ہین (Cogito ergo sum)
دوسرا مقولہ یہہ ہے کہ لاشئے سے لاشئے نتیج ہوتی ہے (Ex nihilo nihil) اسیطرح اور بھی مقولے ہین مثلاً یہہ ناممکن ہے کہ کوئی شئے یک وقت موجود اور غیر موجود ہو ایسے یقینیات کا نام ذی کارٹس نے علم وہبی رکہا ہے یعنے یقینیات بالا ایسے علوم ہین جو ان کو نہ بذریعہ حواس کے حاصل ہوتے ہین اور نہ اونکے خلق کی نفس ذہن قدرت رکہتا ہے اسی لئے ان یقینیات کو اولیات کہتے ہین -

واضح ہو کہ اجتہاد ذی کارٹس کی بدولت ایک فرقہ ایسے حکما کا نکلا ہے کہ جنکے مذاہب کی تردید اج تک کسی حکیم سے نہین ہوی ان حکما کو سوفسطائی (Sceptic) کہتے ہین حکماے سوفسطائی مذہب اور حکما فرقہ خیالیہ (Idealist) کے حالات واقوال سے آیندہ اطلاع دی جائیگی مگر اسوقت جو بحث لکہی جاتی ہے وہ اولیات کی بحث ہے مولف کو ناظرین کتاب ہذا سے توجہ فرمائی کی امید ہے اس بحث آیندہ مین تمام حکماے نامی کے مذاہب کو مولف نے ایک جگہ پر اس نظر سے ترتیب دیا ہے تو شائقین تحقیقات کو اولیات کے مادہ مین انتشار کی صورت پیدا نہو

**۱۵ بحث تقیضیات قسم اولیات (A priori Truth) مشتملبر مذاہب مالبرانچ** (Malebranche) ارنالد (Arnold) کرڈورمہ (Cordemoy) لارڈ ہربرٹ (L. Herbert) جان لاک (J. Locke) لیبنز (Leibnitz) کینٹ (Kant)

فادر بفیر (Father Buffier) ڈاکٹر طامس ریڈ (Dr. Thomas Reid)
دیوگلد اسٹورٹ (D. Stuart) ولیم ہملٹن (W. Hamilton)
جان اسٹورٹ مل (J. S. Mill) ہنری ال منسیل (H. L. Mansel)

واضح ہو کہ اولیات کی نسبت حکماے یورپ مین اختلافات پاے
جاتے ہین ایک فرقہ اولیات کی نسبت اس مذہب پر ہے کہ انسان
کو اولیات کا علم تجربہ اور نظر کے وسیلے سے نہین حاصل ہوتا ہے اولیات ایسے
یقینیات ہین کہ ہر زمان و ہر مکان مین اونکی صحت ایک حالت پر رہتی ہے
اور جب انسان عالم وجود مین آتا ہے تو اولیات کا علم ساتھہ لیکر آتا ہے
اولیات ایسے یقینیات ہین کہ نفس ذہن کو ازل ہی مین تفویض ہوئے
ہین ان یقینیات کے حاصل ہونے کے لئے حواس ظاہریہ کا کوئی فعل
درکار نہین ہے اس فرقے کے حکما کو انگریزی مین ٹرنسینڈنٹلسٹ
(Transendentalist) کہتے ہین دوسرا فرقہ حکما کا وہ ہے
جو اولیات کو وہبی یا تفویضی نہین جانتا ہے اس مذہب کے حکما
کے نزدیک کوئی علم ایسا نہین ہے جو مشاہدات سے نہین ہے یعنے
یا حسیات سے یا وجدانیات سے یعنے علم کسیطرح کا ہو حواس کے ذریعہ
سے حاصل ہوتا ہے اس مذہب کے حکما کو انگریزی مین سینسیشنلسٹ
(Sensationalist) کہتے ہین اب بنظر تصریح ہم مذہبین بالا
کے بعض حکما کے خیالات سے اجمالاً خبر دیا چاہتے ہین —

مذہب ارنالڈ و کڈورتھ (Arnald & Cudworth)

ارنالڈ نے گیسنڈای ( Gassendi ) کے خلاف مین بحث لکہی ہے گیسنڈای ڈی کارٹس ( Des Cartes ) کا ہمعصر تہا ہم سابق مین لکہہ چکے ہین کہ ڈی کارٹس بعض مقدمات یقینیہ کے وہبی ہونیکا قائل ہے ڈی کارٹس کی تردید گیسنڈای نے کی ہے گیسنڈای کا مذہب یہہ ہے کہ تمام علم انسان کو حواس کے ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے اور بعد ازان بسائط سے مرکبات پیدا ہوتے ہین ارنالڈ گیسنڈای کی تردید مین لکہتا ہے کہ خیال اور وجود کا علم حواس کے ذریعہ سے نہین حاصل ہوتا ہے اسیطرح وجود خدا کا علم بہی اولیات سے ہے خود نفس ذہن کو اولیات کے خلق کی قدرت نہین ہے اور اولیات کے حصول کو حواس پر محمول کرنا صریحا غلط فعل ہے اسجگہ پر یہہ امر قابل لحاظ ہے کہ ہرچند ارنالڈ بعض یقینیات کو علوم اولین سے جانتا ہے تاہم اولیات کے خلق کی صلاحیت کو بخلاف مذہب ڈی کارٹس ) نفس ذہن کیطرف منسوب کرتا ہے نہین معلوم کہ حکما وجود خدا کے علم کو کیونکر اولیات مین شمار کرتے ہین حالانکہ مولف کمال صحت اور دیانت سے یہہ بیان کر سکتا ہے کہ اوسے نہایت صغرسنی مین خدا و مرگ و قیامت کا علم بیک جلسہ ایک شخص کے ذریعہ سے حاصل ہوا تہا اسلئے مولف تجربہ خاص کیوجہ سے وجود

## شرح متعلق صفحہ ۹۴

دیکہو سوانح عمریان تمام حکما کی جنکا مذکور اس بحث مین ایا ہے -

قوت مجوزہ و اجزاے اعمار تشکے تناسب جناکو ملحوظ کرے فی الفور یا وہی النظر مین محسوس ہوگا

۲ کیفیت دوم ۔ غیر تعلقی (Independence) ظاہر ہے کہ جب کوئی علم نظری ہوتا ہے تو اوسکے استخراج کا مدار سابق سکے کسی مسئلہ منتج پر ہوتا ہے مگر ایسے علم کو شعور طبعی سے تعلق نہین ہے صرف وہی علم شعور سے متعلق رہتا ہے جو کسی مسئلہ سابق کیطرف متقر نہین رہتا ہے

۳ کیفیت سوم ۔ کلیت (Universality) یعنے ایسا علم جسکی صحت کی نسبت سبکو اعتراف ہو گو مجانین و اشخاص مخبوط الحواس معترف نہون

۴ کیفیت چہارم ۔ تیقن (Certainty) یعنے ایسے اصول ابتدائیہ جنکے قوت کا ہر شخص معترف ہو اور جب وہ اصول سمجھہ مین اجائین تو اونکی صحت پر وثوق کامل پیدا ہو ۔

۵ کیفیت پنجم ۔ وجوب (Necessity) یعنے بضرورت خود بقاے شخصی و نوعی بدیہیات کی محتاج ہے ۔

۶ کیفیت ششم ۔ بداہت (Immediacy) یعنے اولیات کی صحت بدیہی محسوس ہوتی ہے مثلاً جب ہم کہین کہ کل جز سے بڑا ہوتا ہے تو اس حالت مین اس قول کی صحت تحققات نظریہ کیطرف محتاج نہین معلوم ہوتی ہے ۔

مذہب جان لاک و شیفٹسبری و لبنٹز و کینٹ (J. Locke, Shaftesbury, Leibnitz, Kant)

واضح ہو کہ جان لاک منکر اولیات ہے اس حکیم نے مطول تردید

اولیات کی نسبت تحریر کی ہین اور لیبنز (Leibniz) نے
جان لاک کی تردید لکھی ہے۔

اس حکیم کے نزدیک علم نہین حاصل ہوتا ہے مگر بذریعہ حواس ظاہرہ اور تصور کے (Reflection) بلاشبہ جب حصول علم کے وسائل حواس ظاہرہ اور تصور قرار دے جائینگے تو اس مذہب کے رو سے بعض مقدمات یقینیہ کیطرف علم اولین کی نسبت نہین کی جا سکتی ہے جان لاک اپنی کتاب ہیومن انڈرسٹینڈنگ (Essay on Human Understanding) مین اولیات کی بحث بوضع ذیل تحریر کرتے ہین۔

اولیات (A priori Truths) کو حکما ایسے اصول ابتدائی کہتے ہین کہ جو نفس ذہن پر منقوش کر دئے گئے ہین اور جنہین روح اپنے ہمراہ اس عالم مین لاتی ہے جان لاک پوچھتے ہین کہ کیا کوئی اس قسم کا ازلی علم بھی ہے جواب بالنفی بلاشبہ اوس دم صحیح ہوگا جب یہہ ثابت کر دیا جاسے کہ کوئی علم انسانی ازلی نہین ہے تمام علم حواس ظاہرہ اور تصور کے وسائل سے حاصل ہوتے ہین۔

آ اول بحث جو اولیات کے اثبات مین پیش کی جاتی ہی یہہ ہے کہ اولیات کی صحت مقبولہ عام ہے یعنے جمیع افراد ان کو اولیات کی صحت کی نسبت ایجاب ہے لاک صاحب جواب مین لکھتے ہین کہ خود یہہ قول غلط ہے کسواسطے کہ کوئی قول ایسا نہین ہے جو جمیع افراد انسان کا مقبول ہو مثلاً یہہ کہ شئے واحد بیک وقت موجود ہو اور غیر موجود ہو تا محالات عقلیہ سے ہے اس قول

سے اولیات مین ہونے سے کسی قائل اولیات کو گفتگو نہین ہے لیکن اگر اس قول پر لحاظ کیجئے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہہ قول تمام افراد انسان کا مقبول نہین ہے انصاف سے اگر تحقیق کیجئے تو بہت سے لوگ ایسے ملینگے جنکو قول بالا کی خبر ہی نہین ہے اطفال اور مجانین کو تو زنہار اسکی اطلاع ہی نہین ہے پس یہہ علم تمام افراد انسان کا مقبول کیونکر ہو سکتا ہے سوا اسکے خود یہہ قول کہ چند اصول ابتدائیہ نفس ذہن پر منقش ہوتے ہین مگر خود نفس ذہن اونسے مطلع نہین رہتا ہے بیمعنی ہے کسواسطے کہ ہر صورت ذہنیہ کا مفہوم یہی ہے کہ نفس ذہن اوسکا مدرک بھی ہو پس اگر کوئی طرح کا علم فی الحقیقہ نفس ذہن پر منقش رہتا ہے تو ضرور ہے کہ جمیع افراد انسان بلا استثنا سے مجانین و اطفال اوس علم سے مطلع رہین مگر عدم اطلاع سے قول بالا کا بطلان متصور ہے –

۲ اعتراض بالا سے بچنے کے واسطے حکماے مذہب اولیات یون بھی تقریر کرتے ہین کہ جمیع انسان کا ایجاب ایک امر مشروط ہے یعنے جب تک انسان قوت مجوزہ (Reason) کا استعمال نہین کرسکتا ہے تب تک اولیات کی صحت کی نسبت ایجاب بھی نہین کرتا ہے اس قول سے سوا اسکے اور کون شی مراد لی جاسکتی ہے کہ نفس ذہن پر جو اولیات کہ منقوش رہتے ہین او نہین انسان جب تک کہ قوت مجوزہ کے استعمال کی صلاحیت نرکھے نہین دریافت کرسکتا ہے یا قول بالا سے یہہ معنی مراد ہے کہ قوت مجوزہ اون نقوش ذہنیہ کے دریافت کی معین ہوتی ہے اگر بذریعہ قوت مجوزہ

سکے انسان کو اولیات کے وجود سے خبر ہوتی ہے تو اس سے اولیات کے علوم اولین ہونے کا اثبات مقصود نہین ہے کسواسطے کہ قوت مجوزہ سے ذریعہ سے ہم لوگ اور بہی بہت ایسے امور دریافت کرتے ہین جو حسیات سے ہین اور سراپا تجربہ اور نظر سے متعلق ہین پس قوت مجوزہ کی خصوصیت اولیات کے ساتھہ باقی نہین رہتی ہے سوا اسکے واضح ہو کہ جب قوت مجوزہ کے فعل کا یہہ تقاضا ہے کہ ایک مسئلہ محققہ سے دوسرا مسئلہ تحقیق طلب مستخرج ہو تو ظاہر ہے کہ ایسی قوت کے ذریعہ سے اولیات کی اطلاع حاصل نہین ہو سکتی ہے قوت مجوزہ کے ذریعہ سے اولیات کی دریافت اسیقدر ہو سکتی ہے جسقدر کہ درک اشیاء سے فی الخارج ہین قوت بصر کی تائید قوت مجوزہ کے ذریعہ سے ہو سکتی ہے یعنے جسطرح قوت بصر کا فعل قوت مجوزہ کے ذریعہ سے صدور نہین پا سکتا ہے اوسیطرح قوت مجوزہ کے ذریعہ سے اولیات کی اطلاع محال ہے۔

دوسرا امر قابل لحاظ یہہ ہے کہ جسوقت انسان کو قوت مجوزہ کے استعمال کی صلاحیت حاصل ہوتی ہے تو اوسی اوان مین ضرور نہین ہے کہ انسان کو اولیات سے بہی خبر ہو جائے یعنے قوت مجوزہ کے صلاحیت استعمال کا زمانہ اور پہلے پہل اولیات سے مطلع ہونیکا زمانہ ایک ہی نہین ہے ظاہر ہے کہ اطفال قوت مجوزہ کا استعمال کرنے لگتے ہین تاہم اونہین اولیات سے خبر نہین ہوتی ہے گنوار اور نا تعلیم یافتہ اشخاص سن رسیدہ ہو جاتے ہین تو بہی ایسے مسائل کلیہ سے خبر نہین رکھتے ہین قوت مجوزہ

کی صلاحیت استعمال کے پیدا ہونیکے قبل کسیکو اولیات سے اطلاع نہین رہتی اس صلاحیت کے حاصل ہونے کے بعد کسیوقت بقیہ عمر مین اولیات کا حصول علم ممکن ہے اور یہی کیفیت تمام مسائل علمیہ کی ہے -
بالفرض اگر قوت مجوزہ کی صلاحیت استعمال اور دریافت اولیات کا زمانہ واحد ہو تو بھی اس سے اولیات کا ازلی ہونا ثابت نہین ہوتا ہے کسواسطے کہ یہہ کوئی دلیل نہین ہے کہ چونکہ اولیات کا علم قوت مجوزہ کی صلاحیت استعمال کے پیدا ہونے کے وقت حاصل ہوتا ہے اسلیئے چند اصول ابتدائیہ جنہین حکما اولیات کہتے ہین خواہ مخواہ ازلی اور وہبی ہین -
۳ قائلین اولیات کہتے ہین کہ معًا ان مقدمات یقینیہ کو سنتے ہوئے بصورت سمجہہ جانے ان مقدمات کے معانی الفاظ کو ہر شخص ان مقدمات کو صحیح قبول کر لیتا ہے پس ایسے اقوال جو تعلیم کے بغیر مسموع ہوتی ہے مقبول خاطر ہون ضرور ہے کہ وہبی اور ازلی ہون مسٹر لاک اس ایجاب عام کی نسبت یہہ بحث کرتے ہین کہ ایجاب عام بوقت استماع ضرور ہے کہ بہت ایسے مقدمات پر عاید ہو جو اس وضع کے ہون مثلا ایک اور دو تین کے برابر ہوتے ہین ÷ دو جسم کے لئے ایک چیز ناممکن ہے ÷ جو شے کہ سفید ہے سیاہ نہین ہے ÷ مربع دائرہ نہین ہے ÷ وقس علے ہذا بلا شبہہ یہہ سب ایسے اقوال ہین کہ آدمی انہین سنتے ہی صحیح قبول کریگا لیکن ظاہر ہے کہ کوئی مقدمہ یقینیہ اولیات سے نہین ہو سکتا جب تک کہ مفہومات مفردہ وہبی او سمقدمہ کے طبعی (Terms) نہون یعنے ضرور ہے کہ

مفہومات مفرد بھی اولیت و ازلیت سے خالی ہوں لیکن اس رو سے لازم
آئیگا کہ لون اور صوت و ذائقہ وغیرہ کے مفہومات بھی طبعی ہوں یعنے ازلی
و دہبی ہوں حالانکہ لون و صوت وغیرہ کا علم بلا شبہ حواس ظاہرہ کے
ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے سوا اسکے بحث ایجاب عام سے یہہ بھی ظاہر ہوتا ہے
کہ اقوال بالا جب تک کہ ظاہر متعین کئے جاتے ہیں تب تک ممکن ہے کہ غیر
معلوم رہیں لیکن اگر یہہ اقوال نفس ذہن پر منقش رہتے ہیں تو پھر ایجاب
عام کے حاصل کرنے کے لئے اونکے اظہار کی کیا حاجت ہے اس سے تو
معلوم ہوتا ہے کہ تعلیم انسانی کو تعلیم طبعی پر فوقیت ہے پس یہہ تقریر قائلین اولیات
کے حسب حال نظر نہیں آتی ہے -

یہہ بھی کبھی قائلین اولیات بحث کرتے ہیں کہ نفس ذہن کو اولیات
کا علم بالقوے حاصل رہتا ہے مگر بوقت استماع نفس ذہن کو اولیات
کا علم بالفعل وضاحت ظاہری کے ساتھہ حاصل ہوجاتا ہے مگر علم بالقوی سے
اور کیا شے اسکے سوا مراد لی جاسکتی ہے کہ نفس ذہن کو درک اولیات
کی صلاحیت حاصل رہتی ہے لیکن ظاہر ہے کہ نفس ذہن کو ہر قسم کے
علم حاصل کرنیکی صلاحیت حاصل رہتی ہے -

واضح ہو کہ ایجاب بوقت استماع کی دلیل مبنی اس قیاس غلط پر ہے
کہ تعلیم سابق کو اولیات کی دانست میں دخل نہیں رہتا ہے ظاہر ہے کہ الفاظ
اور معانی الفاظ جنکے ذریعے سے اولیات کا بیان منظور ہے بلا شبہ سابق
سے سیکھے ہوئے رہتے ہیں صرف الفاظ اور معانی الفاظ نہیں بلکہ وہ

خیالات بہی جوان مقدمات تقینیہ سے متعلق رہتے ہین پس اگر کسی قول
سے مایراد بہ والفاظ و معانی الفاظ کو اوس قول سے منتزع کردین تو پہر
کون سی شئے باقی رہےگی جو اولیات سے کہلائیگی جاے لحاظ ہے کہ ہر طفل
اس کلمے کی نسبت کہ سیب اگ نہین ہے ایجاب رکہتا ہے قبل اسکے کہ اوسکے
ذہن مین اس قول کا معنے کہ ناممکن ہے کہ کوئی شئے بیک وقت موجود و غیر
موجود ہو یا معنے اس قول کا کہ اثبات و نفی مجتمع نہین ہوتے ہین بلکہ کرسے
۴ واضح ہو کہ اقوال بالاجنہین اولیات کہتے ہین کبہی ایسے نہین ہین کہ
سب اقوال سے پہلے ہمارے علم مین داخل ہوے ہون کسواسطے کہ اطفال
اونسے خبر نہین رکہتے تعجب ہے کہ حکما ان اقوال کو تمام علم حصولی کا مبدا
قرار دیتے ہین اطفال بغیر جانے ہوے اس قول کے کہ ایک شئے بیک وقت
لاوجود وذی وجود نہین ہو سکتی اپنی دایہ اور گہر کی بلی کو تمیز کرتے ہین اگر
فے الحقیقت اطفال کوئی وہبی علم اس عالم مین ہمراہ لاتے تو لازم تہا
کہ ایسے علم کو ظہور سب علم سے پہلے ہوتا حالانکہ بدیہی ہے کہ کلیات سے
انسان کو واقفیت دیر کرکے ہوتی ہے ۔
۵ تعجب ہے کہ وہبی خیالات کو وہان ظہور نمو جہان وہبی صلاحیت
کو وضاحت کے ساتہ نشو و نما ہوتی ہے یعنی اطفال و مردمان وحشی و اشخاص
ناتعلیم یافتہ کو لازم تہا کہ اظہار طبعی خیالات کا نہایت وضاحت کے ساتہ
کرتے کسواسطے کہ یہہ خیالات خدا کی عطاے خاص متصور ہین مگر تجربہ سے
معلوم ہوتا ہے کہ ایسے ہی لوگ ایسے خیالات سے ناواقف ہوتے ہین بخلاف

اسکے ایسے خیالات کو مدارس اور کالج مین فروغ رہتا ہے اور ہر عالم مباحثے کی نظر سے انہین اپنا ہٹ کنندا جانتا ہے۔

واضح ہو کہ لاک نے اسیطرح بہت سے اولیات کی تردید لکھی ہے یہہ حکیم کہتا ہے کہ چونکہ ہر مقدمہ (Propositions) مفہومات مفردہ سے مولف ہے پس اگر مفہومات مفردہ کا غیر وہبی ہونا ثابت کیا جاسے تو خود مقدمہ کا غیر وہبی ہونا ثابت ہوجائیگا مثلاً اس قول کی نسبت کہ ایک وقت شے واحد کا موجود اور غیر موجود ہونا محال ہے لاک صاحب پوچھتے ہین کہ مفہومات محال اور شخصیت واحدہ (Identity) کے علم آیا اولیات سے ہین یا نہین مفہوم شخصیت واحدہ کی نسبت جو اشکال شامل حال ہین قابل لحاظ ہین مثلاً انسان جو مرکب ہے جسم و روح سے اوسکے شخصیت واحدہ تغیر جسمانی کے بغیر قائم رہتی ہے یا نہین اگر مذہب تناسخ صحیح ہے تو ایفاربس (Euphorbus) اور فیثاغورس (Pythagoras) گو مختلف زمانہ مین موجود تھے روح واحد ہونے کیصورت مین انسان واحد تھے یا نہین اور بھی اسیطرح کبوتر کوا مرغ جو اونکی روحکے شریک تھے وہ بھی شخص واحد تھے یا نہین بلاشبہ یہہ بھی اسیطرح ایک مشکل سوال ہے کہ آیا بروز قیامت ہم لوگ وہی آدمی رہینگے جو آجکے دن ہین یا شخصیت واحدہ مین جسمانی ہوگا کوئی فرق واقع ہوگا جب شخصیت واحدہ ایسی شے متنازعہ معلوم ہوتی ہے تو کیا ایسے مفہوم غیر منقح بھی اولیات سے

کہلا سکتا ہے پہر اگر اس قول کو کہ کل اعظم ہے جز سے خیال کیجئے تو
معلوم ہوگا کہ یہہ قول بہی اولیات سے ہونیکی صلاحیت نہین رکہتا
ہے کسواسطے کہ خود کل اور جز سے کوئی مفہوم مراد نہین لیا جا سکتا ہے
ہے جب تک کہ کل اور جز کو عدد ( Number ) اور امتداد
( Extension ) کی طرف منسوب نہ کرین پس اگر قول بالا
اولیات سے ہے تو ضرور ہے کہ علم عدد اور امتداد کے علم بہی
اولیات سے ہین -

لاک نے وجود خدا کے علم کی نسبت بہی بحث لکہی ہے مگر اس
حکیم کے تمام تقریر سے وجود باریتعالے کا علم وہبی یا اولین نہین ثابت
ہوتا ہے اس راے سے مولف کو تمام تر اتفاق ہے جیسا کہ سابق
مین مذکور ہوچکا ہے مگر ہیولے کے علم کو لاک نے وہبی لکہا ہے بدین
دلیل کہ ہیولے کا علم نہ بذریعہ حواس ظاہریہ ( Sensation ) نہ بوسیلہ
تصور ( Reflection ) کے حاصل ہوتا ہے مولف کو یہہ تقریر
مطبوع نہین ہے بدین وجہ کہ اگر ہیولے کا علم وہبی ہوتا تو ہر فرد بشیر
کو مفہوم ہیولے سے وضاحت کے ساتھ
اطلاع رہتی حالانکہ بقول لاک ہیولے کوئی ایسی شے ہے
کہ اوسکی کیفیت مفصل طور سے معلوم نہین ہے اور اوسکا علم انتشار
و پریشانی خیال سے خالی نہین ہے بلاشبہ اگر مفہوم ہیولے کا وہبی
ہوتا تو اوسکے سمجہنے مین انتشار و پریشانی کو دخل نہو تا

سوا اسکے ہیولے کے مفہوم سے ہر شخص
کو بوضع فلسفی خبر رہتی ہے حالانکہ اس امر کی مولف شہادت دے
سکتا ہے کہ قبل پڑہنے بیندی وغیرہ کے ہیولے سے مولف کو اطلاع
نہتی اور نہ ہیولے کو مولف جوہر مجرد قابل الاتصال والانفصال کی
برہنایہ جانتا تھا اور اب جو ہیولے کے مایہ ادبہ سے خبر بہی ہوئی ہے
تو مولف کو انتشار و پریشانی خیالات سے فرصت نہین ہے بالفرض
اگر کوئی شخص ایسا پیدا ہو جسے حواس ظاہرہ خداتعالے نے نہین عطا فرمائے
ہون تو بلاشبہ ایسے شخص کو عالم فے الخارج کے وجود سے اطلاع نہین
ہوسکتی اور جب عالم فے الخارج سے اطلاع ہوگی تو ہیولے جو عالم فے
الخارج سے متعلق ہے اوسکے علم سے بہی ایسا شخص محروم رہیگا یعنے بصورت
نہین واقف رہنے اعراض سے محل اعراض سے اطلاع نہین ہوسکتی ہے جو
کا قیاس اعراض پر لحاظ کرنے سے نتیج ہوا ہے پس حواس خمسہ ظاہرہ کو
ہیولے کے علم حاصل ہونے مین دخل ہے اور اسی وجہ سے جان لاک کی
تقریر اوس حالت مین کہ ہیولے کا وجود مان لیا جاے برسر خطا ہے بلاشبہ
اگر کوئی شخص ایسا پیدا ہو جسے حواس ظاہرہ عطا نہوئے ہون تو ایسا شخص

---

وجہ انتشار و پریشانی کی یہہ ہے کہ حکماے یورپ اور حکماے اہل اسلام کے اقوال
مین اختلافات پائے جاتے ہین مثلا دیمقراطس ([illegible] 9)
ارسطو ([illegible]) ہیولے کے مادے مین مختلف آراء ہین

دلائل عقلیہ و قیاسات کے ذریعہ سے ہیولے کا علم حاصل نہین کرسکتا ہے
البتہ انسان ہیولے کو حواس ظاہریہ کے ذریعے سے محسوس نہین کرتا ہے
تاہم بغیر حواس ظاہریہ کے ناممکن ہے کہ بغیر اعراض اجسام کو محسوس کرکے
قیاس کے ذریعہ سے ہیولے کا علم حاصل کر سکے ۔
واضح ہو کہ انگلستان مین شیفسبری (Shaftesbury)
اور جرمنی مین لبنٹز (Leibnitz) نے جان لاک کی تردید لکھی ہے
شیفسبری کا مذہب یہہ ہے کہ کسی وضع کا علم انسان کو تجربہ سے کیے
بغیر حاصل نہین ہوتا ہے مگر نفس ذہن کو اپنی استعداد خاص کے ذریعہ
بسبیل تجربہ رشد حاصل ہوتا ہے اور وہ رشد باعث انکشاف اون
مقدمات یقینیہ کا ہوتا ہے جنکی صحت خود تجربہ کی محتاج نہین رہتی
ہے مولف کے نزدیک شیفسبری کا اقبال تجربہ کی نسبت اثبات ولایت
مین زنہار مفید نہین ہے ۔ لبنٹز نے بڑی دہوم دہام سے جان
لاک کی تردید لکھی ہے یہہ حکیم لکہتا ہے کہ لاک کو لازم تہا کہ اون مقدمات
یقینیہ کو جو بعد استقرا کے صحیح ثابت ہوتے ہین اون مقدمات یقینیہ سے
ممیز کرتا جو اصول ابتدائیہ ہونے کے سبب سے بنائے دلیل و استدلال
ہوا کرتے ہین یعنے لاک کو فرق کرنا لازم تہا درمیان ایسے
اقوال کے جنکی صحت نظر و تجربہ کی محتاج ہے اور ایسے اقوال کے
جنکی صحت کا یقین خود نفس ذہن کو تفویض ہوا ہے پس علم کسبی
اور علم وہبی مین اس تمیز سے خود فرق عیان ہو جاتا اور یہہ بہی

ثابت ہوجاتا کہ حواس ظاہریہ کے ذریعہ سے صرف وہ شے درک ہوتی ہے جو ممکن الوقوع ہے نہ وہ شے جو واجب الوقوع ہے۔ بعد لیبنٹز کے کینت (Kant) نے مذہب اولیات کو فروغ دیا اس حکیم کے مذہب کے رو سے کچھہ یقینیات ایسے ہیں کہ بسبب خلقی ہونے کے نفس ذہن سے مدغم ہو رہے ہین اور ان یقینیات کو اولیات (Necessity) کہتے ہین اور علامت ممیزہ اونکی وجوب (Necessity) اور کلیت (Universality) ہے لیکن قبل تجربہ اور نظر کے ان یقینیات کو نشو و نما نہین ہوتی ہے یعنی قبل تجربہ کے ان یقینیات کو گو ہر چند صورت وہبیہ نفس و ذہن مین حاصل رہتی ہے تاہم تجربہ کے بغیر ان یقینیات سے انکو خبر نہین ہوتی ہے واضح ہو کہ اقبال تجربہ کا مذہب اولیات کے حق مین مضر ہے ظاہر ہے کہ جب تجربہ کے بغیر ان یقینیات سے خبر نہین ہوتی ہے تو بہت سے علوم ایسے ہین کہ تجربہ کے بغیر وسیے بھی خبر نہین ہوتی ہے پس تخصیص کی کوئی وجہ اولیات کی نسبت باقی نہین رہتی ہے۔

مذہب فادر بفیر (Father Buffier) ور یڈ (Dr Reid) و ڈیوگلڈ اسٹیورٹ (Dugald Stuart)

فادر بفیر لکھتے ہین کہ بعض مقدمات یقینیہ ایسے ہین کہ اونکی صحت کو اکثر افراد انسان اوسیطرح وضاحت کے ساتھہ درک کرتے ہین جسطرح

کہ لاک اور ڈی کارٹس بحیثیت فلسفی اونکی صحت پر وثوق رکھتے ہین یعنے
عالم و جاہل کو یکسان تیقن اون مقدمات یقینیہ کی صحت پر حاصل رہتا ہے
اور یکسانی تیقن کی یہہ وجہ ہے کہ تمام اشخاص صحیح الحواس ان مقدمات
یقینیہ کی نسبت بالضرور موافق راے رکہتے ہین یعنے صحیح الحواس انسان
کے تمام افراد ان یقینیات کی نسبت ایک ہی راے ظاہر کرتے ہین
یہہ یقینیات ایسے ہین کہ اگر انکا ابطال چاہیئے تو انکا ابطال نہو سکے اور
اگر انکا اثبات چاہئے تو اثبات نہو سکے سوا اسکے ان یقینیات کو ہر زمانے
ہین مختلف درجات و مختلف ملک کے آدمی صحیح قبول کرتے چلے آئے
ہین اور جو لوگ کہ قولاً انکی صحت کے معترف نہین رہتے ہین فعلاً ضرور
زبان حال سے انکی صحت کے مقر رہے ہین مختصر یہہ کہ ان یقینیات
کو سراسر فہم معمولی سے تعلق ہے اور فہم معمولی کی تعریف بفیر نے یہہ لکہی
ہے کہ فہم معمولی وہ شعور طبعی ہے جسکے وسیلے سے مختلف انسان سن
تمیز کو پہونچکر کسی امر کی نسبت متفق الراے ہوتے ہین اور وہ امر
کسی امر ماسبق سے نتیجہ کیطرح نہین مستخرج ہوتا ہے بلکہ خود اصول
ابتدائیہ سے ہوتا ہے

ڈاکٹر طامس ریڈ نے فہم معمولی کی یہہ تعریف لکہی ہے کہ فہم معمولی
سے حق و باطل کی ایسی تمیز مراد ہے جو تمام افراد انسان کو بلفعل

فہم معمولی کو انگریزی مین کامن سینس (Common Sense) کہتے ہین

ہوئی ہے اور جسکے ذریعہ سے افراد انسان باہمین گفتگو کرتے ہین
دنیا کے کاروبار کو انجام کرتے ہین اور اپنے افعال کی نسبت جو انجام
کرتے ہین پس اولیات کی حقیقت کو دریافت کرنیکے لئے غیر متعصبانہ
حواس صحیح اور فہم راست درکار ہین ان مقدمات یقینیہ کی نسبت عالم و
و جاہل فلسفی و بازاری سب ایک ہے حالت مین ہین اور جب یہہ سب
لوگ اولیات کیطرف متوجہ ہوتے ہین تو عدم تعصب کی حالت مین سب
کے سب واحد الرائے ہوتے ہین واضح ہو کہ ہر زمانہ و ہر قوم اور ہر
ملت کے اشخاص صحت اولیات کی نسبت موافق الرائے رہے ہین
پس یہہ اتفاق عالم مذہب اولیات کے اثبات صحت کے لئے کافی
ہے سوا اسکے یہہ مقدمات یقینیہ ایسے خیالات ہین جو عنفوان عمر مین
تعلیم و تربیت کے بغیر نشو و نما پاتے ہین اس رو سے ان مقدمات تعقیلیہ
کو اولیات سمجھنا نہایت ہی قرین عقل ہے ظاہر ہے کہ یہہ قول رِیڈ کا
کہ ایسے خیالات کو عنفوان عمر مین تعلیم و تربیت کے بغیر نشو و نما ہوتی ہے
تجربہ کے خلاف ہے کسواسطے کہ اطفال قبل اسکے کہ رِیڈ کے اولیات سے
واقف ہون بہت سے دوسرے خیالات سے جو تجربہ سے متعلق ہین مطلع
ہو جاتے ہین قبل اسکے کہ اطفال اقلیدس کے علوم متعارفہ کو سمجھ سکین کوتے
لوکا لال اور بگلے کو اجلا سمجھ چکتے ہین پس اسصورت مین سفیدی اور سیاہی
کے علم کو علوم متعارفہ کے علم سے اولیات مین شمار کئے جانیکا زیادہ
تر استحقاق حاصل ہے۔

بہرحال مسٹر ریڈ نے مقدمات یقینیہ کی دو قسم لکہی ہے ایک تو وہ مقدمات ہین جو یقینیات ممکنہ ہین (Contingent Truth) اور دوسری وہ ہین جو یقینیات واجبہ ہین (Necessary Truth) مثال اوّل کی یہہ ہے کہ آفتاب سیارات کے لئے مرکز ہے یعنے ہر چند یہہ قول صحیح ہے کہ آفتاب سیارات کے لئے مرکز ہے تاہم یہہ بہی ممکن تہا کہ جسنے آفتاب و سیارات پیدا کیئے ہین کو مخلوق کیا ہے انکا انتظام کسے اور طور پر کرتا مگر یہہ قول کہ کل جزو سے بڑا ہوتا ہے یقینیات واجبہ سے ہے یعنی کسی شی کی وجود کو قدرت نہین ہے کہ کل جزو سے بڑا ہو سکے یعنی قدرت الٰہی سے انقلاب پیدا کہنے مین قاصر ہے واضح ہو کہ مسٹر ریڈ نے ان دونون قسم کے یقینیات کو شمار کیئے ہین لیکن موّلف بخوف طوالت انکا اعادہ اس کتاب مین نہین کر سکتا ہے۔

ڈیوگالڈ اسٹورٹ (Dugald Stuart) مسٹر ریڈ کے ساتہہ اکثر مسائل مین متفق الرائے ہے مگر مندسہ کے علوم متعارفہ کی نسبت اس حکیم نے ریڈ سے اختلاف کیا ہے اور لاک کے ساتہہ موافقت کی ہے لاک صاحب لکہتے ہین کہ ہر چند اشکال اقلیدس کے اثبات مین حوالہ علوم متعارفہ پر ہوتا ہے تاہم یہہ علوم متعارفہ خود ایسے کلیات ذہنیہ ہین کہ بعد جزئیات کی حقیقت دریافت کرنے کے کل کا حکم اونکی طرف منسوب کیا گیا ہے

مذہب سر ولیم ہملٹن (Sr. W. Hamilton) سر ولیم ہملٹن علم بالبداہت (Common Sense) کی نسبت لکہتے ہین کہ تمام مباحث علمیہ کی بنا ایسے اصول ابتدائیہ پر ہوا کرتی ہے جنکے اثبات صحت مین کوئی دلیل پیش نہین کیجا سکتی ہے اور ان اصول ابتدائیہ کا مدار وثوق مطلق

( Consciousness ) یہ ہست اور وقوف مطلق سے اپنے

ذات وصفات کے وجود کا علم مراد ہے مثلاً یہہ کہ ہم ذی وجود ہین ذی

خیال ہین پس جاننا چاہئے کہ وقوف مطلق کی ہدایت بلاشبہ لائق وثوق

ہے مگر کہان تک لائق وثوق ہے یہہ امر قابل لحاظ ہے ظاہر ہے کہ وقوف

مطلق کے ذریعہ سے جو کچھہ ہمین معلوم ہوتا ہے اس علم کے وجود کی نسبت

کوئی شک لائق پذیرائی نہین ہے مگر یقین اون اشیا کے وجود کا جو وجود مطلق

کے وجود سے وجود دیگر رکھتے ہین بلاشبہ امر نزاعی ہے مثلاً محسوس کرنا

طول وعرض وعمق کو کسی شے کے خود یہہ ایسی کیفیت حسیہ ہے کہ کسیطرح

پر معرض شک مین نہین ہے مگر طول وعمق وعرض کے محسوس ہونیکی بنا

پر وجود عالم فی الخارج کی نسبت تیقن شکوک سے خالی نہین ہے۔

واضح ہو کہ علم بالبداہت کے لئے دو علامت ہین ایک علامت یہہ ہے

کہ اس علم کی صحت کی نسبت کوئی دلیل تشفی بخش نہین کیجا سکتی ہے یعنے علم بالبداہت

خود مبدء دلائل ہوا کرتا ہے دوسری علامت جو ب ( Universal )

وکلیت ( Necessary ) کا وجود ہے۔

تقریر جان اسٹورٹ مل ( J. S. Mill. )

دربارہ علوم متعارفہ ہندسہ۔

جان مل نے اپنی کتاب منطق کی جلد دوم مین اولیات کی بحث لکھی ہے

صاحب ممدوح لکھتے ہین کہ تمام علوم کی صحت کا مدار استقرا پر ہے تو بعض علوم جو اصول موضوعہ پر مبنی

ہین اونکی صحت کی نسبت کیون یقین راہ دیجاتی ہے صحت کی نسبت جو علوم ہندسہ

ہندسہ کیطرف کیجاتی ہے یہہ صرف فریب تصوری ہے اور سراسر امور ذہنی سے متعلق ہے ظاہر ہے کہ خارج مین نہ کوئی ایسا نقطہ ہے جسمے عرض و طول نہو اور نہ کوئی خط ایسا ہے جو عرض سے خالی ہو اسکے جواب مین یہہ تقریر کیجاتی ہے کہ اقلیدس کے نقاط اور خطوط کو فی الذہن وجود ہے مگر یہہ ذہنی نقوط و خطوط خارجی نقوط و خطوط کے نقول ہین بہرحال ہندسہ کے علوم متعارفہ کی نسبت دو قول کو وجود ہے ایک یہہ ہے کہ علوم متعارفہ اولیات سے ہین دوسرا یہہ کہ علوم متعارفہ تجربہ کے ذریعہ سے منتج ہوتے ہین منجملہ ان دلائل کے جنہین قائلین اولیات پیش کرتے ہین ایک یہہ بھی ہے کہ بالفرض اگر یہہ یقین ہمارا کہ دو خط مستقیم کسی عرصہ یا وسعت پر محیط نہین ہوسکتے ہین حواس کے ذریعہ سے منتج ہوتا تو یقین بالا کا علم ہملوگون کو مجرد تصور کے ذریعہ سے حاصل ہوتا مثلاً ظاہر ہے کہ مجرد پانی مین پتھر کے گرنیکے تصور سے یہہ یقین حاصل نہین ہوسکتا کہ پانی مین پتھر گر کر پانی کے تہ تک پہونچ جائیگا یعنے اس یقین کے پیدا ہونیکے لئے تجربہ اور نظر درکار ہے بخلاف اسکے بغیر کوئی خط مستقیم کو خارج مین دیکھے ہوئے خط مستقیم کی صرف تعریف کو مفہوم کرکے ذہن اس امر کیطرف منتقل ہوجاتا ہے کہ دو خط مستقیم کسی عرصہ یا وسعت پر محیط نہین ہوسکتے ہین سوا اسکے حواس ظاہرہ کے ذریعہ سے یہہ تیقن نہین حاصل ہوسکتا ہے کہ اگر دو خط مستقیم لمبے غیر متناہیہ برابر کھیچے جاوین تاہم کبھی آپس مین نہ ملین گے۔

جواب تقریر بالا کا یون پیش کیا جاتا ہے کہ اشکال اقلیدس کو فی الذہن

منقش ہونیکی اوسیطرح صلاحیت حاصل ہے جسطرح اشکال فی الخارج کو خارج
مین منقش ہونیکی صلاحیت حاصل ہے یہہ صلاحیت اشکال سفے الخارج کیطرح
اقلیدس کے خطوط و زاویہ کے صورۃ ہنیہ قائم کرنے مین نفس ذہن مدد دیتی
ہے اور اس سبب سے اقلیدس کے اشکال اشکال فی الخارج کیطرح نظر و تجربہ
قابل ہو جاتے ہین پس اگرچہ تصور کے ذریعہ سے اصول متعارفہ کی صحت
پر ہم لوگ یقین رکھتے ہین تو اسکی وجہ یہہ ہے کہ اشکال سفے الذہن اور
اشکال سفے الخارج کی تطابق کلی پر نفس ذہن کو یقین حاصل رہتا ہے
اور اس تطابق کلی کے علم کی وجہ سے جو قیاس اشکال فی الذہن کی
نسبت پیدا ہوتا ہے وہی قیاس اشکال فی الخارج کی نسبت بھی پیدا ہوتا
ہے - واضح ہو کہ ہرچند ہم لوگ خطین مستقیمین کو اسے غیر نہایہ انکہون
سے نہین دیکہہ سکتے ہین تاہم ہمین تجربہ کے ذریعہ سے یہہ علم حاصل رہتا
ہے کہ اگر خطین مستقیمین مائل ہونا شروع کرین تو آخر کسی مقام پر جاکر آپس
مین ملتقی ہو جائینگے اس التقاء کے مقام تک ہم لوگ تصور کے ذریعہ سے
پہونچ جاتے ہین اور وہان پہونچکر یہہ اطمینان حاصل کر لیتے ہین
کہ اگر خطین مستقیمین مائل ہونا شروع کرین تو ایسے خط ہرگز مستقیم نہونگے
ضرور کج ہونگے -

مذہب ہنری ال منسل (H. L. Mansel -

یہہ حکیم وجوب ( ) کا قائل ہے اور وجود کے
بارہ مین سفے الحقیقت لبنٹز ( Leibnitz ) کی پیروی کرتا ہے

فیسل کا مذہب یہہ ہے کہ جس قول کی نسبت ہر زمان و ہر مکان مین ایجاب لازمی ہے ضرور ہے کہ ایسا قول خود نفس ذہن کی ترکیب مین شامل ہو کبھی تجربہ اور نظر کے ذریعہ سے نتیج نہین ہو سکتا ہے۔

## ۱۶ ابحاث اعتراضات و فسر بین (Bain) بر مذہب اولیات

واضح ہو کہ ہم لوگون کے بعض علم کی نسبت یہہ جھگڑا چلا آیا ہے کہ آیا ہمارے بعض علم تجربہ سے نتیج ہوتے ہین یا یہہ کہ ازلی ہین ظاہر ہے کہ ہمارے علم کا زیادہ حصہ تجربہ کے ذریعہ سے نفس ذہن تک پہنچا ہے یہہ امر بدیہی ہے اسمین گفتگو کی جگہ نہین ہے مگر مسئلہ متنازعہ فیہ یہہ ہے کہ انسان کی پیدایش کے وقت کچھہ علم ابتدائی نفس ذہن مین موجود رہتے ہین یا نہین یعنے بعض حکما اس رائے پر ہین کہ تھوڑے علم انسان ایسے ہین کہ تجربہ کے ذریعہ سے حاصل نہین ہوتے بلکہ وہ علم وہبی ہین اور انکی پیدایش کے وقت نفس ذہن کو تفویض ہوتے ہین مثلاً وسعت و زمان و مکان کا علم وہبی ہے اسیطرح ہندسہ کے علوم متعارفہ تمیز حق و باطل علم وجود باریتعالے و تصور تغایت یعنے تصور حیات ابدی و الہیات سے ہین ایسلیے وہبی خیالات کو حکما اولیات (Apriori Truths) کہتے ہین ان خیالات کے نام اور بھی ہین مثلاً اصول ابتدائیہ (First Principles) تعینات اولین (Primary Beliefs) علم بالبداہت (Common Sense) وغیرہ

ان مقدمات یقینیہ کی نسبت حکما کہتے ہین کہ چونکہ یہہ مقدمات ایسے ہین کہ غیر قبول البیان ہین اسلیئے ان مقدمات پر اون مقدمات سے زیادہ وثوق ہے جو تجربہ اور نظر سے متعلق ہین ان اولیات کو اور مقدمات سے ممیز کرنے والی دو شے ہین ایک وجوب ( Necessity ) دوم کلیت ( Universality ) واضح ہو کہ وجوب اور امکان ( Contingency ) دو شے ہین وجوب سے مراد وہ کیفیت ہے جسکی صحت پر وثوق چار و ناچار ضروری ہے بخلاف امکان کے جسکی صحت پر وثوق ضروری نہین ہے مثلاً کل اعظم جز سے ہوتا ہے اس قول کی صحت پر وثوق ضروری ہے بخلاف اس قول کے کہ اشیاے مادیہ زمین پر گر پڑتی ہین یعنے چونکہ مراد اطلی یہہ ہے کہ اشیای مادیہ زمین پر گر پڑین اسلیئے زمین پر گر پڑتی ہین ورنہ ممکن تہا کہ زمین پر اشیاے مادیہ نہین گرا کرتین یہہ تقریر ڈاکٹر ریڈ کی ہے دیکھو مذہب ریڈ مندرجہ بحث سابق

(اعتراض اول بر مذہب اولیات) واضح ہو کہ قائلین اولیات کے مذہب کے رو سے نفس ذہن کی تشریح ایک امر محدود معلوم ہوتی ہے تشریح نفس ذہن سے تو نفس ذہن کی تفصیل و ترتیل اور کوائف بسیطہ نفس ذہن کی تحقیقات مراد ہین اولیات کے بعض مقدمات یقینیہ کی نسبت قائلین اولیات کا زعم یہہ ہے کہ جب نفس ذہن کی تشریح کیجاتی ہے تو یہہ نہین معلوم ہوتا کہ کب بعض مقدمات یقینیہ

کا علم نفس ذہن کو حاصل ہوتا ہے یعنے اس امر کے دریافت مین تشریح فاصر ہجاتی ہے مگر یہہ دلیل کسیطرح پر قوی نہین ہے کسواسطے کہ اگر ابھی تک امر بالا نہین دریافت ہوا ہے تو اس سے یہہ کب لازم آتا ہے کہ امر بالا کبھی نہین دریافت ہوسکے گا ظاہر ہے کہ حکما مسائل ذہنیہ کی تحقیقات کرتے جاتے ہین ممکن ہے کہ اینده امر بالا کی تحقیق عمل مین آئی —

قائلین اولیات وسعت و زمان کے علم کو ازلی کہتے ہین جیسا کہ سابق مین مذکور ہو چکا ہے مگر کیا ممکن نہین ہے کہ وسعت کا علم حس ظاہری اور مدرکہ باطنیہ کے ذریعہ سے حاصل ہو اور جب حس ظاہری اور مدرکہ باطنیہ کے ذریعہ سے نفس ذہن وسعت کا مدرک ہوا کرتا ہے تو پھر وسعت کے علم کو اولیات مین داخل کرنیکی حاجت کیا ہے اسیطرح زمان کا علم بھی قوائے نفس ذہن کے ذریعہ سے حاصل ہوسکتا ہے مثلاً ہر کیفیت حسیہ اور ہر کیفیت وجدانیہ کے لئے ایک طرحکی کیفیت بالفعل ضرور ہے اور بعض کیفیت کو بعض کیفیت سے ضرور ہے کہ قرار مین کمی یا بیشی ہو پس قرار مختلف کا علم زمان کے علم سے خبر دے سکتا ہے کسواسطے کہ وہی قرار مختلف اجزاء زمانیہ کے ہین —

(اعتراض دوم) جسقدر یقین تجربہ کے ذریعۂ علم ہونے پر ہے اوسقدر یقین بعض مقدمات یقینیہ کے ازلی ہونے پر نہین ہے ظاہر ہے کہ تجربہ و نظر کا ذریعہ علم ہونا ایک امر بدیہی ہے ہرگز نزاعی اور ثبوت طلب نہین ہے مگر بعض مقدمات یقینیہ کے اولیات ہونے کا ثبوت کافی فیصلہ ہونا سراسر دشوار ہے ظاہر ہے کہ بہترین طریقہ اس امر کے دریافت کا یہہ ہے کہ کسی مولود تازہ سے پوچھا جائے

کہ تم کیا کیا علم اپنے ساتھہ اس عالم مین لائے ہو مگر جواب اسکا اوسوقت تک نہین مل سکتا ہے جب تک کہ علم کسبی سے لڑکے کا سینہ پر نہو لے اگر مولود تازہ کے کیفیات تازہ پر لحاظ کیجئے تو البتہ حرکات مختلفہ اوسمین پائے جاتے ہین مگر کوئی کیفیت جو اثبات علم ازلی کے لئے کافی ہو اطفال مین نہین پائی جاتی ہے۔

(اعتراض سوم) وُو حکما جو مذہب نامینلزم (Nominalizm.) کے پیرو ہین اور چند مقدمات یقینیہ کو اولیات سے ہی شمار کرتے ہین اونپر یہہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ جب بعض کلیات پر اولیات کا اطلاق کیا جاتا ہے تو اونکے افراد کی نسبت بھی اولیات کا اقرار لازم آتا ہے مثلاً وسعت کا علم اولیات سے شمار کیا جاتا ہے مگر وسعت سوائے اشیائے ممتدہ کے

جب بہت سے افراد کسی صفت واحدہ مین متفق ہوتے ہین تو ایسے اتفاق کے اظہار کی نسبت ضرورت عاید ہوتی ہے پس ایسے اتفاق صفت واحدہ کا ہم لوگ ایک ایسا نام رکھہ دیتے ہین جو تمام افراد متفق الصفت پر یکسان دلالت کرتا ہے اس مذہب کو انگریزی مین نامینلزم (Nominalizm) کہتے ہین [دیکھو کتاب مین (Bain's Philosophy. صفحہ ۱۶۹]

اس مذہب کا بانی جان راسین (J. Roseelin.) ہے یہہ شخص گیارہوین صدی مسیحی مین زندہ تھا اس شخص کا یہہ قول ہے کہ کسی کلی کو وجود خارج مین حاصل نہین ہے اور الفاظ جو بوضع کلی مستعمل ہوتے ہین وُہ

# شرح متعلق صفحہ ۱۱۹

صرف ایسے اسماے موضوعہ ہین کہ اون سے کوئی شئے خارج مین مراد نہین ہے اس مذہب کے حکما ہابس ( Hobbes. ) و لاک ( Locke ) و برکلی ( Berkeley ) وغیرہ تہے -

واضح ہو کہ نامنیلزم سے حکماے عرب کی کلی منطقی کو مطابقت ہے ظاہر ہے کہ کلی مذکور بالا کی تطبیق کلی طبعی یا کلی عقلی کے ساتھہ نہین کیجا سکتی ہے حکماے یورپ مین کلی کی نسبت بہت کچہ اختلافات واقع رہے ہین اون حکما کی تقریرات پریشانی سے خالی نہین ہے دوسرا فرقہ حکما کا یہہ قائل ہے کہ کلی از قسم جنس و نوع کو وجود فے الخارج حاصل رہتا ہے یہہ حکما کہتے ہین کہ کسی کلی کو وجود فے الذہن حاصل نہین رہتا ہے اور نہ کلی سے ایسے اسماے موضوعہ مراد ہین جنسے کوئی شئے فے الخارج مراد ہو مذہب نامنیلزم کے قبل اسی مذہب کو فروغ رہا ہے اور اس مذہب کو انگریزی مین ریلزم ( Realism ) کہتے ہین کلی کی نسبت اہل یورپ کا تیسرا مذہب یہہ ہے کہ ہر کلی کو صرف فے العقل وجود حاصل رہتا ہے اس مذہب کے حکما کہتے ہین کہ نفس ذہن یعنے عقل ( Mind ) کو تصورات کلی کے خلق کی قدرت بلا لحاظ افراد کلی کے حاصل ہے اس مذہب کو انگریزی مین کنسیپچولزم ( Conceptualism ) کہتے ہین اس مذہب کا پابند ولیم ( Conceptualism ) ہملٹن مسٹر ریڈ کو بہی اسی مذہب کے حکما سے شمار کرتے ہین -

# شرح متعلق صفحہ ۱۱۹

واضح ہو کہ مذاہب بالا کی تصریح اس رسالہ مجمالہ کی جلد اول مین نہین کی جا سکتی ہے حکما مین جسقدر اختلافات واقع ہین اگر سب اختلافات تحریر مین درآوین تو یہہ جلد اول بلا وجہ معقول مطول ہو جائیگی انشاء اللہ تعالے اگر دوسری جلد کتاب مراۃ الحکما کی تصنیف کی نوبت پہونچی تو مذاہب بالا کے حسن و قبح سے بوضاحت اطلاع دی جائیگی بہرحال اسجگہ ہم حکمائے عرب کے خیالات سے بوضع مختصر خبر دیتے ہین -

جاننا چاہئے کہ کلی تین قسم پر منقسم ہے ایک قسم کلی طبعی کی ہے دوسری قسم کلی منطقی کی ہے تیسری قسم کلی عقلی کی ہے یہہ تینون قسم مثال ذیل سے بوضاحت سمجھہ مین آئیگی -

جب ہم کہین انسان کلی ہے تو تین معنے اس قول سے متصور ہوتے ہین طبیعت انسان بدین حیثیت کہ انسان ہے اسے کلی طبعی کہتے ہین اور وہ کلیت جو عارض کلی طبعی کو ہوتی ہے اوسے کلی منطقی کہتے ہین اور اوسی طبیعت اور کلیت کا مجموعہ کلی عقلی کہلاتا ہے کلی منطقی کی مثال انسانیت سے ہے یعنے انسانیت ایسی کلیت ہے جو انسان کے لئے عارض ہے اور کلی عقلی کی مثال انسانیت انسان ہے ظاہر ہے کہ اس مثال مین طبیعت اور کلیت دونون مجتمع ہین دیکھو شرح سلم صفحہ ۱۹۴ - اور عبارت عربی یہہ ہے فانہ مفہوم الکلی یسمی کلیا منطقیا و معروض ذلک المفہوم یسمی کلیا طبعیا والمجموع من العارض

# شرح متعلق صفحہ ۱۱۹

ؔالمعروض یسمے کلیاً عقلیا (متن سلم) ؎

وجود کلی طبیعی کی نسبت حکما مین اختلافات واقع ہین مگر مذہب حق یہہ ہے کہ کلی طبیعی کو وجود خارج مین حاصل رہتا ہے دلیل اسپر یہہ ہے کہ اشخاص سے فی الخارج موجود رہتے ہین اور وہی طبیعت جزو اشخاص ہوتی ہے اور جزو موجود موجود ہوتا ہے صاحب تہذیب کا قول یہہ ہے کہ والحق ان وجود الطبیعی بمعنے وجود اشخاصہ یعنے کلی طبیعی کا وجود خارج مین بمعنے وجود اشخاص کلی طبیعی ہے اس سے مراد یہہ ہے کہ کلی طبیعی کے افراد خارج مین موجود ہین نہ کہ خود وہی کلی اپنے افراد کے وجود کے ساتھہ موجود ہے اسپر دلیل یہہ ہے کہ اگر کلی طبیعی اپنے افراد کے ضمن مین پایا جائے تو شئے واحد کا اتصاف بصفات متضادہ با وجود ہونے شئے واحد کے لازم آئیگا اور یہی شئے واحدہ کے لئے تعدد مکان متصور ہے۔

محقق دوانی نے شرح تہذیب مین یون فرمایا ہے اعلم ان مذہب المحققین من الحکماء ان کلی الطبیعی اعنی الماہیۃ المعروضۃ للکلیۃ من حیث ھی ھی لا بشرط عروض الکلیۃ موجود فی الخارج بعین وجود الاشخاص لا بوجود مغایر لھا (دیکھو کتاب جلال شرح تہذیب) واضح ہو کہ شیخ الرئیس کا بھی مذہب وجود کلی طبیعی کی نسبت یہی ہے اور بلا شبہہ یہہ مذہب ایسا ہی ہے کہ جسے عقل سلیم صحیح مانتی ہے

کسی اور شئے کیطرف منسوب کیجاتی ہے یعنے وسعت کو جو کچھہ تعلق ہے امتداد
اشیا سے تعلق ہے پس اگر ہم لوگ وسعت کا علم ہمراہ لیکر اس عالم مین
آئے ہین تو لازم آتا ہے کہ ہمین افراد اشیاے ممتدہ کا علم اولین بہی
ضرور حاصل ہو مگر وہی اشیاے ممتدہ متصف ساتھہ دیگر صفات کے
بہی ہین یعنے سواے امتداد کے اوہین اور حقائق بہی موجود ہین اور
اون سب صفات یعنے حقائق کی تقسیم بوضع کلی ہوسکتی ہے مثلا لون
بہی حقائق اشیا سے ہے پس تقریر بالا کے روسے لازم آتا ہے کہ ہم
لوگون کو الوان کا بہی علم اولین حاصل ہوتا ہے ۔

(اعتراض چہارم) قائلین اولیات یہہ بحث کرتے ہین کہ وجوب
(Necessity) کا خاصہ بعض مقدمات یقینیہ کے علم اولین ہونیسے
خبر دیتا ہے لیکن جب وجوب کا مفہوم صحت کے ساتھہ ذہن نشین ہوتا ہے
تو معلوم ہوتا ہے کہ وجوب علم اولین کے لوازم سے نہین ہے ۔

واضح ہو کہ حمل اولے (A proper identical Prop) اوسے

حمل اولے کی مثال یہہ قضیہ حملیہ ہو جیسا انسان انسان ہے اس قضیہ کا
موضوع عین محمول اس قضیہ کا ہے محقق دوانی شارح تہذیب نے حمل
اولے کا ذکر کیا ہے مگر عربی کی منطق کی کتابون مین جہان قضایا کی بحث ہے
وہان کوئی ایسے قضیہ کا مذکور نہین آیا ہے جسکا موضوع عین محمول بہی ہو مگر
انگریزی مین ایسے قضیہ کا مذکور آیا ہے اور یورپ کے علمائے منطق ایسے قضیہ

کہتے ہیں کہ کسی قضیہ میں موضوع ( Subject ) ہی محمول ( Predicate ) ہو یعنے ایسے قضیہ کے موضوع کو محمول کہہ سکیں مثلاً اگر ہم کہیں کہ الف ہے الف ( A is A ) تو اس قضیہ میں جو موضوع ہے وہی محمول بھی ہے ظاہر ہے کہ وجوب سے قضیہ بالاخالی نہیں ہے مگر مجرد وجوب سے یہہ بات کیونکر ثابت ہو سکتی ہے کہ ہم لوگ فہم معمولی کے ذریعہ بعض مقدمات یقینیہ کے وجوب کو نہیں سمجھہ سکتے ہیں یا یہہ کہ بعض مقدمات یقینیہ کے سمجھنے کے لئے صلاحیت ازلی درکار ہے اسیطرح اگر کوئی نسبت سلبیہ موضوع اور محمول کے درمیان واقع ہو تو بھی ایسی نسبت کے سمجھنے کے لئے کوئی دوسری صلاحیت خاص علاوہ صلاحیت معمولی کے درکار نہیں ہے مثلاً جب ہم کہیں کہ الف نہیں ہے سیے ب تو اس قضیہ میں بھی ہم ایک کیفیت واقعی بیان کر رہے ہیں گو ایک امر کی صحت نسبت سلبیہ کے ساتھہ اظہار کر رہے ہیں پس یہہ مقدمہ یقینیہ کہ شئے واحدہ بیک وقت ذی وجود اور غیر ذی وجود نہیں ہو سکتی ہے درحقیقت اظہار وجوب کرتا ہے مگر اس اظہار وجوب سے یہہ بات کیونکر ثابت ہو سکتی ہے کہ اس وجوب کے سمجھنے کے لئے فہم معمولی کے علاوہ اور کوئی صلاحیت ازلی درکار ہے ظاہر ہے کہ جسطرح ہم سمجھنے

## شرح متعلق صفحہ ۱۲۳

کو آئیڈیلسٹک پیا یورزم ( Idealistic Paganism ) کہتے ہیں

ہین کہ الف ا نہین ہے ب سے اوسیطرح ہم یہہ بھی سمجھتے ہین کہ شئے واحد ایک وقت ذی وجود اور غیر ذی وجود نہین ہو سکتی ہے پس نہین معلوم کہ کس تخصیص کے روسے یہہ مقدمہ یقینیہ اولیات سے شمار کیا جاتا ہے ۔

(اعتراض پنجم) قائلین اولیات کا ایجاب اس امر کی نسبت کہ علم اولیات کی اطلاع نفس کا ہین کو تجربہ کے ذریعہ سے ہوتی ہے بجائے خود اولیات کا بطلان کرتا ہے اور اگر بطلان اس ایجاب سے متصور نہین ہے تو بلاشبہ یہہ ایجاب اولیات کو معرض شک مین ڈال دیتا ہے کسواسطے کہ اس ایجاب کے روسے یہہ نہین معلوم ہو سکتا کہ کسقدر اولیات کو تجربہ مین دخل ہے اور کسقدر حیثیت ازلی کو دخل ہے ۔

واضح ہو کہ اولیات جو اس زمانہ مین معرض گفتگو ہو رہے ہین دو جنس کے ہین ایک جنس تو ہندسہ کے علوم متعارفہ (Axioms of Mathematics) کی ہے اور دوسری جنس اصول علت و معلول یعنی (Law of cause & effect) کی ہے ۔

ہندسہ کے علوم متعارفہ کی تعریف و تحقیقت صرف ان دو قول پر صادق آتی ہے اول یہہ کہ اشیا جو کسی شئے واحد کے مساوی ہوتی ہین تو آپسمین بھی مساوی ہوتی ہین دوم یہہ کہ مجموعہ تا متساویان آپسمین متساوی ہوتے ہین

واضح ہو کہ کینٹ ۔ Kant جنے کا ایجاب امر بالا سے جیسا کہ مذہب کینٹ کے بیان مین مذکور ہو چکا ہے ۔

یہہ امر لائق ایجاب ہے کہ ان دونوں علم متعارف اور تحقیقات کے ذریعہ سے ہندسہ کے تمام مسائل قائم ہو سکتے ہیں لیکن واضح ہو کہ ان دونوں علم متعارف سے کوئی بھی ایسا قضیہ نہیں ہے کہ جسکا موضوع اوسی قضیہ کا عین محمول ہو ۔

تعریف تساوی کی تطابق قریب (Immediate coincidence) ہے یعنے جب اشیا آپسمیں ملائے جانے سے مطابق ہوں تو اونہیں تساوی کہینگے مگر وہ علم متعارف جسکا مذکور اول آچکا ہے اوس سے تطابق بعید کا اظہار منظور ہے یعنے شئے ثالث کے ذریعہ سے تطابق عمل میں آیا ہے پس ہر چند اس علم متعارف کی صحت یہی ہے تاہم یہہ قضیہ حمل اوس کی خبر نہیں دیتا ہے یعنے اس قضیہ کے محمول اور موضوع شئے واحد نہیں ہیں واضح ہو کہ یہہ قضیہ دو ایسے امر کو اظہار کرتا ہے جو صرف ازروے لفظ ہی کے دو نہیں ہیں بلکہ ازروے واقعات کے بھی دو ہیں یعنے اس قضیہ کے ذریعہ سے نہ صرف تطابق قریب کی صحت قابل اعتبار ہے بلکہ تطابق بعید بھی ایک شئے بکار آمد معلوم ہوتی ہے یعنے جب ہم لوگوں کو دو شئے کی تطبیق کا موقع حاصل نہو تو شئے ثالث کی مطابقت کی حالت میں ہملوگ اون دو شئے کو بھی آپسمیں مطابق اور تساوی قیاس کرینگے اسیطرح دوسرے علم متعارف مذکور بالا کو بھی اسی پر قیاس کرنا چاہئے ۔

واضح ہو کہ جسطرح یہہ دونوں علم متعارف ایسے قضیہ نہیں ہیں کہ حملیہ خبر دیں اوسیطرح یہہ وہمی بھی نہیں ہیں انکا علم انسان کو تجربہ کے ذریعہ

سے حاصل ہوتا ہے اور جون جون تجربہ کو وسعت حاصل ہوتی ہے اوسیقدر اونکی صحت پر یقین زیادہ پیدا ہوتا ہے۔

جنس علل کی نسبت قائلین اولیات کہتے ہین کہ تصور ابتدائی مطلق (Absolute beginning) کا محال ہے یعنے ہم لوگ چار و ناچار ایک شے کو دوسری شے ماسبق سے منتج ہوئے تصور کرتے ہین اور اسکا تصور بالنفسہ محال ہے (Inconceivability of the opposite) اسی دلیل کے روسے قائلین اولیات کہتے ہین کہ لا شے سے مخلوقات کا وجود محال ہے۔ اس تقریر کا جواب یہہ ہے کہ مجرد تصور ابتدائے مطلق کا محال نہین ہے مثلاً ہم افتاب کو یک بیک ذی وجود ہو جاتے بخوبی تصور کر سکتے ہین لیکن لا شے سے کسی مخلوق کے نہین ذی وجود ہونیکا خود ایک تصور ہے کہ بیرایہ تجربہ کا محتاج معلوم ہوتا ہے اور جون جون ہم لوگ کارخانہ عالم سے مطلع ہوتے جاتے ہین اوسیقدر اذعان اس امر کی نسبت زیادہ مستحکم ہوتا جاتا ہے کہ ہر امر کے لئے ایک امر ماسبق درکار ہے اور اس یقین کیوجہ سے ہم لوگ بسبیل عادت تمام امور کو ایک دوسرے سے مربوط تصور کرتے ہین ورنہ اگر یہہ عادت نلگی رہتی تو اشیا کا تصور بطور بادی النظر مین محال نہین معلوم ہوتا۔

## ۱۷ بحث ابطال ہیولے یعنے انکار عالم مادی حسب مذہب برکلے (B. Berkeley)

ارباب تحقیقات پر روشن ہو کہ جو مضامین اس بحث مین مندرج ہین

نہایت نازک ہین عام حکما اور علما کے معتقدات کے صریحا برخلاف ہین اور فی الحقیقت ایسے نرالے ہین کہ سواے برکلی کے کسی حکیم کے دماغ مین اون مضامین کا گذار نہین ہوا ہے یعنے صرف یہی نہین کہ یورپ کے حکما متقدمین نے کمال ذہانت کا اظہار کیا ہے بلکہ حکماے ایشیا سے بہی کسیکو یہہ نازک خیالی نصیب نہین ہوئی ہے جاننا چاہیئے کہ حکماے سوفسطائی مذہب جنہین ایشیا مین فروغ ہوا ہے وہ برکلی کی وضع پر منکر عالم مادی کے نہین ہوے ہین حکماے ایشیائی کا اوہام اوہام کہنا اور ہے اور برکلی کا وجود عالم مادہ سے انکار اور ہے سچ تو یہہ ہے کہ برکلی کی تردید حکما سے ہو نہین سکتی ڈاکٹر ریڈ جنہون نے بڑے شدومد سے تردید لکہی ہے حقیقت مین ڈاکٹر موصوف سے اس حکیم نازک خیال کی تردید نہین ہوسکی ہے مولف نے

واضح ہو کہ ہرچند برکلی کو ۱۲۵ برس انتقال کئے گذرے ہین اور پچیس برس قبل اس زمانہ کے برکلی نے اپنے مذہب حکیمانہ سے اہل یورپ کو خبر دی تہی تاہم اوسوقت تک کسی شخص سے آج تک اس حکیم کے مذہب کی تردید عمل مین نہین آئی ہے ڈاکٹر ریڈ (Reid) کی مجبوری تو ظاہر ظاہر ہے جیسا کہ اینده معلوم ہوگا سر ولیم ہملٹن (Sir W. Hamilton) جو ریڈ سے بہت زیادہ لائق تہے اور ریڈ کے معین تہے وہ بہی برکلی کے اعتراضات کا جواب نہین دے سکے ہین اسیطرح مل (Mill) بہی تردید برکلی مین قاصر رہ گئے ہین بلاشبہہ برکلی کی تردید آسان نہین ہے۔

سنے جابجا ڈاکٹر ریڈ کے خیالات کو اس جلد اول مراۃ الحکما مین درج کئے
ہین لیکن ارباب دانش پر مخفی نہین ہے کہ رکی کوششین قاصر رہ گئی ہین
اور در حقیقت ریڈ سے برکلی کا بطلان نہین ہو سکا ہے لیوس (Lewes
مولف تاریخ الحکمت History of Philosophy) نے اپنی
جلد دوم مین ڈاکٹر ریڈ کی ناکامیابی کا بصراحت تذکرہ کیا ہے اہل علم سے
یہہ کتاب پوشیدہ نہین ہے سوا ڈاکٹر ریڈ کے دہی ( Dugald Stewart
اور بیٹی (Beattie) نے بہی برکلی کی تردید لکھی ہے مگر یہہ
دونون معزز اشخاص بہی ریڈ ہی کیطرح کام رہے ہین بہرحال تحریرات
ذیل کے دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ حقیقت مین برکلی کچہہ ایسی بات کہہ گیا ہے
کہ کسی معقولی سے اوسکا جواب چل نہین سکا ہے چنانچہ ہماری آیندہ کی
بحثین جو بطلان مذہب سوفسطائی مین ہین وہ ڈاکٹر ریڈ کے خیالات
سے مشتمل ہین اور در حقیقت بطلان کے لئے کافی و وافی نہین ہین مولف
نے صرف بنظر اطلاع عوام اس جلد مین ریڈ کے اقوال کو جگہ دی ہے
اسیطرح حکماے و علماے ایشیائی کی کتابون سے اگر مذہب برکلی کی کوئی
تردید لکھے تو یقیناً بہ انسبت مولف اس حکیم کی تردید صاحب شرح
مواقف یا صاحب شرح عقاید نسفی یا ابو شکور سالمی ایسے شخصون سے
نہو سکیگی ہمارے اس قول سے وہی لوگ موافقت فرمائینگے جو نہ
نازک خیال صاحب واقفیت و منصف مزاج ہونگے وگرنہ ایسی دلیل دینا

ے اگر کوئی شخص منکر عالم خارجی ہو تو وسے آگ مین ڈال دو جیسے قطب

بے مغزی سکے برکلی کی نازک خیالی سے متلذذ ہوکر ضرور بالضرور اختلاف لرینگے ظاہر ہے کہ اگر اقوال حکیمانہ سے برکلی ایسے منکر عالم مادی کی تردید ہوسکے تو ہم بحیثیت فلسفی تہ دل سے مخالفین برکلی کے شریک حال ہوسکتے ہین وگرنہ جاہلانہ جواب جاہل کا کام ہے بد تقریری سے سکوت بہتر ہے بالقصد اظہار بیعقلی بہی دلیل بیعقلی ہے اہل واقفیت سے مخفی نہین ہے کہ ڈاکٹر جانسن نے جواب برکلی کو دیا تہا کیسا نادانی سے مملو تہا اور آج تک جانسن ایسے قابل آدمی کی تفضیح سکے لئے کافی ہے ہم ابندہ ڈاکٹر موصوف سکے جواب کا بہی تذکرہ کرینگے معلوم ہوگا کہ جانسن کا جواب بہی آگ مین جلانے والون کے جواب سے کم نہین ہے۔

واضح ہو کہ تمام حکماے مشائین اور بہی دیگر حکماے یورپ جو طبقہ مشائین سے تہے وجود عالم مادی سکے منکر نہ تھے یعنے تمام حکما اشیائے فی الخارج کی نسبت یہہ یقین رکہتے تھے کہ اجسام مین علاوہ ایسے حقایق مثلاً طول وعرض وعمق لون لینت وصلابت برودت وحرارت بالفعل وغیرہ کی کوئی ایسی شے بہی داخل ہے جسمین یہہ حقائق پائے جاتے ہین یعنے اوس شے سے ایک ایسا جوہر مجرد مراد ہے جسکو حقائق بالاعراض کے طور سے عارض ہین اور وہ شے وہی ہے جسے حکماے مشائین ہیولے کہتے ہین اور وہی ہیولے ان حکما کے نزدیک علت مادیہ ہے جو تمام اجسام یعنے اپنے معلولات مین داخل ہے جاننا چاہئے کہ اسی شے سکے وجود کی نسبت برکلی نے انکار کیا ہے جسکی تصریح آیندہ آتی ہے۔

جاننا چاہیئے کہ برکلی ایسے جوہر مجرد کے وجود کا منکر ہے جسکو حکما تمام اعراض از قسم طول وعرض وعمق لون لینت وصلابت وغیرہ کا معروض جانتے ہین اوراس جوہر مجرد سے ہیولے مراد ہے جیسا کہ بالا مین مذکور ہوچکا ہے اس جوہر مجرد کی نسبت عموماً حکما یہی کہتے ہین کہ اسکی ماہیت سے کسیکو اطلاع نہین ہے اور نہ اس جوہر مجرد کی خبر حواس ظاہرہ کے ذریعہ سے ہوسکتی ہے اور ہرچند ہم سب اوسے محسوس نہین کرسکتے تاہم عقل اسی کی مقتضی ہے کہ ہم لوگ وجود ہیولے یعنے اوسی جوہر مجرد کے وجود کے مقر ہون بدین دلیل کہ حقائق بالا یعنے اعراض بغیر کسی ذی حقائق کے یعنے کوی ایسا جوہر جسکے لئے اعراض عارض ہون مجتمع نہین ہوسکتے ہین برکلی لکہتا ہے کہ ہم ایسے موجود سے جسکی حقیقت دریافت نہین ہوسکتی زنہار اقرار نہین کرسکتے بلا شبہ یہہ خیالی موجود حکما کا دماغی مخلوق ہے اور ایک شئے محض بیکار ہے اور درحقیقت موید مذہب دہریہ ہے یہہ قول برکلی کا قابل لحاظ ہے نفس الحقیقت اگر اس مخلوق دماغی یعنے ہیولے کے وجود سے انکار

---

جان لاک نے یہہ بحث لکہی ہے کہ وجود حقائق سے وجود ذی حقائق یعنے وجود ہیولے جسے جوہر مجرد یا ذی اعراض کہئے ثابت ہوتا ہے گو ہم لوگ خود ایسی موجود کی ماہیت سے اطلاع نہین رکہتے ہین انگریزی مین ایسی موجود خیالی کو سبسٹریٹم (Substratum) اسنس (Essence) اور میٹر (Matter) کہتے ہین ۔

لیا جاوے تو مذہب ہریہ کو سر اوٹھانے کا موقع نہ ملے بدین دلیل کہ منجملہ چار
علل ناقصہ کے علت مادیہ وہ بلا ہے جسکی وجہ سے خلق موجودات خارجیہ مین
بالظاہر خدا تعالی کی محتاجی ثابت ہوتی ہے جیسا کہ بحث علت و معلول مین معترض
نے علت مادیہ کی نسبت تقریر کی ہے بہر حال برکلی لکھتا ہے کہ ہم ایسی شے
لامعلوم کے وجود سے اقرار نہین کر سکتے ہان اگر مادہ سے مراد وہ شے ہے
جسے ہم دیکھہ سکتے ہین چہو سکتے ہین ذائقہ کر سکتے ہین تو ہمکو وجود مادہ سے
انکار نہین ہے اور ہمکو ایسے مادہ کے وجود سے اوسیقدر اقرار ہے جیسا
کہ عوام کو اقرار ہے لیکن اگر مادہ سے کوئی ایسی شے مراد ہے جو ایک جوہر
مجرد ہے اور اوسے کوئی شخص نہ دیکھہ سکتا ہے نہ چہو سکتا ہے اور نہ ذائقہ
کر سکتا ہے تو ہم ایسی شے کے وجود سے انکار کرتے ہین اور اسوجہ سے
ہم حکما کے جلسے سے نکلکر مجمع عوام مین داخل ہوتے ہین برکلی کے تقریر
کا ماحصل مثال ذیل سے بخوبی مفہوم ہوگا۔

فرض کرو کہ ہمارے آگے ایک شے رکھی ہوئی ہے جسے خلائق نارنگی
کہتے ہین ظاہر ہے کہ نارنگی ایک جسم ہے جسمین بہت سے حقائق محسوس
ہوتے ہین مثلاً طول و عرض و عمق لون لینت ملاست صلاحیت انفصالیہ
و انفصالیہ وغیرہ بلا شبہہ یہی حقائق ہین جو نارنگی مین محسوس ہوتے ہین
سوا اسے ان حقائق کے عام اس سے کہ کسیقدر ہون اور کوئی دوسری
شے محسوس نہین ہوتی ہے برکلی کہتا ہے کہ ہمین ان حقائق سے انکار
نہین ہے انکو وجود حاصل ہے لیکن سوا انکے اور کسی شے لامعلوم کو وجود

نہیں ہے جیسے حکما ان حقائق کے مجتمع ہونیکا محل قرار دیتے ہیں یعنے ان اعراض کے لئے کوئی شئے عام اس سے کہ اوسے جوہر مجرد کہیے یا اوسکا نام ہیولے رکہیئے زنہار موجود نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ اگر نارنگی سے اوسکے تمام حقائق منتزع کردئے جاویں تو پہر کون وہ شئے باقی رہیگی جسے نارنگی کہینگے کیا حقائق کے منتزع ہونیکے بعد جو شئے رہجائیگی اوسے ہیولے کہیں گے نہیں معلوم ہیولے کس چا نور کا نام ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جب کوئی شئے باقی نہیں رہتی تو اوسے ہیولے کہتے ہیں اگر معدوم کی تعبیر ہیولے کے ساتھہ ہوتی ہے تو ہو اس سے کچہہ مطلب نہیں ظاہر ہے کہ کوئی شئے معدوم اعراض کے لئے معروض ہو نہیں سکتی۔

واضح ہو کہ تمام حکما نے برکلی پر یہی ناحق کا الزام رکہا ہے کہ اس حکیم نے فہم معمولی کی تبعیت نہیں کی ہے یعنے برکلی کو حواس ظاہریہ کی شہادت پر اعتماد نہیں ہے حالانکہ حواس ظاہریہ خداوند تعالے نے اسی لئے عطا فرمایا ہے کہ ہر فرد بشر اس نعمت واہب العطایا پر وثوق رکھے ڈاکٹر ریڈ نے تو برکلی کو ماوف الدماغ قرار دیا ہے مگر حقیقت یہہ ہے کہ برکلی کو تمامتر حواس ظاہرہ پر تکیہ ہے اور سراسر یہہ حکیم فہم معمولی کا مطیع ہے یعنے فہم معمولی کے ذریعہ سے وجود ہیولے کا کوئی مقر نہیں ہوسکتا ہے اسلئے برکلی بہی منکر ہیولے ہے ظاہر ہے کہ حواس خمسہ کے ذریعہ سے کوئی شخص اوس جوہر مجرد کو جسکے لئے اعراض حکما کے نزدیک عارض ہیں مقصود نہیں پہنچا سکتا ہے پس برکلی پر الزام بلا عاید نہیں ہوسکتا ہے بلکہ مورد الزام وہی حکما ہیں

بعض محسوسات کی صلابت کا منکر ہوتا -

واضح ہو کہ وہ اشخاص جو حکماء کے تصانیف پڑھکر حکماء کے مذاہب کو صحیح جاننے لگے ہین اسقدر ہیولے کے معتقد ہو رہے ہین کہ اونکو وجود ہیولے بدیہیات سے معلوم ہوتا ہے چنانچہ وجود ہیولے کی نسبت ایسے اشخاص صاف یہی کہتے ہین کہ ہمین وجود ہیولے کا علم بالبداہت حاصل ہے اگر انصاف سے ایسے اشخاص اپنے قول پر لحاظ کرین تو معلوم ہو کہ یہہ قول ان لوگون کا کسقدر غلط ہے ظاہر ہے کہ بدیہیات خارجی وہی ہین جنکا علم حواس خمسہ کے ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے مثلاً ہم اگر پتھر دیکھین یا چھوئین تو ہمین اسکے سوا کسی دوسری بات کا یقین نہین ہو سکتا ہے کہ شئے محسوس پتھر ہے مگر ہیولے وہ شئے نہین کہ جسے کوئی شخص حواس خمسہ کے ذریعہ سے درک کر سکے اگر ہیولے محسوسات سے ہوتا تو جان لاک یا صدرالدین شیرازی اثبات ہیولے مین اسقدر جانفشانی کیون کرتے بدیہیات کے لئے سرزنش زینہار حکمت و فلاسفہ کا کام نہین سوا اسکے اگر ہیولے بدیہیات سے ہوتا تو ہر آدمی بغیر صدرے پڑھے ہوئے ہیولے سے خبر رکھتا حالانکہ عوام جانتے ہی نہین ہین کہ ہیولے کس جانور کا نام ہے پس چونکہ مشائین طریقہ کے طلبا تبعیت ارسطو و تابعین ارسطو کی بدولت ایسے خود رفتہ ہو رہے ہین کہ ہیولے کو بدیہیات سے شمار کرتے ہین تو بطلان ہیولے کے دلائل سمجھنے کی امید مولف کو ایسے لوگون سے بہت کم ہے مسٹر لوئس (Lewes) مولف تاریخ الحکمت (History of Philosophy)

اپنی جلد دوم کے صفحہ ۲۸۸ مین تحریر فرماتے ہین کہ ہم ایک روز شام
سے لیکر رات تک ایک شخص سے بطلان ہیولے مین گفتگو کرتے رہے
مگر وہ شخص ذرا بھی اعتقاد ہیولے سے نہ پھرا بلا فرق یہی تماشا مولف کو
بھی دکھائی دیا ہے ایک دن شام کے وقت ہمارے ایک صدر آیر پڑھے ہوئے
دوست جو ہمسے بسبب علمی مذاق کے مربوط ہین وجود ہیولے کی نسبت فرمانے
لگے کہ وجود ہیولے بدیہیات سے ہے اسمین منکرین ہیولے کیون
گفتگو کرتے ہین ہرچند مین نے اونکی تشفی کردی مگر تاہم اونکے دماغ سے
ہیولے کا خیال دور نہوا اس واقعہ سے ارباب انصاف خیال کرسکتے ہین
کہ حکمائی تعلیم کے لوگ بمشکل بطلان ہیولے کے دلائل کو سمجھ سکتے ہین یہانتک
مولف بھی تقاضاے تعلیمات عربیہ کی بدولت ہیولے کے وجود کو بدیہیات
سے جانتا تھا لیکن فکر کرتے کرتے اور خاصکر برکلی کے دلائل پر غور
کرتے کرتے الحمد للہ کہ وجود ہیولے سے انکار کی نوبت پہونچی اور اس
انکار سے بدلائل عقلیہ جسکا تذکرہ ان شاء اللہ تعالے آیندہ آئیگا مولف
کو دہریہ خیالات کے مذاہب سے چھٹکارا ہوا اس تمہید اللہ فلا فصل لہ -

خلاصہ تقریر یہہ ہے کہ برکلی نے انکار وجود ہیولے سے حواس خمسہ
ظاہریہ کی شہادت کی نسبت اظہار بے اعتقادی نہین کیا ہے جو لوگ برکلی
کو الزام دیتے ہین وہ گویا برکلی کے مذہب کو نہین سمجھتے ہین یا سمجھکر
غیر انصافی کو راہ دیتے ہین بلاشبہ برکلی عوام کیطرح عالم مادی کے وجود
کا مقر ہے جسطرح عوام عالم مادی کو سمجھتے ہین اوسیطرح برکلی بھی عالم مادی

کا مقر ہے البتہ حکما کے عالم مادی سے برکلے کو انکار ہے مثلاً اگر سامنے کوئی میز رکھی ہو تو برکلی کو عوام کیطرح بخوبی ان امور سے اقرار ہے کہ شئے پیش نظر ہے ذی ابعاد ثلثہ ہے رنگین ہے چمک دار ہے مگر وہ شئے جو علاوہ ان حقائق یا صفات کے جو حکما کے نزدیک میز میں داخل متصور ہے اوس سے برکلی کو سراسر انکار ہے پس سمجھنا چاہئے کہ برکلی کی اینده تحقیقات کی بنا انکار وجود ہیولے ہے اور اس انکار کا مدار ہر انسان کی شہادت حواس خمسہ پر ہے یعنے انکار وجود عالم مادی زنہار تقاضائے شہادت حواس خمسہ کے خلاف نہین ہے -

## ۱۸ بحث محسوسات عن الخارج حسب مذہب برکلے

( )

واضح ہو کہ حسب تقریر مندرج بحث بالا حواس خمسہ کی شہادت سے صرف چند حقائق از قسم امتداد لون لینت وصلابت وغیرہ مدرک ہوتی ہے لیکن قیاس اس امر کا مقتضی ہے کہ یہہ حقائق کسی فی حقائق سے ضرور متعلق ہین یعنے یہہ حقائق جو اعراض ہین ضرور ہے کہ کسی شئے مین عارض ہو اور کوئی شئے ان اعراض کو معروض ہو کسواسطے کہ مثلاً جب ہم طول وعرض بولین تو ضرور ہے کہ یہہ نسبت طول وعرض کی کسی طویل یا عریض شئے کیطرف کیجائے پس سوال اسجگہ پر یہہ ہے کہ وہ شئے جو معروض اعراض ہے براے خود کیا ہے جواب حکما یہہ ہے کہ شئے معروض اعراض کی ماہیت سے کسیکو اطلاع نہین ہے مگر قیاس اوس شئے لامعلوم کیطرف اسیکا مقتضی ہے کہ وہ شئے

محل اعراض ہے اور اسی لئے اوسی شئے مین اعراض پائے جاتے ہین پس
اگر وجود ہیولے کے اثبات کی ضرورت ہے تو اسیقدر ہے کہ محل اعراض
کے بغیر اجتماع اعراض قرین قیاس نہین معلوم ہوتا ہے۔
جاننا چاہئے کہ جب برکلی نے محل اعراض ہیولے کی عوض نفس ذہن
کو قرار دیا ہے تو اس حالت مین ظاہر ہے کہ خود ہیولے کی کوئی ضرورت
نہین ہوسکتی ہے اور نفس ذہن کو محل اعراض قائم کرنیکی وجہ یہہ معلوم
ہوتی ہے کہ اعراض جو محسوس ہوتے مین اونہین برکلی اپنے معلومات
سے باہر نہین شمار کرتا ہے اور معلومات کو برکلی خیالات کہتا ہے اور
خیالات کی جگہ نفس ذہن ہے۔
برکلی ( [illegible] ) لکھتے ہین کہ معلومات انسانیہ آیا ایسے علوم
ہین کہ حسیات ہین یا وجدانیات ہین اس قول سے ہویدا ہے کہ برکلی
کے نزدیک علم و معلوم دونون درحقیقت شئے واحد ہین یعنے العلم والمعلوم
متحدان بالذات ظاہر ہے کہ ہر شخص کا نفس ذہن اگر مطلع ہے تو صرف
اپنے خیالات ہی سے مطلع ہے یعنے اگر مدرک ہے تو اپنے خیالات
کا مدرک ہو لیکن اسجگہ پر اعتراض یہہ وارد ہوسکتا ہے کہ مسلمنا نفس ذہن
کو اطلاع ہے تو اپنے خیالات ہی کی اطلاع ہے مگر وہ اشیا جنکی طرف
خیالات منسوب ہین اونکا وجود اونکے خیالات کے وجود سے بے تعلق
ہے اور ہمارے خیالات کے وجود کیطرف مفتقر نہین ہے اس اعتراض
کا جواب برکلی نے یون سوچ رکھا تھا کہ عموماً حکما یہی کہتے آئے ہین کہ ہمارے

خیالات یعنے کوائف حسیہ محسوسات کے شبیہات یا نقول صحیحہ ہین اور
محسوسات جو اصل اشیا ہین او نکا وجود او نکے کوائف حسیہ سے علیحدہ
متعلق عالم نفس الخارج ہے مگر جائے غور ہے کہ کسی شئے خارجی کو
کسیطرح کی خیالات کے ساتھہ مشابہت ہو نہین سکتی ہے یعنے مثلاً لون جب
مشابہہ ہو گا تو لون ہی کے ساتھہ ہو گا نہ کہ کسی خیال کے ساتھہ
اور اسیطرح جب کوئی خیال مشابہ ہو گا تو کسی خیال ہی کے ساتھہ
نہ کہ لون کے ساتھہ علاوہ ازین یہہ حکیم اعتراض بالا کے جواب مین
لکھتا ہے کہ اشیاے خارجیہ جنکے شبیہات خیالات یعنے کوائف حسیہ ہین
خود مدرک ہوتے ہین یا نہین اگر خود مدرک ہوتے ہین تو اشیاے
محسوسہ خارجیہ خیالات ہین کسواسطے کہ اگر مدرک ہوتے ہین
تو خیالات ہی مدرک ہوتے ہین اس جملہ کے سمجھنے کے لئے یہہ امر
قابل بیان ہے کہ ذہن کو عموماً حکما آئنہ سے تشبیہ دیتے گئے ہین
عام اس سے کہ یہہ تشبیہ صحیح ہے یا نہین اسکی تحقیق کی یہان پر حاجت
نہین بالفرض اگر یہہ تشبیہ ہر صورت سے صحیح ہے تب دیکھنا چاہئیے
کہ ائینہ مین جو تصویر عکسی پائی جاتی ہے تو ائینہ کو علم عکس کا ہوگا
یا خود اوس شئے کا جسکا عکس ائینہ مین پیدا ہوتا ہے بلا شبہ اگر
ائینہ مثل نفس کے درّاک ہے تو ائینہ کو مجرد عکس کا علم
حاصل ہونا چاہیے پس اس رو سے ضرور ہے کہ نفس ذہن
بھی مجرد اپنے خیالات ہی سے مطلع رہے یعنے مجرد خیالات ہی کا

علم نفس ذہن کو حاصل رہے بشکل ثانی اگر اشیاے خارجیہ خود بہین مدرک ہوسکتے ہین تو یہہ قول کہ کون مشابہ ایک ایسی شئے کے ساتھہ ہے جسپر بصر کا فعل ہوتا ہے محض بیمعنے ہے۔

مختصر یہہ کہ برکلی کے نزدیک جب علم و معلوم شئے واحد ہین تو ضرور ہوا کہ تمام عالم خارجی کے وجود کا مدار وجود نفس ذہنی ہے اور جب اشیاے فی الخارج کو نفس ذہن درک کرے تو اونہین وجود حاصل رہے عام اس سے کہ معلومات کا مدرک ہمارا نفس ذہن ہو یا کہ نفس ذہن کسی دیگر ذی نفس ذہن کا اور جو کچھہ کہ کسی کے نفس ذہن سے مدرک نہ ہوسکے تو آیا وہ شئے لاوجود ہے یا اوسکا وجود کسی ایسے ذی وجود کے نفس ذہن مین ہے جسکی ذات کو ہمیشہ بقا ہے برکلی کی اس تقریر سے معلوم ہوتا ہے کہ برکلی کے مذہب کے روسے اشیاے فی الخارج کا وجود محتاج درک نفس ذہن ہے (Their Esse is percipi) عام اس سے کہ مدرک بالفعل کسیکا نفس ذہن ہو۔

## ۱۹ بحث خیالات مولف دربارہ عالم مادی

واضح ہو کہ مولف بہی وجود ہیولے کا معتقد نہین ہے چنانچہ جب مولف نے بلا تعصب وجود ہیولے کی نسبت خوض و فکر کو راہ دیجے تو ہیولے کا وجود ایک امر مفروضی معلوم ہوا ہے

کے ذریعہ سے ان دونون کا ادراک ممکن نہین ہے ظاہر ہے کہ برکلی
سنے اپنی ذہانت کی بدولت انھین اقوال لاک سے یہہ مذہب پیدا
کیا کہ عالم خارجی کے وجود کا مدار وجود نفس ذہن پر ہے اور ہیوم نے
حکما کا ڈہکوسلا ہے جب ہیوم سنے برکلی کی راہ اختیار کی تو یہہ نتیجہ
نکالی کہ جسطرح ہیولے کا کوئی وجود نہین ہے اوسیطرح نفس ذہن
کو بھی وجود نہین ہے یعنے جسطرح وجود ہیولے نتیجۂ قیاس حکما ہے
اوسیطرح نفس ذہن بھی مجرد قیاسی امر ہے برکلی سنے اجتماع کوائف
حسیہ جسطرح اجسام کو سمجھتا تھا ہیوم نے اوسی دلیل سے نفس ذہن کو
اجتماع کوائف حسیہ وخیالات تصور کیا ظاہر ہے کہ برکلی اور ہیوم نے ایسے
ایسے نتایج مذہب لاک سے استخراج کئے ہین اور اگر مذہب لاک صحیح ہے
تو یہہ نتایج بھی صحیح ہین اور ہیوم پر سوفسطائی ہوسنے کا جرم نہین قایم کیا
جا سکتا ہے اور جن لوگون سنے اعتراض وارد کئے ہین درحقیقت
اونکے اعتراضات مہمل ہین ڈاکٹر ریڈ بڑے جوش وخروش سے
ہیوم کی تردید کرتے ہین اور تمام اونکی تقریر کا ماحصل یہہ ہے کہ ہم مین
ایک ایسا یقین ازجانب الہی تفویض ہوا ہے کہ اوسکی بدولت ہم عالم خارجی کے وجود خارجی
سے انکار نہین کر سکتے ہین یہہ دلیل ڈاکٹر ریڈ کی اوسوقت قابل لحاظ
ہوتی جب ہیوم اس یقین وہبی سے انکار کرتا یہہ حکیم اپنی تصنیف[1] مین لکھتا ہے

[1] The Treatise of Human nature

تو ایک شئے بوجہ الحاق خصوصیت کوائف ایک وضع خاص پر محسوس ہوتی ہے اور ہم لوگ اس اجتماع کوائف کا ایک نام رکھہ دیتے ہین مثلاً جب کوائف طول و عرض و عمق بمقدار ارلون بو شیرنیت وغیرہ ایک جگہ مجمع پایا جاتا ہے ہم سب دسے نارنج کہتے ہین اور یہہ اجتماع حقائق بحکم باریتعالے ظہور مین آتا ہے اسیطرح تمام اشیائے فے الخارج اجتماع خلائق ہین اور اونکا وجود مخلوقات کے وجود نفس ذہن پر منحصر نہین ہے پہر حقائق عامہ مین بعض ایسے حقائق متضاد ہین کہ اونکا اجتماع ممکن نہین ہے مثلاً سفید و سیاہ وغیرہ جو از قسم اضداد ہین —

## ۲۰ بحث مذہب ہیوم (Hume)

واضح ہو کہ برکلی یا ہیوم نے جو مذاہب پیدا کئے ہین وہ درحقیقت مذہب لاک کے نتایج ہین ان دونون حکما نے لاک کے قول سے اپنے اپنے مذاہب نکالے ہین قول لاک یہہ ہے کہ ہم لوگ مجرد اپنے خیالات کے مدرک ہوتے ہین درحقیقت براسے خود اشیاے خارجیہ کا ادراک جنسے خیالات متعلق رہتے ہین نفس ذہن نہین ہوتا ہے سوا اسکے وجود ہیولے اور وجود نفس ذہن کی نسبت لاک نے یہہ رائے دی ہے کہ ان دونون اشیا کا علم ہم لوگون کو مجرد اونکے آثار کی وجہ سے حاصل ہوتا ہے حواس خمسہ

کہ ہم اور نہ کوئی دوسرے سوفسطای مذہب وجود عالم خارجی کی نسبت معرض شک مین ہین ہمسے اس یقین کی نسبت سوال ہی کرنا فضول ہے پس جاننا چاہئے کہ تمام تقریر ریڈ کی اطلاان مذہب ہیوم مین مہمل ہے جیسا کہ آئندہ معلوم ہوگا ۔

مولف کی دانست مین بقول لومس (Loomes.)

ہیوم نے اپنے مذہب کے اجتہاد سے تمام حکما پر احسان رکہا ہے۔ یعنی ہیوم نے دلیل واستدلال کا نتیجہ یہہ دکہلا دیا ہے کہ امور ذہنیہ مین حد سے بڑہ کی کاوشین باعث ضلالت ہوتی ہین جو امور کہ انکی قوت تحقیق سے زائد ہون اونکی نسبت سرزنش ایک مہمل فعل ہے ایسی ایسی کوششون کی عوض اون علوم کی تحقیقات مین سعی کو راہ دی جاے جنپر علوم منقحہ کا اطلاق ہوسکے ۔

## ۲۱ بحث مشتمل تقریر ڈاکٹر ریڈ (Dr Reid.) در ابطال مذہب برکلے

واضح ہو کہ حکماے ڈی کارٹس کے فلاسفہ کا تقاضا یہہ ہے کہ حواس انسانیہ جو کچھہ شہادت وجود عالم مادی کی نسبت دیتی ہین اوسپر ہرگز وثوق نہین کرنا چاہئے ان حکما کے مذہب کے رو سے فہم معمولی

(Positive Science)

انسان کو وجود عالم مادی کی نسبت دہوکے مین ڈالے ہوئے ہے
پس فلاسفی اور جاہل کے درمیان یہہ فرق حائل ہے کہ فلاسفی کی
سمجہہ کے مطابق جتنے عجائب و غرائب عالم مین نظر آتے ہین وہ سب
مجرد کوائف حسیہ مین اور صرف خیالی وجود رکہتے ہین اور جاہل بیچارہ
جسنے کچہہ سرزنش تحصیل علم فلسفہ کی نسبت نہین کی ہے وہ اطمینان
سے یقین کررہا ہے کہ جو کچہہ محسوس ہوتا ہے اوسے وجود مستقل لازم
ہے یعنے اگر کوئی رہے یا نرہے ستارے افتاب قمر زمین پہاڑ جنگل
دریا وغیرہ کسیکے وجود مستقل کے محتاج نہین ہین اگر حکماے متکلمین
کی مذاہب کی حقیقت جاہل کو سمجہا دی جاوے تو جاہل یہہ سمجہیگا کہ سوبختے
سوبختے اور پڑہے لکہے پڑہتے حکما باشبہ مجنون صفت ہو جاتے ہین آخر
کار رہزیان گوئی اختیار کرتے ہین اور ایسے علم سے جہالت ہزار گونہ بہتر
ہے یقینًا یہہ خوشتر معلوم ہوتا ہے کہ ستارے ستارے رہین نہ یہہ کہ
ستارے خیالات بن جاوین فہم معمولی جسپر ہر فرد بشر کو اعتماد ہے اور
جس سے ہر شخص نفع اوٹہاتا ہے دغا بازی کبہی نہین ہے اگر فلسفی
دغا بازی سمجہین تو سمجہین جاہل تو دغا بازی نہین سمجہتے اس اختلاف عظیم
سے فلاسفی بہی پریشان ہین ان حضرات کو عالم مادی کے نظارہ سے
وحشت ہوتی ہے اور عجب غم کی حالت اونکے دل پر پیدا ہوتی رہے
جس غم سے اونکی بیدلی ہر دم ترقی کرتی جاتی ہے خاصکر جب وہ اپنے
دلائل عقلیہ پر لحاظ کرتے ہین تو یہہ سمجہتے ہین کہ عالم دغا و فریب اور کیفیات ہر ابلہ

سے معلوم ہوتا ہے کہ کیسے کیسے اختلافات کو عقل فلاسفانہ اور فہم جاہلانہ
کی بدولت ظہور ہوتا ہے ان اختلافات کی خوض سے حضرات فلاسفی کے
دماغ بھی چکر کہانے لگتے ہین کبھی تو یہہ حضرات فہم معمولی پر لعنت کرتے ہین
اور کبھی عقل فلاسفانہ کو برا بہلا کہتے ہین اس حالت بیقراری مین خالق
کائنات کی سپاس گذاری کا خیال دل سے جاتا رہتا ہے ناشکری پیش
نظر ہو جاتی ہے افعال حکیم مطلق تعالے شانہٗ پر الزامات عاید ہوتے ہین
بالاخر ان حکما کے تمام تحقیقات سے کفر و ضلالت کے سوا اور کوئی
نتیجہ مترتب نہین ہوتا ہے مختصر یہہ کہ ایک جنگ عظیم عقل فلسفی اور فہم جاہل
کے درمیان واقع ہے مگر ہم دیکھتے ہین کہ عقل فلسفی پر فہم جاہل کو آخرکار
غلبہ ہوتا ہے کس واسطے کہ حضرات فلسفی چار و ناچار فہم جاہل کے قبضہ مین آ
جاتے ہین یعنے حکما جسقدر معرکہ آرائیاں فہم معمولی کے ساتھہ سلاح خانہ
عقل کے ذریعہ سے چاہین کرین مگر بالآخر حقوق فہم معمولی پر لحاظ کر کے
پشیمان صورت اطاعت فہم معمولی کی کرنے لگتے ہین مختصر یہہ کہ جو کچھ
عوام عالم مادی کی نسبت سمجھتے ہین اخرکار وہی حضرات فلاسفی بھی عالم
مادی کی نسبت سمجھنے لگتے ہین اور بے اختیار قوت فہم معمولی کے منقاد
ہو جاتے ہین مثلاً اگر کوئی فلسفی جو تمام عالم مادی کو خیالی سمجھتا ہے
بازار مین ٹہلنے نکلے تو گھر پر جو کچھہ عالم مادی کو سمجھکر سیر کے لئے نکلا ہے
سڑک پر گاڑی دیکھکر ویسی ہی گاڑی سے احتراز کریگا جیسا کہ کوئی جاہل
عوام مزاج فہم معمولی کا معتقد ایسے موقع مین احتراز کو واجبات سے جانتا ہے

استحالت مین دلائل عقلیہ کے حکم کی تعمیل حضرات فلاسفی نکرینگے اور کار
کو خیال مجرد نہ سمجھین گے چنانچہ تابعین برکلی ہیوم گھر سے نکلکر اور مجمع
احباب مین ہو نکلکر خاصے جاہل بن جاتے تھے البتہ پیرو نام حکیم تو اپنے
مذہب کی تعمیل کسیقدر رکہتا تہا اور تقاضاے مذہب اپنے جان کی پروا
نہین رکہتا تہا در حقیقت وسے پہاڑ پر سے کود پڑنا چندان دشوار نہ تہا بدین
وجہ کہ پہاڑ اوسکے دلائل عقلیہ کے رو سے سوا خیال مجرد کے اور کچہہ نہ تہا
مگر پیرو کو نتیجہ اپنے مذہب کی تعمیل کا ملجاتا اگر اوسکے تابعین جو اسقدر رشتہ
وخود رفتہ نہ تھے اور کوئی دم اپنے استاد سے جدا نہ رہتے تھے پیرو کو
پہاڑ سے کودنے دیتے۔

جائے غور ہے کہ باوجود اس غلو مذہب کے پیرو بہی فہم معمولی کی
تبعیت سے خالی نہ تہا کسواسطے کہ ایک بار یہہ حکیم اپنے باورچی سے ناخوش
ہوا تہا اور اوس باورچی کو سزا دینے کی نظر سے اپنے ہاتھہ مین سیخ مع
کباب لیے ہوئے اوس باورچی کے پیچھے پیچھے دور تک چلا گیا تہا اس
واقعہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ بوقت تعاقب پیرو کے دماغ مین سیخ
وکباب و باورچی مجرد خیالات نہ تھے بلکہ ویسا ہی صاحب وجود تھے جیسا کہ
جاہل مطلق سیخ کو سیخ کباب کو کباب باورچی کو باورچی سمجھتا ہے مختصر یہہ
ہے کہ عقل فلسفی کو بہی ناچار فہم معمولی کی تبعیت کرنی ضرور ہو جاتی ہے
اور کیفیت یہہ ہوتی ہے کہ اگر دلیل عقلی فہم معمولی کی تبعیت رغبت کے
ساتہہ نکرے تو جبراً اوسے فہم معمولی کی تبعیت کرنی پڑ جاتی ہے

یعنے اگر نوکری منظور نہین تو غلامی سے مضر نہین ہے بہر حال ہم یہ ایک سامان کرنا واجب ہے کہ عقل استدلالی اور فہم معمولی مین نا چاقی نہ ہے کسواسطے کہ عقل استدلالی کے خلاف سے ہم لوگون کو نقصان عظیم متصور ہے بدینوجہ کہ اگر فہم معمولی کی تبعیت عقل استدلالی کرے تو نہ ہمارے معلومات بالبداہت کے بہت سے مجہولات ہمارے معلومات مین داخل ہو جا سکتے ہین۔

اب یہان سے ڈاکٹر ریڈ عقل استدلالی اور فہم معمولی کے درمیان التیام کا سامان کرتے ہین اور مذہب منکرین[1] کی بنا ڈالتے ہین لیکن اس کتاب کے دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ حقیقت مین ڈاکٹر ریڈ نے کوئی تردید معقول نہین لکھی ہے اور حقیقت یہہ ہے کہ اب تک کسی حکیم سے مذہب برکلی کا ابطال عمل مین نہین آیا ہے ڈاکٹر صاحب کہتے ہین کہ بنظر التیام ہم دو امر پیش کرتے ہین اور ان دو امر سے منکرین کے مذہب کا ابطال بھی ہو جائیگا اول یہہ کہ عموماً وجود عالم مادی کی بحث مین یہہ امر مقبول رہا ہے کہ اگر عالم مادی کوئی ہے تو ضرور ہے کہ وہ عالم مادی ہمارے کو الف حسیتہ کا شبیہ[2] ہے اور یہہ کہ کوئی مفہوم کسی شے مادی کا ہمکو حاصل

[1] منکرین سے وہ حکما مراد ہین جو حقائق اشیا کے وجود فی الخارج کے منکر ہین اور تمام عالم کو اوہام جانتے ہین ان حکما کو سوفسطائی کہتے ہین ۱۲ دیکھو شرح عقائد نسفی

نہیں ہوسکتا ہے جب تک وہ شئے مادی مماثل ہمارے کسی حواس باطنیہ کے نہو مثلاً کوایف حسیہ لمسیہ اور کوئی شئے نہیں ہے مگر طول وعرض سختی ونرمی وہئیت کذائی وحرکت کی شبیہ ہیں۔ جاننا چاہیئے کہ جو کچھ دلائل عالم مادی کی ابطال میں برکلی یا ہیوم نے پیش کئے ہیں مبنی اسی قیاسی رائے پر ہے اگر یہہ قیاس صحیح ہے تو پہر برکلی وغیرہ کے ہمدلائل کا ابطال ناممکن ہے اور اگر یہہ قیاسی رائے غلط ہے تو جو عمارت منکرین نے اس بنائے کمزور پر تعمیر کی ہے از پا افتادنی ہے۔ ڈاکٹر صاحب پوچھتے ہیں کہ آیا برکلی وغیرہ نے اس قیاسی رائے کے صحیح ہونیکی نسبت کچھہ ثبوت بھی پیش کیا ہے یا نہیں ان حکما کے سارے تصنیفات پڑھ ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان حکما نے اپنے قیاس کی صحت کی نسبت کوئی ثبوت پیش نہیں کیا ہے بلکہ ثبوت کیطرف توجہ بھی نہیں کی ہے بدین وجہ کہ حکمائے سابق نے قول بالا کی صحت میں کبھی گفتگو نہیں کی ہے اور برابر اس قیاس کو صحیح مانتے چلے آئے ہیں ظاہر ہے کہ اگر حکمائے سابق کسی قول کو صحیح مان لیں تو ہم پر واجب نہیں ہے کہ ہم اوسے آنکھہ بند کئے ہوئے صحیح مان لیں ہم رجال و نحن رجال ظاہر ہے کہ حکما کے غیر محقق اقوال کی پابندی ہمپر واجب نہیں ہوسکتی ہے قول سابق کی مثال یہہ ہے کہ اگر ارسطو اور لاک کہیں کہ چہری کی نوک درد سے مشابہ ہے تو کیا ارسطو اور لاک کے اس قول کی پابندی ہم پر ضرور ہو جاگی در حقیقت حکمائے مذکور کے مذہب کا یہی تقاضا ہے کہ ہم چہری کی نوک سے اپنے

حس درد کو مشابہ سمجہین ایسی حالت مین عوض اسکے کہ ہم ارسطو
اور لاک کی تبعیت کرین ہم پر واجب ہے کہ ہم خود اونکے قول کی
صحت کی تحقیق کرلین اسیطرح سمجہنا چاہیئے کہ ہم ویسا ہی طول وعرض
سختی وحرکت اشیا کے مفہوم کو سمجہتے ہین جیسا کہ ہم چہری کی نوک سے
مفہوم کو سمجہتے ہین اور ہم اسیطرح بذریعہ تجربہ و مشق کے اور بہی د
مفہوم کو کوائف حسیہ لمسیہ کے فی الذہن قائم کرسکتے ہین جیسے ہم درد
مفہوم کو قائم کرتے ہین چنانچہ جب ہم مفہوم ہائے کوائف حسیہ لمسیہ کو
کرتے ہین اور ایک مفہوم کو دوسرے مفہوم سے ملاتے ہین تو ہمین
صاف بدیہی معلوم ہوتا ہے کہ خود طول وعرض وسختی وحرکت اشیا کے
مفہوم کو کوائف حسیہ لمسیہ سے کسی وضع کی مناسبت نہین ہے بیشک یہ
امر صریحًا درست معلوم ہوتا ہے کہ طول وعرض وسختی ونرمی وحرکت اشیا
کی ویسا ہی کوائف حس لمس کے ساتہہ مشابہت نہین رکہتے ہین جیسے
حس درد کو کوئی مشابہت چہری کی نوک کے ساتہہ نہین ہے بلا شبہ
پہلے پہل کوائف حسیہ کے ذریعہ سے ہم لوگون کو عالم مادی کا علم حاصل
ہوا ہے اور بلاشبہ عالم مادی کو ہمارے حواس سے تعلق ہے مگر ایسا
ویسا ہی تعلق ہے کہ غصہ کو چہرہ خشمگین کے ساتہہ تعلق ہے مگر خود چہرہ خشمگین
بجاے خود غصہ کی شکل نہین ہے مختصر یہہ کہ جو کچہہ دلائل عالم مادی کے
ابطال مین حکماے منکرین نے پیش کئے ہین اونسے مادہ اشیا
یا حقائق اشیا کا ابطال متصور نہین ہے بلکہ حکماے منکرین کی دلیلین

ایک ایسے عالم مادی کے وجود کو باطل کرتی ہین جو عالم مادی مجرد خیالی
ہے اور حکماے منکرین کے تخیلات کا ساختہ اور پرداختہ ہے اور جس
عالم مادی کو فی الحقیقت کوی وجود فی الخارج نہین ہے بلکہ ایسا
عالم نیستان خیالی کا حکماے منکرین کے ایک بدیہی نتیجہ ہے دوسرا
امر جس سے التیام متصور ہے اور جس سے مذہب منکرین کا بطلان
بہی ہوجاتا ہے وہ یہہ ہے کہ مفہومات طول و عرض ہیئت کذای و
حرکت کی وجود نہ معلومات نہ الف حسیہ ہین نہ معلومات لوالف خوضیہ
مین داخل ہین پس مفہومات بالاسے بطلان مذہب منکرین کا لازم
اجاتا ہے واضح ہو کہ ہم یہان لفظ مفہوم سے وہ معنے مفہوم مراد ہین
لیتے ہین جیسا فلاطون نے لفظ مفہوم سے معنے خاص مراد لیا ہے اور
جسکا ذکر بحث گذشتہ مین آچکا ہے قبل اسکے کہ ہم بطلانکی بحث شروع
کرین ہمین لازم ہے کہ معلومات کوالف حسیہ اور معلومات کوالف خوضیہ
کی تعریف بعنوان طریقہ جدیدہ بیان کرین یعنے اصحاب طریقہ جدیدہ
ان الفاظ سے کیا مراد لیتے ہین واضح ہو کہ معلومات کو الف حسیہ
ہم لوگون کے محسوسات کے ایسے نقول ہین جنہین قوت حافظہ یا قوت
متصرفہ یا قوت خیال اپنے حفظ مین رکہتی ہے اور معلومات کوالف
خوضیہ افعال نفس و ذہن کے ایسے نقول ہین جنکے وجود کی نسبت ہمین
علم بالبداہت حاصل ہے اور ویسے ہی ان نقول کے محافظ قوت
حافظہ و قوت متصرفہ و قوت خیال ہین -

معلومات انسانیہ کی یہہ تقسیم صحیح نہین ہے کیونکہ معلومات خوضیہ مین معلومات حسیہ داخل ہو جاتے ہین بدین وجہ کہ معلومات کوائف حسیہ کا مفہوم سمجھہ مین نہین آتا جبتک کہ خوض کو راہ نہ دی جاے مختصر یہہ کہ معانی ان دونون کے یہہ ہوے کہ انسان کچھہ نہین سونچ سکتا ہے یا معلوم کر سکتا ہے مگر افعال و آثار کو اپنے نفس ذہن کے۔

جاے غور ہے کہ کسقدر یہہ قول تجربہ انسانیہ کے برخلاف ہے اب بطلان مذہب منکرین کیطرف لحاظ کرنا چاہئیے۔ دیکھنا چاہئیے کہ طول و عرض وہیت کذائیہ و حرکت وغیرہ ایا معلومات کوائف حسیہ مین یا نہین اگر یہہ بات ثابت کردی جاے کہ یہہ سب معلومات کوائف حسیہ مین تو پھر مذہب منکرین کا بطلان ناممکن ہے اور سکوت واجب ہے

## شرح متعلق صفحہ ۱۵۳

لہ انگریزی مین اسے (Ideas of Reflection) کہتے ہین

لہ انگریزی مین اسے (Ideas of Sensation) کہتے ہین

واضح ہو کہ مسٹر لیویس (Lewes) لکھتے ہین کہ ریڈ کے اس قول کا مطلب خوب نہین معلوم ہوا اور اگر معلوم ہوا تو ہمین اپنی سمجھہ پر یقین نہین ہے بلا شبہہ یہہ تحریر ریڈ کی خبط ہے دیکھو صفحہ ۳۰۹ جلد دوم کتاب تاریخ الحکمت (History of Philosophy)۔

لیکن اگر یہہ ثابت کر دیا جاسئے کہ طول و عرض و ہئیت کذائیہ و حرکت
وغیرہ معلومات کوائف حسیہ نہین ہین تو انکار عالم مادی سے محض بیہودہ
طول و عرض و ہئیت کذائیہ و حرکت وغیرہ کو حکماسے منکرین
معلومات کوائف حسیہ کہتے ہین اور اسی لئے ان حقائق اشیا کو کوئی
وجود فے الخارج امنکے دلائل عقلیہ کے رو سے نہین ہے اور دلائل عقلیہ پر تکیہ
ان حکما کو اسوجہ سے ہے کہ دلائل عقلیہ منتج ہوتی ہین عقل سے اور
عقل کی تبعیت ضروری ہے خلاف اسکے فہم معمولی دغاباز ہے فہم معمولی
سے ہوشیار رہنا چاہئے اسی اصول کے رو سے اگر کسی امر کی نسبت
ہمین یقین ہو لیکن اس یقین کے لئے کوئی دلیل موجود نہو تو وہ یقین ہمارا
ہر چند بالبداہت ہی سہی تو بھی ہرگز توجہ کے قابل نہین ہے مثلاً ہمکو
یقین حاصل ہے کہ عالم مادی موجود فے الخارج ہے مگر یہہ یقین ہمارا
اصول بالا کے رو سے محض غلط ہے کسواسطے کہ دلایل عقلیہ کے رو سے
عالم مادی کا وجود فے الخارج ثابت نہین ہوتا ہے پس اس دلیل
سے فہم معمولی قابل تبعیت نہین ہے اور یقین جو فہم معمولی کے ذریعہ
سے حاصل ہے ایک امر لغو ہے ہم ائندہ اس بحث مین دکھلائینگے کہ
حضرات منکرین جو یقین کے نام سے چڑھتے ہین یقین کی پابندی
سے خالی نہین ہین یعنے پہلے ان حکما نے کسی امر کو یقیناً صحیح بغیر
کسی دلیل کے مان لیا ہے تب انکار کا کارخانہ پھیلایا ہے یا انکار
کی راہ مین چلتے چلتے ایک بار بھاگ نکلے ہین اور عقل کی تبعیت چھوڑ دی

بلکہ بلکہ یقین بالبداہت کی فرمانبرداری بالبداہت کرنے لگے ہیں
جیساکہ حالات ذیل سے واضح ہوگا۔

برکلی نے بدلائل عقلیہ ثابت کیا ہے کہ کوائف حسیہ کے ذریعہ
سے ثبوت وجود عالم مادی کا ممکن نہیں ہے اور ہیوم نے اوسیطرح
ثابت کیا ہے کہ کوائف حسیہ کے ذریعہ سے نفس ذہن کا وجود خواہ اپنا
خواہ غیر کا نفس ذہن ہو ثابت نہیں ہوتا ہے یہاں پر ہم حضرات منکرین
سے اتنا پوچھ لیا چاہتے ہیں کہ کوئی چیز جو سوا بذریعہ عقل کے ثابت
نہو اوسے تو حضرت منکرین اپنے اصول کے مطابق قابل پذیرائی
نہ سمجھینگے بلاشبہ جواب اونکا یہہ ہونا چاہئے کہ کسی حالت مین امر
غیر ثابت شدہ لائق پذیرائی نہین ہے کسواسطے کہ اگر بلا ثبوت قابل
پذیرائی سمجھ لین تو اونکو اپنے اصول مقبولہ سے انحراف کرنا لازم
آجائیگا اور تب ہم اونکو منکرین کامل نہ سمجھینگے بدین وجہ کہ حضرات
منکرین حالت بالا مین عقل کی پوری تبعیت نہ کرسکینگے حالات
علمائے منکرین پر لحاظ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عقل کی اطاعت
کماینبغی نہین کرتے رہے ہین مثلاً ہیوم جو نہایت جوش وخروش سے
عقل کی متابعت کرتا رہا ہے اور بذریعہ دلائل عقلیہ کے عالم مادی او
عالم روحانی دونون کو باطل کرچکا ہے آخرکار عوام کیطرح بلا پیش
کرنے کوئی دلیل عقلی کے اپنے خیالات کے وجود کا مقر ہوا ہے اور
خیالات کے وجود کا یقین اوسے ویسا ہے بلا وکہلانے کسی دلیل عقلی

کی حاصل ہے عجیب کہ عوام کو وجود عالم مادی پر فہم معمولی کی تبعیت مین یقین ہے اگر انصاف کی راہ سے دیکھا جائے تو وجود خیالات کے یقین کی نسبت اوسیطرح کوئی دلیل عقلی ہیوم پیش نہین کرتا ہے جیسا کہ وجود عالم مادی اور عالم نفسانی کے وجود کی نسبت کوئی دلیل عقلی پیش نہین کیجا سکتی ہے تعجب ہے کہ حضرات فلسفی وجود خیالات کو تو بغیر دلائل عقلیہ یقینیہ مان لیتے ہین اور وجود عالم مادی اور عالم نفسانی کے لئے دلائل عقلیہ ڈہونڈہتے ہین معلوم ہوتا ہے کہ یہہ حضرات حکما پورے منکرین نہین ہین اگر انکار کا دعوی تہا تو یہہ لازم تہا کہ خیالات کے وجود سے بہی بوجوہات بالا انکار فرماتے مگر نہایت افسوس ہے کہ بعد اتنی سرزنش کے پہر طبقہ عوام مین داخل ہوگئے اور حیف ہے کہ آخر کار اونہین اپنے قول کا لحاظ باقی نرہا اسے حضرات سوفسطائی لازم ہے کہ اپنے مذہب کو درجہ کمال تک پہونچا دیجئے ورنہ یہہ مصراع

درکفر ہم کامل نہ زنار رسوا مکن ؎ آپ پر صادق آتا ہے —

جائے غور ہے کہ ڈی کارٹس کا یہہ مقولہ کہ اوسے قوت خیال حاصل ہے اور وہ صاحب قوت خیال ہے اس امر سے خبر دیتا ہے کہ یہہ قول اوسکے اصول مذہب کے روسے صریحی ادعا کے طور پر ہے بدین وجہ کہ اس یقین کی نسبت کوئی دلیل عقلی ڈی کارٹس پیش نہین کرتا ہے اوسکے تابعین بہی اس مقولہ کی نسبت بخلاف تقاضائے مذہب کوئی اعتراض قائم نہین کرتے یہان تک کہ ہیوم جو سوفسطائیون

کا سردار تہا تعجب ہے کہ اس قول بلا دلیل کو صحیح قبول کر لیتا ہے ظاہر ہے کہ مان لینا خیالات کے وجود کا بغیر کسی دلیل عقلی کے اصول مذہبی سے انحراف بدیہی ہے اصول معلوم کے رو سے کوئی چیز مقبولہ تصور نہیں کی جا سکتی ہے جب تک کہ دلائل عقلیہ سے صحیح ثابت نہوے حالانکہ وجود خیالات کی نسبت کوئی حضرات منکرین کسیطرح کی دلیل عقلی پیش نہیں کرتے کیوں اس امر خاص میں اپنے اصول سے انحراف کر بیٹھتے ہیں حضرات سوفسطائی سے پوچھنا چاہئے نہیں معلوم کہ وجود خیالات کے مقر ہونے میں کون سی تخصیص ہے اور وجود عالم مادی اور عالم نفسانی کے انکار میں اصرار کیوں ہے کیا وجود خیالات کا یقین یا یہ غالب آیا کہ اسنے عقل حضرات فلسفی کی سلب کیدا آن حضرات کو کبھی یقین بالبداہت کی تبعیت ضرور نہ تہی ان پر واجب تہا کہ یقین بالبداہت بدون دلائل عقلیہ کے پاس آنے نہیں دیتے کسواسطے کہ یہہ قول ہمارا کبھی خاطر خواہ نہیں ہو سکتا ہے اگر ہم یوں بولیں کہ اے یقین تیرا احاطہ اسقدر ہے اور اے دلائل عقلیہ تمہاری سرحد یہاں تک ہے جب در حقیقت سابق میں ہم دلائل عقلیہ کو تمام عالم کا فرمانروا بنا چکے ہوں پس ظاہر ہے کہ اگر ہیوم خیالات کے وجود کا بہی منکر ہوتا تو البتہ اوسکے منکر مطلق ہونے کی وجہ سے ہمیں اوسی سے بحث کی جگہ نہیں تہی اور ہم کبھی جاہلانہ صحبت مانگی ہیں ایسے منکر مطلق سے بحث کے لئے مستعد نہوتے یعنے بالفرض

اگر ہیوم کا یہہ قول ہو تا کہ دلائل عقلیہ سے نہ وجود عالم مادی کا ثابت
ہوتا ہے نہ عالم نفسانی کا ثابت ہوتا ہے نہ وجود خیالات کا ثابت
ہوتا ہے اسلئے بہ تبعیت عقل تمام موجودات کے وجود سے انکار
کرنا مناسب ہے تو بلا شبہ ایسے منکر سے ہمکو مباحثہ کی مجال نہو نی مگر دو
حضرات جو صرف وجود خیالات کے قائل ہین اور وجود عالم مادی
اور عالم نفسانی کے منکر ہین اون سے ہماری تقریر یہہ ہے کہ
اے حضرات سوفسطائی تمہین اقرار جو خیالات کے وجود سے
ہے اس سبب سے ہے کہ تمہین اقرار سے چارہ نہین ہے کہان
تک عقل و دلائل عقلیہ پر تکیہ کر سکتے ہو اور کب تک فہم معمولی سے
نفرت رکہہ سکتے ہو دیکہو حق کو اخرکار غلبہ ہو ہی جاتا ہے الحق یعلو
ولا یعلے تصنع کی قوت آخرکار تمام ہو جانی ہے اسے حضرات جب
تمہین خیالات کے وجود سے اقرار بغیر دلائل عقلیہ کے کرنا پڑا اپنے
تو اوسیطرح بدون دلائل عقلیہ کے تمہین اور بہی موجودات کے وجود
سے اقرار کرنا ضرور ہے۔

جاننا چاہئیے کہ دلائل عقلیہ کا مدار ایسے اصول ابتدائیہ پر ہوتا ہے
جنکی صحت کے ثبوت مین کوئی دلیل عقلی پیش نہین کی جا سکتی ہے
اور مقتضائے طبیعت یہی ہے کہ ہم اصول ابتدائیہ کو بلا دلیل صحیح مان
لین اور بلا دلیل صحیح مان لینے کی وجہ یہہ ہوتی ہے کہ اصول ابتدائیہ امر بدیہی
ہوا کرتے ہین اور امر بدیہی کے لئے دلیل کی حاجت نہین مخفی

اگر کوئی شخص امر بدیہی مین گفتگو کرے تو بلا شبہ دماغ اوس شخص کا ماؤف ہے ظاہر ہے کہ جب اوسکی حالت دماغیہ ایسی بُری ہو رہی ہے کہ وہ بدیہی امر کو راست وصحیح نہین سمجھہ سکتا ہے تو اوسسے اپنے ایسی سمجھہ سے کیا امید رکھنی چاہئے کہ اوسکی سمجھہ مسائل کے استخراج مین صحیح طور سے مدد دے سکے گی مثلاً اگر بالفرض کوئی یہہ گفتگو کرے کہ دو اور دو چار نہین ہوتے تو ہمین کبھی شایان نہین ہے کہ ہم ایسے شخص کے آگے بحث اربعہ متناسبہ کی پیش کرین یا علم حساب کا اور کوئی مسئلہ اوسکے آگے بیان کرین بدین وجہ کہ ایسے خیال والے کے دماغ مین صریحاً نقصان واقع ہے اور جس شخص کا دماغ ماؤف ہو اوس سے گفتگو تو درکنار ہر گونہ اوس سے احتراز لازم ہے بلکہ بحث اور مباحثہ کے عوض پہلے ایسے شخص کے دماغ کا علاج ضروری ہے تو صحت کے بعد وہ سمجھہ سکے کہ دو اور دو بلا قید مکان اور زمان ہمیشہ چار ہوا کرتے ہین ۔

واضح ہو کہ مسائل بدیہیہ ایسے امور ہوتے ہین کہ دلائل عقلیہ نہ اونکی صحت کی نسبت کوئی ثبوت پیش کر سکتے ہین نہ اونکا بطلان کر سکتے ہین اور نہ دلائل عقلیہ کا کام بدون اوسکے چل سکتا ہے اسی سبب سے ہم دلائل عقلیہ کے ذریعہ سے نفس ذہن یا قوائے نفس ذہن کے وجود ثابت نہین کر سکتے ہین بلاشبہ مسائل بدیہیہ ایسے منقح امور ہین کہ اونکی صحت مین کوئی گفتگو نہین ہو سکتی خود ذی کارش اور تابعین ذی کارٹس جو اپنے وجود اور اپنے خیالات و کوائف حسیہ کے وجود سے اقرار

کرتے گئے ہین ہرگز بہ تبعیت دلائل عقلیہ اقرار نہین کرتے گئے ہین بلا شبہ اونکے اقرار بتقاضائے طبیعت ہوئے ہین اسیطرح جو کچھ بذریعہ حواس ظاہرہ کے ہمین عالم مادی ہکے وجود سے خبر ہوتی ہے اوسکے درک مین کچھ بھی دلائل عقلیہ کو شرکت نہین ہے صرف یہہ تقاضائے طبیعت ہے کہ ہم اشیائے فی الخارج کو درک کرتے ہین اور اگر مرضی الٰہی یہی ہے کہ حواس ظاہرہ ہمکو دھوکھا دیا کرین تو مرضی الٰہی سے کیا چارہ ہے رضائے مولے بر ہمہ اولے۔

## ۲۴ بحث تردید تقریر ڈاکٹر ریڈ

ظاہر ہے کہ ڈاکٹر ریڈ نے اثبات وجود عالم مادی مین بڑی طوالت کو راہ دی ہے مگر درحقیقت کوئی تردید معقول ڈاکٹر موصوف سے نہین ہوئی ہے شروع تقریر مین ریڈ نے فہم معمولی پر اثبات وجود عالم مادی کو موقوف رکھا ہے یعنے مقتضائے طبیعت انسانی یہی ہے کہ انسان عالم مادی کے وجود خارجی کا متقین ہو اس سے نہ کلا کسی شخص کو انکار نہین ہے ہیوم بھی اس تیقن کا مقر اس یقین کی نسبت سوال ہی کرنا فضول ہے یہہ فضول دلیلین اوسوقت بکار آمد ہوتین کہ ہیوم اس یقین کی نسبت انکار کرتا پیرو کے باورچی کا قصہ تردید برکلی و ہیوم کو کافی نہین ہے یہہ اوسی طرح کی تقریر ہے جیسے ملا لوگ سوفسطہ کے مقابل کرتے ہین اور جواب معقول دینے کے عوض حکماے سوفسطہ کو جلا ڈالنے کی راے ظاہر کرتے ہین

ظاہر ہے کہ اگر ڈاکٹر رئید برکلی کو ڈاکٹر جانسن کیطرح لات مارنیکے عوض
جلانے کی راے حضرات ملا کے ہمراہ ہوکر ظاہر کرتے تو برکلی کی تردید نہیا
ہوسکتی بلاشبہ ڈاکٹر رئید علت مادیہ کو ثابت نہین کرسکے ہین مولف کی
دانست مین رئید صاحب برکلی کے مذہب کو نہین سمجھا ہے اگر سمجھتے تو اسطرح
کی تقریر نہین کرتے رئید صاحب کا بار بار یہی جواب کہ ہم عالم مادی یعنے
ہیولے سے خبر فہم معمولی یعنے حواس کیوجہ سے رکھتے ہین عالم مادی
یعنے ہیولے کے اثبات کو کافی نہین ہے کسواسطے کہ عالم مادی یعنے
ہیولے کی خبر فہم معمولی یعنے حواس ظاہرہ کے ذریعہ سے نہین ہوسکتی ہے
لیکن یہہ کہنا رئید کا کہ حواس خمسہ کے فعل کے ساتھہ ہیولے کا بھی قیاس
پیدا ہوتا ہے خود لاک کے قول سے مطابقت رکھتا ہے لیکن لاک کی تبعیت
سے رئید کو انکار ہے اور یہہ حکیم لاک کی تردید کے لئے ہردم تیار ہے
پس صاف ظاہر ہے کہ رئید جس امر سے اقرار ہے اوسی کی تردید کی
فکر ہے ؎ یکے بر سر شاخ بن می برید * واضح ہو کہ فہم معمولی یعنے شعور

## ۲۳ بحث ماہیت نفس ذہن

ماہیت نفس ذہن کی نسبت جو حکما کے اقوال ہین اون مین
اختلافات عظیم واقع ہین جیسا کہ مولف نے بحث مذاہب حکما مین
مختصراً ذکر کیا ہے بعضون نے نفس ذہن کو مادی تصور کیا ہے اور بعض
اوسکی روحانیت کے قائل ہوئے ہین بعض جو نفس ذہن کو مادی

کہتے ہین و نفس ذہن کی ترکیب مین ارکان کو داخل سمجھتے ہین بعض نفس ذہن کو مرکب ایسے مادہ سے تصور کرتے ہین جو نہایت ہی لطیف ہے بعض حکما کو نفس ذہن کے وجود سے انکار ہے بعض قواے نفسانیہ کو نفس ذہن کیطرف منسوب نہین کرتے ہین بلکہ ساخت انسانی کا تقاضا ہے یہہ سمجھتے ہین کہ قواے نفسانیہ کو بغیر نفس ذہن کے وجود کے حاصل ہے مختصر یہہ کہ اسیطرح پر حکما کے مختلف خیالات ماہیت نفس ذہن کی نسبت پاے جاتے ہین اور فی الحقیقت اونکے سارے مذاہب ماہیت نفس ذہن کی تحقیقات مین لغو اور باطل ہین –

واضح ہو کہ جن حکما نے ماہیت نفس ذہن کی درک مین کوششین کی ہین نفس ذہن کی کنہ کی تحقیق اونسے نہین ہو سکی ہے عام اس سے

کنہ نفس ذہن کی تحقیق انسان سے ناممکن ہے کسی حکیم نے ماہیت نفس ذہن سے آج تک خبر نہین دی ہے انبیا علیہم الصلوۃ والسلام ہی کنہ نفس ذہن کے بارہ مین کچہہ نہین فرماگئے ہین نہ صحائف آسمانی اور قرآن شریف سے کنہ نفس ذہن کی دریافت ممکن ہے بلاشبہہ یہہ قول کہ من عرف نفسہ فقد عرف ربہ نہایت صحیح ہے عقل انسان ماہیت نفس ذہن کی تحقیق مین مجبور ہے اور چونکہ نفس ذہن وہی روح انسانی ہے جو حکم خدا تعالے سے مخلوق ہوئی ہے اور جسکے آثار جسم انسانی مین تا وقت معین پاے جاتے ہین اسی سبب سے ماہیت نفس ذہن کی تحقیق اس عالم مین ناممکن ہے اور مرضی الہی یہی ہے کہ انسان علم کنہ نفس ذہن

کہ وہ حکما نفس ذہن کو مادی سمجھتے گئے ہین یا روحانی تصور کرتے گئے ہین حکماے حال ماہیت نفس ذہن کی دریافت امر محال سمجھکر مجرد قواے نفس ذہن کی تحقیقات مین مصروف ہوتے ہین اور فی الجملہ بہت کچھہ کیفیات قواے نفس ذہن کی تحقیق کرتے گئی ہین ظاہر ہے

## شرح متعلق صفحہ ۱۶۳

یعنے علم کنہ روح سے جاہل ہے پس بلاشبہ تحقیقات کنہ نفس ذہن مین ہمہ زر ایک فعل لغو ہے انسان کو اسی لئے چاہئے کہ جواہر کے اندر احاطہ دریافت ہو اوسکے دریافت مین کوشش کرے اور سعی لاحاصل سے اپنے کو پریشان نہ کرے بقول حافظ علیہ الرحمہ ؎ حدیث از مطرب و مے گو و راز دہر کمتر جو * کہ کس نکشود و نکشاید بہ حکمت این معمارا * حکماے حال ماہیت نفس ذہن کی تحقیق نہین کرتے ہین مجرد قواے نفس ذہن کی تحقیقات مین مشغول ہین انگریزی کالجون مین بھی وہی کتابین پڑھائی جاتی ہین کہ جسکا موضوع کیفیات قواے نفس ذہن ہے اور اس علم کو انگریزی مین منٹل سائنس ( Mental Science ) کہتے ہین اور وہ علم جسکا موضوع تحقیقات ماہیت نفس ذہن ہے اور جسکا درس کالجون مین بوضع متروک ہوا کرتا ہے اوسے انگریزی مین مٹافزکس یا سیکالوجے ( Metaphysics ) کہتے ہین ۔

جب کہ عقل انسانی ماہیت نفس ذہن کی تحقیق سے مجبور رہے تو اس
محال کی تحقیق مین سرزنش ہی ایک فعل لغو ہے اسی لئے ہم اس رسالے مین
ماہیت نفس ذہن سے بحث نہین کرتے ہماری کتاب کا موضوع[1] قواے نفس ذہن
کی تحقیق ہے بلاشبہ جو کچھ تکالیف روحانی اور مصائب جسمانی حکماء نے تحقیق
ماہیت نفس ذہن مین اوٹھائے ہین وہ ہماری عبرت کے لئے کافی ہین

یہہ ایک امر متنازع ہے کہ آیا نفس ذہن اور روح انسانی دو شئے ہین
یا ان الفاظ سے شئے واحد مراد ہے مولف کی دانست مین نفس[2] ذہن اور روح ا

---

[1] موضوع العلم ما یبحث فیہ عن عوارضہ الذاتیۃ ای یرجع البحث
فیہ الیہا اور انگریزی مین موضوع کو ([illegible])
کہتے ہین ملا جلال۔

[2] واضح ہو کہ ہمارے خیالات مندرجہ بحث ہذا کے قریب قریب تقریر ذیل کا مطلب ہے
علاء الدین قرشی صاحب موجز کا قول ہے وخامسہا الارواح ولا نعنی
بہا النفس کما یراد بہا فی الکتب الالہیۃ یعنے پانچوین شئے امور سبعہ طبعیہ سے
ارواح ہے اور نہین مراد لیتا ہون مین اون ارواح سے نفس جیسا کہ مراد لیا گیا ہے
اون ارواح سے کتب الہیہ مین ملا نفیس شارح موجز نے اپنی کتاب نفیسی مین بعد
لفظ نفس کے بطور شرح لفظ ناطقہ کو افزود کر دیا ہے یعنے نفس سے صاحب موجز
نفس ناطقہ مراد لیتے ہین اور یہی اصطلاح فلسفیان ہے واضح ہو کہ یہی نفس ناطقہ
ہے جسے انگریزی مین مائنڈ (Mind. Ego. [illegible]) کہتے ہین

# شرح متعلق صفحہ ۱۶۵

اور موٴلف نے نفس ناطقہ کی عوض نفس ذہن کو لفظ مائنڈ کا مترادف قرار دیا ہے اور اسی اصطلاح کے ساتھہ اس کتاب مین استعمال کیا ہے اور وجہ اس استعمال کی یہہ ہوی ہے کہ نفس ناطقہ سے نفس ذہن عام فہم زیادہ ہے بہرحال ابتداے کتاب مین نفس ذہن کے مفہوم سے خبر دی گئی ہے پہر اسکے اعادہ کی کوئی حاجت نہین ہے اب یہان پر جو امر بیان کرنیکے قابل ہے وہ یہہ ہے کہ حکماے اہل اسلام نفس ناطقہ سے جو امر مراد لیتے ہین وہ یہہ ہے کہ نفس ناطقہ ایک جوہر مجرد ہے مادہ یعنے ہیوے سے فی ذاتہ بے لگاؤ ہے اور سارے افعال انسانیہ کے من تو کی نسبت اوسی جوہر مجرد کیطرف کیجاتی ہے ظاہر ہے کہ کنہ نفس ناطقہ سے اطلاع تو اس عالم مین ناممکن ہے مگر اسقدر بدیہی معلوم ہوتا ہے کہ نفس ناطقہ کوئی ایسی شے ہے جسکی ترکیب یعنے خلقت مین ہیولے یا مادے کو دخل نہین ہے تقریر بالا سے عیان ہے کہ ایشیای حکماے اہل اسلام جو عالم مادی اور نیز عالم ذہنی یعنے عالم روحانی کے قائل ہین یورپ کے حکماے ڈیولسٹ (Dualist) کے شریک خیالات نظر آتے ہین دیکھو بحث اول اس کتاب کی) بہرحال حکماے اہل اسلام نے نفس ناطقہ کی جو تعریف قائم کی ہے عام اس سے کہ تعریف کامل ہو یا نہ ہو تو بھی تقریر بالا سے یہہ ہویدا ہے کہ حکماے اہل اسلام غیر مادیت یعنے روحانیت نفس ناطقہ کے قائل ہین لیکن اختلاف جو حکماے اہل اسلام کو آپس مین ہے وہ یہہ ہے

وہ شے نہین ہین اسیوجہ سے نفس ذہن معرفت انسان سے باہر ہے
کیا سبب ہے کہ اسکی ماہیت سے کسی محقق نے خبر نہین دی ہے اور جو کچھہ حکما
لکھا گئے ہین وہ سب ونکے قیاسی مذاہب ہین اور حقیقت مین اونکے قیاسات
ہاتھی اور کچھوے سے کم نہین ہین بہرحال اگر نفس ذہن روح انسانی
نہین ہے تو بھی کوئی غیر معلوم شئے ہے اور بلا شبہ باعتبار مجہولیت کے
روح کے برابر ہے اگر ایسا ہے کہ نفس ذہن روح انسانی نہین ہے تو معلوم ہوا کہ ہم

## شرح متعلق صفحہ ۱۶۵

کہ آیا نفس ناطقہ روح ہے یا روح سے کوئی شئے علیحدہ ہے ظاہر ہے کہ مولف
کے نزدیک جیساکہ متن مین مذکور آچکا ہے نفس ذہن وروح شئے واحد ہین
مگر حکماے اہل اسلام بعض ہمراے مولف ہین اور بعض خلاف مین ہین
جو ہمراے مولف ہین اونکا قول یہہ ہے ان هذا الجوهر من حيث انه
مدبر للبدن نفس ناطقه ومن حيث ان له تعلقا وتوجها الى العالم القدس
روح ترجمہ تحقیق کہ یہہ جوہر (جسکا ذکر نفس ناطقہ کی تعریف مین آچکا ہے)
اس حیثیت سے کہ وہی جوہر مدبر ہے واسطے بدن کے نفس ناطقہ ہے اور
اور اس حیثیت سے کہ بہ تحقیق واسطے اوس جوہر کے تعین اور توجہ ہے
طرف عالم قدس کے روح ہے پس اس راے سے پیدا ہے کہ نفس ذہن
اور روح درحقیقت شئے واحد ہین گو ذوجہتین ہین لیکن ظاہر ہے کہ ذوجہات
ہونا مانع وحدانیت نہین ہے —

ترکیب بدنی مین دو شئے غیر معلوم داخل ہین یعنے ایک روح دوسرے نفس ذہن مگر ہم نہین کہ سکتے کہ روح کا کیا مصرف ہے جب نفس ذہن موجود ہے اسحالت مین روح جسم انسان مین ایک شئے بیکار نظر آتی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ روح ہی نفس ذہن ہے اور نفس ذہن کا اطلاق روح پر مولف کی رائے مین اوسوقت تک ہونا چاہیئے جب تک جسم مادی سے نفس ذہن کو تعلق رہتا ہے اور جب نفس ذہن کو جسم مادی سے مفارقت لازم آتی وہی نفس ذہن بحالت تجرد ارواح مین داخل ہوجاتا ہے مختصر یہہ ہے کہ مولف کے نزدیک نفس ذہن مین فرق لفظی اعتبار زمانی کی نظر سے ہے ورنہ روح و نفس ذہن دو شئے نہین ہین -

## ۲۴ بحث وجود نفس ذہن

واضح ہو کہ سوائے حکمائے سوفسطائی یا حکماے ریلسٹ ( Realists ) یعنے قائلین مادہ کے کوئی حکیم وجود نفس ذہن کا منکر نہین ہے برکلی کو وجود نفس ذہن سے اقرار ہے لیکن ہیوم اسکا منکر ہے یعنے جسطرح برکلی نے بحث کی ہے کہ مجرد اعراض کو وجود ہے محل اعراض نفس الخارج بینے ہیولے کو وجود نہین ہے اوسیطرح ہیوم نے یہہ تقریر کی ہے کہ مجرد خیالات کو وجود ہے کسی ذی خیال کو وجود نہین ہے بلا شبہہ برکلی کے ساتھہ ابطال ہیولے مین شریک ہین مدین دلیل کہ ہیولے حکما کی ایجاد ہے جیسا کہ سابق مین

مذکور ہوچکا ہے لیکن وجود نفس ذہن سے ہم انکار نہین کرسکتے بدین دلیل کہ وجود نفس ذہن بدیہیات سے ہے اور وجود ہیولے بدیہیات سے نہین ہے ہیولے کا علم محتاج قیاس ہے بدیہی نہین ہے بخلاف وجود نفس ذہن کے کہ اسکا علم ہمین بالبداہت حاصل ہے ہیوم کا یہہ قول کہ تمام عالم یا حسیات (Sensations) یا وجدانیات (Ideas) ہین غلط معلوم ہوتا ہے کہ حسیات اور وجدانیات کے سوا ہم کوئی اور شے ہین اور حسیات و وجدانیات ہمارے متعلقات ہین اور ہم وہی نفس ذہن ہین اور ہم ہی ہم ہین جو صاحب قوی مختلفہ ہین نہ کہ خود قواے ہی ہم ہین پس ہیولے اور نفس ذہن سے فرق یہہ ہے کہ ہیولے کا وجود قیاسی ہے اور نفس ذہن کا وجود بدیہیات سے ہے پس جب نفس ذہن بدیہیات سے ہے تو اسکا وجود معرض شک نہین ہوسکتا —

## بحث قواے نفس ذہن حسب مذہب سر ولیم ہملٹن (W. Hamilton) وتردید مذاہب ۲۵ ڈاکٹر ریڈ (Reid.) وڈاکٹر براؤن (Brown)

تمام مشاہدات انسانیہ جنہین معلومات انسانیہ بھی کہتے ہین دو نوع پر ہ

---

واضح ہو کہ اس بحث مین جہان جہان قواے نفس ذہن کی تقسیم استقرا کے

منقسم ہین ایک وہ نوع ہے جو عالم مادی سے متعلق ہے اور دوسرا
نوع ہے جسے تعلق عالم ذہنی یعنے عالم غیر مادی سے ہے ان نوعین کو
معلومات عن الخارج و معلومات باطنیہ بھی کہتے ہین مثال معلومات عن الخارج کی
وہ ایک شجر و حجر و شمس و قمر ہے اور مثال معلومات باطنیہ کی درک
راحت و رنج و ارادہ و خیال وغیرہ ہے مختصر یہہ ہے کہ نوعین بالا سے
تمام ہمارے حسیات اور وجدانیات مراد ہین یعنے کوئی کیفیت خارجیہ
یا باطنیہ ایسی نہین ہے جو کسی ایک نوعین بالا سے علاقہ نہین رکھتی ہو
نوعین بالا سے مراد تمام عالم ہے جو احاطہ علم انسانی کے اندر ہے
معلومات عن الخارج کو معلومات فی الباطن سے ممیز کرنیوالی شئے
استداد یعنے وجود بُعد ہے اسی لئے معلومات فی الباطن سے وہ عالم

## شرح متعلق صفحہ ۱۶۹

رو سے ہوتی گئی ہے اور قوائے نفس جو ہین شمار ہوگئے ہین وہان پر جاننا چاہئے کہ حصر استقرائی
مراد ہے نہ کہ حصر عقلی کسواسطے کہ حصر عقلی وہ ہے جو اثبات و نفی کے درمیان دائر
رہتا ہے مثلاً اگر ہم کہین کہ یہہ شئے یا انسان ہے یا لاانسان ہے تو ظاہر ہے کہ اس
مثال مین حصر عقلی مراد ہے یعنے شئے پیش نظر ضرور ہے کہ انسان ہو یا لاانسان
ہو کسواسطے کہ انسان اور لاانسان ایسے دو نقیضین ہین کہ نہ مجتمع ہوسکتے ہین
اور نہ اونکا ارتفاع ممکن ہے النقیضان لا یجتمعان ولا یرتفعان

امتداد — یعنے بعد کو انگریزی مین اکسٹنشن کہتے ہین

سے جسکی ترکیب مین بعد یعنے امتداد کو دخل نہین ہے مثلاً شجر جو عالم
فے الخارج مین داخل ہے ذی ابعاد ثلثہ ہے لیکن خیال محض کے لئے
طول و عرض و عمق درکار نہین ہے ممکن ہے کہ خیال کو اون اشیا سے
تعلق ہو جو ذی وجود ابعاد ثلثہ ہین مگر خود خیال مین طول و عمق و عرض کو
دخل نہین ہے اسیطرح اشتہا یا ارادہ یا یقین کیطرف ابعاد ثلثہ کی
نسبت نہین کیجا سکتی ہے پس جاننا چاہئیے کہ جو معلومات کہ احاطہ عالم
فے الباطن کے اندر داخل ہوتے ہین وہ غیر ذی ابعاد ثلثہ ہین چونکہ
عالم باطن سے مراد نفس ذہن ہے اسلئے نفس ذہن کی تعریف بالنفی
یہہ ہے کہ نفس ذہن وہ شے ہے کہ جسمے فقدان بعد لازم ہے اور از روے
استقرا کے نفس ذہن بمنزلہ جنس واسطے مین انواع کے ہے نوع اول
قوت مشاہدیہ ہے نوع ثانی قوت ارادیہ ہے نوع ثالث قوت ادراکیہ
اب ہران انواع ثلثہ کے کیفیات پر لحاظ ضرور ہے -

قوت مشاہدیہ مین اقسام تلذذات و تکلیفات و اقسام قوات باعثہ
واقسام قوت حسیہ داخل ہین مثلاً تلذذات خور و نوش و تکلیفات جسمانی
و مصائب بے زری و ندامت و برانگیختگی غضب و خشونت و لمس اجسام

---

قوت مشاہدیہ کو انگریزی مین فیلنگ (Feeling) کہتے ہین
قوت ارادیہ کو وولیشن (Volition) کہتے ہین -
قوت ادراکیہ کو انٹلکٹ (Intellect) کہتے ہین -

وسمع اصوات قوت مشاہدیہ خود بمنزلہ جنس واسطے دو نوع کے ہے ایک اونمین
قوت حسیہ[1] ہے اور قوت حسیہ بمنزلہ جنس واسطے انواع قواے ظاہریہ کے
ہے جنہین عربی مین مدرکہ ظاہریہ بھی کہتے ہین دوسری اونمین قوت باعثہ[2]
ہے اور قوت باعثہ بمنزلہ جنس واسطے قواے شہوانیہ کے ہے۔

جنس قوت ارادیہ مین مشمول تمام ایسے افعال انسانیہ ہین جنکے صدور
کی باعث جنس قوت مشاہدیہ ہوا کرتی ہے مثلاً کہانا ٹہلنا بولنا جوتنا
بونا مکان کی تعمیر کرنا زراعت کرنا گہوڑا مول لینا کپڑا پہننا ایسے افعال
انسانیہ ہین جو کسی مراد انسانی سے خبر دیتے ہین اور مراد سے غرض یہہ
ہے تا انسان کو کسی قسم کا تلذذ حاصل ہو یا کسی قسم کی کیفیت متالمہ سے
نجات ملے اسی لئے وہ افعال جو تحریک قوت مشاہدیہ کے بغیر صادر ہوا کرین

---

[1] قوت حسیہ کو انگریزی مین سینسیشن کہتے ہین (Sensation)
مولف نے بعض جا سینسیشن کے لئے کیفیت حسیہ بھی استعمال کیا ہے واضح ہو کہ کیفیت حسیہ سے
مراد خود قوت حسیہ نہین ہے انگریزی مین ایک ہی لفظ ہے جو مختلف معنے مین استعمال
ہوتا ہے بہرحال مولف نے ان الفاظ کے استعمال مین تمیز کو چندان دخل نہین
دیا ہے اہل بصارت کو لازم ہے کہ جابجا جہان کیفیت حسیہ کو مولف نے بمعنے
قوت حسیہ استعمال کیا ہے خود تمیز کرلین شیخ الرئیس قانون مین اس قوت کا نام
مدرکہ فی الظاہر لکھتے ہین اور بھی اس قوت کو حسی فرماتے ہین —

[2] قوت باعثہ کو انگریزی مین ایموشنز (Emotions) کہتے ہین

بالارادہ نہین صادر ہوتے ہین یعنے افعال جنکے صدور مین قوت مشاہدیہ کو دخل نہین ہے قصد انسانی کے بغیر صادر ہوتے ہین وہ افعال جو تحریک قوت ارادیہ کے بغیر صدور پاتے ہین وہی ہین جو محض قوانین طبعیہ کے روسے صدور پاتے ہین مثلاً حرکت ہوا و حرکت اجرام فلکیہ و حرکت جاذبہ ارضیہ و حرکت برقی وغیرہ اور بہی غیرارادیہ مختلف حرکات جسمانیہ مثل حرکت ریہ و حرکت دوران خون و حرکات امعا وغیرہ۔

قوت ادراکیہ باطنیہ بمنزلہ جنس واسطے سات قوا کے ہے جنہین قوت مدرکہ[۲] و قوت حافظہ و قوت خیال و قوت متفرقہ و قوت ممیزہ و قوت مجوزہ

---

واضح ہو کہ اسجگہ حرکت غیرارادیہ سے حرکت طبعی مراد ہے اور یہہ ایسی حرکت ہے کہ کسی جسم دیگر کے تابع نہین ہوتی اور محرک نفس متحرک مین پایا جاتا ہے لیکن محرک مستور ہوتا ہے حرکت کی بہت سی قسمین ہین مثلاً حرکت اینی و حرکت وضعی و حرکت کمی و حرکت کیفی و حرکت عرضی و حرکت قسری و حرکت ارادی و حرکت طبعی (دیکھو کتابین علم طبعیات کی)

[۲] قوت مدرکہ کو انگریزی مین پرسپشن (Perception) حافظہ کو میمری (Memory) خیال کو کنسپشن (Conception) متفرقہ کو ابسٹرکشن (Abstraction) ممیزہ کو ریزن (Reason) مجوزہ کو ججمنٹ (Judgment)

(قوت متصرفہ کہتے ہین جب قوت ادراکیہ کی تقسیم بوضع جنس و نوع کی جاتی ہے تو قوت ادراکیہ جو بمنزلہ جنس الاجناس ہے تین جنس پر منقسم ہوتی ہے یعنے اول جنس قوت متفرقہ ہے یہہ وہ جنس ہے جو ادن قوے سے متعلق ہے جو درک نقائض کرتے ہین دوم جنس قوت تجنیسی ہے یہہ وہ جنس ہے جس سے وہ قوی متعلق ہین جنکے ذریعہ سے کوائف مماثلہ کا علم حاصل ہوتا ہے سوم جنس قوت حافظہ ہے واضح ہو کہ نفس ذہن کا کوئی فعل تحریک قوت مشاہدیہ یا قوت ارادہ یا قوت ادراکیہ کے بغیر صدور نہین پا سکتا ہے قوت مشاہدیہ کا فعل اکثر فعل قوت ارادیہ یا فعل قوت ادراکیہ کے ساتھہ شامل ہوا کرتا ہے مثلا جب ہم لوگ قوت مشاہدیہ کے ذریعہ سے محفوظ ہوتے ہین تو قوت ارادہ خواہش قیام حظ یا ترقی حظ کی طرف محرک ہوتی ہے (یہہ مثال شمولہ

## شرح متعلق صفحہ ۱۷۳

متصرفہ کو امیجینیشن ( Imagination ) کہتے ہین دیکھو کتاب مین صفحہ ۲

جنس قوت متفرقہ کو انگریزی مین ڈسکریمینیشن ( Discrimination ) کہتے ہین ۔

قوت مماثلہ کو انگریزی مین سمیلاریٹی ( Similarity ) کہتے ہین

فعل قوت ارادیہ کی ہے) پھر اوسی حالت محفوظیت مین ہم لوگ تمیز خطوط مختلفہ کرتے ہین اور قوت حافظہ خط موجود کو اپنے خزانہ یاد مین رکھہ لیتے ہے (یہہ مثال شمول فعل قوت ادراکیہ باطنیہ کی ہے واضح ہو کہ سر ولیم ہملٹن کی یہہ تقریر ہے (دیکھو صاحب ممدوح کے لکچر جلد اول صفحہ ۱۸۸)

واضح ہو کہ تعریف بالا مین نفس ذہن کی تقسیم بھی متصور ہے اور اوس تقسیم مین جنس و نوع کا لحاظ بہت کچھہ کیا گیا ہے۔

مسٹر ریڈ[1] نے نفس ذہن کو دو حصہ پر تقسیم کیا ہے ایک قسمت قوائے ادراکیہ[2] کی ہے۔ اور دوسری قسمت قواے فاعلیہ[3] کی ہے اس تقسیم کے رو سے قواے جو جنس قوت مشاہدیہ کے متعلق ہین جنس قوائے ادراکیہ باطنیہ اور قواے فاعلیہ مین شامل ہو جاتے ہین یعنے قوت مشاہدیہ کا لحاظ اس تقسیم مین باقی نہین رہتا ہے ڈاکٹر طامس برون[4] کی

---

[1] نفس ذہن کی تقسیم بالا درحقیقت مسٹر بین کی تقسیم ہے دیکھو کتاب بین کا صفحہ

[1] دیکھو ریڈ کی سوانح عمری -

[2] انگریزی مین اسے انٹلکچول پاورس (Intellectual Powers) کہتے ہین —

[3] انگریزی مین اسے اکٹو پاورس (Active Powers) کہتے ہین

[4] دیکھو سوانح عمری طامس برون کی (Dr. Thomas Browne)

یہہ تقسیم پسند نہین ہے یہہ حکیم اس تقسیم سے بیزار ہوکر اپنی تقسیم مین دوسرے حد کو پہونچ گیا ہے چنانچہ ڈاکٹر کبرون کی تقسیم کے روسے قواے ارادیہ کا لحاظ مطلق باقی نہین رہتا ہے اور قوت مشاہدیہ ہی کو تمام نفس ذہن کی تقسیم مین دخل معلوم ہوتا ہے برون کی تقسیم کے روسے نفس ذہن سے قواے فاعلیہ و قواے حس ظاہری او قواے حس باطنی مراد ہین قواے نفس ذہن سے قواے فاعلیہ و قواے حس ظاہری و قواے حس باطنی مراد ہین قواے حس ظاہری سے حواس خمسہ ظاہریہ اور قواے حس باطنی سے قواے ادراکیہ مراد ہین جیسے عربی مین مدرکہ باطنیہ کہتے ہین ظاہر ہے کہ اس تقسیم کے روسے جنس قوت ارادیہ کا لحاظ مطلق مدنظر نہین رہا ہے —

سر ولیم ہملٹن قواے باطنیہ نفس ذہن کی تقسیم مین اپنی راے یون ظاہر کرتے ہین کہ اگر اپنی عالم باطن کیطرف لحاظ کیجیے تو استقرا کے روسے نفس ذہن . قوت ادراکیہ قوت مشاہدیہ اور قوت ارادیہ سے مشتمل معلوم ہوتا ہے سر ولیم کی یہہ تقسیم تقسیم مصرحہ سابقہ کے ساتھہ مطابق ہے اور مولف کو یہہ تقسیم دیگر حکما کی تقسیم سے زیادہ مطبوع ہے —

سر ولیم ہملٹن قوت ادراکیہ کو بمنزلہ جنس واسطے چہہ قواے مختلفہ کے سمجھتے ہین اور یہہ ایسے قوی ہین جنکو اپس مین کسی طرح اشتراک نہین ہے یعنے یہہ قوای ابلط سے ہین اگر انکو قواے

غیر مرکب کہئے تو بجا ہے اول ان قوے سے قوت احضاریہ ہے
اس قوت سے قوائے حسیہ اور قوت مدرکہ مراد ہین واضح ہو کہ قوت
مدرکہ سے اسجگہ مدرکہ نفی الباطن مراد نہین ہے جو مدرکہ فی الظاہر
کے مقابل ہے استعمال کی جاتی ہے یہہ تقسیم عربی کے حکماء کے طور
پر ہے مشائین فلاسفہ سے مؤلف کی یہہ التجا ہے کہ اسوقت صدرا
اور کلیات شیخ کو دماغ سے دور فرماوین یعنے جو کچھہ ہم نے بحث
مذہب حکماے اہل اسلام مین تحریر کیا ہے اوس سے اس بحث
کو کسیطرح کا تعلق نہین ہے بہرحال قوت مدرکہ سے اسجگہ یہ وہ قوت مراد
ہے جو اپنا فعل حواس خمسہ کے ذریعہ سے کرتی ہے اور نفس ذہن کو
عالم خارجی کی خبر اسی قوت مدرکہ کے ذریعہ ہوتی ہے سو اسکے اس قوت مدرکہ کے ذریعہ سے
ان ان کو اطلاع اپنے وجود سے حاصل ہوتی ہے حکماے اہل اسلام قوت مدرکہ
کی جگہ پر لفظ حس مشترک بھی استعمال کرتے ہین مگر چونکہ حس مشترک
مین قوت مجوزہ بھی شامل ہے ہم نے حس مشترک کے عوض قوت مدرکہ کا استعمال

قوت احضاریہ کو انگریزی مین پریزنٹیٹو (Presentative Faculty)
کہتے ہین —
قوائے حسیہ یعنے سنسز (Senses.)
قوت مدرکہ یعنے سلف کانشنس (Self Consciousness)

مناسب سمجہا ہے تو لفظ مدرکہ سے اور قوے کا اشتراک مقصود نہو۔ دوسرا اون قوای سے قوت[1] حافظہ ہے اس قوت سے مجرد کیفیت اتخاذیہ مراد ہے یعنے جو امر کہ نفس یا ذہن تک پہونچتا ہے اوسے یہہ قوت اپنی حفاظت مین رکہہ لیتی ہے تیسرے اون قوای سے قوت[2] اعادیہ ہے اس قوت کے فعل کا مدار قوانین معیت[3] پر ہے قوانین معیت سے مراد وہ اصول ہین جو خیالات خفیہ کے بیدار کرنے کے وسایل ہین مثلاً اگر ہم دہوان دیکہین تو دہوان دیکہتے آگ کا خیال بہی ضرور ذہن مین موجود ہوجائیگا حالانکہ ممکن ہے کہ ہم نے خود آگ اوسوقت نہین دیکہی وہ کسی آگ کا کوی خیال دہوان دیکہنے کے قبل ہمارے دل مین پیدا ہوا ہو دہوان دیکہنے سے آگ یاد آنے کی وجہ یہہ ہے کہ دہوان آگ کے بغیر پایا نہین جاتا ہے یعنے آگ اور دہوان مین معیت ہے اسواسطے دہوان دیکہکر آگ یاد آتی ہے اس قوت کو ایک گونہ قوت حافظہ کے ساتہہ مناسبت ہے لیکن بہلے خود یہہ قوت قوت حافظہ کی شریک نہین ہے بلکہ قوت حافظہ کیطرح بہ لحاظ سے ہے چوتہی اون قوای سے

[1] انگریزی مین لفظ مترادف کنسرویٹو ہے ( Conservative )

[2] انگریزی مین اسے ایپروڈکٹو ( Reproductive ) کہتے ہین —

[3] انگریزی مین اسے ( Law of Association ) کہتے ہین —

قوت مصرحہ[1] ہے اور یہہ قوت قوت متفرقہ اور قوت ممیزہ سے مشتمل ہے
اسجگہ پر یہہ اعتراض وارد ہوسکتا ہے کہ جب قوت مصرحہ بلحاظ سے
ہے تو یہہ دو قوت کا اشتمال قوت مصرحہ کی حیثیت بسیطہ مین خلل انداز ہوتا
ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ قوت متفرقہ اور قوت ممیزہ باخود ہا ہین ایک
ہین اور اونکے افعال ایک ہی قوت کے ذریعہ سے صدور پاتے
ہین حکما نے جنس قوت ادراکیہ کی تقسیم مین غلطی کی ہے اور قواے
بسیطہ و مرکبہ کا لحاظ نہین رکھا ہے سوا اسکے اس وضع سے جنس قوت
ادراکیہ کی تقسیم کرتے گئے ہین کہ انواع جنس قوت ادراکیہ کا عدد
بلا ضرورت بڑہا دیا ہے پانچوین اون قواے سے قوت متصرفہ[2] ہے اگر
سر ولیم کے لفظ ریپرزنٹیٹو (Representative) کا ترجمہ
قوت نقالہ کیا جائے تو خوب ہے کسواسطے کہ حقیقت مین قوت متصرفہ
اپنے تصرفات کی وجہ سے نقالی کا تماشا دکھلاتی ہے مثلاً تصور ایک
ایسے آدمی کا جسکے کان گوش خر کیطرح دراز ہون البتہ نقالی کا لطف
ذہنی دکھلاتا ہے چھٹین اون قواے سے قوت مولدہ[3] ہے اس قوت

[1] انگریزی مین اسے ایلبوریٹو (Elaborative) کہتے ہین
[2] قوت متصرفہ کو انگریزی مین امیجینیشن (Imagination) کہتے
[3] قوت مولدہ کو انگریزی مین ریگولیٹو فیکلٹی (Regulative Faculty)
کہتے ہین ـ

کے ذریعہ سے علم اولیات کے کیفیات سے انسان کو اطلاع ہوتی ہے۔
واضح ہو کہ سر ولیم ہملٹن کے تقسیمات بالا صاحب ممدوح کی قوت اجتہاد
کا زور دکہلاتے ہین مسٹر مِل اس تقسیم کی جمعیت کے قائل معلوم ہوتے
ہین مسائل نفس ذہن مین غوض و فکر کو راہ دینے سے خود نفس ذہن
استقراء کے رو سے بمنزلہ جنس الاجناس تین جنس کے واسطے پایا جاتا ہے
جنس اول قوت مشاہدیہ کی ہے جنس دوم قوت ارادیہ کی ہے اور
جنس سوم قوت ادراکیہ کی ہے بلاشبہ ان تینون جنس مین نفس ذہن کے
آثار صحیح معلوم ہوتے ہین اور ہرچند ماہیت نفس ذہن کی دریافت عالم
موجود مین ناممکن ہو تاہم قوائے نفس ذہن انہین تین جنس سے مشتمل
پائے جاتے ہین اون قوائے کے مسکن کی نسبت مولف کی یہہ راے ہے
کہ نفس ذہن بلاشبہ اپنا فعل اعضاے معینہ کے ذریعہ سے کرتا ہے ہرچند
نفس ذہن محض ایک شے روحانی ہے مگر چونکہ وقت معین تک نفس ذہن
کو جسم کے ساتھہ تعلق رہتا ہے نہ اسلئے اعضاے معینہ نفس ذہن کے
ذریعہ سے صدور فعل ہوا کرتے ہین مولف کی راے مین جنس قوت ادراکیہ کو

---

مسئلہ علم اولیات مین مولف کو ولیم (S. W. Hamilton) ہملٹن
سے اختلاف ہے یعنے مولف کوئی خاص ایسی قوت کا مقر نہین جسکے ذریعہ
سے انسان کو اولیات سے اطلاع ہوتی ہے دیکہو بحث اعتراضات
مسٹر مِل بمذہب اولیات۔

بہت کچھہ دماغ سے تعلق ہے اسیطرح جنس قوت مشابہہ کو بھی کسیقدر
تعلق دماغی حاصل ہے لیکن جنس قوت مرادیہ کو سراپا قلب سے تعلق ہے
قلب کو ارسطوطالیس نے تمام قوے کا مبدا لکھا ہے چنانچہ شیخ الرئیس
نے بالتصریح ارسطو کی یہہ رائے اپنے قانون مین درج کی ہے خوض
بلیغ سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نفس ذہن کو زیادہ تعلق حقیقی دل کے
ساتھہ ہے گو دماغ سے نفس ذہن کا بہت کچھہ تعلق معلوم اور دل کی یہہ رائے
بالا قرین قیاس معلوم ہوتی ہے اور تعلق حقیقی کی وجہ یہہ ہے کہ دل
ایسا عضو رئیس ہے کہ جس سے سراسر زیست کو تعلق ہے جسم کے ساتھہ
نفس ذہن کو جو کچھہ تعلق ہے دل ہی کے ذریعہ سے ہے پس دل کا مبدء
قوی ہونا چنداں بعید از عقل نہین معلوم ہوتا ہے ہر چند اطبا دل کو
اعضاء رئیسہ سے شمار کرتے ہین مگر مولف تمام اعضاء رئیسہ مین
دل کو رئیس الرؤسا جانتا ہے واضح ہو کہ قبل اسکے کہ مولف کو قانون
شیخ دیکھنے کی نوبت پہونچی تھی مولف دل کو تمام قواے کا مبدء سمجھے ہوے
تھا ہر چند یہہ امر ظاہر طاہر بڑا ہی نزاعی ہے تاہم یہہ تو ارد راے پیشانی
دماغ کے واسطے کافی ہے

## ۲۶ بحث ناکامیابی ریڈ بمقابلہ برکلی و توضیحات ہیملٹن (Hamilton) و ل دا بجنے اسٹار

واضح ہو کہ ہم اب حواس خمسہ ظاہریہ کی بحث شروع کرتے ہین

ابھی آئندہ کے تجربات قابل لحاظ ہین نہ صرف اسوجہ سے کہ حکماے یورپ وایشیا کے تحقیقات کا مذکور آتا گیا ہے بلکہ اس سبب سے کہ ہماری دوسری جلد مراۃ الحکما کا سمجھنا ہمارے آئندہ کے تجربات پر موقوف ہے ہم نے اس جلد مین ڈاکٹر ریڈ کی تحقیقات کو صرف اس نظر سے بطوالت مندرج کیا ہے کہ سر ولیم ہملٹن (Sir William Hamilton) نے ریڈ کی تحقیقات کی شرح لکھی ہے کہین پر تو سر ولیم نے ریڈ کے اقوال کو اپنے وفور لیاقت سے سنبھال لیا ہے اور کہین اونکے کلام متناقضہ کو بوضاحت غلط گردانا ہے سوا اسکے مل (Mill) نے تردید ہملٹن کی لکھی ہے اور چونکہ مولف کو منظور ہے کہ جلد دوم مین ہملٹن اور مل کی تقریرات سے خبر دی جائے اسلئے ریڈ کے خیالات سے اس جلد مین اطلاع دینی ضروریات سے ہے ظاہر ہے کہ بغیر کسی مذہب کے سمجھے ہوے کوئی شخص اوس کے حسن و قبح سے واقف نہین ہو سکتا ہے جن صاحبون نے ہماری مراۃ الحکما کو اس مقام تک بہ توجہ ملاحظہ فرمایا ہوگا وہ واقف ہو چکے ہونگے کہ ریڈ نے اپنی دانست مین برکلی (Berkeley) اور ہیوم (Hume) کے مذہب کی تردید معقول طور سے لکھی ہے تھوڑے زمانے تک اکثر تعلیم یافتہ اشخاص کے بھی یہی خیالات تھے کہ ریڈ نے برکلی اور ہیوم کے مذہب کی درحقیقت معقول تردید لکھی ہے لیکن جب بعض ریڈ کی تقریرات پر لحاظ کیا گیا تو معلوم ہوا کہ ریڈ نے ان دونون

حکیم کی کچھ بھی تردید نہین کی ہے یعنے اونکے اصل مین کسبطرح کا ضعف بر کلی کی عرق ریزی سے پیدا نہین ہوا ہے بلکہ خود ریڈ کے کلام مین تناقض پائے جاتے ہین جیسا کہ ذیل مین درج کیا جاتا ہے —

واضح ہو کہ ریڈ کا مذہب درک اشیاے فے الخارج کی نسبت یہ ہے کہ اشیاے فے الخارج ہم لوگون مین کوائف حسیہ پیدا کرتی ہین اور ان حسیہ کے درک سے ہم لوگون کو وجود سے حقائق کے (Primary Qualities) اطلاع ہوتی ہے جو حقائق کہ ہم لوگون مین کوائف حسیہ پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتے ہین ان حقائق کو ریڈ دو قسم کے بتلاتے ہین ایک بدیہیہ جیسے لاک جوہر (Primary Qualities) کہتے ہین دوم نظریہ جیسے لاک اعراض (Secondary Qualities) کہتے ہین اول کی نسبت ریڈ کہتے ہین کہ انکا درک ہم لوگون کو بلا فصل (Immediate) و بلا واسطہ کے حاصل ہوتا ہے یعنے نفس ان حقائق کو آمنے سامنے (face to face) بیچ بانہ درک کرتا ہے دوم کی نسبت یہہ حکیم کہتا ہے کہ انکا علم بخلاف اول توسط ہوتا ہے ظاہر ہے کہ برکلی کو ایسے مذہب سے انکار نہین ہوسکتا ہے برکلی بخوبی کہہ سکتا ہے کہ اس مذہب سے وجود ہیولے ثابت ہوتا ہے ہم اسکے منکر نہین ہین کہ کوائف حسیہ ہم مین حقائق پیدا کرتی ہین بخوبی ہم تسلیم حقائق بالا کو مان لے سکتے ہین لیکن حواس خمسہ ظاہرہ کے ذریعہ سے وجود عالم مادی یعنے ہیولے کا ثبوت کیونکر متصور ہے

اب قول متناقض بیڈاکٹر ریڈ کے لحاظ درکار ہے بر یلیہ اپنی کتاب مین
جابجا لکھتے ہین کہ نفس ذہن شبیح یا مفہوم اشیاے ہے فی الخارج کے درک
کرنے کے عوض خود اشیاے فی الخارج کو بلا توسط درک کرتا ہے یہہ
خود ہی یہہ حکیم لکھتا ہے کہ کوائف حسیہ ( [illegible] )
نشانہاے طبعی ( [illegible] ) اشیاے فی الخارج
کے ہین پس اس قول سے صاف ہویدا ہے کہ نفس ذہن اشیاے فی الخارج
سے بالواسطہ یعنے بذریعہ نشانہاے طبعی کے مطلع ہوتا ہے یہی راے
جان اسٹورٹ مل ( [illegible] ) اور لوئیس
( [illegible] ) کی ہے ہملٹن نے اس راے سے بھی
اختلاف کیا ہے اور مل نے ہملٹن کی تردید مین راے بالا ظاہر کی ہے

# بحث شامہ مشتمل بر فصول

## فصل اول

بحث آلہ شم وکیفیات متعلق بہ آلہ شم حسب تحقیقات حکماے یورپ
علم طبیعات کے روسے ثابت ہے کہ اجسام مادیہ ذی رائحہ ہونیکی صورت مین

صاحب موجز یعنے علاء الدین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ قوت شم کا موضع
ایک عصبتین زائد مین ہے جو مشابہ ہے حلمۃ الثدی کے ساتھہ ملا نفیس نفیس قول بالا
کی شرح مین لکھتے ہین کہ عصبتین بالا مقدم دماغ سے اوگے ہین پہر صاحب
موجز کا قول ہے کہ قوت شم کی شان سے ہے ادراک ایسے رائحہ کا جو ہوا سے

# شرح متعلق صفحہ ۱۸۴

مستنشق (یعنے ہوائے مشموم) کے ذریعہ سے متصعد ہوتا ہے ملا نفیس یون شرح فرماتے ہین کہ بالتخصیص مجرے بینی اعلے کے طرف دو قسم پر منقسم ہے ایک قسم مجری غلیظ کی ہے جو اخر فضاے تم کیطرف لمی کے ساتھہ متسع ہوکر اوتر آئی ہے اور اس راہ سے ہوا کو مجرہ اور قصبۃ الریہ کیطرف نفوذ ہوتا ہے دوسری قسم مجری دقیق کی ہے اس راہ ہوکر ہوا مصفات کیطرف صعود کرتی ہے اور مصفات سے داخل ام الجافیہ کے طرف اون جوفون مین جو جوف ہاے مصفات کے محاذی مین واقع ہین گذر کرتی ہے پہر اس مقام سے ہوا کو نفوذ ایسے زایدتین کیطرف ہوتا ہے جو حلمۃ الثدی کے ساتھہ مشابہ ہین ۔

اس جگہ پر ہر چند الفاظ کے معنی لتسہیل تفہیم بالا کی نظر سے مندرج کردئے جاتے ہین (۱) زائدتین عبارت ہے ایسے دو افزونی سے جو مانند دو سرپستان کے آگے دماغ کے مخلوق ہوتی ہین اور حس شم کو اسی زائدتین سے تعلق ہے (۲) حلمۃ الثدے سرپستان کو کہتے ہین (۳) مجری ایسی تجویف کو کہتے ہین جو کسی عضو کے اندر ہو اور اوس تجویف کے ذریعہ سے کوئی شئے ایک ایسے عضو سے دوسرے عضو تک جاسکے (۴) مستنشق مشتق ہوا ہے استنشاق سے اور معنے استنشاق کا ہے ناک مین پانی دینا یا کسی چیز کو سونگہنا کذا فی الصراح (۵) مجرہ سر قصبۃ الریہ کو کہتے ہین اور بعضے جسیم

# شرح متعلق صفحہ ۱۸۴

غضروفی ہوتا ہے (۶) قصبۃ الریۃ ایسے عروق قلیظ ہین جو حنجرہ مین واقع ہین
(۷) مصفاۃ عبارت ہے ایسی استخوان غضروفی المتخلخل جو زائد ہین سکے نوک پر واقع
اور اس استخوان غضروفی قابل المنع مین سوراخ اسفنج کے طورسکے واقع ہین
(۸) ام الجافیہ ایسے دو غشا کا نام ہے جو شکل اجزاے دماغ سکے حافظ ہین۔
(دیکھو کتاب نفیسی شرح موجز صفحہ ۱۰۵ اور عبارت عربی یہہ ہے)

وموضعها العصبتان الزائدتان ... ن بحلمتی الثدی النابتیان فی مقدم الدماغ من منشاها ادراک الرائحۃ المتصعدۃ مع الهواء المستنشق فان مجری الانف عند اعلاہ ینقسم الی قسمین قسم غلیظ نفذ مع منخل اموبا الی اخر فضا الفم وفیہ ینفذ الهواء الی الحنجرۃ وقصبۃ الریۃ وقسم دقیق یصعد فیہ الهواء الی لمصفاۃ ومن هناک الی داخل الام الجافیۃ فی ثقوب فیما محاذیۃ لثقوب المصفاۃ ومن هنا ل ینفذ الی الزائدتین المشبهتین بحلمۃ الثدی)

اشیا جنپر قوت شامہ کا فعل ہوا کرتا ہے ایسے ہوتی ہین کہ جنسے گیس یعنے ابخرہ ہمہ دم نکلا کرتا ہے بیشتر اس قسم کی اشیا بو یا ہوا کرتی ہین وہ ابخرات جنمین بو نہین ہوتی ہوا سکے عنصریات بسیط ہین مثلا نائیٹروجن -
(Nitrogen) اکسیجن (Oxygen.)
ابخرات آب خفیف کاربونک ایسڈ Carbonic Acid.
جب ہوا مین شامل ہو وہ ابخرات جو بُو یا ہین وہ یہہ ہین کاربونک آکسائیڈ

جب ہوا سے متحرک ہوتے ہین تو اونسے اجزاے باریک نکلکر ہوا مین پریشان ہوتے ہین اور بقرینہ غالب یہہ اجزاے صغار ایک دوسری کو ٹھیلتے جاتے ہین یہان تک کہ وہ ان کے زاد تین خیشوم تک منخرین کی راہ سے پہونچ جاتے ہین اور حس شم کے ذریعہ سے قوت مدرکہ درک کر لیتی ہے بعض حکما اجزاے ذی رائحہ کے انفصال کے معتقد ہین اور

## شرح متعلق صفحہ ۱۸۴

سلفرس ایسڈ ( Carbonic Acid. )
کلورا ین ( Sulphurous. Acid. )
آیوڈاین ( Chlorine. )
( Iodine
نائٹرس گیس ( Nitrous Gases. ) امنیا
سلفرٹڈ اور فسفرٹڈ ہائڈروجن ( Ammonia. )
( Sulphuretted + Phosphoretted Hy

اور انجرات تیزابی بالعموم دریافت سے معلوم ہوتا ہے کہ ہوائیہ مثلثہ بیشتر ذی رائحہ ہین ۔

ملخص فرماتے ہین کہ مدرک شم کی کیفیات مین حکما کو اختلاف ہے بعض کہتے ہین کہ وہ ہوا جو ذی رائحہ سے نزدیک تر ہوتی ہے ذی رائحہ کے رائحہ کے ساتھہ متکیف ہو جاتی ہے اور یہہ ہوا سے نزدیک تر اوس ہوا تک پہونچ جاتی ہے جو ہوا کہ محل قوت شم کے جوار مین رہتی ہے مگر اوسی ہوا قریب تر کا

بعض کہتے ہیں کہ ہوا کیفیت شے ذی رائحہ کے ساتھہ متکیف ہو جا
ہے خیر جو مذہب صحیح ہو مختصر یہہ ہے کہ قوت مودعہ کے ذریعہ سے قو
ساتھہ اپنا فعل کرتی ہے اور قوت مدرکہ بو کو ادراک کر لیتی جیسا کہ
چار و قواے ظاہریہ کے ذریعہ سے حقائق موجودات فی الخارج کی مختلف

## شرح متعلق صفحہ ۱۸۷

اتصال اجزاے ذی رائحہ کے متعلق بغیر ظہور مین آتا ہے بعض کا یہہ قول ہے کہ
لطیفہ (یعنے صغیرہ) بخاریہ ذی رائحہ سے انفصال پذیر ہوتے ہین اور ہوا و
سے مختلط ہو جاتے ہین جو ہوا کہ حائل رہتی ہے ذی رائحہ اور قوت شم کے
درمیان اور بذریعہ اس ہواے متوسط کے قوت شم تک پہونچ جاتے ہین لیکن
حق یہہ ہے کہ حصول ادراک ہوتا ہے دونون وجہون کے ذریعہ سے (دیکھو تفسیر
صفحہ ۱۵) عبارت عربی یہہ ہے اور جسکا مطلب اردو مین بیان ہوا و اختلف
فی کیفیۃ ھذا الادراک فمنہم من یقول بتکیف الھواء بتلک الرائحۃ الا قرب
من ذی الرائحۃ فالاقرب الی ان یصل الی ما یجاور محل القوۃ من غیر
ان یخالطہ شئ من اجزاء ذی الرائحۃ ومنہم من یقول بانفصال اجزا
لطیفۃ بخاریۃ من ذی الرائحۃ واختلاطھا بالھواء المتوسط بینہ وبین
القوۃ وایصالھا بتوسط الھوا الی القوۃ والحق انہ یحصل الادراک علی
کل واحد من الوجہین ـ

ہنستا رکو کہتے ہو او یہی حرارت اور نور کے ذریعہ ہوتا ہے رطوبت کا فعل

# شرح متعلق صفحہ ۱۸۸

ایک طور پر نہین ہوا کرتا ہے حرارت کے فعل سے انجرات پیدا ہوتے ہین اور اجسام متعفن ہو کر متفرق الاجزا ہو جاتے ہین نور کا فعل کیمیای ہوا کرتا ہے فعل کیمیای کی مثال یہہ ہے کہ اگر آہن پر ایک قسم کا تیزاب جسے لاطینی مین اکوافارٹس ( Aqua fortis ) کہتے ہین رکہہ دیا جاے تو آہن پانی ہو جائیگا اسیطرح نور کا بہی فعل کیمیائی ہوا کرتا ہے فعل کیمیائی سے علم صنعت والے خوب واقف ہین اونکی دوکانون مین جا کر کیفیات تیزابی کو ملاحظہ کرنے سے فعل کیمیائی بخوبی سمجہہ مین آسکتا ہے رطوبت کا فعل اسیقدر ہوا کرتا ہے کہ اجسام کو پگہلا کر انجرہ پیدا کرنے کے لئے مستعد کرتا ہے۔

جو اشیا کہ بو یا ہوا کرتی ہین خاصتہ اونسے اجزاے صغار کو انتشار ہوتا ہے معلوم ہوتا ہے کہ اشیاے غیر ذی رائحہ سے اجزاے کم نکلتے ہین اسکی وجہ یہہ معلوم ہوتی ہے کہ بو یا اشیا کی خلقت سے مراد الہی یہہ ہے کہ اونسے زیادہ اجزاے صغار نکلکر فعل قوت شم کے وسائل ہوا کرین اسی لئے جو اجسام کہ ذی رائحہ نہین ہین اونسے زیادہ اجزاے صغار نکلنے کی حاجت نہین ہے۔

بعض بو ہلکی ہوتی ہے اسی لئے ہوا مین سریع الانتشار ہوا کرتی ہے اور اعلے کیطرف صعود کر جاتی ہے مثال اسکی سلفرٹد ہائڈروجن ( Sulphuretted Hydrogen ) ہے اور گرم مصالح وغیرہ کی بو سریع الانتشار اور قوی ہونیکی وجہ سے دور تک محسوس ہوتی ہے

کیفیت مین قوت درکہ تک پہونچ جاتی ہین ۔
علم تشریح سے معلوم ہوتا ہے کہ زائد تین کی ساخت ایسی ہی کی الحس واقع ہے

## شرح متعلق صفحہ ۱۸۸

چنانچہ جب جہاز والے مجمع الجزائر ہند کے قریب پہونچتے ہین تو وہ جزائر جہان اقسام طرح کے خوشبو مصالح پیدا ہوتے ہین اونہین دور ہی سے ہوا کے بو پا ہوجانے کے سبب سے پہچان لیتے ہین وہ رائحہ جو اجسام حیوانیہ سے خارج ہوتا ہے بیشتر کثیف ہوتا ہے اور اسی لئے اوسے انتشار سرعت کے ساتھہ نہین ہوتا ہے نہ ایسے رائحہ کو اعلے کی طرف صعود کی صلاحیت رہتی ہے چونکہ ایسے رائحہ اسفل کیطرف میلان رکھتے ہین سگ شکاری صید کے وقت ناک اپنی زمین سے ملا کر دوڑتا ہے رائحہ ضارہ ہر چند زمین پر نہایت قوی محسوس ہوتا ہے لیکن اوسی رائحہ کو چند فٹ زمین سے بالا ہو اگر شم کرنا چاہے تو ہرگز محسوس نہ ہوگا اسی سبب سے ملک ہائے محرور مین جو خط سرطان کے نیچے واقع ہون شب کو حفاظت بدنی کی نظر سے کچھہ بلندی پر زمین سونا چاہئے تو اجزاے صغار جو بصورت ابخرات اوٹھتے ہین جسم کو مضرت نہ پہونچا سکین

آلہ شم ناک ہے اور موضع حس شم جھلی ( Membrane ) ہے جو اندر کیطرف ناک کے اور اوسکے پیچ در پیچ سوراخ مین مفروش ہے اور وہ ہڈیان جو اس جھلی سے ملحق ہین نہایت ہی آپس مین اولجھی ہوی معلوم ہوتی ہین ان ہڈیون کے ذریعہ سے موضع حس کو اتساع حاصل ہوتا ہے اور

کہ نہایت ہی لطیف اجزا کو بھی محسوس کر سکتی ہے اور چونکہ آلہ شم آمد و رفت نفس کی عین راہ مین قائم کئے گئے ہین اس ذریعہ سے اجزاے صغار استانی سے کے ساتھہ اوس کی طرف کھچ جاتے ہین اور آلہ شم کے ایسے موقع سے دوسرا نفع یہہ ہے کہ وہی آلہ شم ششش کے محافظ ہین کس واسطے کہ یہی آلہ شم ریہ کو رائحہ ضار سے بچایا کرتے ہین ۔

تفتیش سے معلوم ہوتا ہے کہ تین حالتون مین انسان بُو درک نہین کر سکتا ہے اول یہہ کہ خود اجسام مین ذی رائحہ ہونے کی صفت حاصل نہو دوم یہہ کہ اگر اجسام ذی رائحہ بھی ہون تو اونکے اجزاے صغار ہوا کیوجہ سے آلہ شم تک نہین پہونچ سکین سوم یہہ کہ خود آلہ شم مین عوارض سبب نقصان واقع ہو ۔

## شرح متعلق صفحہ ۱۹۰

اس وجہ سے قوت جسیہ بڑہ جایا کرتی ہے ناک کی تشریح مین یہہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ جبل الشمو یہہ جسے انگریزی مین ( Olfactory Nerve ) کہتے ہین منخرین کیجانب نہین آئی ہے صرف ناک کے اندر مین شاخ در شاخ ہوکر رہ گئی ہے ۔

بوئے خوش یا بوے بد کا نہین محسوس کرنا سوء مزاج مستوی متفق کے باعث سے منتج ہوتا ہے شیخ الرئیس کے نزدیک سوء مزاج متفق وہ شے ہے جو جوہر عضو مین قرار لیتی ہے اور مزاج اصلی کو باطل کر دیتی ہے اور بنا خود مزاج مقلع

## فصل دوم بحث نسبت ذہنیہ درمیان رائحہ ذی رائحہ جب

تقریر ڈاکٹر ریڈ

اب دیکھنا چاہیئے کہ خود نفس ذہن پر کیا گذرتی ہے جب قوت مدرکہ شم کے ذریعہ سے کسی شے کی بو درک کرتی ہے فرض کرو کہ اگر کوی شخص ایسا ہو کہ جسے حس شم قبل ہین حاصل ہنوا اور یک بیک اوسے یہہ قوت حاصل ہو جائے اور بالفرض گلاب کو سونگھے تو سوال یہہ ہے کہ ایا ایسا شخص کسیطرح کی مناسبت بوئے گلاب در گلاب کے درمیان دریافت کریگا یا نہین جواب یہہ ہے کہ کسیطرح کی مناسبت یا مشابہت ان دونون مین نہ پائیگا کچھہ شک نہین کہ ایسے شخص کو ایک کیفیت خاص محسوس ہوگی جس سے وہ شخص متاثر ہوگا مگر یہہ نہ سمجھہ سکیگا کہ کیون اور کس سبب سے وہ شخص متاثر ہوا اسکی مثال یہہ ہے کہ اگر کوئی شخص اس وضع کا درد محسوس کرے کہ ویسا درد اوسنے کبھی نہین پہلے محسوس کیا ہو تو البتہ اسقدر مطلع ہوگا کہ اوسنے درد محسوس کیا اور یہی اسپنے کو باعث درد نہ سمجھے گا مگر ہرگز یہہ نہ سمجھہ سکے گا کہ اوس درد کا باعث کون ہوا اسکی وجہ یہہ ہے کہ اسوقت تک کسی وضع کی ایسی نسبت ذہنیہ اس درد اور شے باعث درد کے درمیان پیدا نہین ہوئی ہے جس ذریعہ سے وہ شخص

## شرح متعلق صفحہ ۱۹۱

بن جاتی ہے دیکھو صفحہ ۲۲۴ جلد اول از کتاب شرح الاسباب و العلامات

علت یعنے باعث درد کو دریافت کر سکے اسیطرح وہ شخص جو ایک بلبل
بو محسوس کرتا ہے مگر بو کی علت کو دریافت نہین کر سکتا ہے اوسکی وجہ
یہہ ہے کہ اوسنے کبھی اور قسم کی بو حسب شم کے معدوم ہونیکے باعث
نہ سونگھی ہے جس ذریعہ سے وہ شخص بوے گلاب کو اور اقسام روائح
سے ممیز کر سکے اور چونکہ خود کوئی مناسبت یا مشابہت بوی گلاب اور
گلاب کے درمیان نہین پاتا ہے اسلئے بوے گلاب کی علت کو نہین
پہچان سکتا ہے ظاہر ہے کہ صرف تجربہ کے ذریعہ سے مختلف اقسام
کی بو ممیز ہوتی ہین اور جب تجربہ حاصل نہین ہے تو اوسوقت تک
کوئی مناسبت ذہنیہ بوے گلاب اور گلاب مین پیدا نہین ہوتی ہے
اسوجہ سے وہ شخص گلاب کی علت کو دریافت نہین کر سکتا ہے
جب کوئی شخص ایک بار مثلاً یاسمن بعد ازان نسرین شبو اور گلاب
وغیرہ کو سونگھتا ہے تب مختلف رائحہ کو دریافت کر جاتا ہے اسیطرح
جب بار بار ان پھولون کو سونگھتا ہے اور اوسیطرح رائحہ مختلف
بسبیل سابق ہر پھول مین محسوس کرتا ہے جیسا کہ اول بار مین محسوس
کر چکا ہے تو ایک نسبت ذہنیہ ہر پھول اور اوسکی بو کے درمیان
پیدا ہو جاتی ہے اور پھر اسی نسبت ذہنیہ کے ذریعہ سے وہ شخص
مختلف رائحہ کے اسباب کو پہچاننے لگتا ہے۔ تقریر بالا سے ثابت
ہوتا ہے کہ جو شخص کہ قوت شامہ سابق مین نہین رکھتا ہو اگر ایک بار
قوت شم اوسکو حاصل ہو جائے تو کسی رائحہ کی علت کو دریافت نہین

کرسکتا ہے۔

جاننا چاہیئے کہ رائحہ کے اقسام بہت ہین اور کسی زبان مین اتنے الفاظ نہین ہین کہ رائحہ کے ہر قسم کے لئے موضوع ہوئے ہون انکی تقسیم بحیثیت جنس و نوع دشوار ہے اور الفاظ جو مختلف زبان مین رائحہ کے لئے موضوع ہوئے ہین وہ صرف ایسے ہین کہ ادنکسے رائحہ کے درجات یا اونکی کیفیات متضادہ کسیقدر مفہوم ہوتی ہین مثلاً رائحہ ضعیف ورائحہ قوی و بوئے خوشگوار و بوئی ناگوار وغیرہ وقس علے ہذا۔

**فصل سوم بحث ترک استعمال لفظ حس مشترک مشتملبر خیالات مولف**

قبل اسکے کہ ہم اس بحث کو لکھین ہم چند امر تحریر کرتے ہین جسکے ذریعہ سے جو کچھہ شک ہمارے شایقین تحقیق کو ہمارے الفاظ مستعملہ کی نسبت رہ گیا ہوگا جاتا رہیگا اور چونکہ ہمنے قواے باطنیہ کی تقسیم مین حکماے ایشیا کی وضع تقسیم سے انحراف کیا ہے تو بلاشبہ اسکی ضرورت ہے کہ ہم اپنے مرکوزات ذہنیہ کو جہان تک ممکن ہو وضاحت کے ساتھہ بیان کرین البتہ ہر نئی بات کے سننے سے ایک طرح کا انتشار پیدا ہوتا ہے مگر جب کوئی نئی بات کانون سے اشنا ہو جاتی ہے تو وہ وحشت بھی جو الفاظ غیر مالوف کے سننے سے پیدا ہوتی ہے جاتی رہتی ہے ہمین یقینی معلوم ہوتا ہے کہ بعض اشخاص جب ہماری اس کتاب کو ملاحظہ فرمائینگے تو نئی باتین سنکر پرانی باتون کو ہماری نئی باتون پر مجبوراً اس دلیل سے ترجیح دینگے کہ ہماری نئی باتین غیر معہود

شیخ الرئیس اور صدرالدین شیرازی وغیرہ کے خلاف ہین چنانچہ ایک
ہمارے عالم دوست نے ہمارے ایک قول پر اعتراض کیا اور اعتراض
کی وجہ یہہ تھی کہ ہمارا قول مذہب حکماے ایشیائی کے خلاف تہا ہمنے اوس
اعتراض کے جواب مین یہہ بات بادب عرض کی کہ ہمین اس اعتراض
کی خبر ہے کسواسطے کہ ہمارا قول صریحا مذہب صاحب نفیسی کے بر خلاف
ہے مگر ہماری گذارش یہہ ہے کہ اگر ہمارا قول صاحب نفیسی کے قول سے
بدلائل معقول قابل ترجیح ہو تو کیا اسحالت مین ملا نفیس کے قول کی
نسبت صرف اسی نظر سے کیجائیگی کہ یہہ قول ملا نفیسی کا قول ہے انظر الی
ما قال ولا تنظر الی من قال اب اس کتاب کے بعض مصطلحات کیطرف
لحاظ ضرور ہے واضح ہو کہ حکماے ایشیائی نے لفظ حس مشترک کو اوس
موقع مین استعمال کیا ہے جس جگہ مین ہم قوت مدرکہ کو استعمال کرتے
ہین اگر حس مشترک سے وہ حکما صرف قوت مدرکہ مراد لیتے اور قوت
ممیزہ اور قوت مجوزہ کو حس مشترک مین داخل نہ فرماتے تو ہمکو حس
مشترک کے استعمال سے چندان احتراز نہ ہوتا بہرکیف جاننا چاہیے
کہ جہان ہم کسی قوت ظاہریہ کی بحث مین قوت مدرکہ کا استعمال کرین
تو وہان سمجھنا چاہیے کہ قوت مدرکہ سے اوسی حس کے ذریعہ کی
قوت فاعلیہ باطنیہ مراد ہے یعنے قوت مدرکہ جو اپنا فعل اوس حس
کے ذریعہ سے کرتی ہے مقصود ہے اوسکے تفہیم کے لئے ہم ایک
مثال عالم خارج سے دیتی ہین فرض کرو کہ ایک بینا ہی ہے کہ اوسکے

پاس جنگ کے پانچ ہتھیار موجود ہیں اسحالت میں مثلاً جو وہ سپاہی مختار ہے جس ہتھیار کو چاہے استعمال کرے قوت مدرکہ اس مثال میں سپاہی ور حواس خمسہ اوسکے پانچو ہتھیار ہیں قوت مدرکہ بحالت مختلف کبھی شامہ کو ذریعہ درک اشیائے سنفے الخارج کا بنا تی ہے اور کبھی بقیہ حواس و درک بنا تی ہے مثال بالا میں وہی سپاہی جسطرح بوقت استعمال شمشیر شمشیر زن اور بوقت تیر افگنی تیر افگن کہلائیگا اور یہی اسیطرح بقیہ حالت مختلفہ میں ہتھیاروں کے استعمال سے سبب ایک خاص نام سے معروف ہوگا اوسیطرح قوت مدرکہ اپنے وسائل فعل کیوجہ سے بکواپ خاص ممتاز ہوا کرتی ہے حالانکہ ماہیت قوت مدرکہ تبدیل حیثیت سے تبدیل نہیں ہوجاتی ۔

## فصل چہارم بحث قوت مدرکہ و قوت حافظہ و خیال حسب تقریر ڈاکٹر ریڈ

اب ہم قوت مدرکہ قوت حافظہ اور قوت خیال کو اپس میں بوضع ڈاکٹر ریڈ ممیز کیا چاہتے ہیں ان قوی کو یک گونہ اپس میں مناسبت ہے اسلئے لازم ہے کہ ان قواسے کے فرق امتیازی سے خبردی جائے حالات ذیل پر لحاظ کرنے سے یہہ قوے اپس میں ممیز ہوجائنگے ظاہر ہے کہ جب ہم گلاب کی بو کو خیال کرتے ہیں تو اوسوقت ہم گلاب کی بو کو نہیں درک کرتے ہیں کیونکہ بو گلاب کے خیال کے لئے یہہ لازم نہیں ہے کہ خود گلاب یا اوسکی بو بفعل قوت خیال کے وقت موجود سنفے الخارج ہو مگر جسوقت ہم گلاب کی بو درک کرتے ہیں اوسوقت

قوت مدرکہ کے استعمال سے کے ساتھہ بھی میرے عقیدہ کے شامل ہوتا ہے
کہ بوے گلاب کو الان وجود فے الخارج حاصل ہے اور یہ اعتقاد کی یہہ
کیفیت ہر ایک ان پانچ کیفیات قوت مدرکہ کے ساتہہ ہوتی ہے عام اس
سے کہ قوت مدرکہ اپنا فعل حس شم یا بقیہ حواس ظاہریہ کے ذریعہ
سے کرے جسطرح ہم گلاب کی بو کو خیال کر سکتے ہین اوسیطرح
ہم گلاب کی بو کو یاد بھی کر سکتے ہین اور فعل قوت حافظہ کے وقت ضرور نہین
کہ گلاب کی بو کو الان وجود فے الخارج پایا جاے مختصر یہہ کہ بحالات بالا
گلاب کی بو نفس ذہن سے آگے تین وسائل مختلفہ کے ذریعہ سے پیش
کیجاتی ہے یعنی کبھی قوت خیال اور کبھی قوت مدرکہ کے ذریعہ سے پہلی حالت
مین گلاب کی بو کا یقین کسی زمانہ کی نسبت کے ساتھہ پیدا نہین ہوتا ہے
حالت دوم مین بوے گلاب کی الان موجود فے الخارج ہونیکا یقین
حاصل رہتا ہے حالت سوم مین زمان ماضی کی نسبت کے ساتہہ وجود کے
کا یقین پیدا ہوتا ہے مختصر یہہ کہ بوقت فعل قوت مدرکہ وجود الان کا شے
فے الخارج کے یقین حاصل رہتا ہے اور بوقت فعل قوت حافظہ وجود
فے الماضی کا کسی شے کے یقین پیدا ہوتا ہے اور بوقت فعل قوت خیال
یقین وجود مین حیثیت زمانیہ کو دخل نہین رہتا ہے کیون حیثیت زمانیہ
کو دخل نہین ہے اسکی توجیہ ممکن نہین ہے سوا اسکے اور کیا کہا جا سکتا ہے
کہ فعل قوت خیال کا یہی تقاضا ہے۔

**فصل پنجم** بحث تقریر ڈاکٹر ریڈ بطلان مین اس قول ہیوم

(سکے کہ قوت مدرکہ کو وجود بغیر وجود نفس ذہن یعنے شئے ذی قوت مدرکہ کے۔

اوس مناسبت کی بحث تحریر کرنیکے بعد جو قوت مدرکہ قوت خیال اور قوت حافظہ کے درمیان پائی جاتی ہے اب ہم دکہایا چاہتے ہین کہ خود قوت مدرکہ کو نفس ذہن کے ساتہہ کیسی مناسبت ہے چونکہ نفس ذہن سے تمام قواے باطنیہ وظاہریہ متعلق ہین کوئی یہہ نہین کہہ سکتا ہے کہ قوت مدرکہ احاطہ نفس ذہن سے خارج ہے بلاشبہ تمام کیفیات کو درک کرنیوالی شئے نفس ذہن ہے مگر نفس ذہن کے درک کا ذریعہ قوت مدرکہ ہے مثلاً بو کے درک کرنیکا ذریعہ قوت مدرکہ ہے مگر مدرک حقیقی نفس ذہن ہے اس سے بہہ کوئی نہین کہہ سکتا ہے کہ قوت مدرکہ کو بغیر وجود نفس ذہن کے وجود حاصل ہے لیکن اگر کوئی شخص اس قول کی صحت کا کہ وجود نفس ذہن کے بغیر جو مدرک حقیقی ہے قوت کا وجود ناممکن ہے ثبوت چاہے تو حقیقت مین اس قول کا ثبوت ناممکن ہے اور جو کوئی اثبات کا دعوی کرے ہذیان گو ہے اور عدم امکان اثبات کی وجہ یہہ ہے کہ نفس ذہن اور یہی قواے نفس ذہن کے وجود کا علم ہمین بالبداہت حاصل ہے اور چونکہ یہہ علم ہمارے بدیہیات مین داخل ہے اسکا ثبوت ناممکن ہے یہہ ویسا ہی ہے کہ کوئی شخص اس قول کے ثابت کرنیکا دعوی کرے کہ کل اپنے جزو سے بڑا ہوتا ہے۔

قبل اسکے کہ ہیوم نے اپنا عجیب وغریب رسالہ تصنیف کیا تہا کوئی شخص قول بالا کے ثبوت کا طالب نہ تہا ہر شخص اس قول کو امر بدیہی

جانتا تھا کہ مدرک حقیقی یعنے نفس ذہن کے بغیر قوت مدرکہ کو وجود ہو نہین سکتا ہے یعنے چونکہ نفس ذہن ذی قوت مدرکہ ہے خود قوت مدرکہ کو وجود ذی قوت مدرکہ کے وجود کے بغیر نہین ہو سکتا ہے البتہ سابق مین بہہ بحث رہا کی ہے کہ آیا نفس ذہن کا وجود مادی ہے یا روحی ہے مگر قواے باطنہ وغیرہ کے لوازمہ نفس ذہن ہونے مین کوئی گفتگو نہین رہی ہے مگر چونکہ مصنف مذکور نے عالم مادی اور ہی عالم غیر مادی کے وجود سے انکار کیا ہے اور بدلائل عقلیہ ثابت کردکھایا ہے کہ صرف خیالات ہی کو وجود ہے اور کسی دوسری شئے کو وجود نہین ہے تو زمانہ ہیوم سے نفس ذہن کا وجود ہی ایک ثبوت طلب امر ہوگیا ہے مذہب ہیوم کا یہی تقاضا ہے کہ صرف خیالات ہی کے وجود سے اقرار کیا چاہئے مگر شئے ذی خیالات کے وجود سے انکار واجب ہے مثلاً فتحنامہ مین یہہ مثال ہیوم کیطرف سے پیش کی جاسکتی ہے کہ مفہوم مدرک بو کو وجود خیالی حاصل ہے مگر شئے مدرک بو کو وجود حاصل نہین ہے اگر فی الحقیقت یہہ تحقیق صحیح ہے تو یہہ عجیب تحقیق ہے عام اس سے کہ یہہ تحقیق انسان کے فہم معمولی کو پریشان کردیتی ہے اور ہی فہم معمولی کو دغای ٹھیراتی ہے دعوی صحت اس تحقیق کی نسبت منکرین کو اس بنیاد پر ہے کہ اس مسئلہ کی تحقیق دلائل عقلیہ کے رو سے عمل مین آئی ہے کوئی امر مفروضی کو اس تحقیق مین دخل نہین دیا گیا ہے اور عوام کیطرح فہم معمولی پر اعتماد نہین رکھا گیا ہے لیکن اگر منکرین کے ابتدائی اقوال پر لحاظ کیجئے تو معلوم ہوگا کہ جسپر تمام کارخانے منکرین کی تعمیر پائے ہین وہ ایسے اقوال

خود مفروضی ہے اور خود اس قول کی صحت کے ثبوت مین کوی دلیل عقلی پیش نہین کی گئی ہے اور تمام منکرین نے اوس قول کو بلا دلیل صحیح مان لیا ہے وہ قول جو بناے مذہب منکرین ہے کہ ہر مفہوم خیالی یا کیفیت انطباعیہ یا سابق کی کیفیت انطباعیہ کی ¹ ہے ہم نہین سمجھتے کہ کیون اس قول کی صحت کی نسبت کوئی ثبوت منکرین پیش نہین کرتے حالانکہ منکرین کا سارا دار و مدار ثبوت عقلی پر ہے اگر یہہ قول صحیح ہے تو کچھہ شک نہین کہ تمام آسمان و زمین کیفیات انطباعیہ ہین اور اسوجہ سے ملا گفتگو خیالات ہین یا سابق کے خیالات کے نقول ہین مختصر یہہ کہ اب ہمارے لئے اسیقدر رہ گیا ہے کہ یا ہم اس قول کو صحیح مان لین یا اس قول کے صحیح ہونیکی دلیل ڈہونڈہین یا اس قول پر اعتراضات وارد کرین —

جاننا چاہئے کہ حکماے متقدمین کیفیات انطباعیہ یا نقول کیفیات انطباعیہ کا استعمال بطور پر یہ نہین کرتے تھے جیسا کہ منکرین کرتے گئے ہین ان الفاظ کا استعمال سابق مین اس معنے کر کے ہوتا تھا کہ کیفیات انطباعیہ یا نقول کیفیات انطباعیہ عالم خیال مین نائب اشیاے فی الخارج کی ہوتی ہین مگر رفتہ رفتہ کیفیات انطباعیہ اور نقول کیفیات انطباعیہ سے

1 That every object of thought must be an impression or a faint copy of some preceding impression

حکماے کے لشکر دلائل عقلیہ کی مدد سے اب زور پکڑا کہ اشیاے فی الخارج
کی نیابت ترک کر کے سرخودی حاصل کرلی اور آخرکار کوس انا ولا غیری کا
بجانے للگن پہلے کیفیات انطباعیہ و نقول کیفیات انطباعیہ نے اشیا کے
حقائق نظریہ کے وجود فی الخارج پر لشکر کشی کی اور فتحیابی کے بعد تمام عالم
مین منادی کردی کہ حقائق رنگ و بو و سرد و گرم و تلخ و شیرین وغیرہ پر
کوئی حق اشیاے فی الخارج کو نہین ہے ان حقائق بالا کو بالکلیہ سرکار
کیفیت انطباعیہ و نقول کیفیت انطباعیہ سے تعلق ہے مختصر یہہ کہ سب سے پہلے
اس نئی سرکار کی حکومت حقایق نظریہ مین قائم ہوئی کچھہ زمانیکے بعد اس
دولت تازہ کو ایک بڑا سرلشکر دستیاب ہوا اور یہہ شخص برکلی تھا جسنے
اشیا کے حقائق بدیہیہ پر لشکر کشی کی اور شمشیر دلائل عقلیہ کے زور سے اس
کشور کو بھی اشیاے فی الخارج کے قبضہ تصرف سے مستخلص کر کے اوسی
نئی سرکار کے قلمرو حکومت مین داخل کردیا القصہ اس دولت نو کو جب ممالک
عالم خارج کی تخریب سے فرصت حاصل ہوئی تب اس دولت نو نے عالم باطن
کی سلطنت پر بھی مستولی ہو جانیکا حوصلہ کیا اقبال کے تقاضا سے اس دولت
نو کو ایک نیا سپہ سالار ہیوم نامی ہاتھہ آگیا جسنے توپخانہ دلائل عقلیہ کے وسیلے
سے سلطنت عالم باطنی مین عجب آفت مچائی یہانتک کہ آخرکار اس دولت
نو کی حکمرانی وہان بھی قائم ہوگئی۔ اور تمام ممالک محروسہ اور مقبوضہ مین
اسی مضمون کا سکہ عام جاری ہو۔ کہ سواے کیفیات انطباعیہ اور نقول
کیفیات انطباعیہ سابقہ کے اور کسی شئے کو وجود نہین ہے لیکن اس دولت نو

سکے استحکام پر اطمینان رکھنا نہین چاہیے بدین وجہ کہ اس وقت مین جنگجوئی
کا مادہ ابھی تک موجود ہے کیا تعجب ہے کہ کوئی غنیم مقابل نہ بیٹھے کہ صورت
مین اندرونی لڑائی کا سامان بندہے اور آخرکار خانہ جنگیان ہوکر یہہ دولت
تباہ وخراب ہوجاے اور سلطنتہاے عالم خارج و باطن کی تخریب کا نتیجہ
اوٹھاے -

اب کچھ اور بھی مرضی اقوال ان حکماے منکرین کے بیان کئے جاتے
ہین - واضح ہو کہ منکرین صرف خیالات ہی کے وجود کے قائل نہین
ہین بلکہ چند قواعد جذبیہ کے بھی قائل ہین اور یہہ قواعد جذبیہ وہ ہین
جنکے ذریعہ سے خیالات ترتیب پاتے ہین اور بتدریج ایک دوسرے کے
جانشین ہوتے ہین اور یہی ان خیالات کی نسبت حکماے منکرین کی
یہہ راے ہے کہ خیالات کو آزادی حاصل ہے کوئی امر انکا مانع فعل نہین
ہے جسطرح ہوا مین طیور اوڑا کرتے ہین اور کسیطرحکی پابندی طیور کو
نہین رہتی ہے ویسا ہی خیالات کو بھی سرخودی حاصل ہے مگر یہہ تشبیہ
ہمارے حکماے منکرین کے مذہب کے روسے براسے خود غلط ہے
اسواسطے کہ جب صرف خیالات ہی کو وجود ہے تو پھر اونکو تشبیہ اور کسی شئے
سے کیونکر دی جاسکتی ہے بدین وجہ کہ مشبہ بہ کا وجود ہی معدوم متصور ہے
حکماے منکرین کہتے ہین کہ ان خیالات کو کبھی باعث وجود کے ذریعہ سے
نہین ہوا ہے خود بخود خیالات ذی وجود ہوے ہین اور خود ترتیب پاتے
ہین خود ہی علت ہین اور خود ہی معلول ہین اور بقاعدہ خاص

زمان ومکان کی قید کے بغیر ایک دوسرے کے جانشین ہوتے ہیں
مختصر یہہ کہ عجب نتائج بد ان حکما کے مذہب نے پیدا کئے ہیں اور
انہیں مذاہب کے روسے یہہ بھی متحقق ہوتا ہے کہ ہیوم نے جو رسالہ
لکھا ہے اوسے وجود حاصل نہیں ہے وہ رسالہ مجرد مجمع الخیالات ہے
اور چند قواعد جذبیہ کے ذریعہ سے اون خیالات کو اتصال حاصل ہوا ہے
ہیوم کیطرف تصنیف کی نسبت اوس ہکیا وپر بہتان باندھنا ہے اور
بیچارہ سے اور مصنف ہونے سے واسطہ کیا ہے وہ تو خود وجود نہیں
رکھتا ہے صرف خیالات کا ایک تودہ ہو رہا ہے۔
جائے غور ہے کہ کیا نتیجہ بدیہیات کے انکار سے اور بھی فہم معمولی
کی معزولی سے پیدا ہوا ہے نعوذ باللہ ثم نعوذ باللہ اور تماشا یہہ ہے کہ
امور مفروضی سے منکرین کو جسقدر احتراز تھا ویسا ہی اونہیں فرضی بات
کو مان لینا پڑا اور انہیں فرضی امور پر حضرات سوفسطائی کے تمام دلائل
عقلیہ کو نشوونما ہوئی ہے فہم معمولی کی تبعیت سے مفروضات مقبولہ
قرار پاتے تو مسٹر ہیوم کو اپنے وجود سے انکار کی نوبت نہ پہونچتی اور

---

ڈاکٹر ریڈ کی یہہ سب تقریرین نعوذ باللہ ہیوم ہی فہم معمولی کے زور کا قائل ہے
صرف دلائل عقلیہ سے مجبور ہے ہیوم خود کہتا ہے کہ ہماری فہم معمولی کچھہ کہتی
ہے اور دلائل عقلیہ کچھہ کہتے ہیں ظاہر ہے کہ ڈاکٹر ریڈ کی طعنہ امیز باتوں سے
بیکلی اور ہیوم کی تردید متصور نہیں ہے۔

عالم مین ہیوم کو بدنامی ہوتی۔

**فصل ششم** تقریر بیڈا اس معنی کی نسبت کہ شمیم حقائق اجسام فی الخارج سے ہے

چونکہ حکماے منکرین اشیا اور حقائق اشیا کے وجود فی الخارج سے انکار کرتے گئے ہین اور ان حقائق کو مجرد کوالیفیز [illegible] سمجھ گئے ہین اسلئے اس بحث مین بطور مختصر کچھہ تحریر اونکے مذہب کی نسبت ضروری ہے تا اونکی غلط فہمی روشن ہوجاے اور یہی یہہ امر ثابت ہو کہ فہم معمولی ہماری و غا نہین ہے ہرچند مذہب منکرین کا ابطال ہم سابق مین کرچکے ہین تاہم یہان پر اس بحث خاص مین کچھہ تحریر ابطال مذہب منکرین مین خالی از نفع نہین ہے۔

حال کے حکماے یورپ جو منکرین کے طبقے کے ہین دلائل عقلیہ سے ثابت کرتے ہین کہ شمیم کسی جسم کی صفت نہین ہے بلکہ یہہ ایک کیفیت حسیہ ہے اس قول مہمل کی وجہ یہہ ہی ہے کہ وہ الفاظ جن سے حقائق اشیا مراد لئے جاتی ہین اونکا استعمال حکماے منکرین نے کو الف حسیہ مین کیا ہے اگر یہہ حکما الفاظ کے معنے بدل دین اور جن معنے مین عموماً الفاظ استعمال کئے جاتے ہین نکرین تو اون حکما کی خطا ہے عوام کی خطا نہین ہے مثلاً ایک شخص جو شمیم کو سمجھتا ہے کہ حقائق اشیاے ذی رائحہ سے ہے اور اوسے وجود فی الخارج حاصل ہے اور اوسکے وجود کی نسبت اوسے اوسیقدر یقین ہے جیسا کہ اوسے اپنے وجود کی نسبت یقین ہے حکیم منکر سے پوچھئے کہ حضرت گلاب یا شبو مین کس قسم

کی بو ہے تو حکیم منکر کا طرفہ جواب یہہ ہوگا کہ گلاب یا شبو یا کسی شئے
مین بو نہین ہوتی ہے بو کو وجود فی الذہن ہوتا ہے اور بو کا وجود
سراپا خیالی ہے یعنے بو بھی اوہام سے ہے اس تقریر حیرت افزا کے
سننے سے ضرور سائل کو یہہ تعجب ہوگا کہ ابھی تو حکیم صاحب اچھے
بیٹھے بیٹھاے اونہین کیا ہوگیا جو سخنان لایعنی زبان پر لاتے ہین بھیر
اوسے شک ہوگا کہ اسوقت حکیم صاحب کو نمبرون ( No. I )
کا مزا حاصل ہے اسی لئے تمسخر کرتے ہین لیکن جب سائل کو یقین ہو جائیگا
کہ نہ حکیم صاحب کے دماغ مین کوئی خلل واقع ہے اور نہ حکیم صاحب
مرنے کے ہین تو سائل کو اپنے خلل دماغی کا گمان ہوگا مگر یہہ سب
گمان بد سائل کو حکیم صاحب پر یا اپنی نسبت نہوتا اگر سائل جانتا کہ لفظ
تسنیم سے حکیم صاحب اور مراد لیتے ہین اب دیکھا چاہئے کہ ان دو
شخصون مین کسکا قصور ہے ہم سمجھتے ہین کہ سائل کی کوئی خطا نہین ہے
سائل صحت زبان کی نسبت شکستگی معاہدہ کا مرتکب نہین ہوتا ہے -

واضح ہو کہ حکیم منکر نے مجرد معنی الفاظ کے تبدیل سے کوئی بات
تازہ نہین پیدا کی ہے بلکہ اس فعل سے حکیم صاحب دو جرم کے مرتکب ہوئے
ایک تو یہہ کہ زبان مین تحریف کی ہے دوسرے یہہ کہ فلسفہ کا نام بدنام
کیا ہے اسکی مثال یہہ ہے کہ اگر کوئی شخص غلام سے بکری اور بکری
سے غلام مراد لے اور اس تبدیل معنے کے اعلام سے پہلے کسی شخص
کے آگے یہہ ثابت کرنا شروع کرے کہ شخص غلام بکری ہے اور ستے

بلکہ ی غلام ہے اسیطرح حکمائے منکرین نے الفاظ کے معنے بدل ڈالے
ہین مگر اس تبدیل معنے سے کوئی مسئلہ کی تحقیق نہین کی ہے صرف
طوفان دلائل سے ایک عالم کو پریشان کر رکھا ہے اور بتمامتر یہہ
ہے کہ یورپ کے فہمیدہ اشخاص نے بہی ان لغویات کو مسائل محققہ تصور
کیا ہے -

نہین معلوم کہ ان حکما کو فہم معمولی کی تبعیت کیون پسند نہین ہے
حالانکہ فہم معمولی عجب نعمت جناب باریتعالی نے عطا فرمائی ہے کہ جسکے
ذریعہ سے بغیر فلسفی ہوئے عموماً صحیح و باطل کی تمیز حاصل رہتی ہے اس
فہم معمولی کے ذریعہ ہم بخوبی سمجھتے ہین کہ شمیم جو کسی شئے مین ہوتی ہے
لوازمہ جسم ذی الحہ سے ہے اور گو ہم کسی شمیم کو درک کرین تو اوسکا
وجود فے الخارج ویسا ہی حاصل رہتا ہے جیسا کہ جب ہم اوس شمیم کے
مدرک ہوتے ہین اسکی بحث ہم بطوالت کر چکے ہین اور اب تقریر سابق
کے اعادہ کی یہان پہ حاجت نہین ہے اب ہم بیان کرینگے کہ شمیم کیا
شئے ہے اور کسطور سے اسکا مفہوم پیدا ہوتا ہے اور کس وضع کی

ریڈ کا یہہ الزام محض مہمل ہے اسلئے کہ فہم معمولی
(Common Sense) سے برکلی یا ہیوم کو بحث نہین ہے ہیوم کا خود
قول ہے کہ فہم معمولی ہماری کچہہ کہتی ہے اور عقل (Reason) -
کچہہ اور کہتی ہے ظاہر ہے کہ ایسے الزام سے برکلی یا ہیوم کی تردید ممکن نہین ہے

نسبت شمیم اور قوت مدرکہ کے درمیان جو بعض حالت مین اپنا فعل
حس شم کے ذریعہ سے کرتی ہے پائی جاتی ہے اسلئے لازم ہے کہ ایک
ایسے شخص کی حالت جو حس شم کا استعمال کر سکتا ہے ابتدا سے لحاظ کیجئے
نہایت ہی خفیف تجربہ سے ایسے شخص کو معلوم ہوگا کہ ناک آلہ شم ہے او
مجرد ہوا یا ہوا سے متکیف ذریعہ فعل حس شم ہے جب کچھ اور بھی تجربہ کو
راہ دی جائیگی تو اوسے یہہ محسوس ہوگا کہ جب کوئی شئے ذی رائحہ قریب
مین رہتی ہے تو شم کی کیفیت حسیہ پیدا ہوتی ہے اور جب وہی ذی رائحہ
دور رکھہ دی جاتی ہے تو شم کی کیفیت حسیہ بھی جاتی رہتی ہے اس تجربہ
اوسے دریافت ہوگا کہ ایک وضع کا ربط طبیعہ اوس ذی رائحہ اور کیفیت
حسیہ کے درمیان پایا جاتا ہے پس اس ربط کے دریافت کے بعد وہ
شخص اوس ذی رائحہ کو علت فعل قوت حسیہ سمجھیگا اور قوت حسیہ یعنے قوت شم
کو معلول ذی رائحہ قیاس کریگا غرض یہہ کہ اسطور پر تامل کرنے سے ان

---

واضح ہو کہ ڈاکٹر رِیڈ کی تقریر بالا سے زینہار برکلی یا ہیوم کا ابطال منظور نہیں
ہے یہہ دونوں ریڈ کے مخالف ریڈ کی تقریر بالا کو قبول کر کے ریڈ سے پوچھہ سکتے ہین
کہ صاحب آپ اسطور کے علم حاصل ہونے سے آپ اپنے خیال سے صرف مطلع ہوتے ہین
یا کہ خود اوس شئے سے جو آپ کے خیال کی باعث ہوتی ہے یعنے آپ اگر مدرک ہوتے
ہین تو صرف اپنے خیالات کے مدرک ہوتے ہین نہ کہ خود اون اشیا کے مدرک
ہوتے جو آپ کے خیالات کی باعث ہوتی ہین پس ظاہر ہے کہ برکلی اور ہیوم

دونون علت اور معلول مین ایک ربط خاص محسوس ہوتا ہے اور عالم خیال
مین ایک وضع کا الحاق دونون کے درمیان وجود پکڑتا ہے۔

**فصل ہفتم** بحث اسمعنے کی کہ انسان مین ایک ایسی صلاحیت
موجود ہے جسکے ذریعہ سے انسان علت ومعلول کے ربط کو درک کرتا ہے

جاننا چاہیے کہ نفس ذہن کو اپنے قواسے کے رشد کیطرف میلان طبعی ہے
اور نہایت کم عمری سے انسان اون امور کیطرف لحاظ کرنا شروع کرتا
ہے جنسے اوسکے قواسے کو رشد حاصل ہوتا ہے رشد کا سامان بطور کامل نہو تو
افتادہ اتفاق ہے ورنہ حصول رشد کی صلاحیت بالقوہ مین کوی گفتگو نہین

## شرح متعلق صفحہ ۲۰۷

ڈاکٹر زید کی تقریر بالا کو صحیح مان لیکر کسیطرحکا نقصان نہین اوٹھانے ہین۔
واضح ہو کہ علت ومعلول کے ربط کو دریافت کرنا ایک فعل طبعی ہے یعنے تقاضاے
طبیعت یہی ہے کہ انسان علت ومعلول کے ربط کو درک کرے اگر ہم لوگ اپنے
روزمرہ کے افعال وحرکات پر لحاظ کرین تو معلوم ہو کہ ہم لوگ قولاً وفعلاً
علت ومعلول کے ربط کو دریافت کیا کرتے ہین اس میلان طبعی سے کوئی
شخص بیرا نہین ہے بلکہ جون جون تقاضاے سن سے عقل مین متانت آتی
جاتی ہے اوسیقدر طبیعت کو علت ومعلول کے ربط کو دریافت کو نیکی طرف میلان
زیادہ ہوتا جاتا ہے۔ واضح ہو کہ بحث علت ومعلول کو عقاید مذہبیہ مین بہت کچھہ
دخل ہے مولف کی تحریرات ایندہ قابل لحاظ ہین بہرحال اس موقع پر یہہ امر

کی جاسکتی ہے غرض یہہ کہ انسان مین تجربہ کی صلاحیت حاصل ہے اور جون جون
انسان سن شعور کو پہونچتا ہے اور تحقیقات کے مواقع ملتے جاتے ہین ہر
شخص کیا عالم کیا جاہل درک حالات مین اپنی استعداد کے موافق کوشش کرتا
ہے اور اسی ذریعہ سے اقسام طرح کی مختلف نسبتین منبر کرنے لگتا ہے یعنی
علت و معلول کے ربط کو اپنے فہم کے موافق درک کرنے لگتا ہے اب ہم
مختصر طور پر اصول بالا کو تصریح کی نظر سے اس بحث مین بیان کرتے

## شرح متعلق ۲۰۸

قابل ذکر ہے کہ حکماے اہل ہند نے علل کیطرف لحاظ کرکے عبادت کے اوضاع خاص
ایجاد کئے یعنے مثلاً آتش پرستی وغیرہ اسیطرح سابق حکماے فارس و یونان وغیرہ نے
علل و معلولات کے روابط کو ملحوظ رکھکر آتش پرستی کو رواج دیا تھا آتش پرستی کی ایجاد
اصول علت و معلول پر مبنی ہے یعنے جب حکماے سابق نے دیکھا کہ عنصر ناری کو
تمام موجودات کی ترکیب مین دخل ہے تو اس عنصر کو قابل پرستش سمجھے اور چونکہ آفتاب
مین مادہ ناری زیادہ پایا اسلئے آفتاب پرستی بھی شروع کی لیکن رفتہ رفتہ جب حکما
نے دیکھا کہ اور عناصر کو بھی ترکیب موجودات سے فی الخارج مین دخل ہے تو اور عناصر کی
پرستش بھی شروع کی یہان تک کہ ہوا و آب و خاک معبود بن گئے اہل ہند علت کو اپنی زبان
مین کارن کہتے ہین اور اسی کارن کو واجب احترام جانتے ہین یہان تک کہ کارن تخلیق
سے مردون کے عضو کو لائق پرستش جانکر پوجا کرتے ہین ظاہرا یہہ فعل مضحکہ خیز معلوم
ہوتا ہے لیکن پرستش کی اصلی وجہ دریافت کرکے ہر محقق تقاضائے طبیعت انسانی کی

ہین اور دکہلایا جاسنے ہین کہ کسطرح بو کی صفت مثلاً جو گلاب ہین ہے ہم لوگون کو محسوس ہوتی ہے یعنے ہم لوگ کسطرح اس تخصیص کو درک کرجاتے ہین کہ یہہ بوسے خاص گلاب ہی کی بو ہے اور کسی غیر ذی رائحہ کی بو نہین ہے - واضح ہو کہ بو کوی اور شئے نہین ہے مگر قوت مدرکہ یا نفس ذہن کا بطور خاص کیف ہوناہے اور چونکہ بو ایسی چیز نہین ہے کہ ہمیشہ ہر حالت مین قایم رہے یعنے کبھی کسی حالت مین محسوس ہوتی ہے اور کبھی کسی حالت مین محسوس نہین ہوتی ہے تو یہہ دریافت کرنیکی خواہش ہوتی ہے کب ہم بو درک کرتے ہین اور کب درک نہین کرسکتے ہین اور جب تک اس کیفیت کو دریافت نہین کرسکتے ہین تو اوسوقت تک مشوش رہا کرتے ہین یہانتک کہ رفتہ رفتہ یہہ امر دریافت ہوتا ہے کہ ایک شئے خاص کے وجود الان کی نسبت ایک کیفیت سببہ پیدا ہوتی ہے اور اوسی شئے کے غائب ہوجانے سے وہی کیفیت جیسہ زایل ہوجاتی ہے جب ہم ایسی چیز پاتے ہین جسکے وجود الان اور معدوبت سے ایک کیفیت جیسہ پیدا ہوتی ہے اور زایل ہوجاتی ہے تو ہم لوگ اسی شئے کو علت سمجھنے لگتے ہین یعنے علت بر قیاس عوام ۔ مراد حکما کسواسطے کہ عوام کو اسقدر ہی درک سے تسکین ہوجاتی ہے

## شرح متعلق صفحہ ۲۰۸

قوت کو سمجھہ سکتا ہے ان کیفیات سے ہویدا ہے کہ علت اور معلول کے رابطہ کو دریافت کرنا ایک طبعی فعل ہے -

بشرطیکہ ربط مستقل درمیان علت و معلول کے پایا جاوے واضح ہو کہ اکثر
ایسے ربط اور کوئی شے نہین ہین مگر دفتر ہاے قوانین الہی کے شیرازے
ہین بہرحال عوام کا نفس ذہن اسقدر دریافت کرکے کہ ایک بوے خاص
اور ربط کسی شے خاص کے ساتھہ ہے مطمئن ہو جاتا ہے اور پھر اندیدہ علت و معلول
کی نسبت کوئی تحقیق نہین کرتا ہے کسواسطے کہ تحقیق بلیغ فلسفہ کا اقتضا ہے
جسکی ضرورت روزمرہ کے کام مین محسوس نہین ہوتی۔

بحث ذیل سے صلاحیت طبعی کی کیفیت ربط اشیا کی دریافت کے
مادے مین معلوم ہوگی۔

واضح ہو کہ اسقدر انسان کو درک ربط علت و معلول کیطرف میلان
طبعی ہے کہ جو اشیا کہ انسان کے احاطہ علم مین آتی ہین اور اگر انمین
کسیو ضع کی نسبت پائی جاتی ہے تو میلان طبعی کے سبب انسان فوراً قیاس
کو یون دخل دینے لگتا ہے کہ اشیاء معلومہ کے درمیان نسبت علت
و معلول کی قایم ہے گو حقیقت مین کوئی نسبت حقیقیہ اون اشیا مین موجود
نہین رہتی یہہ غلطی عوام تشبیر کرتے ہین اور اس میلان طبعی کا اظہار
فعل عوام سے بہت ہی خوب طور پر ہوتا ہے چنانچہ عموماً عوام کسی امر مہم کے
اقدام کے وقت اچھا شگون دیکھہ لیتے ہین اس ملک مین لوگ زیادہ
شگون کے معتقد ہین ہمنے بہت سے بھلے آدمیون کو بھی اقسام محالات
کا پابند پایا ہے ہمین خود ایسے اتفاقات پیش آئے ہین جو عوام کے میلان
طبعی دریافت کرنے کے بہترین مواقع تھے چنانچہ ہمین یاد ہے کہ جلد

ایک بار ہم شکار کے لئے گھر سے نکلے تھے کہ اتفاقاً ایک شخص بہرا
گہڑا پانی کا لئے سامنے سے گذرا ہمارے ہمراہیونکو یقین ہو گیا کہ شکار
حسب مراد دستیاب ہوگا چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ ہم سب بامراد گھر پہرے چند
دن کے بعد پہر عزم شکار کے وقت بطور سابق ایک شخص لبالب گہڑا پانی
کا لئے نظر آیا اور حسن اتفاق سے پہر شکار خوب ہاتہہ لگا بلاشبہ ہمارے
ہمراہیون کی عقیدت اس مرتبہ کے بہرے گہڑے سے زیادہ ہو گئی سیتے
اور اینده جب شکار کے وقت یہہ شگون تیک نظر آتا تہا تو از بس خوش
ہوتے تہے حالانکہ ہمارے بعض ہمراہی اس واقعہ کے بہتر گواہ ہین کہ بہت
بار بہرے گہڑے پانی کے ملنے پر بہی شکارگاہ سے ہم مایوس پہرے
ہین کیفیت مذکورہ بالا سے ظاہر ہے کہ ہمارے ہمراہی شگون بالا کو بار شتنفر
سرسبزی کا ذریعہ سمجہتے تہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ انسان بتقاضے
طبیعت درک علل کی طرف مائل رہتا ہے - واضح ہو کہ ہرچند نقل بالا
مضحک خیز ہے تاہم مہمل عقیدہ کے زور پکڑنے کے اصول سے خبر دیتی
ہے اور یہہ اصول وہی ہین جن اصول پر تمام مسائل علمیہ کو نشو و نما
ہوئی ہے یعنے اصول مذکور یہہ ہین کہ میلان طبعی کے ذریعہ سے ربط
اشیا کو درک کرنا اور اون ربط پر اسطرح سے وثوق رکہنا کہ وہ ربط آیندہ
بہی اشیا مخصوصہ کے درمیان زمان آیندہ بہی قایم رہین گے جیسا کہ
زمان گذشتہ اون ربط کو قیام رہا ہے - جاننا چاہیئے کہ اقسام علوم
نجوم رمل جفری تقدیر شناسی وغیرہ مبنی اصول واحدہ پر ہین مگر فرق

اون علوم جنپر اطلاق علوم کا ہوتا ہے۔ اور انحسام علوم مذکورہ بالا کسیوجہ مین
یہہ ہے کہ علوم بالا کے استخراج مسائل مین تفحص کو وسعت نہین دی
گئی ہے جسکے سبب سے ربط ہاے حقیقی کی تحقیقات عمل مین نہین ائی

## فصل ہشتم بحث اس معنی کی کہ ایا وقت فعل قوت مدرکہ نفس ذہن کو کیفیت فاعلیہ یا کیفیت انفعالیہ حاصل رہتی ہے

یہہ بحث میری دانست مین کچھہ ایسی ضروری نہین ہے اور نزاع لفظی
سے بہی خالی نہین ہے لیکن اگر یہہ بحث آثارات نفس ذہن پر فکر اور غور
کرنیکا وسیلہ قایم کیجاے تو شک نہین کہ اس بحث سے نفع متصور ہے
بہرحال سوال یہہ ہے کہ جب قوت مدرکہ رائحہ کو حس شم کے ذریعہ سے
درک کرتی ہے یا اور حقائق اشیا کو بقیہ حواس ظاہریہ کے ذریعہ سے درک
کرتی ہے تو اوسوقت نفس ذہن کو کیفیت فاعلیہ حاصل رہتی ہے یا کیفیت
انفعالیہ حکماے حال کی یہہ راے ہے کہ نفس ذہن مین وقت فعل
قوت مدرکہ کے کیفیت انفعالیہ رہتی ہے یہہ مذہب اسیقدر درست ہے کہ
نفس ذہن خود کیفیت جسمیہ بالارادہ پیدا نہین کرسکتا ہے جب تک کہ قوت
مدرکہ اپنا فعل نکرے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نفس ذہن کو اسحالت مین
قوت انفعالیہ حاصل رہتی ہے سوا اسکے نفس ذہن کیفیت جسمیہ سے احتراز
بھی نہین کرسکتا ہے جب قوت مدرکہ اوس تک کسی کیفیت جسمیہ کو پہونچا
دیتی ہے اس سے بہی معلوم ہوتا ہے کہ نفس ذہن کو کیفیت انفعالیہ حاصل
رہتی ہے لیکن اگر نفس ذہن کی دوسری کیفیت پر لحاظ کیجے تو نفس ذہن

کے قوت فاعلیہ کا بہی اظہار متصور ہے کسواسطے کہ یہہ امر بہی صحیح معلوم ہوتا ہے کہ جسقدر قوت التفاقیہ (...) کو کسی خاص کیفیت حسیہ کیطرف متوجہ کیجئے یا اوس خاص کیفیت حسیہ سے منتزع کردیجئے تو اسیقدر اوس کیفیت حسیہ کی خبر نفس ذہن کو زیادہ یا کم ہوگی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قوت مدرکہ کی تبعیت نفس ذہن پوری طرحسے نہین کرتا ہے یعنے کیفیت انفعالیہ کو اگر چاہے تو قبول کرے ورنہ اگر نہ چاہے تو اپنی قوت فاعلیہ کے ذریعہ سے بہت سی حالتونمین کیفیت انفعالیہ کو قبول نکرے۔

مشائین کا مذہب یہہ ہے کہ نفس ذہن کو قوت فاعلیہ اور انفعالیہ دونون حاصل ہین بنا حکماے مشائین کا یہہ قول ہے کہ ایک نفس ذہن صاحب قوت فاعلیہ ہے اور دوسرا نفس ذہن صاحب قوت انفعالیہ ہے گو نفس ذہن کی یہہ تقسیم مہمل ہے تاہم قوت فاعلیہ اور قوت انفعالیہ کی نسبت حکماے مشائین کی یہہ راے قریب صحیح ہے اور اس مادہ مین حکماے حال سے حکماے مشائین کا قیاس اصح تہا کسواسطے کہ یہہ حکما نفس ذہن کیطرف صرف قوت انفعالیہ کو منسوب کرتے ہین۔ ع

واضح ہو کہ بحث شامہ یہان سے ختم ہوئی اب ہم ذائقہ کی بحث شروع کرینگے مگر اور حواس ظاہریہ کی بحث شروع کرنیکے قبل ہمین اس امر سے اطلاع دینی ضرور ہے کہ اکثر امور جو بحث شامہ مین مذکور ہوچکے ہین اونہین بقیہ حواس ظاہریہ سے بہی یکسان تعلق ہے اسلئے اور بحث ہاے

ایندہ مین امور مذکورہ کے اعادہ کرنیکی حاجت نہین ہے بشرطیکہ
فلاسفہ اون امور کو جو بوضع عام ہون اور بحثون سے بہی متعلق سمجہین اور
براہ مہربانی کچہ طبیعت کو ترود دین اون امور کو اور بقیہ حواس ظاہرہ
کی بحثون سے متعلق ہونیکی وجہ یہہ ہے کہ جو مناسبت قوت شامہ کو قوت
خیال و قوت حافظہ اور بہی خود نفس ذہن و دیگر آثارات و قواے نفس ذہن
کے ساتھہ ہے وہی نسبت اور بقیہ چار و نیز حواس ظاہرہ کو نفس ذہن
اور تمام قواے نفس کے ساتھہ ہے اسلئے شامہ کی یہہ مشترک بحث
بقیہ حواس ظاہرہ کی کوالف مشترکہ بحث بیان کے لئے کافی ہوگی -

## بحث ذائقہ مشتمل بر تحقیقات حکماے ایشیا و یورپ

واضح ہو کہ وہ اشیا جنکا خاصہ قوت ذائقہ پر موثر ہونیکا ہے بگمان
غالب اونمین لعاب دہن سے تحلیل ہو جانیکی صلاحیت حاصل ہے یہہ
بات ابہی تک دریافت نہین ہوی ہے کہ کسطرح ایسے اشیا مسامات
زبان و کام مین نہایت سرعت کے ساتھہ پیوست ہو جاتے ہین
معلوم ہوتا ہے کہ لعاب دہن کا فعل اونہین اشیا کے ساتھہ تیزاب
کے طور پر ہوتا ہے اور چونکہ لعاب دہن کی حاجت تسہیل تحلیل کی نظر سے
ضروری ہے اسی واسطے زبان و کام کے مسامات اس رطوبت سے
بہرے رہتے ہین رطوبات دہن کے خاصیتونکی تفتیش ضروری ہے
مگر ابہی تک اس امر کی تحقیقات بخوبی عمل مین نہین آئی ہے رطوبات

ذہن کی خاصیتوں کی تفتیش نہ صرف اس معنے کر کے ضروری ہے کہ
لس وضع کی قوت تیزابی اس لعاب کو حاصل ہے بلکہ اس معنے کر
بھی کہ چونکہ رطوبات دہن میں مرہم کی بھی صلاحیت موجود ہے لہذا
لعاب دہن کے اس خاصے کی نسبت بھی تحقیقات کرنی چاہئے
ہر چند انسان کے زبان کا مرہم نہیں بنتا ہے تاہم اس صلاحیت
سے ان کی زبان خالی نہیں ہے مثلاً جب جراحت ان کو قلم تراش
سے کسی انگلی میں لگ جاتی ہے تو اوس زخم کا چوسنا مانع اجرائے
خون ہوتا ہے اور اوس چوسنے سے کچھ راحت بھی محسوس ہوتی ہے لعاب
دہن میں خاصہ مرہمی ہونے کا دوسرا ثبوت یہ ہے کہ جب مرغ لڑتا ہے اور
مرغ کا چہرہ جراحت سے بھر جاتا ہے تو مرغبان مرغ کے منہ کو نہایت
صفائی کے ساتھ چوستے ہیں اور اس چوسنے سے اجرائے خون موقوف
ہو جاتا ہے اور زخموں کا درد تھوڑے عرصہ میں افاقہ پذیر ہو جاتا ہے
اگر مرغبان خون نہ چوسیں تو مرغ کا تمام چہرہ بہت ہی متورم ہو جائے
اور پھر دوسرے دن کی جنگ کے قابل مرغ نہ رہے البتہ عموماً انسان
لعاب دہن کا استعمال اس وضع پر نہیں کرتا ہے تاہم خاصہ مرہمی سے
دہن انسان کا لعاب خالی نہیں ہے بہت سے حیوان اس خاصہ
سے شعور کے سبب اطلاع رکھتے ہیں اور اپنے زبانوں سے جراحتوں
کو چاٹتے ہیں چاٹنے کی مثال معروف فعل سگ ہے البتہ شکاریوں
کو خوب معلوم ہے کہ زخم خوردہ جانور جب بعد فرار کے قرار پکڑتا ہے

تو اپنے زخم کی چارہ جوئی کس وضع پر کرتا ہے -

حکماے ایشیائی سے لکھتے ہین کہ حاسہ ذوق سکے فعل کا وسیلہ ایک عصبہ ہے جو جرم لسان پر مفروش ہے یہی عصبہ رطوبات لعابیہ کے ذریعہ سے جنکی خلقت مولد اللعاب مین ہوتی ہے مختلف مزون کو ورک کرتا ہے اور لعاب کے ذریعہ سے ادراک طعم دو وجہ سے خالی نہین ہے

حکماے یورپ کی تحقیق یہہ ہے کہ زبان کی سطح بالا بہت سے ابہرے ہوے دانون سے بہری ہوئی ہے ان دانون کو ڈاکتران انگریزی پیپلی کہتے ہین اور یہہ ابہرے ہوے دانے تین اقسام کے ہین اور ان دانون کی تقسیم اونکے مقدار اور شکل کے اعتبار سے عمل مین آئی ہے - جو دانے کہ نہایت چہوٹے ہین وہ بہت ہین اور اونکی شکل مخروطی ہے زبان کا زیادہ حصہ اون دانون سے چہپا ہوا ہے اور یہہ دانے زبان کی جڑ کیطرف بہونچکر غائب ہوگئے ہین جو دانے کہ متوسط المقدار ہین اونکی شکل مستدیر ہے اور یہہ دانے وسط اور آخر جزو زبان مین کثرت سے ہین خاصکر آخر جزو زبان مین زیادہ ہین جو دانے کہ بڑے ہین آٹہہ سے پندرہ تک ہین اور یہہ دانے زبان سکے پیچہلے حصہ مین دو قطار کے طور سے پاے جاتے ہین اور ان دونون قطار سے ایک زاویہ انگریزی حرف وی (V) کی شکل نظر آتا ہے اور اس شکل کی تطبیق عربی مین شکل لامی سکے ساتہ ہو سکتی ہے یہہ سب دانے جیسے (.......) کہلاتے ہین اونکی ترکیب مین باریک گدیہ

# شرح متعلق صفحہ ۱۱۷

داخل ہین اور انہین دانون مین قوت حسیہ مودعہ ہے ۔

واضح ہو کہ زبان کی ترکیب مین دو رگین خارجی بہی داخل ہین یہہ رگین ایک حلقوم کی شاخین ہین انگریزی مین رگ حلقوم کو گلاسو فرنجیل (glossopharyngeal) کہتے ہین یہہ شاخین اول جزو زبان یطرف یعنے زبان کی جڑ کیطرف گئی ہین اسیطرح دو رگین اوس جیرہ کی شاخ ہین جس رگ سے جیرہ کو قوت حس لمس حاصل رہتی ہے اور یہہ رگین نوک زبان یطرف گئی ہین ان رگون سے غرض یہہ ہے کہ ان سب رگون کے ذریعہ سے قوت ذوق اپنا فعل کرتی ہے واضح ہو کہ شیرنیت اور تلخی دونون کے مزے اسی گلاسو فرنجیل کے ذریعہ سے محسوس ہوتے ہین مگر وہ جزو بان جسمین خاصکر تلخی محسوس ہوتی ہے وہ زبان کا اول جزو ہے بہرحال وت ذوق زبان کی تمام سطح اعلے کو حاصل ہے مگر زیادہ ذکی الحسی زبان ا جڑ کی طرف اور بہی زبان کے آخر حصہ مین مودعہ ہے وسط زبان مین س ذوق کی قوت کم ہے جڑ کیطرف ذکی الحسی اسلئے مودعہ ہے تو کی الحسی کے سبب غذا کو مری کیطرف پہونچنے کا موقع ملے اور آخرکار ہ نحدار غذا کی صورت بند ہے ۔

واضح ہو کہ وہ اشیا جنپر حس ذوق کا فعل ہوا کرتا ہے بیشتر ایسے ہین غذاے انسانی مین داخل ہین معدنیات مین پانی وہ شئے ہے کہ جسمین

یعنے اجزا ایسے ذی طعم لعاب سے مختلط ہو کر زبان مین تیر جاتے ہین اور
اسطور سے جوہر ہاے ذی طعم اسانی سے کے ساتھہ ذوق تک پہونچ جاتے
ہین یا یہہ کہ رطوبات خود مجاورت اجزاے ذی طعم کے سبب متکیف ہو کر
اجزاے ذی طعم کی مخالطت کے بغیر زبان مین تیر جاتے ہین اس

## شرح متعلق صفحہ ۲۱۷

کوئی مزہ نہین ہوتا ہے ورنہ اکثر گداختہ اشیا اور بہی اشیاے سیالہ مزی
سے خالی نہین ہین اسیطرح اکثر نباتاتی اور حیوانی مخلوقات الہی مزی سے
خالی نہین ہین بعض اشیا ایسے ہین کہ اونکا مزا پہیکا ہوتا ہے جیسے انڈے کی
سفیدی مگر اکثر اشیا کے مزے ایسے ہوتے ہین کہ اونمین ایک وضع کی
تیزی پائی جاتی ہے مثلاً چینی مین شیرینیت افیون مین تلخی لیمون مین ترشی
رائی مین چیال اور جوہر شراب یعنے الکہل (Alcohal)
مین حدت بلاشبہ ان سب چیزون کے مزے ایسے ہین کہ بخوبی وضاحت کے
ساتھہ ممیز ہوتی ہین —

جاننا چاہئے کہ زبان کو معدہ سے نہایت ہی بڑا تعلق ہے یعنے ایک
مناسبت عام زبان وکام ومری ومعدہ کے درمیان واقع ہے حقیقت
یہہ ہے کہ گویا ان سب کو ایک سطح عام ہو دیتہ ہے یعنے ہر شے کو زبان پر
رکہتے معلوم ہوجاتا ہے کہ آیا وہ شے معدہ کے پذیرائی کے قابل ہے
یا نہین اسی لئے زبان کی تعریف یہہ ہے کہ زبان مبدء معدہ ہے اسی کیفیت

صورت مین صرف رطوبات تشکیف ہوتی ہین اور اجزاے ذی طعم لعابیہ مین کے ذریعہ سے زبان مین سرایت نہین کرتے ان دونون مذہب مین مولف کو مذہب اول کے ساتھہ اتفاق ہے اور اس اتفاق کی وجہ یہہ ہے جو ذیل مین درج پاتی ہے۔

ظاہر ہے کہ جب کوئی شئے ذی طعم مونہہ مین رکھی جاتی ہے تو اوس شئے مین رطوبات لعابیہ کی نسبت ایک انقلاب پیدا ہوتا ہے یہہ غذا کا انقلاب اول ہے اگر یہہ انقلاب اول نہوتا تو حکمت الٰہی مقتضی اسامر کی نہوتی کہ آدمی نرم چیز کو بھی جب تک دو چار بار چبلا نہ لے فرو نکرے اس چبانے سے یہہ غرض ہے کہ لعاب کا اثر اوس شئے ماکول مین آجائے ورنہ بخوبی ممکن ہے کہ آدمی نرم شئے کو جیسے حلوا بغیر چبلائے ہوئے فوراً حلق سے فرو کرے ایک دو لقمہ کو تو نگلکر انسان بچا سکیگا مگر بقدر اشتہا حلوا نگل جانے سے البتہ ہضم مین دیر لگے گی اس سے

## شرح متعلق صفحہ ۲۱۷

مین سائر حیوانات شامل ہین بلکہ انسان کی اصل کیفیت عادات غیر طبعی کی وجہ سے تبدل ہو جاتی ہے اسلئے معدہ کی پوری تبعیت زبان نہین کرتی ہے زبان کے مبدء معدہ ہونے مین شیخ الرئیس کو اتفاق ہے بوعلی سینا رضی اللہ عنہ مضمون ھذا کو اپنی کتاب لاجواب مشہور بقانون شیخ مین درج فرمایا ہے چونکہ مضمون واحد ہے ہم شیخ الرئیس کے قول کے اعادہ کی حاجت نہین دیکھتے ہین۔

صاف معلوم ہوتا ہے کہ کوئی انقلاب اول شے ماکول کے لئے فعل کیلوسیا
کے قبل ضرور ہے اور بلا شبہ یہہ انقلاب انقلاب کیلوسی کا معین ہے
ورنہ کیا سبب ہے کہ بے چبائے ہوئے حلوے کے ہضم میں دیر لگتی
ہے بہرحال جب تقریر بالا سے انقلاب کی کیفیت ثابت ہوتی ہے تو ضح
ہے کہ لعاب دہن جو انقلاب کا باعث ہے قوت انقلاب پیدا کرینگی

## شرح متعلق صفحہ ۲۲۰

واضح ہو کہ ان دونوں مذہب کو ملا نفیس علیہ الرحمۃ نے شرح موجز میں
درج کیا ہے اونکی عبارت عربی مندرجہ ذیل ہے دیکھو صفحہ ۱۴۵ کتاب نفیسی
قوۃ الذوق وموضعھا العصب الذی فی جرم اللسان من شانہا ادراک
الطعوم یہہ قول صاحب موجز یعنے علاؤ الدین علی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور معنے
اوسکا اردو میں یہہ ہے کہ موضع قوت ذوق ایک عصبہ ہے جو جرم لسان میں ہے
اور اوسی قوت کی شان سے ہے درک کرنا مزون کا اب عبارت عربی ملا
نفیس کی بیان کیجاتی ہے بواسطۃ الرطوبۃ اللعابیۃ المنبعثۃ من اللحم الغدو
الذی فی اصلہ المسمی بمولد اللعاب اما بان یختلط بہا اجزاء من ذی
الطعم ثم تغوص فی اللسان فتدرک الذائقۃ طعمہا فیکون فائدۃ تلک الرطوبۃ
تسہیل وصول الاجزاء الحاملۃ للطعوم الی الذائقۃ واما بان تتکیف تلک
الرطوبۃ بالطعوم من غیر مخالطۃ فیکون المحسوس بالحقیقۃ نفس
الرطوبۃ بلا واسطۃ مطلب اس عبارت عربی کا وہی جیسا کہ ہنے بالا میں لکھا ہے

بدکیا ہوا اور یہہ قوت کیفیت انقلابیہ پیدا کرنیکی ضرورہے کہ خاصہ تیزابی رکھتی ہو تو غدد لب اندرون دہن پر کسیطرح کا فعل کیمیاوی کرسکے اور جب وہی قوت غدد لب اندرون دہن پر فعل کیمیائی کریگی تو لازم آئیگا کہ اجزاے غذا لعاب دہن سے کے ساتھہ ملجائیں اور جب ملجائینگے تو لعاب دہن کے ساتھہ حس ذوق تک باسانی پہونچ جائینگے پس مذہب اول کی تائید ہمارے قول بالا سے ہوجاتی ہے۔

اب حس ذوق کے موضع پر لحاظ کرنا چاہیے حکمت الہی نے حس ذوق کی جگہ وہان پر قائم کی ہے جو غذا کے انحدار کی عین راہ ہے یعنے مری ہو کر غذا فرو نہین ہو سکتی جب تک کہ حس ذوق اوسے درک نکرلے اس موضع کی تجویز سے علت نمائیہ یہہ ہے کہ حس ذوق غدد لب انسانی کی نگہبانی کرے جب قوت ذوق نگہبان ہوئی تو ماکول وغیر ماکول کی تمیز اس ذریعہ سے بخوبی ہوگی اور طبیعت مضمن غذا صفا و دع ماکدر پر پوری طرح عامل ہوگی اسیطرح یہ موضع

## شرح متعلق صفحہ ۲۲۰

حاجت ترجمہ کی نہین ہے۔ واضح ہو کہ لحم غددی کا معنے صاحب بحرالجواہر نے یون لکھا ہے کہ لحم غددی لحم رخو کو کہتے ہین اور وہ ایک گوشت ہے جو سفیدی کیطرف مائل ہوتا ہے اور اوسے غدد کہتے ہین (اللحم الرخو هو اللحم المائل الی البیاض ویسمے الغدد) کذا فی بحرالجواہر

حس شم کے ذریعہ سے رائحہ ضارہ سے بچنے کا سامان منظور ہے [illegible]
مذکور بحث گذشتہ مین آچکا ہے -

جاننا چاہیے کہ آلہ حس شم کے مجاورت آلہ حس ذوق کے
تمیز کی معین ہوتی ہے کسواسطے کہ قبل اسکے کہ غذا حلق سے فرو ہو
حس شم غذا کی بو کو درک کر لیتی ہے اور ماکول اور غیر ماکول کی تمیز مین
اعانت کرکے حس ذوق کے ہمراہ ہو جاتی ہے مختصر یہ ہے کہ غذا حلق
سے فرو نہین ہوتی جب تک کہ حس ذوق و حس شم کے زیر تجویز
نہو سے تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ غذاے ماکول اور غیر ماکول کی
تمیز کے لئے حس ذوق کا فعل پوری طرح کافی نہین ہے مثلاً کھانے
کی چیز مین اگر بدبو کوئی شئے قلیل المقدار ملادی جاے جس سے مزہ مین
کوئی فرق پیدا نہو مگر وہ کھانے کی چیز کریہ الرائحہ ہو جاے تو وہ شخص جسکی
قوت شامہ مین نقصان واقع ہوگا شئے ماحضر کو بد تمیزی سے بلا لا و نعم صرف
کر جائیگا -

بعض حالت مین قوت باصرہ بھی غذا کی تجویز مین معین ہوتی ہے
اور اس قوت کے ذریعہ سے قوت شامہ یا قوت ذائقہ کے استعمال کی
نوبت نہین پہونچتی ہے مثلاً دیگچی مین اگر دیگچی کے بدقلعی ہونے کے
سبب سے گوشت کا رنگ زنگاری ہو جائے تو قوت باصرہ کے اعتماد پر
گوشت زنگاری رنگ کے سونگھنے یا چکھنے کی حاجت نہین ہوگی لیکن ظاہر
ہے کہ تجویز غذا مین حس ذوق اور قوت شامہ کو قوت باصرہ کے اعتبار

زیادہ تعلق ہے اور قوت شامہ کی حالت صحت مین حس ذوق کو حس شم
کی اعانت پر اطمینان حاصل رہتا ہے - واضح ہو کہ حیوانات کو تجویز او
تمیز غذا کا کوی ذریعہ حس ذوق وحس شم کے سوا نہین ہے اور انسان کو
بھی حالت وحشیانہ مین اون قوتون کے سوا تجویز وتمیز غذا کا اور کوی ذریعہ
نہین ہے بقرینہ غالب اگر حالت اصلی پر یہہ قوتین چھوڑ دی جائین تو
ماکول اور غیر ماکول کی تجویز انسان اوسیطرح بلا خطا کر سکتا ہے جیسے
اور حیوانات عموماً کیا کرتے ہین تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حیوانات بالعموم
پیداوار ارضی سے اپنی غذا تمیز کر لیتے ہین اور غذاے نافع کی تجویز مین
کبھی غلطی نہین کرتے حیوانات کے تجویز غذا کا مدار انہین دو قوتون پر
معلوم ہوتا ہے مگر انسان کو تعلیم یافتگی کی حالت مین صلاحیت اصلی
مین نقصان اجاتا ہے اسکی وجہ یہہ ہے کہ تعلیم یافتگی کی حالت مین والوان
اشیاء کے خورد ونوش کی نوبت پہونچتی ہے جنسے بسبیل عادت انسان
کے مذاق مین انقلاب پیدا ہو جاتا ہے اور عادت کے سبب وہ اشیا
جو ضار ہا اور مخرب صحت ہین خوش ائند معلوم ہونے لگتی ہین اور اس
حالت مین قوت شامہ اور قوت ذوق کا اصلی فعل ضعیف ہو جاتا ہے
ورنہ اصلی قوت کے بحال رہنے کی حالت مین کبھی انسان ایشیاے
ضارہ کا استعمال نہین کر سکتا ہے البتہ انسان کو رغبت صرف اون اشیا
کیطرف ہو سکتی جنسے انسان کی صحت مین خلل اسکتا ہے غذاے غیر مفید
کے استعمال کی مثال میخواری کی عادت ہے اگر قوت شامہ اور قوت ذ

کی اصلی حالت قائم رہتی توان ان کو کبھی شراب وغیرہ سے رغبت نہوتی کیونکہ
طبیعت حالت اصلی مین کبھی اوس شے کیطرف مائل نہین ہو سکتی ہے جو
جو شے کہ صحت بدنی کے لئے ضار متصور ہے شراب کے استعمال سے غذا
کا انقلاب عیان ہے کسواسطے کہ تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جن لوگون
نے کبھی شراب نہین پی ہے اونکو برانڈی گیا کا ور کبھی ہلکی شراب
کی بو اور مزے سے نفرت رہتی ہے مگر وہی اشخاص جنہین پہلے
شراب سے وحشت ہوتی ہے آخر کار شراب اونہین کے لئے دافع
وحشت ہوجاتی ہے ۔

ایک نفع خاص جو صرف قوت شامہ اور قوت ذائقہ سے مترتب
ہوتا ہے وہ یہہ ہے کہ وہ تو قواے ظاہری کے ذریعہ سے وہ انقلاب
جو اجسام مین بتدریج پیدا ہوتے ہین بہت سی حالتون مین جلد محسوس
ہوتی ہین یعنے اور قواے کے وسائل سے اون انقلابات سے
اسقدر جلد خبر نہین ہو سکتی ہے مثلا اگر ہم ایک آم دیکھین جو ظاہر
خوشرنگ ہو تو گمان غالب یہہ ہوگا کہ چونکہ اوسکی صورت ظاہری بہ
اچھی ہے لذیذ بھی ہوگا لیکن اگر ہم تراش کر ذائقہ کرین تو اوسکے اوتر
ہونے کی صورت مین اوسکی بو اور مزے سے معلوم ہوجائیگا کہ وہ
اوترا ہوا ہے سوا اسکے انقلابات جسمانیہ کے مختلف درجے قوت شامہ
اور قوت ذائقہ کے ذریعہ سے محسوس ہوتے ہین مثلاً اگر اوسی آم کو
دیر دیر کے بعد ذائقہ کیجئے تو اوس آم کی مختلف حالتون سے خبر ہو

جائیگی اسیطرح معاجین اور ادویہ مرکبہ کے اکثر اجزا قوت شامہ اور قوت ذائقہ کے ذریعہ سے معلوم ہو سکتے ہین اس بیان کی تصدیق اطبا اور عطار ساز بخوبی کر سکتے ہین سنے فی الحقیقت اگر قوت ذائقہ اور قوت شامہ کا استعمال نکیا جاسے تو ادویہ مرکبہ کے اجزا کی تشخیص دیگر قواسے کے ذریعہ سے خوب ناہین ہو سکتی ہے ہرچند دواسے مرکبہ کے لون سے بعض اجزا کی تشخیص مین کچھہ اعانت مل سکتی ہے مگر عموماً اجزا کا اصلی لون ترکیب کے بعد باقی نہین رہتا اسلئے قوت باصرہ کے ذریعہ سے اجزا کی تشخیص چندان لائق وثوق نہین ہے۔

تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض اشیاسے ذی طعم اور ذی رائحہ سے انشراح طبیعت و تقویت ارواح حیوانیہ متصور ہے مگر اکثر ایسے اشیا جو اوائل مین عروج پیدا کرتے ہین اخر کار کیفیت زوالیہ اونسے منتج ہوتی ہے مثلاً شراب جو سریع السرور ہے عروج نشہ کے بعد خمار کا مزہ چکھاتی ہے اسیوجہ سے صبح کا وقت فاسق کے لئے نہایت مصیبت خیز ہوتا ہے بار بار کی جنبھائی سرگرانی پریشانی حواس رات کے مزے بھلا دیتی ہے اور یہہ کیفیت نامطبوع یا کچھہ عرصہ کے بعد خود بخود زائل ہو جاتی ہے یا اسکے زائل کرنیکے لئے شئے مسکر کے استعمال کی پھر نوبت پہونچتی ہے اسی لئے میخوارون کو بیشتر ثلثہ غسالہ کی حاجت ہوا کرتی ہے۔

معلوم ہوتا ہے کہ خدا تعالے نے اون حظوظ کے لئے جو قوت شا

اور قوت ذائقہ کے ذریعہ سے مترتب ہوتے ہین نہایت ہی تنگ احاطہ مقرر فرمایا ہے اس تنگی احاطہ کی وجہین دو ہین ایک تو یہہ کہ ایسے حظوظ دیرپا نہین ہوستے فوراً عروج کے بعد زوال پذیر ہوستے ہین دوسرے یہہ کہ خود یہہ دونون قواے جو ان حظوظ کے باعث ہوتے ہین اپنے فعل سے فوراً تہک جاتے ہین جاننا چاہئیے کہ اس تنگی احاطہ سے مطلب الہی یہہ ہے کہ ہم لوگ ایسے لذات نفسانیہ پر دل نہ لگائین اور سراپا نفس کے مطیع نہو جائین اگر کاش ایسے حظوظ کو وسعت حاصل ہوتی تو ہم لوگ ہمہ دم بتقاضاے نفس پیتے اور کہاتے ہی رہتے اور ہمہ دم ناک سے لونڈر یا گلاب کے کنستہ لگائے ہی رہتے -

واضح ہو کہ جسطرح رائحہ کے بہت سے اقسام ہین اوسیطرح طعم کے بہی اقسام بہت ہین اور بعض رائحہ ایسے ہین جو آپسمین مناسبت رکہتے ہین اور بعض ایک دوسرے کے نقیض ہین مگر تعجب ہے کہ حکما نے ہر رائحہ اور ہر طعم پر بسیط کا اطلاق اس معنے کر کے کیا ہے کہ کوی رائحہ دو یا زائد دو رائحہ سے مشترک الکیفیت نہین ہے مگر جب کیفیت یہہ ہے تو رائحہ اور طعم کی تقسیم جنس کر کے کیونکر عمل مین آئی ہے نہین معلوم کہ حیثیت جنسی کون سی ہے ایا تقسیم جنسی اس معنے کر کے ہوئی ہے کہ ناک آلہ درک شم ہے اور زبان آلہ درک ذوق ہے اگر اس رو سے تقسیم جنسی قرار پائی ہے تو یہہ

تقسیم غلط ہے کسواسطے کہ جنس مین انواع کا داخل ہونا ضرور ہے اور یہان انواع کا وجود مفقود ہے لیکن اگر کوائف حسیہ کو ملحوظ رکھکر تقسیم جنسی قرار پائی ہے تو یہہ تقسیم درست اوس حالت مین ہوگی جب رائحہ مشترک الکوائف مان لئے جاوین مگر جب رائحہ کے مشترک ہونے سے اقرار نہین ہے تو رائحہ اور طعم کی تقسیم حیثیت جنسی کے ساتھہ قرار نہین پاسکتی ہے اگر بحیثیت بالا تقسیم جنسی عمل مین ائی ہے تو حکما کو بلاشبہ اقسام رائحہ اور طعم کے مشترک الکوائف ہونے سے اقرار لازم تھا اور اگر اقرار کرتے تو بیجا تھا کسواسطے کہ اگر طعم کی مثال لیجئے تو طعم کے انواع فی الخارج پائے جاتے ہین مثلاً شیرین ترش تلخ وغیرہ صادق آتی ہین اشیائے شیرین مختلف الطعم و اشیائے ترش مختلف الطعم و اشیائے تلخ مختلف الطعم پر اس صورت مین طعم کی تقسیم جنس کر کے غلط نہین ہوتی ہے کسواسطے کہ جنس اور نوع کی تعریف طعم اور شیرین ترش و تلخ وغیرہ پر صادق آتی ہے مولف کی رائے یہہ ہے کہ اگر حکما کو حیثیت جنسی کے ساتھہ طعم اور رائحہ کی تقسیم منظور ہے تو بوضع بالا تقسیم جنسی قرار پائی لیکن اگر حکما کو اقسام رائحہ اور طعم کی مشترک الکوائف

---

شیرین و تلخ وغیرہ الفاظ مشکک ہین مشکک ایسے اسم کو کہتے ہین کہ مشترک اوسکا یکسان نہو بلکہ بعض مین قوی تر ہو بعض سے مثلاً ابیض کہ برف مین معنے اس لفظ کا فیل و دندان سے بیشتر ہے ۔

ہونے سے انکار ہے تو کوئی تقسیم جنسی عمل مین نہین اسکتی ہے ۔

طعم بسیط کی نسبت ڈاکٹر گروصاحب

جو علم طبعیات کے بڑے عالم ہین مدلل معقول فرماتے ہین کہ طعم بسیط کے سوا کسقدر ہین نہین معلوم کہ بسائط کے مرکب ہونے سے ضعیف اور قوی کے کسقدر اقسام کے طعم پیدا ہوسکتے ہین کوی انمین سے ایسے ہونگے جو تیزی سے زبان مین لگ جائینگے کوی دیر مین محسوس ہونگے کوئی دوسرونکی نسبت زیادہ دیرپا ہونگے کوئی سریع الزوال ہونگے کسیکا اثر دیر تک زبان پر رہیگا کسیکا اثر دیر تک تالو مین رہیگا مختصر یہہ کہ بسائط کو مرکب کردینے سے طعم مختلف کی حد معلوم ہوگی اسیطرح رایحہ بسیط کی شمار عمل مین ائی اور اونسے مرکب رائحہ بنائے جاوین تو پھر مرکب رائحہ کے اقسام بھی حساب سے باہر ہوجاوینگے ۔

## ۲۹ بحث قوت سامعہ مشتمل بر فصول

### فصل اول در بحث شناخت آلہ سمع مشتمل بر تحقیقات حکمائے ایشیا و یورپ

یہہ امر بدیہی ہے کہ دونون کانون کیطرف عموماً سمع کی نسبت کی جاتی ہے اس سبب سے کانون کا الہ سمع ہونا کسی صاحب عقل کے نزدیک ثبوت طلب نہین ہے مگر یہہ کہ کیونکر قوت سامعہ کا فعل کانون کے ذریعہ سے ہوتا ہے ایک امر دریافت طلب ہے اکثر اشخاص کانون کی کیفیت ترکیبی سے اطلاع نہین رکھتے ہین پس جاننا چاہیے کہ قوت سمع

کان سے ایک ایسے عصبہ مین مودعہ ہے جو صماخ گوش کیجانب مقعر مین مغروش ہے اور یہہ عصبہ عصبۂ لسان کیطرح نہایت ہی ذکی الحس واقع ہے یہان تک کہ ہوا کی خفیف تموج کو بھی محسوس کر لیتا ہے خود ہوا کی یہہ کیفیت ہے کہ تھوڑی سی حرکت مین پانی کیطرح ہل چل مین پڑجاتی ہے

## شرح متعلق صفحہ ۲۲۹

آلہ سمع یعنے کان کی تقسیم علم تشریح کے روسے تین حصون پر عمل مین آئی ہے پہلے حصہ کو اذن خارجی کہتے ہین انگریزی مین نام اسکا اکسٹرنل ایر (External ear) ہے دوسرے حصہ کا نام اذن وسطے ہے اسے انگریزی مین ٹمپنم (Tympanum) اور مڈل ایر (Middle ear) کہتے ہین جزو ثالث کو اذن اندرونی کہتے ہین اسکے لئے انگریزی مین لفظ مترادف انٹرنل ایر (Internal ear) ہے۔

واضح ہو کہ کان کے حصے اول اور ثانی حصہ ثالث کے فعل کے معین ہوتے ہین اور اسی حصہ ثالث کے سطح مین قوت حس سمع مودعہ ہے۔

اُذن خارجی سے نرمہ گوشت اور جزو غضروفی اور بھی سوراخ گوش مراد ہے اور یہہ سوراخ گوش اخر مین اذن وسطے یعنے ٹمپنم (Tympanum) کے غشا سے بند ہے اُذن خارجی کی خلقت سے مراد الہی یہہ ہے کہ ہوا اذن خارجی سے چوٹ کھا کر زیادہ آواز

# شرح متعلق صفحہ ۲۲۹

پیدا کر سکے تا اس زیادتی سے حس سمع کے فعل کو تقویت حاصل ہو۔

اذن وسطے ایک قسم کا سوراخ ہے جو اذن اندرونی تک پہونچ گیا ہے اور حلقوم سے جا ملا ہے اذن وسطے سے متعلق بہت سی چھوٹی ہڈیان ہین اور ان ہڈیون سے باریک عروق لپٹی ہوئی ہین اُذن وُسطے (Middle ear) کی دیوار اندرونی جو اذن اندرونی کے دیوار برونی ہے اوسمین دو روزن ہین ایک تو مدوّر ہے اور دوسرا بیضاوی ہے اور یہہ دونون روزن دو جھلّی یعنے غشا سے مڑہی ہوئی ہین اور اونکی شکل طبل کے طور کی ہے دُورگین جو کان سے متعلق ہین انمین جبل الجرجسے انگریزی مین ٹنسر ٹمپنی (Tensor Tympani) کہتے ہین ایک بڑی رگ ہے اس رگ کا کام یہہ ہے کہ اُذن وُسطے یعنے ٹمپنم (Tympanum) کو اندر کیطرف کہینچتی ہے اور کسنی ہے بلاشبہہ یہہ رگ اون چمڑے کے ڈورون کیطرح ہے جنکے کہینچنے سے طبلے کا چمڑا کہنچتا ہے اور کس جاتا ہے۔

اذن اندرونی پیچ در پیچ ہڈیون اور جہلیون سے مرکب ہے باہر کیطرف سے یہہ ہڈیان پیچدار صدف کی شکل کی نظر آتی ہین اور ہی اوبہرے ہوئے مین حلقے دکہائی دیتے ہین اندر کی جانب جوف واقع ہے اور اس جوف مین ایک قسم کی صاف شئے سیال طور کی رہتی ہے اور یہہ شئے باریک

اور ہوا کا تلاطم کان کے پردہ پر طبل کے طور سے ہیں چوب کیطرح جا لگتا ہے تموج ہوا اور تموج آب کے درمیان فرق یہہ ہے کہ ہوا کو محض تھوڑی

---

## شرح متعلق صفحہ ۲۲۹

جھلی سے پیدا ہوتی ہے اذن اندرونی کی ساخت غشائی ہے اور چونکہ پیچ درپیچ بھی ہے اس لئے اسے انگریزی میں ممبرنیس لیبرنتھ (Membranus Labyrinth) کہتے ہیں

اس غشائی اور پیچ درپیچ جسم میں ایک قسم کا مرطوب فضلہ رہتا اور اسکا کام یہہ ہے کہ ریشہ ہا حبل السمع یعنی آڈیٹری نروز Auditory nerves کو تقویت دے۔

تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ہوا کے بغیر آواز کی کیفیت پیدا نہیں ہوسکتی ہے واضح ہو کہ آواز کا پیدا ہونا ہوا اور جسم آواز خیز کی تھرتھراہٹ پر موقوف ہے ہوا کو تحرک جسم آواز خیز سے ہر سمت میں ہوتا ہے اور یہہ حرکت ہوائی تموج کیصورت پیدا ہوتی ہے اور جون جون حرکت موجی جسم آواز خیز سے دور ہوتی جاتی ہے اوسیقدر تحرک میں کمی واقع ہوتی جاتی ہے اور یہہ حرکت موجی اسقدر کثرت سے پیدا ہوتی ہے کہ اگر ہوا یا ہوا کی حرکت کو ان اپنی انکھوں سے دیکھ سکتا تو تعجب عظیم دامنگیر ہوتا اور حیرت بالائے حیرت یہہ ہے کہ اگر چند اجسام باعث آواز ہوتے ہیں تو ہر جسم کے تحرک ہوائی ایک دوسرے سے مختلط نہیں ہوجاتے اور اگر موجیں جاتے ہیں تو بہت ہی کم مختلط ہوجاتے ہیں مثلاً اگر

سی حرکت سے تلاطم ہو جاتا ہے مگر پانی کے تلاطم کے لئے کچھہ حرکت زیادہ درکار ہی اس کمی اور زیادتی کی وجہ یہہ ہے کہ پانی کی اعتبار سے ایک نہایت ہی رقیق سیال ہے ہوا کے متحرک ہونے کے لئے خفیف حرکت بہی کافی ہوتی ہے اور جس حساب سے کہ ہوا رقیق سیال ہے اوسی حساب سے عصبہ سوراخ گوش بہی نہایت ذکی الحس واقع ہے اگر اسقدر ذکی الحس نہوتا تو انسان کرہ ہوا مین رہکر اپنی قوت سمع سے کوئی فائدہ نہ اوٹھا سکتا -

واضح ہو کہ ہوا کا متحرک ہونا قرع طبل گوش کا باعث ہوتا ہے کس واسطے کہ اگر

## شرح متعلق صفحہ ۲۴۲

دو آدمی بولین تو دونون کی بولی سمجھہ مین آسکتی ہے یعنے ایسا نہین ہوتا کہ دونون کی بولی ملکر ایک نئی طرح کی آواز نئے معنے مسموع ہو -

معلوم ہوتا ہے کہ صوت یعنے ہوائے متحرک جو صاحب قوت سامعہ مین کیفیت کی باعث ہوا کرتی ہے ایک منٹ مین قریب ۱۳ میل سیر کرتی ہے اور قوت سیر مین آہستہ اور زور کی آواز یکسان ہے -

جب ہوا کو تموج ہوتا ہے تو یہہ تموج اذن خارجی ہوکر اذن وسطے کی جہلی پر ضرب لگاتا ہے اور اس جہلی مین تہرتہراہٹ پیدا کرتا ہے اور اس تہرتہراہٹ سے ہڈیون کے سلسلے مین تہرتہراہٹ پیدا ہوتی ہے یہان تک کہ اخیر کی ہڈیون کی تہرتہراہٹ روزن بیضاوی کی تنی ہوی جہلیون پر ضرب

ہوا پردہ گوش پر لطمہ زن نہو تو صوت کی کیفیت پیدا نہو اگر مثلاً اگر ایک بڑی سی نل کی ایک طرف کو کوئی شخص اپنے مونہہ سے لگاوے اور دوسرا آدمی اوسی نل سے دوسرے طرف کو اپنے سوراخ گوش سے ملا وے اور پہلا شخص دوسرے شخص سے متکلم ہو تو اور لوگ جو وہاں ہونگے اوس متکلم کی بات نہ سن سکینگے بعدم تموج الہوا الیہم یعنے بدین وجہ کہ ہوا کا تموج اون تک نہین پہونچ سکتا ہے مثال بالا سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ تموج ہوا باعث قرع طبل گوش ہوتا ہے اور چونکہ بحالت بالا تموج ہوا کو انتشار نہین ہوتا ہے اس سبب سے صرف اوس شخص کے طبل گوش پر تموج کا اثر ہوتا ہے جنکے سوراخ گوش سے وہ نل لگا رہتا ہے —

**فصل دوم** دربحث ابطال مذہب قائلین تکیف ہوا بصوت مشتمل بر خیالات مولف

## شرح متعلق صفحہ ۲۳۴

لگاتی ہے ان سب عملون کا نتیجہ یہہ ہوتا ہے کہ رطوبت سیالہ جو اندر ہوتی ہے بار بار کی ضربت سے غلطت پذیر ہوتی ہے اور یہہ غلظت حبل السمع یعنے آڈیٹری نرو ( Auditory Nerve ) کو دباتی ہے جب یہہ رگ دبتی ہے تو دماغ کو خبر ہوتی ہے اور قوت مدرکہ کے ذریعہ سے نفس ذہن مدرک صوت ہوتا ہے —

دیکھو مفرح القلوب و حل نفیسی ملا عبدالحکیم رحمۃ اللہ علیہ کے صفحہ ۱۵۴ کتاب نفیسی مع حاشیہ

بعض حکماے ایشیا اور بھی بعض حکماے یورپ کا مذہب ادراک صوت کی نسبت یہہ ہے کہ ہواے منضغط متکیف اصوت ہو جاتی ہے مگر مولف کو اس مذہب سے انکار ہے جیسا کہ تحریر ذیل سے معلوم ہوگا۔
واضح ہو کہ ذی رایحہ کے ذریعہ سے ہوا کا متکیف ہونا قرین عقل معلوم ہوتا ہے بدین وجہ کہ ذی رائحہ سے اجزاے صغار ہمہ دم نکلا کرتے ہین مگر ظاہراً تموج محض ہوا کو متکیف نہین کرتا ہے اگر متکیف کرتا ہے تو بہت بعید متکیف کرتا ہے کہ پہلے ہوا کو سکون حاصل رہتا ہے اور بعد ازان ہوا مین حرکت پیدا ہو جاتی ہے اسکی مثال یہہ ہے کہ اگر ہم ایک پتھر پانی مین پھینکین تو پانی جو مسطح تھا اب صرف ناہموار ہو جائیگا مگر اور کسیطرح متکیف نہوگا اوسیطرح ہوا حرکت کے سبب تہ و بالا ہوگی مگر اور کسیطرح متکیف نہوگی اگر ہوگی تو مکیف بہ تموج و تلاطم ہوگی مختصر یہہ کہ اگر ہوا کو متکیف بہ تموج یا تلاطم ہونا کہا جاے تو اس سے یہہ معنے پیدا ہوا کہ ہوا متکیف بصوت نہین ہوتی بلکہ کیفیت صوتی کوی اور وجہ سے پیدا ہوتی ہے کسوجہ سے کیفیت صوتی پیدا ہوتی ہے یہہ امر قابل لحاظ ہے اور حکما کو اسکی تفتیش ضروری ہے۔
ظاہر ہے کہ ہوا کا تموج سوراخ گوش ہو کر عصبہ ذکی الحس پر قرع کرتا ہے اس سے عموماً حکما کو بھی انکار نہین ہے پس معلوم ہوتا ہے کہ اس قرع کی وجہ سے آلہ سمع مین بہ صلاحیت خاص کیفیت صوتی پیدا ہوتی ہے اور تموج کا کام صرف اسیقدر ہے کہ طبل گوش پر قرع

کردے پس صوت سے توج ہوا کا طبل گوش پر قرع کرنا اور گوش مین کیفیت صوتی پیدا ہونی مراد ہے تقریر بالا کی مثال یہہ ہے کہ اگر کسی مکان مین اگر بن باجا چھیڑ کر چھوڑ دیا جاے اور وہان کوئی شخص نہ ہے تو ہوا مین تموج پیدا ہوگا مگر کیفیت صوتی کو وجود نہ ہوگا بدین وجہ کہ وہ شے جسمین صوت پیدا ہونیکی صلاحیت حاصل رہتی ہے اوسے بالفعل وہان پر موجود نہین ہے۔

**فصل سوم** بحث اس معنی کی کہ تمیز موقع اشیا مین مجرد آواز کو دخل نہین ہے بلکہ باعث تمیز تجربہ ہے۔

عموماً لوگ یہی سمجھتے ہین کہ مجرد آواز کے سننے سے معلوم ہوجاتا ہے کہ وہ شے جو باعث آواز ہے کسطرف کو ہے یعنی اشیا کے مواقع اور جہات کی خبر مجرد آواز سے ہوتی ہے یہہ سمجھہ نہایت ہی غلط ہے کسواسطے کہ دلائل عقلیہ سے ثابت ہوتا ہے کہ جب تک انسان کو تجربہ کے ذریعہ سے اشیا کے مواقع کی نسبت پہلے سے اطلاع حاصل نہین رہتی ہے تب تک مجرد آواز کے ذریعہ سے اشیا کے مواقع کی دریافت ممکن نہین ہے۔

واضح ہو کہ تجربہ اشیاے غیر متعلقہ کو عالم خیال مین متعلق کر دیتا ہے اور اس تعلق کے رو سے جو مجرد تجربہ سے منتج ہوتا ہے تجویز کا موقع ہم لوگون کو حاصل ہوتا ہے مثلاً ہم ایک آواز سنتے ہین اور یہہ تجویز کرتے ہین کہ گاڑی ہی سڑک پر چلتی ہے تو عموماً لوگون کو یہی گمان ہوگا کہ چونکہ آواز

گاڑی کی سنی اس سے معلوم کیا کہ وہ سڑک پر ضرور ہوگی ظاہر ہے کہ
مجرد گاڑی کی آواز سے گاڑی کا سڑک پر ہونا نہین معلوم ہو سکتا
ہے یعنے جب تک پہلے سے اطلاع گاڑی کے سڑک پر چلنے کی حاصل
نہ ہے تب تک مجرد آواز سے یہہ نہین معلوم ہو سکتا ہے کہ گاڑی
سڑک پر روان ہے کیونکہ گاڑی کی آواز کو برائے خود کوئی مناسبت
سڑک سے ایسی نہین ہے کہ جسکا علم انسان کو تجربہ کے بغیر حاصل رہے
اگر کسیطرح پر علم حضوری حاصل رہتا تو ہر فرد بشر کو اس نسبت سے
خبر رہتی حالانکہ یہہ کیفیت نہین ہے کیونکہ اب آدمی جیسے گاڑی یا
سرک یا گاڑی کی آواز سے خبر ہونا ممکن ہے کہ ایک خاص طرح کی
آواز سنکر یہہ کہ سکے کہ وہ شئے جو باعث فعل قوت سامعہ ہے سڑک
پر روان ہے اس تقریر سے صاف ہویدا ہے کہ موقع اشیا کی دریافت
مجرد آواز کے ذریعہ سے نہین ہوتی اس قول کی تصدیق مسٹر ریڈ
جنکی تحقیقات کے ہم بہت کچہہ ممنون ہین یون فرماتے ہین کہ ایکبار
ہم منتشر و مضطرب و متخوف اپنے کمرے مین لیٹے ہوے تہے کہ ہمین
ایک آواز سنائی دی اور یہہ سمجہکر کہ کوئی شخص دروازے کو ٹہک ٹہکاتا
ہے ہم بنظر دریافت چند بار اوٹہکر کمرے کی کیواڑ کو کہولا کیے مگر دریافت
نہ کر سکے آخر کار ہمین یہہ معلوم ہوا کہ وہ نئی وضع کی آواز ہمارے
دل کی حرکت اختلاجیہ سے منتج ہوئی تہی اس سے معلوم ہوتا
ہے کہ اگر سابق سے تجربہ حاصل نہو تو مجرد آواز درک کر کے اشیا کے

مواقع اور جہات سے اوسیطرح ناواقفیت حاصل رہیگی جیساکہ خود
اشیا کی تمیز سے فقدان کی حالت مین محرومی متصور ہے پس جاننا
چاہئے کہ صرف تجربہ سابق کے ذریعہ سے ہم دریافت کرسکتے ہین
کہ آیا یہہ آوازہ خاص کوٹھے پر سے آتی ہے کوان سے آتی ہے
داہنی جانب سے آتی ہے یا یہہ کہ کوی آوازہ خاص ایا گھوڑے کی ہے
شیر کی ہے توپ کے دم ہونے کی ہے ڈھول کی ہے یا کسی اور
شے کی ہے مختصر یہہ کہ اشیا کے مواقع کی دریافت تجربہ سابق
کے بغیر نہین ہوتی۔

کیفیت بالا کے لحاظ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حکمت الہی نے
انسان کے شعور ذاتی کے عمل مین افراط کو راہ نہین دی ہے اور
مدار معلومات انسانیہ کا مدار شعور ذاتی پر نہین رکھا ہے بلکہ ساخت
انسانی مین ایک ایسی صلاحیت وہب فرمائی ہے جس ذریعہ سے
عجائب وغرایب تجربے انسان حاصل کرتا ہے اور خدا کی قوت کا
کا ظہور اپنی ذات مین دکھلاتا ہے۔

## فصل چہارم بحث بوقلمونی اصوات

واضح ہو کہ ملک نے اقسام اصوات کی نسبت تفتیش بلیغ کی
ہے اور اونکی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ اصوات بسیط کے
اقسام لحجہ اور درجے کے اعتبار سے بیس ہزار سے کم نہین ہین
مولف کی دانست مین ان اقسام کا حساب۔ انسان سے باہر

سے اور جو تحقیقات عمل مین ائی ہین کسیطور سے منقح تصور نہین کیجا سکتی
ہین بہرحال یہہ امر بدیہی ہے کہ اصوات مختلف الانواع و مختلف الاقسام
ہین اسی سے قیاس کریئجے کہ ایک ہی لفظ کے تلفظ مین ہر فرد بشر
کی آواز جداگانہ ہے پھر ہر فرد بشر اوسی آواز کو بدرجہ ہاے مختلف

---

صوتی کوائف حسیہ (Sensation of sounds) کے اعتبار
سے حکماے یورپ نے صوتی کوائف حسیہ کو تین نوع پر منقسم کیا ہے -
اول اوس نوع کی صوتی کوائف حسیہ ہین جو بالعموم اپنے کوائف مختلفہ
کے سبب تاثیرات مختلفہ نفس ہین پر پیدا کرتے ہین اس نوع کو انگریزی مین
(The general emotional effect of sound) کہ
سکتے ہین اس نوع کی مثال یہہ سب واز ہین آواز خوش ایندیا اواز شنیع خراش
یا آواز بلند یا وہ آواز جو میلے جھیلے مین کثرت انسان کے سبب پیدا ہوتی ہے
دوم نوع صوتی کوائف حسیہ سے مراد راگ رنگ
(Musical sound) کی اواز ہے اور اس
نوع کو سراسر علم موسیقی سے تعلق ہے -
تیسرے نوع ہے وہ صوتی کوائف حسیہ مفہوم ہین جنکو سراسر قوت دماغیہ سے تعلق
ہے اور انگریزی مین اس نوع کو (Intellectual sense) کہہ
سکتے ہین اس نوع سے نطق انسانی کو تعلق ہے اور یہی فاصلہ و سمت کا دریافت
اصوات کے درک کرنا تعلق رکھتا ہے -

ضعف اور قوت کے اعتبار سے موںہہ سے نکال سکتا ہے پس ظاہر ہے
کہ اقسام اصوات کی شمار بالتتبع عمل میں نہین آسکتی ہے بلاشبہہ تحقیق ایک
فعل لغو ہوگی مگر علم موسیقی کی ترقی کی نظر سے اقسام اصوات کی تحقیقات
مناسب بلکہ ضروری ہے اور علم موسیقی وہ علم ہے کہ اسکی دانستن تکمیل کے لئے واجبات
سے ہے اور ہم شائقان موسیقی کی طرفداری اسوجہ سے کرتے ہین کہ رغبت
موسیقی کیطرف طبیعت کا میلان مذاق صحیح سے خبر دیتا ہے کسواسطے کہ
جب خداوند تعالے نے قوت سامعہ کو لاکھون اقسام اصوات کے درک
کی صلاحیت عطا فرمائی ہے تو ضرور ہے کہ اس صلاحیت سے انسان
متمتع ہو چنانچہ علم موسیقی کی دانست دلیل تمتع ہے۔

واضح ہو کہ صلاحیت خلق اصوات مختلفہ کے عطا ہونے کی وجہ یہہ ہے
کہ وہی اصوات اشیا سے فی الخارج اور کوائف ذہنیہ کے قائم مقام ہوتے
ہین اور انسان خلق اصوات مختلفہ کے ذریعہ سے ذی نطق کہلاتا ہے
اور ذی نطق ہونے کیوجہ سے اداے مطلب مین قاصر نہین رہتا ہے
سوا اسکے یہی صلاحیت بالا انسان کو بقیہ حیوان سے ممیز کرتی ہے پس
جب یہی صلاحیت نطق ذریعہ تمیز انسان و حیوانات ماسوا الانسان ہوئی
تو لازم آیا کہ بقیہ حیوان اس صلاحیت سے محروم ہون چنانچہ ایسا ہی
خارج مین پایا جاتا ہے کہ حیوانات ماسوا الانسان اصوات مختلفہ کی خلق
پر قادر نہین ہین بلاشبہہ انسان کے لئے نطق بڑی نعمت ہے چنانچہ
واہب العطایا اپنے اس احسان کا مذکور اس آیت قرآنیہ یعنے خلق الانسن

علم البیان مین فرماتا ہے ۔ اب لازم ہے کہ نطق کی بحث تحریر پائی بوجہ
وجہ کہ نطق کی بحث علاوہ اسکے کہ قوت سامعہ سے متعلق ہے بحث ہٰذا
سے مناسبت رکھتی ہے ۔

## فصل پنجم بحث زبان یعنے سخن

آفرینش اصوات کا عمدہ ترین نتیجہ یہہ ہے کہ مختلف زبانونے ترکیب پائی ہے

---

اسجگہ پر بوضع مختصر دلالت الفاظ کی بحث لکھہ دی جاتی ہے واضح ہو کہ لفظ
و معنے کے درمیان تعلق ہے یعنے جب سامع کوئی لفظ سنتا ہے تو معنے لفظ
سامع مین جگہ کرتا ہے اس سے ظاہر ہے کہ لفظ اور معنے ایک دوسرے سے
متعلق ہین عام اس سے کہ انکا تعلق طبعی ہو یا وضعی ہو شائقین تحقیقات پر مخفی نہ
روشن رہے کہ الفاظ اور معانی الفاظ دونون کو وجود فی الذہن حاصل
ہے انہین سے کسیکو حضور فی الخارج حاصل نہین ہے ناواقف اشخاص نقوش
کتاب کو الفاظ سمجھتے ہین یہہ ایک غلطی صریح ہے ملا جلال نے اپنے موقع پر
اسکی بحث لکھہ دی ہے بلاشبہ رائے بالا ایک گونہ قرین عقل ہے بہرحال اب
دلالت الفاظ کیطرف توجہ درکار ہے تحریر ذیل قابل لحاظ ہے ۔

دلالت عبارت ہے معنے کے خاطر مین حاصل ہونے سے اوسی وقت
کہ الفاظ خاطر مین آوین دلالت الفاظ کی تقسیم دو نوع کرتے ہین ایک طبعی
ہے اور دوسری وضعی ہے مثال طبعی کی لفظ آہ ہے جو دلالت کرتا ہے
الم پر مثال وضعی کی لفظ شیر ہے جو دلالت کرتا ہے ایک خاص شکل کے شکاری

## شرح متعلق صفحہ ۱۴۲

جانو یہ دلالت وضعی کی تین قسم ہے ایک دلالت مطابقی ہے دوسری دلالت تضمنی ہے تیسری دلالت التزامی ہے دلالت کسی لفظ کی اوس لفظ کے تمام معنے پر دلالت مطابقی ہے مثلاً دلالت انسان کی حیوان ناطق پر اور جزو پر اوسی معنے کے دلالت تضمنی ہے مثلاً دلالت انسان کی حیوان یا ناطق اور خارج پر اوسی معنے کے التزامی ہے مثلاً دلالت انسان کی قوت قبول صنعت کتابت پر۔

وہ لفظ کہ معنے پر بمطابقت دلالت کرتا ہے یا مرکب ہوتا ہے یا مفرد ہوتا ہے مرکب یعنے ہر جزو سے اوس معنے کے مراد ایک جزو معنے کا ہو مثلاً حیوان ناطق مفرد یعنے معنے کے جزو سے کوئی جزو معنے مراد نہو مثلاً زید پہر مفرد یا ایسا ہوتا ہے کہ بغیر وصل کے کسی دوسرے لفظ کے ساتہہ کسی معنے پر دلالت نہین کرتا ہے مثلاً فی اور اسے اداۃ (A syncategorematic term) کہتے ہین یا بغیر وصل کے معنے مستقل رکہتا ہو جب بغیر وصل کے معنے مستقل رکہتا ہو تو یا اوس لفظ کی دلالت اوس معنے کے زمانے پر ہوگی یا اوس معنے کے زمانے پر نہوگی بصورت ہونے کے اوس لفظ کو کلمہ کہین گے مثلاً کہا یا سوتا اور بصورت نہونے کے اوسے اسم کہین گے مثلاً گہوڑا پہر اسم یا ایسا ہوتا ہے کہ معنے اسکا شے واحد ہو یا شے واحد سے زیادہ ہو اگر واحد ہے تو علم ہے مثلاً زید یا شے واحد سے زیادہ ہو اگر شے واحد سے زیادہ ہو تو یا معنے سب اشیا کی نسبت یکسان ہوگا مثلاً انسان اوسے متواطی کہین گے یا یہہ کہ

اور اگر کاش زبان ایجاد نہ پاتی تو انسان انواع فوائد سے محروم رہتا اور دیگر حیوانات سے اشرف نہوتا ساری ترقیان جو انسان نے نطق کے ذریعہ سے کی ہین کبھی انسان کو میسر نہوتین یہہ نطق ہی کی بدولت ہے کہ مختلف خیالات باریک سے باریک ایک انسان دوسرے انسان کو مفہوم کرا دیتا ہے اور کیا شک ہے کہ نطق تمام علوم اور فنون کی ترقی کا ایک بڑا ذریعہ ہے اگر نطق کو خیال کا مرکب تصور کیجئے تو بجا ہے کسواسطے

## شرح متعلق صفحہ ۲۴۱

سب مین یکسان نہوگا اور اسے مشکک کہینگے مثلاً بعض کہ برف مین فیلدندان سے زیادہ پایا جاتا ہے اگر مشتبر ایک شے سے ہو یا واضع نے یکسان واسطے مختلف معانی کے وضع کیا ہو تو اوسے مشترک کہینگے مثلاً لفظ عین اگر یکسان نہون بلکہ بارادے بعض معنے کے موضوع ہوا ہو اور نقل کیا جاے طرف بعض معنے دیگر کے تو ایسے لفظ کو شکل اول کی نسبت حقیقت کہینگے اور شکل ثانی کی نسبت مجاز کہین گے مثلاً لفظ شیر کہ اس سے ایک جانور معروف اور بھی مرد شجاع مراد ہین اگر یک لفظ کے معنے کو کسی دوسرے لفظ کے معنے کے ساتھہ مطابقت ہو تو ایسے لفظ کو مرادف کہین گے مثلاً اسد و لیث اور اگر مطابقت نہو تو مبائن کہین گے مثلاً گھوڑا اور کتا ۔

واضح ہو کہ لفظ مرکب یا تام ہوتا ہے یا غیر تام ہوتا ہے تام اوسے کہتے ہین کہ سخن اوس لفظ کے ساتھہ تمام ہو جاے جیسے کہ زید قایم ہے غیر تام کی

نطق کے وسیلہ سے خیالات ایک آدمی کے دماغ سے دوسرے آدمی
کے دماغ تک باسانی پہونچ جاسکتے ہین یہہ امر بھی ہے کہ اصوات
سے عامہ حیوانات محروم نہین ہین یعنے اکثر حیوانات کو قوت بولنے
کی عطا ہوئی ہے مگر فرق یہہ ہے کہ حیوانات علاوہ اسکے کہ خلق اصوات
مختلفہ کی قوت نہین رکھتے انسان کیطرح اصوات کے مفہومات
قائم کرنے کے لئے اپسمین معاہدہ بھی نہین کرسکتے پس اسی سے سمجھنا
چاہئے کہ زبان اور کوئی شے نہین ہے مگر مرکب ایسے قائم کردہ
اصوات مختلفہ سے ہے جو مفہومات کی نشانیان ہین اور اظہار ارادہ
خیالات مختلفہ کے وسایل ہین جاننا چاہیے کہ یہہ نشانیان دو قسم کی
ہین ایک قسم نشانی مفروضی کی ہے یعنے انسان نے بمعاہدہ کہ ایک
ایک آواز خاص کو مقرر کرلیا ہے تو اوس سے ایک مفہوم خاص سمجھ
مین آوے مثلاً جب ہم زبان سے لفظ شیر نکالین تو یہہ سمجھا جائیگا کہ
اس آواز سے ایک خاص شکل کا چارپایہ مراد ہے دوسری قسم

## شرح متعلق صفحہ ۱۴۲

دو قسمین ہین ایک کو مرکب تقییدی کہتے ہین مثلاً حیوان ناطق ظاہر ہے
کہ ایک لفظ قائم مقام اسکے قائم ہوسکتا ہے دوسرے کو ناقص کہتے ہین
یہہ مرکب اسم و ادات سے ہوتا ہے مثلاً گھوڑ یکی یا مرکب فعل اور ادات
[illegible] شکل [illegible] ہے بند دیکھو الشفا للشیخ

نشانی طبعی کی ہے اس نشانی کے لئے کوئی معاہدہ درکار نہین ہے
وہ ہر فرد انسان اوسکے مفہوم کو سمجھ لیتا ہے مثلاً اگر کوئی شخص
اوسکے پیچھے تو اس آوازکے مفہوم کو سمجھ جانے کے لئے کوئی معاہدہ سابق
درکار نہین ہے ان دونون طرح کی نشانیون کا نام ہم زبان وضعی
اور زبان طبعی رکھتے ہین اور اب ہم دکھایا چاہتے ہین کہ زبان وضعی
کی ایجاد کبھی نہ ہوسکتی تھی اگر حسکم الٰہی کے ذریعہ سے زبان طبعی
انسان کو پہلے سے حاصل نہ تھی اب اس قول کے ثبوت کی طرف
لحاظ درکار ہے۔

واضح ہو کہ زبان وضعی کی ایجاد معاہدہ اشاریہ کے وسیلہ سے
ہوئی ہے اسلئے اس سے یہہ لازم آتا ہے کہ قبل اسکے کہ نشانہاے
وضعی مستعمل ہون کوئی معاہدہ فیمابین انسان کے عمل مین آیا ہو مگر
کوئی معاہدہ عمل مین نہین آسکتا ہے جب تک نشانیون کا استعمال نہین
کیا جاوے اس سے یہہ لازم آتا ہے کہ قبل اسکے کہ نشانہاے وضعی
مستعمل ہون نشانہاے طبعی موجود ہون پس ثابت ہوتا ہے کہ زبان
طبعی کا وجود قبل زبان وضعی کے ضروری ہے۔

## فصل ششم بحث اقسام زبان طبعی۔

درمیان زبان طبعی اور زبان وضعی کے فرق بتاکر ہم دکھایا
چاہتے ہین کہ از روے استقرا کے زبان طبعی کی کے قسمین ہین تا
معلوم ہوتا ہے کہ تین انواع کے سوائے زبان طبعی منزلہ جنس ہے

نوع اول زبان طبعی بالصوت ہے نوع دوم زبان طبعی بالحرکات ہے
نوع سوم زبان طبعی بکوائف البشرہ ہے نوع اول کی مثال کھینچنا آہ
کا ہے نوع دوم کی مثال ہاتھون سے اشارہ کرنا ہے نوع ثالث کی
مثال صفرۃ الوجل اور حمرۃ الخجل ہے ان انواع زبان طبعی کے ذریعہ
سے دو انسان غیر زبان اسمین کسیقدر اظہار خیالات کر سکتے ہین اور
کاروبار دنیا اسمین چلا سکتے ہین مثلاً تجارت کا مال اسمین خرید فروخت
کر سکتے ہین چنانچہ جب اہل اسفین امریکہ مین پہونچے اور وہان کے
باشندون سے ملے تو ظاہر ہے کہ نہ امریکہ والے زبان اسفینی جانتے
تھے نہ اہل اسفین اون وحشیون کی زبان سمجھتے تھے تاہم انواع زبان
طبعی کے وسیلہ سے ان دونون قومون مین ایک گونہ گفتگو ہوا کیتی تھی
یہہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ انسان کو حالت وحشیانہ مین زبان طبعی پر
زیادہ قدرت حاصل رہتی ہے اسکی وجہ یہہ ہے کہ وحشیون کو استعمال
زبان طبعی کی زیادہ حاجت رہا کرتی ہے حالات بالا سے معلوم ہوتا
ہے کہ زبان طبعی زبان عام ہے سنے الحقیقت اگر کوئی زبان عام تمام
افراد انسان کو نہ ہوتی تو مختلف ملک کے آدمی ایک دوسرے سے
اظہار خیالات کیونکر کرتے سوا اسکے زبان وضعی کے قائم ہونے
کا ذریعہ زبان طبعی ہے جیسا کہ بحث گذشتہ مین مذکور ہو چکا ہے اور
اسکی وجہ یہی ہے کہ زبان طبعی زبان عام ہے ورنہ معاہدہ زبانی
کے عمل مین آنے کی کونسی صورت تھی اور جب معاہدہ کی

تعمیل ہونے لگی تو پھر زبان وضعی کے قائم ہونے مین کچھہ بڑی دقت
نہوی اور پھر اسیطرح جون جون علم کو ترقی ہوتی گئی اور حاجتین
بڑہتی گئین الفاظ موضوع ہوتے گئے یہان تک کہ زبانین کمال
کو پہونچ گئین اور زبان وضعی کے ذریعہ سے جو کچھہ نقصان زبان
طبعی مین تھے وہ بھی رفع ہو گئے

## بحث قوت لامسہ مشتمبر فصول

واضح ہو کہ قوت سمع و قوت ذوق و قوت شم و قوت بصر کے وسائل
فعل حکمت الٰہی نے اعضا سے خاص مقرر کئے ہین مگر قوت لمس کے
لئے کوئی عضو خاص اللہ تعالے نے نہین مقرر فرمایا ہے تمام جلد بدن

---

قوۃ اللمس وموضعہا الجلد یہہ صاحب موجز کا قول ہے ملا نفیس قول
بالا کی شرح یون فرماتے ہین لان کل جزو من البدن یتضرر
بمماسۃ ما ھو خارج عن الاعتدال کالہواء الحار والبارد فیجب
ان یکون آلۃ القوۃ المدرکۃ لہ مکشوفۃ ملاقیۃ عامۃ فی
ظاہر البدن والکثر اللحم الذی تحتہ لان الجلد لما کان فی معرض
الافات الخارجیۃ والافات الداخلیۃ مما یندفع الیہ من
فضلات البدن لصیانۃ الاعضاء الباطنۃ الشریفۃ عن فساد
و ذلک مما یوجب بطلان ھذہ القوۃ او نقصانہا جعل اللحم الذی

# شرح متعلق صفحہ ۲۴۷

تحفہ حساس البقوم مقامہ اذا نالتہ افۃ یعنے جلد اس لیل سے کہ روسے موضع قوت لمس ہے کہ بالتحقیق تمام جز و بدن منتفع ہوتا ہے جیو جانے سے اوس شئے کے جو خارج از اعتدال ہوتی ہے مثلاً ہوا سے گرم و ہوا سے سرد پس واجب آتا ہے کہ اوس قوت کا آلہ جو درک کرتی ہے ہوا وسے شئے خارج از اعتدال کو برہنہ ہو ملموس کو ملاقی ہو اور عام ہو خط ہر بدن کو اور ہی اکثر اوس گوشت کو جو جلد کے تحت مین ہو بدین وجہ کہ جب جلد معرض افات خارجیہ مین اور ہی معرض افات داخلیہ مین پڑ جاتی ہے اور یہہ افات داخلیہ اوس چیز سے ہوتی ہے جو از قسم فضلات بدن جلد کیطرف بدین مصلحت دفع ہوتی ہین تو فضلات سے اعضاے شریفہ باطنہ امن مین رہین اور جب جلد معرض افت مین پڑ جاتی ہے بسبب اوس چیز کے جسکے باعث سے قوت لمس کا بطلان واجب ہوجاتا ہے تو وہی گوشت جو تحت جلد ہوا کرتا ہے حساس ہوجایا کرتا ہے تو قایم مقام جلد ماوف کا ہوسکے (دیکھو نفیسی صفحہ ۱۵۴)

تشریح جلد مشتمل ہے دو تہ سے ایک تہ بالائی ہے اور دوسری زیرین ہے تہ بالائی تہ زیرین پر غلاف کے طور سے واقع ہے اور تہ بالائی مین قوت حسیہ موجود نہین رہتی ہے مطلب تہ بالای سے یہی ہے کہ اسکے ذریعہ سے تہ زیرین کی حفاظت ہوسکے تہ بالائی کا دل مختلف عضو مین مختلف حساب سے ہے سب سے تلوئے اور کف مین تہ بالای کا دل تمام سے زیادہ ہوتا ہے تہ بالائی حسب جگہ بہ

مین لمس کی قوت حاصل ہے اور یہی لحم مین جو تحت جلد واقع ہے اور
اسی سلئے جلد کے ناقص ہو جانیکے بعد حس کے اعتبار سے لحم ہے جلد کا
کام دینے لگتا ہے قوت لمس کا نفع صریحی ہے یعنے اس قوت کے سبب
انسان اپنے بدن کی حفاظت کرتا ہے اور ہلاکت سے نجات پاتا ہے
اگر یہہ قوت انسان کو مودعہ نہوتی تو ممکن تہا کہ مثلاً انسان کے کپڑے
مین آگ لگ جاتی اور وہ اس سبب سے جل جاتا مگر تو بہی اوسے اپنے
جلنے کی خبر نہوتی اسی سلئے ہر ذی جان کو جناب باری سے نے یہہ قوت
عطا فرمائی ہے کہ وہ اپنی حفاظت جسمانیہ اس قوت کے ذریعہ سے
کر سکے اگر چہوٹے چہوٹے کیڑے کو سوئی کی نوک سے چہوئی تو وہ بہی
اپنے جسم کو سکڑا لے گا اور سوئی کی نوک کیطرف سے کسی اور طرف
جانے کا قصد کریگا اگر قوت لمس اوسمین حاصل نہوتی تو سوئی گڑانے
کیصورت مین وہ وہین پر قائم رہتا اور اگر سوئی اوسکے جسم سے پار
ہو جاتی تو وہان سے جنبش نہین کرتا جب تک جسم صحیح رہتا ہے تب تک
قوت لمس اوسمین موجود رہتی ہے مگر بعض عارضہ کے لاحق ہونے کی

## شرح متعلق صفحہ ۲۴۷

نہایت ہی پتلا ہے وہان پر $\frac{1}{۲۴۶}$ انچ ہے اور جہان سب سے
موٹا ہے وہان پر $\frac{1}{۱۲}$ انچ ہے تہ زیرین مین قوت حسیہ مودعہ ہے اور
اوسکی ساخت مین ریشہ ہائے عروق واعصاب داخل ہین۔

حالت مین لمس کی قوت جاتی رہتی ہے اور جسم مردہ صفت ہو جاتا ہے
عموما عارضہ خدر[1] مین قوت لمس زائل یا کم ہو جاتی ہے اور یہہ مثال قوت
لمس کے زائل ہو جانے کی بہت خوب ہے ۔
جاننا چاہیے کہ بذریعہ قوت ذوق و قوت شم و قوت سمع جنکی بحثین
ہم لکھہ چکے ہین صرف ایک کیفیت خاص درک ہوتی ہے اور یہہ حواس

---

[1] خدر کا لغوی معنے فتور حس ہے اور اصطلاح مین ایک ایسی علت آلیہ کو کہتے ہین جو حس لمس مین نقصان پیدا کرتی ہے شیخ الرئیس فرماتے ہین کہ خدر کا لفظ مختلف کتابون مین مختلف معنے مین مستعمل ہے اکثر لفظ خدر رعشہ کے معنے مین استعمال ہوا ہے اسلیئے ہم اور اکثر اشخاص اس لفظ کو یون استعمال کرتے ہین یعنے خدر ایک ایسی علت آلیہ ہے جو پیدا کرتی ہے حس لمس مین کوی آفت یا بشکل بطلان یا بشکل نقصان رعشہ کے ساتھہ اگر ہو خدر ضعیف یا استرخا کے ساتھہ اگر ہو جائے عارضہ خدر متکلم یہہ عارضہ لاحق ہوتا ہے برد شدید کے سبب جو روح مین غلظت پیدا کرتی ہے یا کیفیت سمیہ کے باعث مثلا کسی شخص کو سانپ یا عقرب نے کاٹا ہو ( بعض نسخے مین سانپ کا لفظ ہے اور بعض نسخے مین عقرب کا لفظ عقرب کا لکھا ہے ) یا بسبب غلیظ ہو جانے جوہر روح یا جوہر عصبہ کے یا بسبب سدہ کے جسکا باعث کوی خلط ہو یا بسبب ضغطہ کے جسکا باعث ورم ہو یا بسبب ربط کے جیسا کہ ایک طور سے بیٹھے رہنے کے باعث پانون مین ایک کیفیت پیدا ہوتی ہے
( دیکھو سدیدی صفحہ ۶۰ )

مذکورہ بالا اپنے فعل مین یکرنگ و یک حالت ہین اور اشیاے فی الخارج کی ایک ایک خاص صفت سے اطلاع دیتی ہین مثلاً قوت ذوق سے مزہ کسی شئے ذی طعم کا معلوم ہوتا ہے بذریعہ قوت شم کے بو کسی ذی رائحہ کی محسوس ہوتی ہے بذریعہ قوت سمع کے درک اصوات متصور ہے مگر ان حقائق اشیا کے سوا کوئی اور حقائق ان قوا کے ذریعہ سے محسوس نہین ہوتے ہین ولیکن بذریعہ قوت لمس کے صفات مختلفۂ اشیا کے درک ہوتے ہین مثلاً اشیا کی شکل لذائی خشکی گرمی سختی نرمی چکناپن کھراپن اور بھی کیفیات ابعاد ثلثہ و حرکت سکون

---

صاحب موجز کا یہہ قول ہے من شانہا ادراک الملموسات فی حرہا وبردھا ورطوبتہا ویبوستہا وخشونتہا وملاستہا وصلابتہا ولینہا وخفتہا وثقلہا یعنے قوت لمس کی شان سے ہے درک کرنا ملموسات کی گرمی اور سردی رطوبت اور یبوست چکناپن اور کھراپن سختی اور نرمی ہلکاپن اور بارکو ملا نفیس سنے قول بالا کی شرح مین ایک ایسی گروہ حکما سے خبر دی ہے جو لمس کی چار قسم سمجھتے ہین یعنے حرارت وبرودت کے درمیان ایک قوت کو حاکمہ جانتے ہین اور بھی اسیطرح اور ملموسات متضادہ کے لئے بھی الگ الگ قوت حاکمہ شمار کرتے ہین - واضح ہو کہ یہہ مذہب سراپا غلط ہے ہماری قوت ظاہریہ کو ہرگز من حیث التمائز فعل کی صلاحیت

**فصل دوم** دربحث تقسیم حقائق اشیاے فی الخارج حسب مذہب جان لاک ( [illegible] ) وڈاکٹر رید ( [illegible] )

واضح ہو کہ جان لاک ( Locke ) تقسیم حقائق اشیا کا قائل ہے اس حکیم کے مذہب کے روسے حقائق یا اعراض ہین ( Secondary qualities ) یا جوہر ( Primary qualities )

ہین اعراض سے اس حکیم کی مراد یہہ ہے کہ حقائق از قسم اعراض ہے حقائق از قسم جوہر کے متعلق ہین مثال اعراض کی بو رنگ گرمی وغیرہ

مثال جوہر کی طول و عرض عمق ہے جوہر ایسے حقائق ہین کہ بغیر انکے کسی جسم کا تصور دل مین آ نہین سکتا ہے

اعراض ایسے حقائق ہین کہ تصور اجسام کے لئے اوسکا تصور ضروری نہین

ہے مثلاً جب ہم ایک گیند تصور کرین تو بے ابعاد ثلثہ کا گیند ہم تصور نہین

کرسکتے بخلاف اسکے گیند کے تصور کے لئے گیند کے جسم کی گرمی یا سردی کا تصور ضروری

---

## شرح متعلق صفحہ ۲۵۱

نہین ہے قوت لمس یا کسی اور قوت ظاہریہ کا کام صرف اسیقدر ہے کہ

قوت مدرکہ کے فعل کا ذریعہ ہوا کرے جن لوگون نے ہماری سابق تحریرات پر

لحاظ کیا ہوگا وہ ہماری اس جگہ کی تحریر کو بخوبی سمجھین گے جاننا چاہئے کہ

من حیث التمائز فعل کی صلاحیت بعض قواے باطنیہ کو ہے مثلاً قوت مجوزہ

( Reason ) قوائے ظاہریہ کو کوی سروکار حکومت

سے نہین ہے ( دیکھو نفسیی صفحہ ۱۵۵ )

نہین ہے پہر جاننا چاہیے کہ حقائق از قسم جوہر کے بہی لاک کے مذہب کے روسے ایک محل درکار رہے اور یہی محل ہیولی ہے جسکے وجود کی بشپ برکلی نے تردید لکہی ہے -

واضح ہو کہ لاک نے اعراض کی نسبت یہہ لکہا ہے کہ اعراض کوائف حسیہ ہین برکلی نے ثابت کر دکہایا ہے کہ جوہر بہی کوائف حسیہ ہین یعنے اعراض و جوہر سے صرف فرق اسیقدر ہے کہ جوہر کو کیفیت مستقل حاصل ہے اعراض کو کیفیت مستقل حاصل نہین ہے مثلاً کسی جسم کا تصور بغیر تصور امتداد کے ناممکن ہے تو بغیر رنگ کے تصور کے بہی جسم کا تصور ناممکن ہے فرق اسیقدر ہے کہ رنگ واحد کے عوض ہزار قسم کے رنگ کا تصور دل مین اسکتا ہے اب نہین ہے کہ کوئی جسم کا تصور بدون تصور رنگ کے ذہن مین آوے -

مسٹر ریڈ اور بہی بعض حکماے انگلستان کے تقسیم کی روسے حقایق اشیا یا بدیہیہ (Primary) یا نظریہ (Secondary) ہین حقائق بدیہیہ وہ ہین کہ جنکی کیفیت سے ہمکو ویسی ہی اطلاع حاصل ہے یعنے حقایق اشیا کی حالت بدیہیہ سے ہم لوگ واقفیت رکہتے ہین اور ہم سب سمجہتے ہین کہ وہ حقایق کیا ہین اور وہ کسطرح پر قوت لمس کے ذریعہ سے ہم سب مین کیفیت حسیہ پیدا کرتے ہین اور یہی وہ ایسے حقایق ہین کہ فہم معمولی اونکی سمجہنے کے لیئے کافی ہے ان کو کوئی حاجت رجوع لانے کی حکمت یا فلسفہ کیطرف نہین

ہے حقایق بدیہیہ کی نسبت ڈاکٹر ریڈ کی یہہ راے ہے کہ ہم لوگ حقایق بدیہیہ سے واقفیت بلافصل (Immediately) یعنے بغیر توسط کسی ذریعہ کے حاصل رکھتے ہین نفس ذہن حقائق بدیہیہ سے بے حجابانہ مطلع ہو جاتا ہے بخلاف حقایق نظریہ کے جسکا علم نفس ذہن کو بتوسط (Mediately) ہوتا ہے -

حقائق نظریہ وُہ ہین کہ کوائف حسیہ تو ہم مین پیدا کرتے ہین مگر ہمین اطلاع نہین ہے کہ خود وہ حقائق کیا ہین اور اونکی تحقیق بسبب اونکے نہین بدیہی ہونے کے حکمت و فلسفہ سے متعلق ہے -

## فصل سوم در بحث برودت و حرارت حسب مذہب ڈاکٹر ریڈ

ڈاکٹر ریڈ لکھتے ہین کہ یہہ دونون بلاشبہہ حقائق نظریہ سے ہین اور اونکے حقائق نظریہ ہونے مین کوئی شک نہین ہے اور یہہ دونو اوسی حیثیت مین ہین جیسے بو و مزہ و آواز ہین اگر حرارت و برودت کو کوئی شخص حقائق بدیہیہ سے کہے تو اوسے لازم ہے کہ پہلے یہہ دکھاوے کہ ان حقائق کی تحقیق حکمت و فلسفہ کی طرف محتاج نہین ہے اور اونکی حالت اور بدیہیات کی مماثل ہے ہماری آیندہ کی تحریر سے معلوم ہو گا کہ ہم لوگون کو خبر نہین ہے کہ یہہ حقائق کیا ہین اور اسی لئے ہرگز بدیہیات مین داخل نہین ہین جسطرح حرارت و برودت

دیکھو لویس کی تاریخ الحکمت جلد دوم (Lewes vol III)

کے مسائل تحقیقات طلب ہین ویسا ہی بو اور مزہ اور آواز کی
نسبت تحقیقات فلاسفانہ درکار ہین اسی لئے حرارت اور برودت
کے مفہوم بو اور مزہ اور آواز کے مفہوم کے ساتھہ مساوی ہین
ہم اس موضع خاص مین حکما سے منکرین کے مذہب سے
خبر دیتے ہین یعنے منکرین کے دلائل کی روسے اون حقیقت اشیا
کو جو حرارت و برودت کہلاتی ہین وجود فی الخارج ناممکن ہے
یہہ بہی دیگر حقائق کیطرح کو ایف خفیہ مین داخل ہین مختصر یہہ کہ بحث
منکرین کا نتیجہ یہہ ہے کہ نار مین حرارت نہین ہے برف مین برودت
نہین ہے صوبہ بنگالہ گرم نہین ہے ملک کشمیر سرد نہین ہے یہہ تحقیق
جیسے مضحک خیز ہے اوسکے بیان کی کوئی حاجت نہین ہے ان
منکرین کی تمام نکتہ سنجی اس مصراع عربی سے د منطق المرء قد
یہدیہ الی الزلل کی مصداق ہے چونکہ ہم ان حکما کے خلاف
مین اسجگہ پر بحث کرنے کی حاجت نہین دیکھتے اسلئے اور امور ضروری کا

---

لہ جن اشخاص نے تقریر برکلی پر لحاظ فرمایا ہوگا وہ بخوبی سمجہہ سکتے ہین
کہ ڈاکٹر ریڈ کی ان طعنہ آمیز باتون سے مذہب برکلی کا بطلان منصور نہین
ہے یہہ تقریر بہی ڈاکٹر جانسین ( Johnson . Dr )
کی اثبات عالم مادی کی تقریر سے کم نہین ہے دیکھو بحث ہاے
سابق اس کتاب کی۔

مذکور یہان بیان کرتے ہین اور حکماے زمانہ حال سے یہہ
امید رکھتے ہین کہ وُہ سب کوائف برودت وحرارت کی تحقیقات
مین کوشش بلیغ کو راہ دینگے البتہ اونکی اسطرحکی تحقیقات نتائج علمی
پیدا کرسکینگی اور کبھی فوائد عجیبہ اور غریبہ سے خالی نہونگی مثلاً تحقیقات
اس امر کی کیجاسے کہ حرارت اور برودت خود اجسام مین کیا شے
ہین ایا حقیقت مین برودت وحرارت اجسام کے عنصریات مین
داخل ہین یا یہہ کہ کیفیات خارجیہ اجزاے جسم مین حلول کرگئے ہین
ایا حرارت وبرودت حقائق متضادہ سے ہین اور ہر ایک کو الگ الگ
وجود مستقل حاصل ہے یا یہہ کہ حرارت کو وجود ہے اور برودت حرارت کے
فقدان بالفعل کا نام ہے اوسیطرح جیسے رنگ سفید کے بغیر عدم وجود
الوان سے کیجاتی ہے ظاہر ہے کہ یہہ سب امور تحقیق طلب ہین اور
تفحصات فلاسفانہ سے متعلق ہین اور حکما کا کام یہہ ہے کہ ایسے مسائل
کی تحقیقات کرین کسواسطے کہ فہم معمولی کے ذریعہ سے ایسے مسائل دشوار
کی واقفیت حاصل نہین ہوسکتی ہے -

حقائق بالا سے ظاہر ہے کہ حرارت وبرودت اقسام حقائق
نظریہ سے ہین اور اب زیادہ تحریر کی حاجت اس مادہ مین نہین ہے -

**فصل چہارم** در بحث صلابت ولینیت وغیرہ حسب ڈاکٹر رید

ڈاکٹر رید لکھتے ہین کہ یہہ دونون اقسام حقائق بدیہیہ سے ہین کسواسطے
کہ سختی ونرمی کی کیفیات سے ہمین ویسی ہی اطلاع حاصل ہے جیسے ہم

اور بدیہیات کی کیفیات سے خبر رکھتے ہین یعنے صلابت اور لینت کی نسبت بہہ بخوبی جانتے ہین کہ جب کسی جسم کے اجزا نہایت اتصال پذیر ہوتے ہین اور اونکا انفصال آسانی کے ساتھہ ممکن نہین ہوتا ہے تو ایسی کیفیت کو صلابت کہتے ہین مگر جب اون اجزا کا انفصال آسانی کے ساتھہ ممکن نہین ہے تو ایسی کیفیت کو لینت کہتے ہین یہہ باتین ایسی ہین کہ فہم معمولی ان پر حاوی ہے اور کچھہ حاجت نہین کہ فلسفی سے اونکی کیفیات کو پوچھا جاوین بلاشبہہ اگر علما سنتی اور شرعی کی نسبت مذاہب پیدا کرین تو کیفیات لینت و صلابت کی بدیہی ہونے کی نسبت سے حکما کے مذاہب موضوعہ سے اختلافات مضحک خیز ہونگے اسیطرح پر اون حقائق اشیا کو بہی قیاس کرنا چاہئے جنہین ٹھہراین اور چکناین ہیئت کذائیہ وحرکت کہتے ہین بلاشبہہ ان حقائق کی کیفیات بدیہی ہین اور اسی لئے حقائق بالا حقائق بدیہیہ مین داخل ہین ۔

**فصل پنجم** دربحث اختلافات حکماے یورپ بنسبت تقسیم حقائق

واضح ہو کہ تقسیم حقائق کی نسبت ہر زمانہ مین گفتگو رہا کی ہے بعض حکما تقسیم کے قایل ہین اور بعض کو تقسیم سے انکار رہا ہے اسی لئے منکرین تقسیم حقائق بدیہیہ اور غیر بدیہیہ مین تمیز نہین کرتے ومنقرا طیس اور ایپکورس اور ان دونون حکما کے تابعین حقائق اشیا کے

---

دیکھو اس بحث کو بحث ہاے گذشتہ کے ساتھہ جو تقسیم حقائق سے متعلق ہین ۔

فی الخارج کی تقسیم مانتے ہین ارسطو اور یہی حکماے مشائین تقسیم مذکور نہین رکہتے ہین ڈی کارٹس اور بالبرانچ نے پہر سر نو سے تقسیم کو رواج دیا ہے مگر بشاب برکلی اپنے مذہب کے تقاضا سے تقسیم بالا کو باطل سمجہتا ہے مسٹر ریڈ تقسیم کے مقر ہین اور بڑے شد و مد سے تقسیم کی بحث اپنی کتاب معروف بہ تحقیقات قواے نفس ذہن (An Enquiry into the Human Mind) مین درج کرتے ہین مگر ڈاکٹر ریڈ کے اقرار تقسیم سے برکلی کا کچہہ نہین بگڑتا ہے یعنے بطلان مذہب برکلی ریڈ کی تقسیم سے متصور نہین ہے -

## فصل ششم بحث اس معنی کی کہ کوایف حسیہ اشیاے فی الخارج کے نشانہاے طبعی ہین حسب تقریر ڈاکٹر ریڈ -

جاننا چاہیئے کہ خود کوایف حسیہ کو کوئی مناسبت خاص اشیاے فی الخارج کے ساتہہ نہین ہے مگر حکمت الہی نے کوایف حسیہ کو درک اشیاے فی الخارج کے وسائل بنائے ہین یعنے جب کوئی کیفیت خاص پیدا ہو تو جاننا چاہیئے کہ ایسی کیفیت کسی شے محسوسہ کے وجود الان سے پیدا ہوتی ہے اسی لئے کوایف حسیہ اشیاے فی الخارج کی نشانہاے طبعی ہین مگر ان نشانہاے طبعی کو فی الحقیقت کوئی مناسبت خاص اشیاے فی الخارج کے ساتہہ نہین ہے بدین وجہ کہ یہہ سب نشانہاے طبعی جنسے اشیاے فی الخارج ممیز ہوتی ہین بخوبی ممکن تہا کہ بطور معروف اپنا کام نکرتین مثلا حس لمس کی قوت

اشیاے ذی رائحہ سے خبر دیتی اور حس ذوق کے وسیلہ سے اصوات کا درک ممکن ہوتا چونکہ یہہ بحث قوت لمس کے مادے مین ہے ہم اس فصل مین کوائف حس لمس کو ملحوظ رکہین سگے اور ہمارے اکثر بیانات جو اس فصل مین ہین بقیہ حواس کے کوائف حسیہ کی بحثون کے لئے کافی ووافی ہونگے —

ظاہر ہے کہ جب ہم اپنے ہاتہہ کو میز پر پہیرتے ہین تو ہمین معلوم ہوتا ہے کہ میز ایک سخت جسم ہے یعنے ایک کیفیت حسیہ محسوس ہوتی ہے اس سے صاف ہویدا ہے کہ میز کے جسم کی سختی اور شے ہے اور وہ کیفیت حسیہ جو میز کے چہونے سے پیدا ہوتی ہے وہ اور شے ہے یعنے ایک حقیقت ہے جو میز کے جسم سے متعلق ہے اور ایک کیفیت ہے جو ذی حس مین پیدا ہوتی ہے اور میز کی صلابت کو کوی مناسبت اوس کیفیت حسیہ کے ساتہہ نہین ہے ظاہر ظاہر ہے کہ وہ کیفیت حسیہ صلابت میز کی تمیز کے لئے ایک نشانیہاے طبعی ہے اور اس نشانی طبعی سے مراد الہی یہی ہے کہ میز کی صلابت درک ہوسکے یعنے جب وہ خاص کیفیت حسیہ پیدا ہو تو ہم سمجہہ جائین کہ کسی شے فی الخارج مین صلابت ہے یہہ امر تہوڑے غور مین واضح ہوجاتا ہے مگر افسوس کہ اکثر حکما کوائف حسیہ اور حقائق اشیا کو اشیاے واحدہ تصور کرتے گئے ہین ارسطوس نازک خیال حکیم بہی مبتلاے اوہام رہ گیا ہے چنانچہ یہہ حکیم بہی کوائف حسیہ کو حقائق اشیا سے تمیز نہین کرتا ہے

حالانکہ حقائق اشیاء و صفات اشیاء مین جنسے خود کوائف حسیہ کو ظہور ہوتا ہے یعنے اگر حقائق اشیا معدوم ہو جائین تو پھر کبھی کوائف حسیہ کو وجود حاصل ہنو بہرحال مذہب ارسطو طالیس یہہ ہے کہ کوائف حسیہ اشیائے محسوسہ کے ایسے صور ہین کہ اونسے اشیائے محسوسہ کے ہیولے کو کوئی تعلق نہین رہتا ہے اسکی مثال یہہ ہے کہ جسطرح مہر کا نقش موم کے تختے پر اوکہڑاتا ہے اور ہیولئے مہر کے بغیر منتقل ہوے مہر کی صورت قائم ہو جاتی ہے اوسیطرح اشیائے فی الخارج کے حقائق صفحہ ذہن پر ہیولئے اشیا کے انتقال کے بغیر کوائف حسیہ کے پیرایہ مین اوکہڑاتے ہین اس مذہب کے تقاضا سے رنگ و بو و مزا و آواز اشیائے ذی صور ہین گو انمین اجسام مادیہ کے طور پر ہیولے کو دخل نہین رہتا ہے تقریر بالا سے ظاہر ہے کہ ارسطو حقائق مذہبیہ اور نظریہ کے درمیان کوئی فرق نہین سمجھتا ہے بہرحال کوائف حسیہ کی نسبت ارسطو کی جو رائے ہو مگر تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ کوائف حسیہ اشیائے فی الخارج کی نشانیہائے طبعی ہین اور نشانیون کے ذریعہ سے نفس ذہن کو اشیائے فی الخارج سے اطلاع ہوتی ہے —

---

اس تحریر سے ظاہر ہے کہ ہیلڈ کے نزدیک نفس ذہن عالم خارجی سے بذریعہ کوائف حسیہ ( [illegible] ) کے مطلع ہوتا ہے یعنے

واضح ہو کہ نشٔ نہاے طبعی اور نشٔ نہاے مفروضی سے نتیجہ
ایک ہی حاصل ہوتا ہے یعنے دونون کی علت غائیہ ایک ہی ہے اور
جو فرق امتیازی دونون کے درمیان ہے وہ اسیقدر ہے کہ
نشٔ نہاے مفروضی کی دلالت اشیاے مُراد بہا پر بوجہ الفت
ہوتی ہے اور نشٔ نہاے طبعی کی دلالت مین عادت کو دخل نہین ہے
بلکہ ان کی خصلت ساطبعی کا تقاضا یہی ہے سوا اس فرق کے ان دونون
قسمون مین کوئی فرق نہین ہے کسواسطے کہ جسطرح نشٔ نہاے
مفروضی کو کوئی مناسبت حاصل اپنے اشیاے مُراد بہا کے ساتھ
نہین ہے ویسا ہی نشٔ نہاے طبعی کو بھی کوئی مناسبت اپنے اشیاے
مُراد بہا کے ساتھ نہین ہے مثال اول کی لفظ سگ سے ظاہر ہے
کہ کوئی مناسبت خاص لفظ سگ کو حیوان مُراد بہ کے ساتھ نہین ہے

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۰

وسیلۂ درک عالم خارجی نفس ذہن کے لئے کوائف حسیہ ہین پس قول بالا اور
یہی ہیہ قول ریڈ کا کہ نفس ذہن اشیاے فی الخارج کو بلا فصل Immediately
درک کرتا ہے بلاشبہ متناقض ہین جاے غور ہے کہ برکلی بھی کوائف حسیہ کو ذریعہ درک اجسام
جانتا ہے پس ان جاننے سے ریڈ عالم خارج کا وجود کیونکر ثابت کر سکتے ہین ظاہر ہے کہ نفس ذہن
کوائف حسیہ کو تمیز کرتا ہے نہ کہ خود اشیاے خارجیہ کو پس قول ریڈ و برکلی مین درحقیقت اختلاف
نہین پایا جاتا ہے اور بلاشبہ ریڈ کی اس تقریر سے برکلی کی تردید مقصود نہین ہے

اگر واضع اس لفظ کو کسی دوسری شے کے واسطے وضع کرتا تو بجوبی
اس لفظ سے کوئی دوسری شے مراد لی جاتی مگر عادت سنے یہہ
کیفیت پیدا کی ہے کہ لفظ سگ سے کوئی دوسری شے مفہوم سگ
کے سوا مراد نہین لی جاتی ہے اور نہ ذہن کو کسی دوسری شے
کیطرف انتقال ہوتا ہے مثال دوم کی کیفیت حس لمس ہے جس
سے تمثیلاً صلابت یا لینت درک ہوتی ہے گو کیفیت حس لمس کو خود
صلابت یا لینت سے کے ساتھہ کوئی مناسبت نہین ہے ظاہر ہے
کہ مثال ہذا مین کیطرح عادت کو دلالت مین دخل نہین ہے
بلکہ دلالت کا مدار انسان کی ساخت باطنی سے کے تقاضے پر ہے

## فصل ہفتم بحث در تقسیم نشانہاے طبعی حسب تقریر ڈاکٹر ریڈ —

نشانہاے مفروضی اور نشانہاے طبعی مین فرق بیان کرنے
کے بعد ہم نشانہاے طبعی کے اقسام سے خبر دیا چاہتے ہین کہ نشانہاے
طبعی کی تین قسمین ہین قسم اول کی نشانہاے طبعی سے وہ نشانیان
مراد ہین کہ جنسے اور اشیاے تراد ہاسے ایسے تعلقات حکمت الٰہی
نے پیدا کردئے ہین کہ اون تعلقات کا علم حصول تجربہ کے قبل
حاصل نہین ہوتا ہے واضح ہو کہ فلاسفہ کے سارے مسائل انہین
تعلقات ہی کے تحقیقات پر ہے لارڈ بیکن مجدد علم فلاسفہ نے
ان تعلقات کی تحقیقات مین کوشش بلیغ کو راہ دی ہے چنانچہ طریقہ
تصفیح پر تحقیقات علمیہ مین متعمل ہونا اونکی تحقیقات تعلقات سے خبر دیتا ہے

مختصر یہہ کہ جس علم کیطرف دیکھئے وہان ان تعلقات ہی کی تحقیقات کو دخل رہا ہے اور یہہ تعلقات حکمت الہی سے ظہور مین آئے ہین اور ان تعلقات کا علم تجربہ کے ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے تمام علوم جنپر علوم کا اطلاق ہوتا ہے مثلاً علم ہیت علم منطق علم جر ثقیل علم صنعت علم فلاحت وغیرہ اصول کلیہ پر مبنی ہین اور ان کلیات کا مدار تعلقات کی تحقیقات پر ہے مختصر یہہ ہے کہ پہلی قسم کی نشانیہا ے طبعی کے تعلقات کی دریافت سے تمام علوم کو نشو و نما ہوئی ہے -

اب ہم دوسری قسم کی نشانیہاے طبعی کو بیان کرتے ہین واضح ہو کہ دوسری قسم کی نشانیہاے طبعی وُہ نشانیان ہین جنمین اور اشیا ترادیہا سے حکمت الہی نے ایسے تعلقات پیدا کردئے ہین کہ اون تعلقات کا علوم ہمکو بغیر تجربہ کے حاصل رہتا ہے اور یہہ دوم قسم کی نشانیہاے طبعی وہ نشانیان ہین جنکو ہمارے خیالات شہوات وارادات سے تعلق ہے یعنے اون نشانیہاے طبعی کے وسیلے سے ہماری کیفیت موجودہ باطنیہ کا اظہار ہوتا ہے مثلاً چہرہ خشمناک ایک ایسی کیفیت درونی کی نشانی ہے جسے خشم کہتے ہین ظاہر مین چہرہ خشمناک سے جو خشم کو تعلق ہے اوسکا علم کسی شخص کو تجربہ کے ذریعہ سے حاصل نہین ہوتا ہے بلکہ یہہ تعلق زبان حال ہے جسکے ذریعہ سے کیفیت درونی حاصل ہوتی ہے - واضح ہو کہ ان نشانیہاے طبعی کے تعلقات کی تحقیقات سے فنون نے فروغ پکڑا ہے مثلاً

اس قوت کے ذریعہ سے انسان بلا اختیار نقل و حرکت دور دور کے اشیا کو طرفۃ العین مین ادراک کر لیتا ہے اور جسقدر یہ

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۵

قوت بصر کے مقابل ہے تاہم حس بصر کو حس سمع پر فضیلت ہے دیکھو صفحہ ۶ کتاب مسٹر بین (Bains Mental Science) حکماے ایشیا بیشتر حس سمع کی افضلیت کے قائل ہین بدین وجہ کہ تعلم و دانش و تشرف بمعرفت کی راہ قوت سمع ہے اسی لئے جو شخص کہ مادرزاد کر پیدا ہوتا ہے سخن گو نہین ہوتا ہے اور ناقص رہ جاتا ہے کسواسطے کہ جب تک سخن مسموع نہو تلفظ مین نہین اتا ہے پس فقدان سمع بطلان کلام اور اکثر مرام کا باعث ہوتا ہے بخلاف دیگر حواس کے کہ اوسکا بطلان کسی دوسرے حاسہ کے بطلان کا ذریعہ نہین ہوتا ہے (دیکھو کتاب مفرح القلوب شرح قانونچہ صفحہ ۴۸)

مولانا عبد الحلیم غفران ماب مولانا محمد عبد الحئی لکھنوی سلمہ کے والد ماجد حاشیہ نفیسی مین فرماتے ہین کہ من جمیع الوجوہ نہ سمع کو بصر پر فضیلت ہے اور نہ بصر کو سمع پر افضیلت ہے ہر ایک کو ایسے دوسرے پر شرف من وجہ ہے جس شخص کو فقدان سمع نصیب ہوتا ہے تو وسے فقدان نطق بھی نصیب ہوتا ہے پس ایسا شخص تمام علوم سے محروم ہو جاتا ہے اس رو سے سمع کو بصر پر افضیلت ہے اسیطرح قوت باصرہ کا ادراک نور کے ذریعہ سے

اشیاء سے فی الخارج کا ادراک بالسرعت اس قوت سے بیک وقت ممکن ہے اور قواے ظاہرہ کے ذریعہ سے حاصل ہو نہین سکتا اس قوت کی افضلیت مثال ذیل سے ثابت ہوگی۔

فرض کرو کہ ایک باغ ہے جسمین ہزارون قسم کے پہول پہولے ہوئے ہین پھل پھیلے ہوئے ہین نہرین ہر سو روان ہین فوارے جابجا چھوٹ رہے ہین اور بھی اسیطرح جو کچھ اراستگی باغ کے لئے

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۵

ہوتا ہے اور قوت سمع کا ادرک ہوا کے ذریعہ سے ہوتا ہے ظاہر ہے کہ نور اشرف ہوا سے ہے اس روسے بصر افضل سمع سے ہے لیکن بصر کا زائل ہو جانا قوت سمع کے زوال سے بحسب معاملات دنیاوی زیادہ ضرر رسان ہے (دیکھو صفحہ ۱۵۳ - کتاب نفیسی حل نفیسی مولانا عبد الحلیم رحمتہ اللہ علیہ)

واضح ہو کہ بصر کی افضلیت بحث ہذا مین وسعت فعل کے اعتبار سے تحریر پائی ہے جیسا کہ مولف نے آیندہ کے نوٹ یعنے شرح مین ضبط قلم کیا ہے۔

مسٹر بین لکھتے ہین کہ قریب قریب تمام اجسام مادیہ قوت بصر کا فعل ہوتا ہے دیکھو صفحہ ۶۵ کتاب مین (Pz.. Mental science) صاحب ممدوح نے کل اجسام مادیہ پر فعل قوت بصر کا اطلاق نہین کیا ہے اور یہہ رائے نہایت صحیح ہے مثلاً ہوا اجسام مادیہ سے ہے مگر قوت بصر کا فعل ہوا پر نہین ہوتا ہے۔

سامان ضروری وہان موجود ہین اگر ایسے باغ کی سیر کو دو شخص جاوین
ایک وہ شخص کہ جسکے حواس ظاہریہ و باطنیہ مین کوئی نقصان واقع نہو
اور دوسرا ایسا شخص کہ اوسکے حواس باطنیہ مین تو کوئی نقصان نہو
مگر منجملہ حواس ظاہرہ کے بصر کی قوت اوسے حاصل نہو ظاہر ہے کہ اس
حالت مین قوت بصر کی افضلیت ثابت ہوجائگی کسواسطے کہ بیچارے نابینا
کو اشیاے خارجیہ کے درک کا ذریعہ اور کون سا ہے سوا اسکے کہ قوت
لمس کے ذریعہ سے روش و نہر مین امتیاز کرے قوت شم کے وسیلے سے
بو یا اور غیر بو یا گلاب کو پہچان سکے اور آخر کار مجبور اپنے انکھہ والے
ساتھی سے مستفسر حالات ہو اسپر بھی اوس نابینا کا علم اوس باغ
کی نسبت اوسکے ساتھی کے علم سے بہت کم ہوگا ظاہر ہے کہ وہ اندہا
اوس باغ کی تمام چیزون سے مطلع نہین ہو سکتا ہے یعنے اگر اوسکی
عمر بھی صرف ہوجاے تو بھی اوسے بقیہ حواس ظاہریہ کے ذریعہ سے
اطلاع کامل حاصل نہین ہو سکتی بلاشبہ جتنی دیر مین اندہا ایک پہول
کو ناک سے لگائیگا انکھہ والا قوت باصرہ کے ذریعہ سے بیک جنبش چشم
زدن دو چار تختون کے پہولون کو ممیز کرلے گا مختصر یہہ ہے کہ
انکھہ والے کو ایسے باغ کی دم بھر سیر کافی ہوگی اور جس شخص
کو بینائی نہین ہے اوسے تمام عمر کی سیر اکتفا نہین کرسکتی ہے —
حس بصر کی افضلیت کی ایک وجہ یہہ بھی ہے کہ صحت جسمانی کی
حالت مین اس حس کے فعل پر اطمینان قطعی حاصل رہتا ہے اسکا

صول پر گواہ رویت کا لحاظ مقدمات فوجداری مین اکثر کیا جاتا ہے اور
شہادت قرائنی (Circumstantial Evidence)
وسوقت قابل پذیرائی ہوتی ہے جب شہادت رویت کی محرومی سے
مقدمہ کی حقیقت حاکم پر نہین کھلتی یہہ قول پارسی نہایت ہی منتفع ہے ع
شنیدہ کے بود مانند دیدہ ؛ اور بھی حدیث نبوی دلیل کامل فضیلت حس بصر
پر ہے کما قال صلے اللہ علیہ وسلم لیس الخبر کالمعائنۃ

## وصل دوم بحث آلہ حس بصر یعنے چشم

اب آلہ حس بصر کیطرف لحاظ کرنا چاہیئے ساخت چشم سے خدا کی قوت کاملہ کا
ظہور بدرجہ اتم ہویدا ہے اس چھوٹے سے جسم کی ترکیب مین صنعت الہی نے
ہ کمال دکھلایا ہے کہ ساخت چشم کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ صانع
ازل نے ترکیب چشم مین اصول مرایا و مناظر کا لحاظ بڑی صنعت کے

---

دیکھو کتاب آئین شہادت مولفہ مسٹر نارٹن صاحب موسوم بنارٹنس لاآف ایوڈنس
(Nortons Law of Evidence)

قبل اسکے کہ ہم انکھہ کی تشریح سے خبر دین ہم ادن اعضا کی کیفیت سے
اطلاع دینا چاہتے ہین جو قوت بصر کے فعل کی معین ہوا کرتے ہین اور ہمہ دم
جسم کی خدمت گذاری مین کمربستہ رہتے ہین اول ادن اعضا سے دونون ابرو
ہین جو حلقہ چشم کے اوپر واقع ہین اور ان ابروں کے متعلق دو ایسے عضلے ہین کہ
جنکو دونون ابروں کے متحرک کرنے کی صلاحیت حاصل رہتی ہے اور جب انکے باعث

رکھا ہے کسواسطے کہ خود ساخت سکھے دیتی ہے کہ شعاع نور اور چشم گویا ایک دوسرے کے لئے مخلوق ہوئے ہین بخوف طوالت ہم ترکیب چشم کی بحث اس مقام پر وضاحت کے ساتھہ نہین لکھہ سکتے ہین اس مختصر رسالے مین تمام تحقیقات یورپ کا مذکور ہو نہین سکتا ہے ہم شائقین تحقیقات کو ہدایت کرتے ہین کہ انگریزی کتابین یا اونکے ترجمے جنمین تشریح چشم کا

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

دونون ابرو مین حرکت پیدا ہوتی ہے تو اونکی حرکت سے کوائف بشرہ کے اظہار مین اعانت پیدا ہوتی ہے سوا اسکے انکھین جو کیفیت درونی کے لئے زبان حال ہین اونکی قوت بیانیہ ابرون کی حرکت سے ترقی کرجاتی ہے دوسرا عضو پپوٹا ہے یہہ ایک پردہ ہے جو غلاف کے طور پر جرم چشم پر پڑا رہتا ہے اور اس جسم مین حرکت کی قوت مودعہ ہے ہر انکھہ کے لئے دو پپوٹے ہین ایک بالائی دوسرا زیرین بالائی زیرین سے بڑا ہے اور زیادہ حرکت کی قوت رکھتا ہے اور بالائی پپوٹے سے ایک عضلہ متعلق ہے اور اوس عضلہ کیوجہ سے حرکت کی قوت بالائی پپوٹے مین حاصل رہتی ہے عموماً حالت بیداری مین اوپر کا پپوٹا نیچے کے پپوٹے سے علیحدہ رہتا ہے اور مختلف آدمیونکی انکھہ مین مختلف فاصلے دونون پپوٹون کے درمیان پائے جاتے ہین اور اسی کشادگی پر چھوٹی اور بڑی انکھہ کا حساب ہے لیکن اوپر کا پپوٹا نیچے کے پپوٹے سے ملجاتا ہے تو انکھین بند ہوجاتی ہین

# شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

جیسے عموماً حالت خواب مین یا بحالت مرض مثلاً آنکہ چشم تیسرا عضو موضع الدمع ہے یعنے وہ جسم جسمین انسو رہتا ہے یہہ ایک سرخ رنگ کا جسم ہے اور انگریزی مین اسے لیکریمل کرنکل ( Lachrymal Caruncle )

کہتے ہین دو اجزاے بدن جنکو انسو سے تعلق ہے تین ہین اول وہ مرطوب جسم ہے جو گلٹ کے طور پر ہے اور اس جسم کو انگریزی مین گلینڈ ( Gland ) کہتے ہین اور ایسی گلٹیین اون اعضا مین پائی جاتی ہین جہان مراد اصلی یہہ ہے کہ رطوبت رہا کرے یا رطوبت ریزش کیا کرے بہرحال اس مرطوب گلٹ مین انسو پیدا ہوتا ہے دوسرا جزو بدن دو نہرین ہین اور اون سے دایرہ چشم کے اندرونی جانب مین انسو گذر کرتا ہے تیسرا جزو بدن ایک ایسا ظرف ہے جس سے ایک نہر لگی ہوئی ہے اور اس نہر ہو کر انسو ناک مین ریزش کرتا ہے اب خود ساخت چشم کیطرف لحاظ درکار ہے بحث ذیل سے ساخت چشم کی بالت واضح ہوگی۔

اہل یورپ کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ حدقہ چشم جو کروی شکل ہے تین غشا اور تین رطوبت سے مشتمل ہے انگریزی مین غشا کو ممبرین ( Membrane ) اور رطوبت کو ہیومر ( Humour. ) کہتے ہین حدقہ چشم کی باہر جانب ایک شفاف جھلی ہے جسے انگریزی مین کنجنکٹوا ( Conjunctiva ) کہتے ہین

مذکور ہو ملاحظہ فرماوین اور بصورت ملاحظہ فرمانیکے معلوم ہوگا کہ تحتانی بیز
بھی اہل یورپ نے کیا کمال بہم پہونچایا ہے اور کسقدر تحقیقات بلیغ کو

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

اور یہہ جھلی پپوٹے کی جھلی سے لگی ہوئی ہے اسی لئے اس جھلی کو کنجنکٹوا کہتے
ہین کسواسطے کہ اس لفظ انگریزی کا معنے متصل ہے اگر نام اس جھلی کا عربی
مین غشاے متصل رکھا جاے تو نہایت ہی مناسب ہے واضح ہو کہ سرخ لکیرین
جو بیاض چشم مین نظر آتی ہین درحقیقت باریک رگین ہین جنمین خون بھرا رہتا ہے
اور فرط برودت یا فرط حرارت کی حالت مین اونکی سرخی بڑھ جاتی ہے ۔

حدقہ چشم کی جگہ وسط خانہ چشم ہے حدقہ چشم کو وسط مین عصبہ انظاریہ
( Yellow spot ) کی وجہ سے قرار حاصل ہے اور یہہ
اندر کیطرف حدقہ چشم کو کھینچے ہوئے ہے اور آگے کیطرف سے اوسی پپوٹے کے عضلے کھینچے
ہوے ہین اسصورت سے حدقہ چشم وسط خانہ چشم مین قایم ہے ۔

حکماے ایشیائی لکھتے ہین کہ آنکھہ سات طبقہ اور تین رطوبت سے
مرکب ہے حکماے یورپ کو عدد رطوبت کی نسبت اتفاق ہے مگر عدد طبقات
مین اختلاف ہے کسواسطے کہ حکماے یورپ صرف تین ہی غشا کے قائل ہین
شاید اختلاف کیوجہ حیثیت تقسیم ہے کسواسطے کہ غشا کا اطلاق اون جھلیون
پر ہے جو غلاف کے طور سے تہ بہ تہ رطوبات و طبقات چشم کو گھیرے ہوئے
ہین یعنے غشا مین مجرد طبقات داخل نہین ہین حکماے ایشیائی بلالحاظ امر

# شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

ہر قسم کے تہ کو طبقہ قرار دیکر سات طبقہ چشم کے قایل ہین باب تحقیقات یورپ کیطرف لحاظ کرنا چاہیئے -

پہلے غشا کا نام اسکلیراٹک د ... ہے

حکماے یورپ کی تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ پردہ نیم شفاف مضبوط حمرا ریشہ دار ہے اور یہہ پردہ تمام حلقہ چشم پر مفروش ہے -

واضح ہو کہ قرنیہ بذاتے خود کوئی طبقہ نہین ہے اسکلیراٹک کا قرنیہ بھی جزو ہے وہ جزو اسکلیراٹک جو حدقہ چشم کے آگے ہے اوسے قرنیہ کہتے ہین حالانکہ حکماے ایشیائی قرنیہ کو اسکلیراٹک سے (جسے طبقہ ملتحمہ عربی مین کہتے ہین) الگ شمار کرتے ہین اور طبقہ ثانی قرنیہ ... سے مراد لیتے ہین اگر اسکلیراٹک کی تعریف کو طبقہ ملتحمہ کی تعریف سے ملائے تو ثابت ہوگا کہ اسکلیراٹک اور ملتحمہ سے ایک ہی شئے مراد ہے ... کہ اسکلیراٹک ایک غشا ہے خارجی غضروفی غلیظ الجرم ہے گر یہہ پردہ غلیظ الجرم نہوتا تو حدقہ چشم مین استحکام بھی حاصل نہ رہتا تحقیقات یورپ سے معلوم ہوتا ہے کہ اسکلیراٹک یعنے ملتحمہ جرم چشم کا ... حصہ ہے اور قرنیہ ... حصہ ہے -

دوسرے غشا کا نام انگریزی مین کرائڈ ... ہے یہہ وہی غشا ہے جسے عربی مین طبقہ ثالثہ یعنے طبقہ عنبیہ کہتے ہین اس

تشریح چشم مین بہا دوی ہے اور ابھی تک تحقیقات مین جان و دل سے مصروف ہین ہم عموماً اطباے یونانی کو صلاح نیک دیتے ہین کہ

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

غشا کا رنگ سیاہ یا شہلا ہوتا ہے اور یہہ غشا اوسجگہ تک مفروش ہے جہان ملتحمہ پر قرنیہ کا اطلاق ہوتا ہے یہہ غشا خود چند طبقات سے مرکب ہے باہر کیطرف دو طبقے ہین جو باریک رگہاے خون و عروق و شرائین سے مرکب ہین اندر کیطرف ایک طبقہ ہے جو لون کا مقام ہے اور لون کے لئے اسفنج کیصورت کے نہایت چھوٹے چھوٹے خانے مخلوق ہین اور یہہ خانے ایک دوسرے سے نہایت ہی ملحق ہین اور طول ان خانون کے قطر کا ۱/۱۰۰۰ حصہ ایک انچ کا ہے

بعد غشاے کرائڈ ( Choroid ) یعنے عنبیہ کے وہ غشا ہے جسے انگریزی مین ریٹین ( Retina ) کہتے ہین اس غشا کا بھی جرم شفاف ہے اور رنگ عروق خون کی وجہ سے گلابی ہے اور اس غشا کے وسط مین چھوٹا سا بادامی شکل اور زرد رنگ کا داغ ہے اس داغ کا عرض ۱/۲۰ انچ ہے اور طول ۱/۲۰ انچ اس داغ کا وسط ایک جسم نہایت ہی باریک اور لطیف ہے جاننا چاہئے کہ خود غشاے ریٹینا طبقات مختلفہ سے مرکب ہے مختصر یہہ کہ اگر انکہہ کے تمام طبقات کا حساب کیا جائے تو سات طبقہ سے زیادہ طبقے پائے جائینگے

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

حکمائے ایشیائی کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ اشباح کا وقوع رطوبت
جلیدیہ پر ہوتا ہے مگر اہل یورپ کی تحقیقات یہہ ہے کہ اشیائے مریہ کے اشباح
کا انطباع رٹینا( Retina ) پر ہوتا ہے واضح ہو کہ رٹینا ایک
غشا ہے رطوبات چشم سے نہین ہے پس بلا شبہ مسئلہ انطباع مین ایک
اختلاف عظیم حکمائے ایشیا اور یورپ کے درمیان واقع ہے لیکن
ایک امر قابل لحاظ ہے اور اس امر کے روسے اختلاف بالا کی تاویل
متصور ہے شائقین تحقیقات سے پوشیدہ نہ ہے کہ مذہب اہل یورپ
کے روسے رٹینا کا اطلاق اوس غشا پر ہے جو عصبہ انظاریہ سے لیکر
زجاجیہ تک اتصال پذیر ہے اور خود رطوبت جلیدیہ غشائے رٹینا کی ترکیب
مین داخل ہے پس جب کیفیت یہہ ہے تو اختلاف اسیقدر باقی رہتا
ہے کہ حکمائے یورپ کے قول کے مطابق اشباح کا انطباع ایک
غشا پر ہوتا ہے جو جلیدیہ سے مرکب ہے لیکن مذہب حکمائے ایشیا یہہ
ہے کہ صرف رطوبت جلیدیہ جو غشائے رٹینا کی ترکیب مین داخل
ہے شبح مری کا انطباع قبول کرتی ہے مولف کی دانست مین رطوبت
جلیدیہ انطباع مین بلاشبہ معین ہوتی ہے مگر خود انطباع جلیدیہ پر نہین
ہوتا ہے بلاشبہ انطباع کے لئے جسم غشائی رطوبت سے زیادہ تر
انطباع قبول کرنے کی صلاحیت رکہتا ہے پس یورپ کا قول مولف
کی رائے مین حکمائے ایشیا کے قول سے اس مسئلہ خاص مین زیادہ

# شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

قرین عقل معلوم ہوتا ہے سوا اسکے اہل یورپ نے بوقت تحقیقات غشائے ر‌ٹینیا (Retina) پر مری کی تصویر انطباعی پائی ہے اس سے بڑھکر اہل یورپ کے قول کی تائید مین کوی دلیل پیش نہین کیجا سکتی ہے ۔

ہم نے پہلے بیان کیا ہے کہ عدد رطوبات چشم مین کوی اختلاف حکماے یورپ اور ایشیا کے درمیان نہین ہے رطوبت اول کو اہل یورپ اکویس ہومر (Aqueous Humour) کہتے ہین اس رطوبت کا مقام قرنیہ کے بعد ہے اس رطوبت کے بعد رطوبت زجاجیہ ہے اور انگریزی مین اس رطوبت کو کرسٹلاین ہیومر (Crystalline Humour) کہتے ہین بعد رطوبت زجاجیہ کے رطوبت جلیدیہ ہے اور رطوبت جلیدیہ کو انگریزی مین وٹریس ہیومر (Vitreous Humour) کہتے ہین

واضح ہو کہ ہر چند عدد رطوبات چشم کی نسبت حکماے یورپ اور حکماے ایشیا متفق ہین تاہم انہون کے مقامات کے بارے مین اختلاف عظیم واقع ہے مثلاً رطوبت اول کا مقام مذہب اہل یورپ کے روسے قرنیہ کے بعد ہے لیکن حکماے ایشیا رطوبت اول یعنے رطوبت بیضیہ کی جگہ طبقہ عنبیہ کے بعد بتلاتے ہین اسیطرح تحقیقات یورپ سے معلوم

ڈاکٹران انگریزی سے ملاقات بہم پہونچا کر اپنے معلومات بڑہانے
کا سامان کریں اور اسطور سے تحقیقات یورپ سے مستفیذ ہون کیا
شک ہے کہ طب یونانی مین جو کچھہ چشم کی بحثین ہین وہ تحقیقات مین
پرانی تحقیقات ہین اور جب علم کی یہہ کیفیت ہے کہ تحقیقات سے
ترقی کرتا ہے تو لازم ہے کہ پرانی تحقیقات پر تکیہ نہ کر کے علم افزائی
کیطرف مائل ہون ۔
واضح ہو کہ مختلف الوان و اصوات و اشکال کا درک کرنا قوت
بصر کی شان سے ہے ہرچند درک اشکال قوت لمس کے ذریعہ سے

## شرح متعلق صفحہ ۲۶۹

ہوتا ہے کہ رطوبت جلیدیہ بعد رطوبت زجاجیہ کے ہے حالانکہ حکمائے
ایشیا خلاف اسکے کہتے ہین یعنے انکے قول کے مطابق رطوبت جلیدیہ
کے بعد رطوبت زجاجیہ واقع ہے ۔
محققان یورپ کہتے ہین کہ آنکھہ کی حرکت کے لئے چھہ
عضلے ہوئے ہین چار انمین مستقیم ( )
ہین اور دو وتر اب ( ) ہین حرکت
آنکھہ کو یا سب عضلات کی حرکت سے ہوتی ہے یا کسی ایک عضلے کی حرکت
سے یعنے اقسام گردش چشم کا مدار انہین عضلات کی حرکات پر ہے ۔
واضح ہو کہ قوت بصر سے دو قسم کے کوائف حسیہ متعلق ہین ایک وہ ہیئت

ممکن ہے تاہم اصوات والوان کی درک مین تمامتر قوت لمس کو دخل ہے ہرچند اندھے بھی الوان کی تمیز رکھتے ہین مگر بلاشبہ اندھون کو لون کا مفہوم بینا کیطرح حاصل نہین رہتا ہے ۔

## شرح متعلق صفحہ ۲۷۷

جو مجرد انظاری ( Optic ) ہین اور دوسری دو ہین جو مجرد عقلاتی ( Sensations ) ہین کو ائف حسیہ انظاریہ سے درک نور و لون و درخشانی ( Light colour and lustre ) متعلق ہے اب نور و لون و درخشانی کی کیفیات طبعی لحاظ کرنا چاہیے ان کیفیات ثلثہ کا الگ الگ ذیل مین ذکر کیا جاتا ہے ۔

مجرد تاثیر نور کی مثال یعنے جب لون کا اشتراک نور کے ساتھہ ہو شعاع شمسی کی کیفیت ہے نور تلذذ دماغی کا وسیلہ ہے اور نفس ذہن کو اوسکے کوائف مختلفہ حاصل ہوتے ہین جسقدر انوار مین قوت حاصل رہتی ہے بعض حالت مین حدت کی کیفیت اور بعض حالت مین لینت کی کیفیت محسوس ہوتی ہے بیشتر خوش ایند کیفیت تب حاصل ہوتی ہے جب نور کو درجہ اوسط کی قوت حاصل رہتی ہے وہ کیفیت جو درک نور سے حاصل ہوتی ہے دیرپا ہوتی ہے دیرپائی کی خصوصیت اور بقیہ حواس کے کیفیات متعلقہ مین نہین پائی جاتی ہے اگر دیرپائی ہے تو فے الجملہ حس سمع کی کیفیت متعلقہ مین ہے مگر بلاشبہ قوت بصر کے فعل کو زیادہ وسعت قوت

# شرح متعلق صفحہ ۲۷۷

سمع کے فعل سے ہے اسی لئے حس بصر کو حس سمع پر ترجیح ہے اور یہہ ترجیح مجرد وسعت فعل کے اعتبار سے ہے ورنہ حس سمع وہ نعمت ہے کہ تعلیم وتعلم کا مدار اسی حس پر ہے اسی لئے جناب باری تعالے نے اپنے قول ختم اللہ علے قلوبہم وعلے سمعہم وعلے ابصارھم غشاوۃ مین قوت سمع کا ذکر قوت بصر کے ذکر پر مقدم رکھا ہے ورنہ تقدم کی وجہ اور کیا ہو سکتی ہے اور اسیطرح چونکہ سمع پر قلب کو ترجیح ہے بدین وجہ کہ قلب مبدار قواے ہے اس سبب سے سمع کے پہلے قلب کا مذکور ایت بالا مین فرمایا

چونکہ حس بصر کو اور بقیہ حواس کے افعال سے زیادہ وسعت فعل حاصل ہے اسی لئے طبیعت انسانی کا تقاضا یہی ہے کہ زیادہ تر حس بصر کے فعل کے خواہشمند رہے یعنے دم بھر بھی طبیعت پسند نہین کرتی ہے کہ قوت بصر کا فعل موقوف رہے مختصر یہہ کہ انسان کو بہترین تلذذ دماغی فعل قوت بصر کے ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے اور اسی حساب سے کہ یہہ قوت تلذذات انسانیہ وحیوانیہ کے باعث ہے اوسیقدر تکلیف اس قوت کی فقدان سے متصور ہے ۔

یون کی انسبت یہہ بات کہی جاسکتی ہے کہ یون تاثیر نوری کی افزائش کا ذریعہ ہے یعنے یون کے وسیلے سے تلذذات انظاریہ مین ترقی ہوتی ہے علم طبعیات کے روسے ثابت ہوا ہے کہ شعاع رنگ سفید کی ترکیب مین مختلف الوان بسیطہ

# شرح متعلق صفحہ ۲۷۷

شامل ہین اور پیے درپیے ان الوان کا انکھون کے روبرو اوسی حساب سے حاضر ہونا کہ وہ الوان ترکیب شعاع شمسی مین داخل ہین اسیطرح باعث مسرت ہوتا ہے جسطرح خود نور سے فرحت دماغی مترتب ہوتی ہے۔

واضح ہو کہ براے خود کوی طرحکی خوشنمائی محض کسی رنگ واحد مین موجود نہین ہے یعنے فرداً فرداً کوی رنگ براسے خود ترجیح مطلق نہین رکھتا ہے خوشنمائی کیوجہ رنگ خاص کی قلت ہوا کرتی ہے مثلا اگر لالہ کا ایک تختہ پھولا ہوا ورا وسمین چند درخت نافرمان کے بھی ہون تو گل نافرمان کے کم ہونے کی وجہ سے گل نافرمان زیادہ خوشرنگ معلوم ہوگا اسیطرح اچکین کی گوٹ خود اچکن کے کپڑے سے زیادہ خوشرنگ معلوم ہوتی ہے اسکی وجہ یہہ ہے کہ اچکن کے کپڑے سے اچکن کی گوٹ قلیل ہوتی ہے۔

درخشندگی بھی نور کی ایک حالت ہے درخشندگی نور کی حالت بسیطہ نہین ہے اسواسطے کہ لون یا اضواء مختلفہ کے اشتراک کے بغیر درخشندگی کو وجود نہین ہو سکتا ہے ایسے جسم کا انعکاس شعاعی جسمین انعکاس کی صلاحیت حاصل رہتی ہے درخشندگی پیدا کرتا ہے درخشندگی کو ظہور یا جسم خاص کی صلاحیت سے یا بالعرض کسی اور جسم درخشندہ کے وسیلہ سے ہوتا ہے جسم درخشندہ سے مراد وہ جسم ہے جسمین قوت انعکاس کی صلاحیت حاصل رہتی ہے اول کی مثال شیشہ ہیرا یاقوت وغیرہ ہے اور دوم کی مثال وہ سنگریزے ہین جو شفاف پانی کے اندر سے نظر پڑتے ہین۔

## فصل سوم در بحث ادراک اجسام

جاننا چاہیئے کہ اجسام کا ادراک قوت لامسہ یا قوت باصرہ کے ذریعہ سے ہوتا ہے مجرد کیفیت جسمانی کی درک مین یہہ دونون قوتین مساوی ہین مگر فرق اسقدر ہے کہ قوت لامسہ سے قوت باصرہ کو ہزارون درجہ زیادہ وسعت فعل حاصل ہے مثلاً اگر ایک گیند ہاتھہ بہر کے فاصلے پر رکھی ہو تو ممکن ہے کہ شخص نابینا ہاتھہ سے گیند کو چہوکر تمیز کرسکتا ہے کہ شے مس کردہ گیند ہے اوسیطرح شخص بینا بہی اوسی فاصلے سے اوس شے کو دیکھکر کہہ سکتا ہے کہ شے بالا گیند ہے اس سے ظاہر ہے کہ قوت

## شرح متعلق صفحہ ۲۷۷

بعض اجسام جو انعکاس کی قوت رکھتے ہین جب چند پہلو سے تراشے جاتے ہین تو اونکی درخشندگی بڑہ جاتی ہے مثلاً ہیرے کو جب چند طرف سے تراشتے ہین تو سطح ہائے مختلف کے پیدا ہونے کیوجہ سے کثرت انعکاس پیدا ہوتی ہے اور اس سبب سے ہیرے کی درخشندگی بڑہ جاتی ہے ہیرے کی تراش کو انگریزی مین وائمنڈ کٹ ( Diamond cut ) کہتے ہین اور یہہ انگریزی کا لفظ مرکب زبان اردو مین مشہور عام ہوگیا ہے اور ہر شخص اسے عموماً الفاظ عربی و فارسی کیطرح استعمال کرتا ہے —

وہ کوائف حسیہ جو مجرد عضلاتی ہین اون سے حرکت و صورت و مقدار و فاصلہ و جسمیت و حیز اشیا کا درک متعلق ہے —

لمس اور قوت بصر دونون سے ادراک اجسام ہوتا ہے لیکن اگر وہی گیند
دو ہاتہہ کے فاصلہ پر رکہہ دی جاے جہان شخص نابینا کا ہاتہہ نہین پہونچ
سکتا ہو تو بلاشبہ شخص نابینا کو مجبوری ضروری ہوگی بدین وجہ کہ قوت
لمس کے فعل کو قوت بصر کے فعل کے برابر وسعت حاصل نہین ہے ایسا
حیثیت سے قوت لامسہ پر قوت بصر کو ترجیح ہے اگر قوت بصر خدا تعالے
نہ عنایت فرماتا تو فی الحقیقت انسان کی معلومات بہت ہی محدود رہتیں
بالفرض اگر خداے تعالے ایسے انسان مخلوق کرتا کہ جنہین قوت بصر عطا
ہوی ہوتی تو ایسی حالت مین ظاہر ہے کہ ایسے معذور مخلوق الٰہی کو ادراک
اجسام کا ذریعہ قوت لمس کے سوا اور کیا ہوتا اگر ایسے نابینا انسان سے
کوی شخص ایک عمارت رفیعہ کے محسوس کرنے کا ارادہ کرتا تو بالضرور اوس
مدرک نابینا کی عمر اوس عمارت کے ہر جزو کو چہوتے چہوتے صرف ہو جاتی
اسپر بہی اوس عمارت کی شکل کذائی اوس سے محسوس نہو سکتی جبکہ ایک
عمارت کے درک کرنے مین یہہ صعوبت متصور ہے تو پہاڑون کی رفعت
اور جسامت کا درک کرنا معلوم مختصر یہہ کہ نابینا انسان کے تمام افراد
ساری تحقیقات علمیہ سے محروم رہتے اور کوی مسئلہ علمی کی تنقیح ایسے
معذور اشخاص سے ظہور پذیر نہو سکتی ایسی اندہی خلقت پر اون اندہون
کی نقل صادق آتی جو ہاتھی دیکھنے گئے تہے اور بعد ملاحظہ کے ایک دوسرے
کو لاعلمی کہتا تہا کوئی تو اون مین کہتا تہا کہ ہاتہی ستونون کی صورت
کا ہوتا ہے اور کوی کہتا تہا کہ ہاتھی اژدر کی شکل کا ہوتا ہے اگرچہ یہ دونون کو

بصارت حاصل رہتی تو اونہین ایک دوسرے کی تکذیب کی نوبت نہ پہنچتی حالات بالا سے ظاہر ہے کہ قوت بصر کو وسعت فعل قوت لمس سے بہت زیادہ حاصل ہے بلاشبہ تحقیقات علمیہ پر اس قوت خاص کا بڑا احسان ہے مثلاً اجرام فلکیہ کے حالات کبھی نہین معلوم ہو سکتے تھے اگر یہہ چھوٹی چھوٹی دوربینین ہم لوگون کے پاس نہوتین مگر قوت بصر کے معدوم ہونے سے یہہ نہین لازم آتا ہے کہ کوئی نابینا مادرزاد اون مسائل کو نہ سمجھہ سکے جو اشخاص بینا کے ذریعہ سے منتج ہوتے گئے ہین قوت بصر کی معذوری سے انسان دوسرون کی اون تحقیقات کا محتاج رہتا ہے جن تحقیقات کے لئے قوت بصر ضروریات سے ہے مگر معدومی بصارت سے سمجھہ مین کوئی نقصان نہین لاحق رہتا ہے کسواسطے کہ یہہ بخوبی ممکن ہے کہ کور مادرزاد علم ہیئت و علم مرایا و مناظر و ہندسہ وغیرہ کے تحصیل شخص نابینا کیطرح کرے صرف تحصیل ہی ممکن نہین ہے بلکہ عالم نابینا کو فنون مختلفہ مین اجتہاد و مسائل کی بہی قوت حاصل ہوسکتی ہی مسٹر ریڈ لکھتے ہین کہ ڈاکٹر سانڈرسن ( D. Saunderson ) جو اونکے ملاقاتیون سے تھے مشکل مسائل اقلیدس کو بہی بہت مستعدی کے ساتھہ سمجھتے تھے خیر یہہ تو ولایت کے آدمی تھے اور مغتنمون کی صحبت مین عمر بسر کیا کرتے تھے ہندوستان مین مولوی رحمت اللہ صاحب الہ آبادی کی بہی ذات کیا غنیمت تھی یہہ بیچارے ہرچند دونون

انکہون سے معذور ہین تھے مگر ہزار ہا دن آنکھہ والون سے اچھے ہستے تھے۔

## فصل چہارم بحث صور اشیا باعتبار بصارت

قبل اسکے کہ ہم اعتباری صور اشیا کی بحث لکہین ہم شائقین تحقیقات سے التجا کرتے ہین کہ وہ دو امر پر لحاظ و غور کو راہ دین اول یہہ کہ جو صورت کسی مری کی قوت بصر کے ذریعہ سے محسوس ہوتی ہے اوس سے خود اوس شئے کو جسکی وہ صورت محسوسہ ہے ممیز کرین دوم یہہ کہ اوس اعتباری صورت محسوسہ مین رنگ کی کیفیت کو کیفیت سطح و شکل کذائی و حرکت سے تمیز کرین جب شائقین تحقیقات ہماری اس عرض کو قبول فرمادینگے تو اونہین معلوم ہوگا کہ اعتباری صور محسوسہ اور ہین اور سطح و شکل کذائی اور حرکت نفس الحقیقت اور ہین اس تمیز بالا سے واضح ہوگا کہ حکمت الٰہی کیون مقتضی عطا فرمانے قوت باصرہ کی ہوئی تھوڑے لحاظ سے معلوم ہونے لگتا ہے کہ صور اعتباری ایسی نشانیان ہین جنسے اشیا درک ہوتے ہین نہ صرف اشیا بلکہ اونکی اعتباری دوریان اور اونکی مختلف حالتین بہی مثلاً ہم ایک آدمی کو پانچ گز کے فاصلہ سے دیکہین اور بعد ازان اوسے پہر سو گز کے فاصلہ سے دیکہین تو صورت ظاہری مین اوسکے بلاشبہ فرق محسوس ہوگا یعنے وہی شخص ہمکو سو گز کے فاصلے سے بیس گونہ عرض و طول مین کم معلوم ہوگا اس مثال سے مراد ہماری وہ ہے ایک تو یہہ کہ قوت مدرکہ اس ظاہری کمی پر لحاظ نہین کرتی ہے اور اصل امر کیطرف

بڑی سرعت کے ساتھہ متوجہ ہوجاتی ہے یعنے دوری اور شکل ظاہری کے سبب وہ انسان میرے ذہن مین ایک رخ بھی کم نہین ہوجاتا ہے کیفیت بالا سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ قوت مدرکہ نظری صور اعتباری پر لحاظ نہین کرتی ہے بلکہ فورا درک اشیا کیطرف مائل ہوجاتی ہے دوسرا امر یہہ ہے کہ مثال بالا سے اعتباری دوری کا بھی درک ہوتا ہے اور حکمت الٰہی کا مطلب اس صور اعتباری سے یہہ ہے کہ صور اعتباری کی ذریعہ سے دوری اعتباری کا درک ہوسکے۔

دوسری مثال ہم دیتے ہین جس سے معلوم ہوگا کہ نظری صور اعتباری کے ذریعہ سے اشیا کی مختلف حالتین محسوس ہوتی ہین فرض کرو کہ اسوقت میرے کمرے کی چیزین نظر آتی ہین بلاشبہ ان اشیا کے صور اعتباری وہی ہین جسطرح پر ہمین محسوس ہورہی ہین اور بلاشبہ یہہ حال کے صور اعتباری سے میلے ہونے کی وجہ سے علیحدہ ہین اس فرق محسوس سے ہم یہہ تمیز کرسکتے ہین کہ اسوقت ابر غلیظ گھیرا ہوا ہے مگر اس اختلاف صور اعتباری سے ہم یہہ نہین سمجھین گے کہ میرے کمرے کی چیزین وہی نہین ہین جو حال کے صور اعتباری کے ظہور کے قبل تھین اسیطرح صور اعتباری بحالات مختلفہ بوضع مختلف ظہور مین آتی ہین اور ان اختلافات صور اعتباری سے معلوم ہوسکتا ہے کہ اسوقت آسمان صاف ہے یا مکدر ہے

آفتاب طلوع ہو رہا ہے یا غروب ہونیکو ہے وقت دوپہر کا ہے
یا اسوقت شب ہے آفتاب کو کسوف ہوا ہے یا قمر کو خسوف ہوا ہے
اور بھی اسی وضع کے ہزارون حالتین محسوس ہو سکتی ہین —
بیشاب برکلی نے اشیاے یعنے صور اعتباری اشیا کی بہت خوب
تعریف لکھی ہے یہہ حکیم کہتا ہے کہ نظری صور اعتباری اشیا کے
ایسے زبان حال ہین جنسے اونکی اعتباری دوری و مقدار و ہیئت
کذلیہ مدرک ہوتی ہین اس قول کا استعمال برکلی نے مسائل علم مرایا
و مناظر کی تحقیق مین نہایت ہی احسن طور سے کیا ہے ڈاکٹر اسمتھ نے
بھی علم المرایا و المناظر کی تحقیقات مین برکلی کی تعریف ہذا سے بہت
کچھہ مدد پائی ہے سوا اسکے ڈاکٹر موصوف نے اسی تعریف کی بنا
پر ظاہری شکل سماوی کی بحث لکھی ہے اور جو فاصلے اور مقدار اشیا
کے شیشے یا مجرد آلہ کے ذریعہ سے محسوس ہوتی ہین انکی بھی تحقیقات
بوضع احسن کی ہے —
واضح ہو کہ تجربہ کے ذریعہ سے انسان کو الوان و شکل کذائی و سطح
کی تمیز حاصل ہوتی ہے عموماً اشخاص انکی کیفیات کیطرف لحاظ نہین کرتے
ہین مگر بسبیل عادت یک گونہ واقفیت اونہین حاصل ہو جاتی ہے
البتہ جن لوگون کو اطلاع اسکی نہین ہے کہ کیونکر تجربہ سے لون و
شکل و سطح کی تمیز ہوتی ہے اگر اون سے کہا جاے کہ لون و شکل
و سطح کی تمیز تجربہ کے ذریعہ سے ہوتی ہے تو ایسے اشخاص اس قول کو

سنکر نہایت ہی متعجب ہونگے حالانکہ حقیقت یہہ ہے کہ تجربہ کو کیفیات
بالا کی تمیز مین بہت کچھہ دخل ہے چنانچہ حالات ذیل سے قول بالا
کی تصدیق ہوتی ہے ۔

مسٹر چسلیڈن نے ایک کور مادرزاد کی انکھہ بنائی تھی جب اوسے
بینائی ہوئی تو وہ نوبصارت ہر انکھہ والے شخص کیطرح اون صور
اعتباری اشیا کو درک کرسکتا تھا مگر اجسام اشیا کے مقدار کی تمیز اوسے
انکھہ والے اشخاص کیطرح حاصل نہ تھی اسیطرح وہ نوبصارت فاصلہ یا
اعتباری سے بھی خبر نہین رکھتا تھا نہ اجسام مستطیل یا مربع یا مدور
کے درمیان اوسے امتیاز کی قوت تھی اگر کوئی عورت اوسکے سامنے
یک رنگ گون پہنے آتی تو وہ نوبصارت گون کے شکن یا چین کو
محسوس نہین کرسکتا تھا اوس نوبصارت کو صرف الوان مختلف
محسوس ہونے تھے فقدان تمیز کا سبب یہ تھا کہ اوسوقت تک اوس
نوجوان کو تجربہ حاصل نہین ہوا تھا اور اسیوجہ سے وہ نوبصارت موجود
عالم کی زبان حال نہین سمجھتا تھا ورنہ فی الحقیقت اوسکی قوت بصر
مین کوئی نقصان نہ تھا ۔

[illegible] پنجم بحث یون اشیا بدین معنے کہ یون حقائق اشیا
فی الخارج سے ہے نہ یہہ کہ کوائف حسیہ سے حسب تقریر ڈاکٹر بلا
یورپ کے حکما سے متاخرین جسطرح اوپر ہی حقائق اشیا کو کوائف
حسیہ جانتے ہین اوسیطرح لون کو بھی ایک کیفیت حسیہ جانتے ہین

اسی لئے وجود دونون کا مدار اون حکما کے نزدیک قوت مدرکہ کے وجود پر ہے اگر حکما کا یہہ قول ایسے شخص سے کہا جاے جسنے کبھی حکماے ذی کا رشی کی تصنیفات نہین پڑہی ہے تو بلا شبہ یہہ قول سنکر اس شخص عاقل حیرت مین پڑجائیگا بیشک یہہ بیچارا اپنے دل سے یون بحث کرنے لگے گا کہ میرا فہم معمولی کہتا ہے کہ اگر ہم قوت باصرہ کا استعمال نکرین توبھی جو سرخی گلاب کی ہے گلاب مین موجود رہے گی اور ہماری عدم استعمال قوت بصر سے زائل نہو جائیگی رنگ کی اعتبار ہیئت روشنی یا تاریکی کے سبب مبدل ہو جاتی ہے مگر رنگ کو وجود مستقل ہر حالت مین رہتا ہے مثلاً گلاب کا اصلی رنگ ہے وہ نصف شب مین مبدل ہو جاتا ہے یہہ ویسا ہی ہے کہ ہم گلاب کو نیلا شیشہ لگا کر دیکہین اس نیلا چشمہ لگانے سے گلاب کا اصلی رنگ مبدل نہو جائیگا گو نیلا ہر ایک معلوم ہو گا کہ رنگ مبدل ہو گیا ہے ان بیانات عوام سے یہہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ رنگ حقیقی عوام کے نزدیک اور ہے اور رنگ حقیقی کی کیفیات رنگا رنگ اور ہین اس تقریر سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ رنگ حقیقی اون کیفیات رنگا رنگ کے لئے محل واقع ہے اور یہہ ایسا محل ہے جو تاثیرات اضوا مختلف النوع وظلمت ہاے مختلف الدرجت کیوجہ سے کیفیات رنگا رنگ پیدا کرتا ہے ظاہر ہے کہ جب کوئی جسم رنگین انکہہ کے سامنے آجاتا ہے تو ایک کیفیت حسیہ انکھون مین پیدا ہوتی ہے اس کیفیت حسیہ کو وجود نہین

رہتا ہے مگر اوسحالت مین جب کہ جسم رنگین محسوس ہوتا ہے
مسٹر لاک اس کیفیت حسیہ کا نام مفہوم ( Idea )
رکہتے ہین اور بلاشبہہ یہہ کیفیت حسیہ بہی ایک خیال ہے اور ضرور
ہے کہ یہہ خیال کسی شئے ذی درک مین پایا جاے اس خیال کو
ہم لوگ بمقتضاے ساخت باطنی کسی شئے فے الخارج کی نشانی طبعی
سمجہنے لگتے ہین اور پہر اس نشانی طبعی کی شئے مرادہیا کی جستجو کرنے
لگتے اخیرکار یہہ خیال یعنے وہ کیفیت حسیہ جس سے کیفیات زنگار رنگ
مراد ہین ایک شئے کیطرف ہدایت کرتے ہین اور ہم لوگ اوس
شئے کی نسبت یہہ یقین کرنے لگتے ہین کہ وہ شئے جسم رنگین کے
حقائق سے ہے اور یہی کیفیات زنگار رنگ کے لئے محل واقع ہے
اور اسی محل کی تعبیر عوام لفظ لون کے ساتہہ کرتے ہین ان دلائل
سے ثابت ہوتا ہے کہ درحقیقت لون اصلی کیفیت حسیہ نہین ہے بلکہ جسم
رنگین کی ایک حقیقت نظریہ ( Secondary quality )
ہے —

واضح ہو کہ حالات بالا سے حکی کے دو مسئلہ منقحہ کا بطلان منظور
ہے اور یہہ دونون مسئلے ایسے ہین کہ جنکی تحقیقات پر حکما کو ناز ہے
پہلا مسئلہ محققہ یہہ ہے کہ لون حقائق اجسام سے نہین ہے
لون مجرد خیال یعنے کیفیت حسیہ ہے اسی لئے اسکا وجود فے الذہن ہے
تمام حکماے یورپ کے نزدیک یہہ مسئلہ مقبولہ ہے اور کسیکو اسکی صحت مین

گفتگو نہین ہے مگر جب اس مسئلہ پر غور کیجئے تو صاف معلوم ہوتا
ہے کہ لفظ لون کا استعمال برُے طور سے ہوا ہے اور حقیقت مین
کوئی تحقیق حکیمانہ عمل مین نہین آئی ہے واضح ہو کہ ہم قبل مین دکھا چکے
ہین کہ لفظ لون سے عوام کیا مراد لیتے ہین یعنے حسب فہم عوام لفظ
لون سے کیفیت حسیہ نہین مراد ہے بلکہ کسی شئے کی ایک حقیقت خاص
پر لفظ لون دلالت کرتا ہے اور حقیقت ایسی ہے کہ جسے وجود مستقل
حاصل ہے سوا اسکے یہہ بھی ہم دکھلا چکے ہین کہ اجسام مین ایک ایسی
حقیقت موجود ہے کہ جسکی تاویل ساتھہ لفظ لون کے ہوتی ہے اگر یہ
اعتراض کیا جاے کہ یہہ حقیقت جسکو لون کہتے ہین علم عوام مین نہین
ہے اور اسلئے بصورت ناواقفیت کے شئے غیر معلوم کا نام عوام کچھ
نہین رکھہ سکتے ہین تو جواب اسکا یہہ ہے کہ سلمنا عوام کو خود علم لون
کا نہین ہے مگر عوام کو علم لون کا بذریعہ اوسکے معلول کے حاصل ہے
یعنے بذریعہ ایسی کیفیت حسیہ کے جسکے وسیلے سے نفس ذہن کو ایک
حقیقت نظریہ سے خبر ہوتی ہے ہم معترض سے یہہ بھی پوچھا چاہتے
ہین کہ کیا بہت ایسے حقائق نہین ہین جنکی ماہیت ذاتی کا علم ہم لوگون

حقیقت نظریہ کو انگریزی مین (Secondary Quality) ؛
اور حقیقت بدیہیہ کو (Primary Quality) کہتے ہین جیسا کہ
مذکور آچکا ہے —

کو نہین ہے تاہم اون حقائق کو اونکی تاثیرات یعنے اونکی معلومات سے درک کرتے ہین اور باوجودیکہ نہین حاصل رہنے علم بنسبت اونکی ماہیت ذاتیہ کے تاہم اون حقائق نظریہ کے لئے الفاظ موضوع کرتے ہین جب یہہ کیفیت ہے تو بخوبی عوام مستحق ہین کہ ایسے حقایق غیر معلومہ کے لئے جنکی معلومات سے اونہین اطلاع ہے جو نام چاہین عوام رکہین اسیلئے عوام لون نام اوس حقیقت کا رکھتے ہین جو اون کو اثف حسیہ کے سے نسبت ہے جنہین حکما مفہومات لون کہتے ہین۔

واضح ہو کہ وہ حکما جو اجسام کے وجود فے الخارج کے قائل ہین وہ قائل لون اشیاء کے وجود کے بھی ہین اس مذہب کے حکما مین مسٹر لاک ایک نامی شخص ہے مگر اس مذہب کے حکما اوس حقیقت اجسام کے لئے کوی نام نہین رکھتے ہین جیسے عوام لون کہتے ہین بلکہ اوس حقیقت نظریہ کے نام رکھنے کے عوض نام اون کو اثف حسیہ کا رکھتے ہین جو معلولات اوسی علت یعنے حقیقت نظریہ کے ہین اور یہہ معلولات وہ ہین جنکے لئے کوی نام عوام نے نہین موضوع کیا ہے اور اسکی وجہ یہہ ہے کہ عوام ان معلولات کیطرف توجہ نہین کرتے ہین پس جاننا چاہئے کہ جب حکما کہتے ہین کہ وجود لون کا فے الذہن ہے اور عوام کہتے ہین کہ وجود لون کا فے الخارج ہے تو یہہ دونون قول ایک دوسرے کے خلاف نہین ہین بدین وجہ کہ لفظ لون دونون قول مین مختلف معنے مین استعمال کیا جاتا ہے۔

ہرچند یہہ قول حکماے یورپ کا کہ یون حقائق اجسام سے نہین ہے بلاشبہہ عوام کو پریشان کرنے کے لئے کافی ہے تاہم حکماے حال لایق تعریف ہین اسلئے کہ حکماے حال نے بڑی کوشش سے تحقیقات کوائف حسیہ کی کی ہین - واضح ہو کہ حکماے سابق کو تمیز کوائف حسیہ اور حقائق نظریہ کی نہ تھی نہ یہہ حکما سمجھتے تھے کہ حقائق نظریہ علت ہین اور کوائف حسیہ معلول ہین تابعین دیمقراطیس اور اپیکورس کا یہہ مذہب ہے کہ صور حقائق نظریہ کو وجود فے الذہن ہے مگر حواس ظاہریہ کے مغالطہ دہی سے اون حقائق کا وجود اشیا مین پایا جاتا ہے مشائین کا زعم یہہ ہے کہ صور حقائق نظریہ کے حقیقتا اجسام مین ہین مگر اشباح اون صور کے بذریعہ حواس ظاہریہ کے نفس ذہن تک پہونچ جاتے ہین مذہب سابق کے رو سے بے اعتمادی حواس ظاہریہ کی نسبت لازم آتی ہے ور مذہب اخر کا تقاضا یہہ ہے کہ حقائق اشیا کو مناسبت و مشابہت ساتھہ کوائف حسیہ کے قایم کرے -

دوسرا مسئلہ محققہ حکما کا وہ ہے جو مذہب مشائین سے منتج ہوا ہے یعنے حقائق اشیا کو مشابہت ساتھہ کوائف حسیہ کے ہے اور یہہ مسئلہ بمطابقت مذہب بالا صرف یون ہی پر صادق نہین اتا ہے بلکہ تمام حقایق بدیہیہ اور نظریہ پر یکسان صادق اتا ہے -

واضح ہو کہ روح کو ربط ساتھہ جسم کے ایک وقت معین تک ضروری ہے اور جسقدر نسبت مرابطت ہر فرد بشر کو ہے وہ یہی ہے کہ حواس ظاہرہ

کے ذریعہ سے عالم مادی کی خبر نفس کو ہین یعنے روح یا عالم باطن کو
ہوتی ہے عامہ خلائق کی تسکین کے لئے اسقدر دریافت کافی ہے اور
زیادہ دردسر کی حاجت عامہ خلائق کو نہین ہے لیکن حضرات حکما کو
بغیر کوئی مذہب پیدا کئے قرار کہان عامہ خلائق سے اونہین اپنے کو ممیز
کرنا نہایت ہی ضروری ہے چنانچہ حکمانے بڑی شد و مد سے ایک مذہب
پیدا کیا ہے اور وہ مذہب بایں حکما کے لئے منقح متصور ہے ۔

چونکہ طریقہ مثالیہ سردار ان حکما کا تھا اسلئے حکما نفس ذہن کو
آئینہ سے تشبیہ دیتے گئے ہین چنانچہ قول اونکا یہہ ہے کہ آئینہ نفس ذہن
مین اشباح اشیاے فی الخارج کے حواس ظاہریہ کے ذریعہ سے
مدرک ہوتے ہین اور کام حواس ظاہریہ کا یہہ ہے کہ شبیہ محسوسات
عن الخارج کی نفس ذہن تک پہونچا دے مطلب اس قیاس کا یہہ
ہے کہ کوئی شے مادی یا کوئی حقیقت کسی شے مادی کی مدرک نہین
ہوسکتی ہے جب تک کہ شبح اوس شے کے مادے کا نفس ذہن پر انطبا
پذیر نہوے بلاشبہ نتیجہ اس قول کا یہہ ہوگا کہ ہر حقیقت کی کیفیت حسیہ کو
اوس حقیقت کے ساتھہ مشابہت لازم ہونی چاہئے مگر یاد رہے
کہ ہم ابطال مذہب منکرین مین ثابت کر چکے ہین کہ حقائق اشیا کسی
طرح مشابہ ساتھہ کوائف حسیہ کے نہین ہین پس بیشک مذہب بالا حکما
متاخرین کا سراسر غلط ہے اور اس تردید سے ابطال مسئلہ محققہ مذکورہ بالا
کا بھی متصور ہے یعنے یہہ ثابت ہوتا ہے کہ نہ لون نہ دیگر حقائق اشیا کو کسی وضع

سے ہمین اطلاع ہے یعنے ہم بخوبی جانتے ہین کہ بعض حرکت ان اعصاب
کی بالارادہ ہوتی ہے اور بعض بغیر ارادہ تاہم ہمین نہین معلوم کہ انکے
تو اسے محرکہ براے خود کیا ہین بہت سے اعصاب و عروق ایسے ہین
کہ از رو سے علم تشریح کے آپس مین بے تعلق ثابت ہین اسپر بھی
بحالات مختلفہ باتفاق یکدگر نہایت ہی موقع اور اصول سے
حرکت پذیر ہوتے ہین - واضح ہو کہ ایسی حرکات مولود تازہ اور
بھی عالم علم الابدان مین یکسان دیکھی جاتی ہین اس سے ثابت
ہوتا ہے کہ حرکات اعصاب کے تعلیمی نہین ہین اور ان حرکات مین
کسیطرح عادت کو دخل نہین ہے جب عموماً دیگر اعصاب بدن کے
بوضع بالا حرکت پذیر ہوتے ہین تو اعصاب چشم مین کون سی خصوصیت
پائی جاتی ہے جو حرکت اعصاب چشم کی محمول عادت پر کیجاتی ہے
جسطرح فعل نفس ذہن کا اون اعصاب چشم پر ہوتا ہے جنکے
سبب سے حرکت متاودیہ پیدا ہوتی ہے ویسے ہی فعل نفس ذہن
کا اون اعصاب پر ہوتا ہے جنکے سبب سے پتلیان آنکھہ کی کھچتی
ہین اور بھی اون اعصاب پر جو بلحاظ دوری شئے مدنظر کے موقع
چشم کو تبدیل کیا کرتے ہین -
جاننا چاہیئے کہ ہر چند حرکات متاودیہ چشم مین سراپا شعور کو دخل
ہے تاہم اگر عادت کو دخل دیا جاوے تو آنکھون کی حرکت متاودیہ مین
عادت کو دخل ممکن ہے کیفیات ذیل سے تشریح اس قول کی ہوگی

واضح ہو کہ حرکات متساویہ عینین سے یہہ مراد نہین ہے کہ ہم مجبوراً دونون خط انظاری مفروضی کو اسطور سے متساوی رکہین کہ اونپر تعریف اقلیدس کے خطوط متوازیہ کی صادق آئے بلکہ اقلیدس کے خطوط متوازیہ کی تعریف خطوط انظاری مفروضی پر صادق نہین اسکتی ہے بدین وجہ کہ حرکات ان خطوط کے پوری طرح متوازی نہین ہین۔

جاننا چاہیئے کہ جب ہم کسی شئے کو دیکھتے ہین تو خطوط انظاریہ مفروضیہ اوس شئے سے جا کر ملتے ہین اور ایک زاویہ حادہ بناتے ہین اور یہہ چھوٹا یا بڑا ہوتا ہے چھوٹا تب ہوتا ہے جب وہ شئے پیش نظر دور ہوتی ہے اور بڑا تب ہوتا ہے جب وہ شئے پیش نظر نزدیک ہوتی ہے مختصر یہہ ہے کہ کیفیت متوازیہ خطوط انظاریہ مفروضیہ کی کسیقدر ان کے احاطہ اختیار کے اندر ہے یعنے انسان کسیقدر تغیر بالارادہ کیفیت متوازیہ مین پیدا کرسکتا ہے اور علت غائیہ

---

خطوط انظاریہ مفروضہ کو انگریزی مین (Axes of the eyes.) کہتے ہین اور تعریف اصطلاح مذکور کی یہہ ہے یعنے خطین مفروضی جو مردمک ہائے چشم کے مرکز سے گذرتے ہین اور سطح ہائے رطوبات چشم پر بوضع عمود قائم رہتے ہین ان خطین کو عربی مین سہمین اور محورین کہتے ہین دیکھو صفحہ ۱۳۱ کتاب شرح اسباب والعلامات کا ۔

اس تفویض اختیار کی یہہ ہے کہ انسان بذریعہ اس اختیار کے
استعمال انکہون کا نزدیک یا دور کی چیز دیکہنے مین مناسب طور سے
کرسکے واضح ہو کہ یہہ قوت تغیر کی بسبیل عادت پیدا ہوتی ہے چنانچہ
تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اطفال کو اس عادت کے پیدا کرنے مین
دیر لگتی ہے جاننا چاہیئے کہ یہہ قوت تغیر کی جو بغیر محنت کے پیدا
ہوتی ہے بہت وسعت فعل نہین رکہتی ہے لیکن قوت تغیر جو محنت
ومشقت کے ذریعہ سے پیدا ہوتی ہے اوسے وسعت فعل زیادہ
حاصل رہتی ہے مثلا بعض شخص بیک وقت ایک انکہہ کو ایک سمت
اور دوسری انکہہ کو دوسری سمت پہیر سکتے ہین ایسے غیر طبعی عادت والے
اشخاص اونہین وضع کی کرتب کے لوگ ہین جو اپنے اعضا کو مختلف
حالت غیر طبعی مین ڈالدیتے ہین مثلا نٹ جو اپنی کثرتون سے
تماشائیون کو حیرت زدہ کردیتے ہین -

جاننا چاہیئے کہ جن اشخاص کی ایک انکہہ کی بصارت سلب
ہوجاتی ہے تو اونکی انکہہ کی وہ کیفیت بہی زائل ہوجاتی ہے جو
بسبیل عادت پیدا ہوتی ہے لیکن جاے غور ہے کہ کیفیت طبعیہ مین
کوئی خلل واقع نہین ہوتا ہے یعنے ہرچند اشخاص کی آنکہین
بیک وقت اور بیک سمت پہرتی ہین تو بہی جب ایسے اشخاص
کسی شئے کو دیکہتے ہین تو وہ انکہہ جسکی بصارت زائل ہوگئی ہے
اوس شئے سے بہت کم انحراف قبول کرتی ہے یہہ کیفیت ہر شخص

پر نہین کھلتی ہے مگر محققین کو اسکی اطلاع ہے

**فصل ہشتم** بحث اس معنے کی کہ تصویر انطباعی معکوس غشائے

رٹینا (Retina) یعنے غشائے عکس بردار پر او کھڑ

اتی ہے مگر شے مرئی غیر معکوس رائی کو نظر اتی ہے۔

چونکہ یہہ بحث بہت مشکل ہے حکما اون مسائل کی تحقیقات مین جو

واضح ہو کہ چونکہ عین کی بحث کو علم المرایا والمناظر سے بہت کچھ تعلق ہے

اسلئے مختصر طور پر علم المرایا والمناظر کے بعض اصول اسجگہ پر درج کیے دے

جاتے ہین۔

جاننا چاہئے کہ اس علم کے رو سے انوار و الوان کی مختلف کیفیتین

دریافت ہوتی ہین شیشون سے یا شیشہ ہو کر جو انوار شائع ہوتے ہین اونکے

حالات سے اطلاع حاصل ہوتی ہے اسی علم کے ذریعہ سے نور کی سیر کی

حساب کی تنقیح عمل مین ائی ہے معلوم ہوتا ہے کہ نور ایک منٹ مین ۱۲ لاکھ

میل سیر کر جاتا ہے اور نور کے سیر کا طور خط مستقیم کی وضع پر ہے اجزائے نور

بوقت سیر ایک دوسرے سے ہزار ہا میل کے فاصلے پر واقع ہوا کرتے ہین

ہین اور یہہ اجزا ایسے صغار ہوتے ہین کہ ایک شمع روشن ۲ میل کے

مربع مین اپنے اجزائے نوری کو منتشر کر دے سکتی ہے۔ واضح ہو کہ جسمانی

سے اشاعت نور ہر سمت مین ہوا کرتی ہے اور جون جون جسم منور سے

انوار شائع ہو کر دور ہوتے جاتے ہین اسیقدر انوار کی قوت ضعف بین لاحق

# شرح متعلق صفحہ ۲۹۹

ہوتا جاتا ہے اصول علم المرایا کے رو سے مختلف صورت کے شیشے خرادے
جاتے ہین اور ان اختلاف اشکال کی بدولت انواع انواع کیفیتین ظہور مین اتی
ہین یعنے بعض ایک طرف مسطح اور دوسری طرف محدب یا ایک طرف مسطح
اور دوسری طرف مقعر بنائے جاتے ہین بعض دونون طرف محدب
یا دونون طرف مقعر یا ایک طرف محدب اور ایک طرف مقعر خرادے
جاتے ہین تصاویر ذیل اقسام بالا کے شیشے مراد ہین -



بیشتر شیشے مخروطی و بیضاوی و کروی اشکال کے بھی خرادے جاتے
ہین ان اقسام کے شیشون کے ذریعہ سے شعاع نور مین کیفیات مختلف
پیدا ہوتے ہین یعنے کبھی انوار کسر پذیر ہوتے ہین کبھی سمات مختلفہ مین منتشر اور کبھی موضع
واحد مین مجتمع ہوجاتے ہین اسیطرح کبھی انوار کو اتساع اور کبھی ضیق
حاصل ہوتا ہے اور کبھی انہین حرکت متوازیہ نصیب ہوتی ہے اسی علم کے
ذریعہ سے معلوم ہوا ہے کہ ہر شعاع ابیض اللون مین سات الوان بسیطہ
داخل ہین الوان بسیطہ سرخ و نارنجی و زرد و سبز و اسمانی و نیلگون و ارغوانی
رنگ مراد ہین The red, orange, yellow, green, blue, indigo, violet
اور اجسام مین جو کیفیات رنگارنگ محسوس ہوتی ہون وہ درحقیقت اجسام

# شرح متعلق صفحہ ۲۹۹

کے الوان مختلفہ ہیتین ملکہ او ہنین سراسر نور سے تعلق ہے الوان قوس قزح کی نسبت یہہ تحقیق عمل مین ائی ہے کہ انعکاس و تکسر اضوا شمسی کے باعث الوان مختلفہ کو ظہور ہوتا ہے شیشہ ہاے اتشین کی ایجاد اسی علم کے ذریعہ سے ظہور مین ائی ہے یعنے جب شعاع شمسی مین موقع واحد پہ اجتماع کی کیفیت پیدا ہوتی ہے تو اس اجتماع اضوا سے ایسی حرارت منتج ہوتی ہے جو معمولی اگ سے بہت زیادہ حرقت کی قوت رکھتی ہے ایک حکیم فرانسیسی نے سو برس ہوئے کہ ایک ایسا شیشہ اتشین ایجاد کیا تھا کہ جسکے ذریعہ سے ہر قسم کے معدنیات فرط حرارت سے گل جایا کرتے تھے ایک لنڈن کے حکیم نے بھی ایسا ہی شیشہ بنایا تھا اور اُس شیشہ کے ذریعہ سے سخت معدنیات دم بھر مین گل کر پانی ہو جاتے تھے شیشہ اتشین کی قوت کا مدار اسی اصول پر ہے کہ جسقدر شیشہ بڑا ہوگا اور جسقدر مجمع اضوا کا دائرہ تنگ ہوگا اوسیقدر شیشہ اتشین مین حرقت کی قوت زیادہ ہوگی واضح ہو کہ مدور شکل کے کنٹر مین قوی شیشہ اتشین کی قوت حاصل رہتی ہے چنانچہ لوگون کے بیخبری سے شعاع شمسی کے باعث مکانون کے اسباب مین اگ لگ گئی ہے۔

تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جب مری سے اضوا خارج ہوکر کسی شیشے کیجانب منقعر ہو منعکس ہوتے ہین تو موضع واحد مین پہونچکر مجتمع ہوتے ہین اس موضع کے اجتماع اضوا کو انگریزی مین (

فوکس)

سہتے ہین

# شرح متعلق صفحہ ۲۹۹

کہتے ہین اور اس صورت مین انطباع شبح مری کو بلور شیشہ کے سمت مقدم یعنے اگے کی سمت مین ہوتا ہے بخلاف اسکے کہ جب اضوا شیشے کیجانب محدب مین مجتمع ہوتے ہین تو اسحالت مین تصویر عکسی سمت موخر یعنے پشت اٰینہ پر انطباع پذیر ہوتی ہے واضح ہو کہ شیشون کے ذریعہ سے تصویر عکسی کا انطباع ایک امر نہایت ہی قابل لحاظ ہے مسائل انطباع کی تحقیق و تنقیح سے علم المرایا و المناظر مین بہت کچہہ ترقی ہوتی گئی ہے شائقین تحقیقات سے امید ہے کہ تحریرات ذیل پر بغور ملاحظہ فرماینگے ۔

واضح ہو کہ جب اضوا کسی جسم سے نکلکر ایک شیشہ محدب سے گذر کر نکسر پذیر ہوتے ہین تو اوس جسم کی تصویر ایسے شیشہ کی پشت پر انطباع پذیر ہوتی ہے اور یہہ تصویر رنگ و خال و خط مین تمامتر مطابق اصل ہوا کرتی ہے بہ نظر تصریح عبارت ذیل درج کی جاتی ہے ۔



بحث ہذا سے متعلق ہین نہایت پریشان رہے ہین مسٹر رِیڈ لکھتے ہین کہ کیپلر
کی تحقیق سے دریافت ہین ایا ہے کہ اشباح اشیاے مرئی سکے ریٹنا یعنے
پردہ عکس بردار پر بذریعہ شعاع نور کے انطباع پذیر ہوتے ہین —
واضح ہو کہ انکھ مین ایک پردہ ہے جسے انگریزی مین رٹینیا
(Retina) کہتے ہین چونکہ اس پردہ پر تصویر عکسی

## شرح متعلق صفحہ ۲۹۹

فرض کرو کہ آل ن ہردو جانب محدب شکل کا ایک شیشہ ہے اور آس تب
اس شیشہ کا محور ہے اور ص ع ایک ایسا جسم ہے جو اس شیشہ کے مقابل
مین عمود کے طور پر واقع ہے اسحالت مین جب کوی نور جسم ص ع
کے مقام ص یعنے ایک حد سے شائع ہوگا تو مقام ف پر تکسر پذیر ہو کر سمت
ط ک مین گذر کریگا اور جسم ص ع کے جزو ص کی تصویر مقام ک مین انطباع پذیر
ہوگی جاننا چاہئے کہ تمام انوار کے لئے جو مقام ص سے شائع ہونگے خط ص ک محور
قیاس کیا جائیگا اور ک وہ مقام ہوگا جہان تمام انوار بالاجتمع ہونگے یعنے صرف ک
تمام انوار کے لئے فوکس بنے گا اسیطرح فوکس تمام ایسے انوار کے لئے متصور
ہے جو مقام ع سے خارج ہونگے پس چونکہ اسطور پر اجزاے جسم ص ع
سے جو درمیان نقطہ ہاے ص و ع کے واقع ہین انوار خارج ہونگے اسحالت
مین ایک کامل تصویر جسم ص و ع کی انطباع پذیر ہوجاگی لیکن واضح ہو
کہ چونکہ تمام اضوا مقام س مین متقاطع ہوتے ہین اسلئے ضرور ہے کہ تصویر عکسی

کیج جایا کرتی ہے اسلئے ہم نے اس پردے کا نام پردہ عکس بردار رکھا ہے مولف کو کوئی لفظ عربی کا جو مترادف لفظ انگریزی ریٹینیا (Retina) کا ہو نہین ملا اسی سبب سے مولف نے اس غشا کا نام پردہ عکس بردار رکھا ہے حکمائے ایشیا کی تحقیق کے روسے انطباع اشباح رطوبت جلیدیہ پر ہوتا ہے اسی سبب سے ریٹینیا کا ترجمہ رطوبت جلیدیہ ہو نہین سکتا ہے سوا اسکے غشائے ریٹینیا مین رطوبت جلیدیہ تحقیقات یورپ کے روسے داخل ہے کسو اسطے کہ غشائے ریٹینیا انفصال پذیر ہے رطوبت زجاجیہ سے اسحالت مین رطوبت جلیدیہ ایک جزو ترکیب غشائے ریٹینیا کی ہے پس کسی صورت سے اطلاق رطوبت جلیدیہ کا ہر جزو غشائے ریٹینیا پر ہو نہین سکتا ہے ان وجوہ سے مولف نے غشائے مذکور کا نام اس کتاب مین پردہ عکس بردار رکھا ہے اور چونکہ استعمال اس لفظ انگریزی کا مولف نے اس لفظ کو معرب کرکے کیا ہے اسی لئے حالت وحدانیت مین لفظ رطینہ کا اور حالت اثنینیت مین لفظ رطینتین کا اس انگریزی لفظ کی جگہ اس کتاب مین درج کیا جاتا ہے

## شرح متعلق صفحہ ۲۹۹ و ۳۰۳

فوکس شیشہ پر معکوس انطباع پذیر ہو۔

دیکھو سوانح عمری کپلر (Kepler)

دیکھو شرح بحث الحسن البصری۔

واضح ہو کہ اہل یورپ کیپلر کو موجد مذہب انطباعی کا جانتے ہین مگر سابق سے حکماے اہل اسلام کو اس مذہب سے خبر تھی کسواسطے کہ سیکڑون برس قبل ظہور کیپلر کے یہہ مذہب ایشیا مین حکماے اہل اسلام کے مسائل نزاعیہ مین داخل رہا ہے جن لوگون نے عربی کی کتابین پڑہی ہونگی بلاشبہ ہمارے قول بالا کی تصدیق کرینگے البتہ تحقیقات ایشیا اور یورپ مین اختلافات پائے جاتے ہین مگر لاعلمی مطلق اہل اسلام کی کسیطور سے ثابت نہین ہوتی ہے بدانست مولف اس مذہب کے اجتہاد مین توارد واقع ہے لیکن تحقیقات تازہ اسقدر مذہب انطباعی کے بارہ مین حکماے یورپ کی محنت او مشقت کیوجہ سے عمل مین ائی ہین کہ حال کے ہزارون مسائل محققہ سے حکماے اہل اسلام کو بلاشبہ وشک اطلاع نہ تھی۔

صاحب صدرا لکھتے ہین کہ کیفیت ابصار کی تحقیق مین فلسفیون نے اختلاف کیا ہے وُہ فلسفی جو علماے طبیعات ہین اونکا مذہب یہہ ہے کہ رطوبت جلیدیہ پر انطباع شبح مری کو ہوتا ہے لیکن وُہ فلسفی جو علماے ریاضی ہین وہ کہتے ہین کہ انکھہ سے شعاع بشکل مخروطی نکلتے ہین راس اس شکل مخروطی کا انکھہ کیطرف اور قاعدہ اوسکا شے مری کیطرف ہوتا ہے مشہور مذاہب فلاسفہ سے یہی دونون مذہب انطباع اور شعاع کے ہین۔ صاحب شرح الفاظ

# شرح متعلق صفحہ ۳۰۵

لکھتے ہین کہ حکما اور اطبا نے تحقیق ابصار مین اختلاف کیا ہے بعض خروج شعاع کے قائل ہین بعض کا مذہب تکیف ہوا کا ہے اور بعض کی رائے طرف انطباع کے گئی ہے دیکھو صفحہ ۸۴ کتاب مفرح القلوب فارسی شرح قانونچہ

صاحب نفیسی نے شرح موجز مین شرح ذیل سے خبر دی ہے کہ بعض حکما خروج شعاع شمس کے قائل ہین یعنے ہر انکھہ سے جسم شعاعی مخروطی شکل خارج ہوتا ہے قاعدہ اوسی مخروط کا مبصر سے ملاقی رہتا ہے اور زاویہ انکھہ سے اس مخروط کی نسبت بعض کا یہہ مذہب ہے کہ یہہ مخروط مصمت (بلاخلا کے) ہوتا ہے اور بعض یہہ کہتے ہین کہ زاویہ کے نزدیک مصمت ہوتا ہے اور اسجگہ کے بعد خطوط شعاعیہ ہو جاتا ہے اور ان خطوط شعاعیہ کے درمیان شعاع نہین حائل رہتی ہے درمیان اونہین خطوط شعاعیہ کے طبیعت خطوط شعاعیہ کیطرف مستحیل ہو جاتی ہے اور وہی ہوا مقام خطوط شعاعیہ مین بوقت فعل بصر قایم ہو جاتی ہے -

دوسرا مذہب یہہ ہے کہ شعاع بشکل مخروطی نہین نکلتی ہے بلکہ ہر انکھہ سے ایک جسم شعاعی دقیق بشکل خط مستقیم نکلتا ہے اور مبصر پر پہونچکر ختم ہوجاتا ہے بعد ازان سطح مبصر پر حرکت سریع طولاً اور عرضاً کرتا ہے -

مذہب ثالث یہہ ہے کہ انکھون سے شعاع کو خروج نہین ہوتا ہے بلکہ وہ ہوا جو درمیان انکھہ اور مرئی کے حاصل رہتی ہے متکیف اوس شعاع

قبل اسکے ہم تحقیق کیپلر سے خبر دین ہم تشریح انکھہ کی بوضع حکماے
اہل اسلام تحریر کرتے ہین اور مراد ہماری اس تحریر سے یہہ ہے
کہ شائقین تحقیقات اس تحریر کو ہماری اوس تحریر سے مقابلہ کرین
جو بوضع شرح بحث البصر مین درج یا چکی ہے اس مقابلہ کرنے سے
بعض اختلافات حکماے ایشیا اور یورپ کے ہمارے ناظرین کتاب
ہذا پر واضح ہو جائینگے -

## شرح متعلق صفحہ ۲۰۵

کے ساتھہ ہو جاتی جو شعاع کہ انکھہ مین رہتی ہے -

مذہب چہارم انطباع کا ہے یعنے صورت مرئی بتوسط ہواے شفاف رطوبت
جلیدیہ مین انطباع پذیر ہو جاتی ہے (دیکھو صفحہ ۱۸۱ نفیسی)

مسٹر لوئیس اپنی کتاب تاریخ الحکمت کی جلد دوم صفحہ ۴۳ مین بزبان
(Mr. Lewes History of Philosophy Vol. II page 53)
لکھتے ہین کہ الحزن ایک نامی مسلمان حکیم نے ایک کتاب علم المرایا والمناظر
مین لکھی ہے اور اس کتاب کو رسنر (Risner) نے ترجمہ کیا ہے اسوجہ سے اہل یورپ الحزن سے خوب واقف مین الحزن
خروج شعاع کے مذہب کو بدلائل معقول باطل کیا ہے یہہ مذہب خروج شعاع
کا اہل یونان کا اجتہاد ہے الحزن نے علم ہندسہ اور علم تشریح کے روسے
ثابت کر دکھایا ہے کہ انوار جسم مرئی سے رطوبتین تک پہونچتے ہین اور

جاننا چاہئے کہ حکماے اہل اسلام کے نزدیک ہر الکمہ مرکب ہے
سات طبقے اور تین رطوبات سے طبقہ اول کو ملتحمہ کہتے ہین اور یہہ
طبقہ ہواسے متصل اور ملاقی ہے طبقہ ثانیہ کو قرنیہ کہتے ہین اور یہہ
ایک نہایت نازک طبقہ ہے اور اس طبقہ کے لئے کوئی لون نہین ہے
طبقہ ثالثہ عنبیہ ہے اور اس طبقے کا رنگ کبھی سیاہ اور کبھی نیلگون
اور کبھی میگون ہوتا ہے طبقہ رابعہ عنکبوتیہ ہے اور اسے عنکبوتیہ
اسلئے کہتے ہین کہ یہہ طبقہ ساننہ نسیج عنکبوت کے مشابہ ہے اور
یہہ طبقہ بعد رطوبت بیضیہ کے ہے اور بعد اس طبقہ کے رطوبت جلیدیہ
ہے اور بعد رطوبت جلیدیہ کے رطوبت زجاجیہ ہے طبقہ خامس
شبکیہ ہے اور یہہ طبقہ بعد رطوبت زجاجیہ کے ہے طبقہ سادس
مشیمیہ ہے بعد اس طبقہ کے طبقہ اخیر یعنی طبقہ سابعہ صلبیہ ہے -
تحقیق ابصار مین جن حکما کی راے طرف انطباع شبح مری کے
گئی ہے وہ کہتے ہین کہ انطباع شبح مری رطوبت جلیدیہ پر ہوتا ہے
تحقیقات حکماے ایشیای سے معلوم ہوتا ہے کہ رطوبت جلیدیہ

## شرح متعلق صفحہ ۳۰۵

شبح مری اسطور سے انطباع پذیر ہوجاتا ہے -

Alhazen —
حالات اس حکیم کے قابل دید ہین دیکھو سوانح الخزن -

دیکھو سدیدی فن ثالث از کتاب موجز -

کو مشابہت برف کے ساتھ ہے اور یہہ رطوبت بنایت صاف
اور شفاف ہے اس رطوبت کو تمام اجزائے چشم سے اشرف کہتے
ہین اور اس رطوبت کے اشرف ہونے کی وجہ بیان کیجاتی ہے کہ
بصارت کو تعلق حقیقی اس رطوبت سے ہے اور باقی اجزاے
چشم اس رطوبت کے لئے بمنزلہ خدام ہین موقع اس رطوبت کا
وسط چشم مین ہے اسی موقع سے حفاظت اس رطوبت کی منظور
ہے تحقیقات سے دریافت ہوا ہے کہ یہہ رطوبت سیال نہین ہے
بلکہ منجمد ہے او ہیت اس رطوبت منجمدہ کی کروی ہے اسی لئے
شکل اسکی ژالکی سی ہے آگے کیطرف رطوبت جلیدیہ عریض ہے
او پیچھے کیطرف تنگ ہے اسگے کیطرف عریض ہونے کی غلت
غائیہ یہہ ہے کہ تا وقوع اشباح کو مواقع وسیع حاصل ہون -

**فصل ہفتم بحث مذہب کیپلر**

اس حکیم نے حسب قاعدہ علم المرایا والمناظر کی یون تحقیق
نسبت انطباع اشباح مری کی کی ہے کہ اضوا جسم مری کے
کسی رنگ ایک جزو سے نکلکر اور مختلف اجزاے مردمک چشم پر گرکر
بذریعہ قرنیہ اور رطوبت زجاجیہ کے انعطو پزیر ہوکر منعطف ہوتے
ہین کہ پھر وہی انوار کسی جزو رطینیہ
یعنے پردہ عکس پذیر پر باہم ہوتے ہین اور اس غشا پر تصویر
اوس شے مری کی اوس جزو مذکور کی طبع ہو جاتی ہے چونکہ

اضواء متقاطع ہوجاتے ہیں قبل اسکے کہ وُہ اضواء پردہ عکس پذیر تک پہونچیں تو اس سے لازم آتا ہے کہ جو تصویر رطینیہ پہ کھچے ضرور ہے کہ معکوس ہو یعنی شئے مری کے جزو اعلی کی تصویر جزو اسفل میں پردہ عکس پذیر کے کھچے گی اور شئے مری کے جزو اسفل کی تصویر جزو اعلی میں پردہ عکس پذیر کے کھچے گی اسیطرح سمت راست شئے مری کی سمت چپ میں پردہ عکس پذیر کے واقع ہوگی یہہ توجیہ کیپلر کی بسبب انطباع معکوسی شبح مری کی ہے اب اشیاے مری کے غیر معکوس مدرک ہونے کی توجیہ جو کیپلر نے لکھی ہے اوسپر لحاظ کیا جاہئے۔

یہہ حکیم کہتا ہے کہ قبل اسکے کہ اضوا غشاے رطینیہ تک پہونچ سکیں اسمیں متقاطع ہوجاتے ہیں اور اسوجہ سے ہمیں معلوم رہتا ہے کہ انطباع بوضع معکوس ہوتا ہے اور جب معکوس ہونیکی ہمیں اطلاع حاصل رہتی ہے تو لازم ہے کہ ہم معکوس کو غیر معکوس درک کریں پس اس علم کیوجہ سے غیر معکوس درک کرتے ہیں اور اسحالت میں جس کیفیت کے ساتھہ شئے مری ہوتی ہے اوسیطرح ہمیں محسوس ہوتی ہے۔

ڈیکارٹس نے بھی توجیہ مسئلہ ہذا کی بیان کی ہے اور با تفاق راے ساتھہ کیپلر کے کیا ہے مگر توجیہ بالا پر اعتراضات وارد ہوتے ہیں جیسا کہ ذیل میں مندرج ہیں۔

## فصل ہشتم تحت اعتراضات بر مذہب کیلر

اعتراض اول یہہ ہے کہ بقول کیلر معلوم ہوتا ہے کہ درک شئے مرئی کا موقوف اوپر دانست علم منطق کے ہے یعنے ضرور ہے کہ انسان پہلے چند کبرے اور صغرے سے واقف ہولے تب شئے مرئی کو غیر معکوس درک کر سکتا ہے حالانکہ درک اشیا بصارت کے ذریعہ سے مجرد ایک فعل حسی ہے اور حس بصر مین قوت مجوزہ یا قوت ممیزہ وغیرہ (جنسے دلیل و استدلال کو تعلق ہے) کچھہ بھی دخل نہین رکھتی ہین۔

دوسرا اعتراض یہہ ہے کہ جب بذریعہ کیلر کے کبرے اور صغرے کے انسان شئے مرئی کو غیر معکوس درک کرتے ہین تو لازم آتا ہے کہ کبرے اور صغرے سے کیلر کے تمام افراد انسان کو واقفیت حاصل رہے مگر ظاہر ہے کہ کیلر کے صغرا اور کبرے سے بہت کم اشخاص مطلع ہین اسی لئے جنہین خبر کیلر کے صغرا اور کبرے کی نہین ہے اونہین لازم آتا ہے کہ وہ شئے مرئی کو معکوس محسوس کیا کرین تقاضا مذہب کلیر اور ڈی کارٹس کا یہہ ہے کہ قبل اسکے ہم لوگ اشیاے مرئی کو غیر معکوس محسوس کر سکین امور ذیل سے واقفیت سابقہ رکھتے ہون۔

اول یہہ کہ اضوا جو کسی شئے سے انکھہ تک پہونچتی ہین خطوط شعاعیہ اون اضوا کے مستقیم ہوتے ہین دوم یہہ کہ وہ اضوا قبل اسکے کہ پردۂ عاکس پر واپر تصویر شئے مرئی کی کھینچ سکین ضرور ہے کہ اپس مین

متقاطع ہولین — سوم یہہ کہ اشباح شئے مری کی پردہ عکس پر وار یعنے رطوبۂ پر معکوس انطباع پذیر ہوتی ہین ہرچند یہہ مسائل بالا ہنوز منقح ہین مگر عوام ان سے ناواقف ہین اور بحالت ناواقفیت کوئی نتیجہ نہین نکال سکتے ہین —

جب حالت یہہ ہے کہ اشیاے مری عالم اور جاہل کو یکسان غیر معکوس محسوس ہوتے ہین تو جملہ افراد ان کا کبرے اور صغرے کے ذریعہ سے نتیجہ نکالنا صریحی ایک قول لغو ہے اور بلاشبہ تقریر بالا سے مذہب کیپلر اور ڈیکارٹس کا بطلان متصور ہے —

مذہب کیپلر کی تردید برکلی نے کی ہے اور جو اصول کہ برکلی نے قایم کئے ہین اوسکی تبعیت ڈاکٹر اسمتھ ( Smith's Optics ) نے اپنی تصنیفات مین کی ہے —

## فصل نہم بحث مذہب برکلی ( Berkeley's Theory ) و اعتراضات بر مذہب برکلی —

اب مذہب برکلی پر لحاظ کرنا چاہئے اس حکیم کے نزدیک مفہومات بصری بالکلیہ ضد مفہومات لمسیہ کے ہین اور چونکہ ہمارے مفہومات نسبت کسی شئے کے جو بذریعہ قوت بصر و قوت لمس قایم ہوتے ہین اسمین مشابہت نہین ہین

مفہومات بصری کو انگریزی مین ( Ideas of sight ) کہتے ہین
مفہومات لمسی کو انگریزی مین ( Ideas of touch ) کہتے ہین

کو صرف تجربہ کے ذریعہ سے ہم درک کر سکتے ہین کہ کیونکہ ایک قوت پر
اوس قوت کا فعل ہوتا ہے جو بطور دیگر دوسری قوت پر اپنا فعل
کرتی ہے -

اب ہم کے اشکال کذائی اور مواقع اور ابعاد ابھی مفہومات لمسیہ
ہین اور ہر چند کوئی نشانہ درمیان مفہومات لمسیہ اور مفہومات بصریہ
کے نہین ہے تاہم تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مثلث کا فعل قوت بصریہ
ایک وضع سے ہوتا ہے اور مربع کا فعل قوت بصریہ بوضع دیگر ہوتا ہے
اس ذریعہ سے ہم اوس کیفیت کو مثلث کہتے ہین جو بوضع اول اپنا فعل قوت بصریہ
پر کرتی ہے اور اوس کیفیت کو مربع کہتی ہین جو بوضع دیگر اپنا فعل قوت بصریہ پر کرتی ہے اسیطرح ہم تجربہ سے معلوم
کرتے ہین کہ ایک شی بحالت معکوسی ایک وضع سے اپنا فعل قوت بصریہ پر کرتی ہے اور بحالت
معکوسی دوسری وضع سے اپنا فعل قوت بصریہ کرتی ہے اور بذریعہ
وضع فعل کے ہم معلوم کر جاتے ہین کہ آیا شے مری معکوس ہے یا غیر معکوس
ہے مختصر یہ کہ صور نظریہ یعنے محسوسات نظریہ برکلی کے مذہب کے رو سے
اجسام کی نشانیان ہین اور نفس ذہن وقت ادراک ان نشانیون سے
اشیاے تراد بہا کیطرف سرعت کے ساتھ منتقل ہو جایا کرتا ہے اور
انتقال سریع نفس ذہن کو ہوتا ہے نہ بسبب کوئی تشابہ پاے جانے درمیان
اون نشانی اور اشیاے تراد بہا کے اور نہ بسبب کوئی خاص صلاحیت
طبعی کے بلکہ بدین وجہ کہ وہ نشانیان اور اشیاے تراد بہا ہمہ دم لازم
و ملزوم پاے جاتے ہین اسی لئے بالفرض اگر اشباح غیر معکوس ہی

رطلیفیہ پر انطباع پذیر ہوتے تو بھی اشیا بسبیل عادت اوسی طرح غیر معکوس محسوس ہوتین جیسا کہ بحالت معکوس طبع ہونے اشباح کے اشیا غیر معکوس نظر آتے ہین بلکہ اگر صور نظریہ اشیاسے معکوس کے اوائل ہی سے بسبیل عادت غیر معکوس نظر آتین تو اشیاسے معکوس اوسیطرح غیر معکوس محسوس ہوتین جیسا کہ بسبیل عادت معکوس محسوس ہوتی ہین ۔

بلاشبہ توجیہات برکلی سے بڑی ذہانت ٹپکتی ہے گر اس مذہب کے روسے ثابت ہوتا ہے کہ معکوس یا غیر معکوس شئے مری کا محسوس ہونا عادت سے تعلق رکھتا ہے لیکن توجیہ عادت کی صحیح نہین ہے کسواسطے کہ اگر کسی شخص کو بچپن سے بصارت حاصل نہو اور سن تمیز کی حالت مین کسی صورت سے یک بیک بصارت حاصل ہوجاسے تو ظاہر ہے کہ ایسے شخص کو پہلے سے کسی وضع کی عادت جو تعلق بصارت سے رکھتی ہو حاصل نہو گی جاسے غور ہے کہ جب برکلی قائل عادت کا ہے تو بمقتضاسے مذہب برکلی لازم آتا ہے کہ ایک شخص نو بصارت قبل اسکے کہ معکوس کو معکوس اور غیر معکوس کو غیر معکوس محسوس کرے ضرور ہے کہ ایک زمانہ تک بہ سبیل عادت کیفیت معکوسی اور غیر معکوسی کے درک کرنے کی قدرت پیدا کرے حالانکہ شخص نو بصارت کو ہرچند تجربہ

---

شہ شخص نوجوان جسکی کوری چسلڈن نے دور کی تھی بوقت ہوجانے آنکھہ کے معکوس کو معکوس اور غیر معکوس کو غیر معکوس درک کرتا تھا ۔

حاصل نہین رہتا ہے تاہم ایسا نہین ہوتا کہ بوقت حاصل ہوجانے بصارت کے معکوس کو غیر معکوس اور غیر معکوس کو معکوس محسوس کرتا ہے ۔

اب ہم توجیہ اس امر کی بیان کرنا چاہتے ہین کہ ہرچند تصویر عکسی (یعنی شبیہ مری) معکوس غشا سے رطبیہ پر انطباع پاتی ہے تاہم شئے مری معکوس محسوس ہوتی ہے ۔

اس کیفیت کی دریافت کے لئے لازم ہے کہ شائقین تحقیقات چند قوانین طبعیہ پر لحاظ فرماوین اول یہہ کہ خطوط اضوا جسم شئے مری کے ہر نقطے سے خارج ہوکر بوضع مستقیم مردمک چشم تک پہونچتے ہین دوم یہہ کہ خطوط اضوا جو نقطہ ہاے جسم شئے مری سے خارج ہوتے ہین بعد پہونچنے مردمک چشم کے مختلف اجزا انکے اس وضع سے تکسر پذیر ہوتے ہین کہ پھر پہونچکر جسم غشا سے عکس بردار یعنی جسم رطبیہ کے کسی ایک نقطہ پر التفاف پذیر ہوتے ہین سوم یہہ کہ یہہ خطوط اضوا جو مختلف نقطہ ہاے جسم شئے مری سے خارج ہوتے ہین پہلے متقاطع ہو لیتے ہین اور تب مختلف نقطہ ہاے عکس بردار تک پہونچکر تصویر معکوس شئے مری کی پیدا کرتے ہین یہہ قوانین طبعیہ متعلق علم المرایا والمناظر سے ہین اور یہہ ایسے قوانین ہین کہ جنکی صحت کی نسبت کوی واقف کار گفتگو نہین کرسکتا ہے اب جو باتین تفتیش و تجربہ سے دریافت ہوئی گئین ہین اونپر لحاظ درکار ہے تجربہ کے ذریعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر انطباع غشا سے رطبیہ پر ہوا کرے تو رویت اشیا کی کوی صورت

نہین ہے اور جب شبح انطباعی کی تحقیق ہوئی تو معلوم ہوا کہ شبح انطباعی
کو شئے مری کے ساتھہ مشابہت تام حاصل رہتی ہے یعنے وہ تصویر
جو غشائے رطینیہ پر انطباع پذیر ہوتی ہے شئے مری کی شبیہ ہوتی ہے اس
سے معلوم ہوتا ہے کہ اشباح انطباعیہ رویت اشیا کے وسائل ہین
ہرچند یہہ بات صریحی قرین عقل معلوم ہوتی ہے تاہم اشباح انطباعیہ
کے ذریعہ سے کیونکر اشیاے مری مدرک ہوتی ہین یہہ بات ابھی تک
تحقیق نہین ہوئی ہے حکما قیاس کرتے ہین کہ وہ انطباع شبح جو
رطینیہ پر ہوتا ہے اوسکی خبر بذریعہ اعضوا کے اون اعصاب چشم کو
ہوجاتی ہے جو مختص ابصار کے لئے ہین اور بذریعہ ان اعصاب ابصاریہ[1]
کے خبر انطباع شبح کی اوس جزو دماغ کو ہوجاتی ہے جسے حکما محل دراک[2]
کہتے ہین اور محل درک کے ذریعہ سے اطلاع انطباع کی نفس ذہن
کو ہوجاتی ہے اور اوس محل درک کو مقام روح یعنے مقام نفس ذہن
کا کہتے ہین بلا شبہہ مذہب بالا مجرد ادعا حکما کا ہے ورنہ کیسکو مقام روح
سے اطلاع نہین ہے سوا اسکے دماغ ایک جزو بدن ہے کہ تمام

---

[1] اعصاب ابصاریہ کو انگریزی مین (Nervous optic) کہتے ہین ۔

[2] محل درک کو انگریزی مین (sensorium) کہتے ہین ۔

جزو بدن کی نسبت دماغ کی کیفیت سے ہم لوگون کو بہت ہی کم خبر ہے
کسیکو نہین معلوم کہ اندر دماغ کے قواے دماغیہ کا فعل دماغ پر کسطرح
پر ہوا کرتا ہے مگر اسقدر قیاس حکما کا صحیح ہے کہ وہ اعصاب جو مختص
ابصار کے لئے ہین وہ اوسیطرح فعل قوت بصر کے لئے ضروری
ہین جسطرح خود پردہ عکس بردار بھی ایک وسیلہ فعل قوت بصر کا ہے
اور عقلاً یہہ معلوم ہوتا ہے کہ ان اعصاب پر انطباع شبیح کا اثر پہونچتا
ہے لیکن کیونکر اثر ان اعصاب پر پہونچتا ہے اسکی خبر کسیکو نہین ہے
بلا شبہہ حکما کی یہہ راے بھی قیاسی ہے کہ عکس شئے مری کا
اعصاب ابصاریہ یا دماغ مین انطباع پذیر ہوتا ہے تحقیق سے ثابت
ہوا ہے کہ اشباح کے انطباع کی جگہ غشاے عکس بردار یعنی ریٹنیہ
ہے پھر یہہ بھی قیاسی راے حکما کی ہے کہ انطباع اعصاب ابصاریہ
کی ہیجان کا باعث ہوا کرتا ہے بعض حکما کا یہہ بھی قیاس ہے کہ
انطباع اوس مادہ رقیق کی تحریک کا باعث ہوتا ہے جو اعصاب
ابصاریہ مین بھرا رہتا ہے مگر لائق غور ہے کہ نہ اوس ہیجان نہ اوس تحریک کو
شئے مری کے ساتھہ مشابہہ ہونے کی صلاحیت حاصل ہے اسیطرح
یہہ بھی امر قیاس صحیح کے مقترن نہین ہے کہ تصویر انطباعی کو نفس ذہن
مدرک کرتا ہے نفس ذہن وقت ادراک شئے مری اوس تصویر انطباعی
سے بھی اوسیقدر نا آشنا رہتا ہے جسقدر کہ نفس ذہن دماغ اور اعصاب
ابصاریہ کے وجود کو وقت ادراک شئے مری کے مدرک نہین کرتا ہے

اج تک کسی شخص نے کسی تصویر انطباعی کو اپنے غشاے عکس پذیر دال
پر درک نہین کیا ہے نہ دوسرے شخص کی انکھین دیکھکر تصویر انطباعی
کو درک کیا ہے واضح ہو کہ تصویر انطباعی کی تحقیق تب جا کر ہوتی ہے
جب انکھہ خانۂ چشم سے نکلکر زیر تشریح عمل آتی ہے —

اب اس مسئلہ کی طرف لحاظ کرنا چاہیے کہ کیونکر شے مری
کی تصویر معکوس کے ذریعہ سے شے مری غیر معکوس محسوس
ہوتی ہے —

جب ہم بمقتضاے قانون طبعی جسم شے مری کے کسی ایک
نقطے کو بہ وضع مذکور بالا دیکھہ سکتے ہین تو بلاشبہ ہم اسیطرح تمام
جسم شے مری کو بوضع بالا دیکھہ سکتے ہین اب دو اصول پر علم المرایا
والمناظر کے لحاظ کرنا چاہیے اول یہہ کہ جب ہم کسی شے کو سامنے
مقابل آنکھہ کے دیکھتے ہین تو ہم ہر نقطے کو جسم شے مری کے اوس
خط مستقیم کے سمت مین دیکھتے ہین جو خط مستقیم مرکز چشم سے جسم شے
مری کے اوس نقطے تک گذرتا ہے دوم یہہ کہ شعاع نور جو مرکز
چشم تک پہونچتی ہے غشاے عکس پذیر یعنے رطینہ تک اوسی سمت
مین گذرتی ہے اصول بالا سے یہہ مسئلہ مستخرج ہوتا ہے کہ ہر نقطہ
جسم شے مری کا ایک ایسے خط مستقیم کی سمت مین نظر آتا ہے جو خط
مستقیم اوس نقطے کی تصویر انطباعی ہو کر گذرتا ہے چونکہ یہہ مسئلہ
بالا تمام تر موافق قانون طبعی کے ہے یعنے عند التجربہ یہہ مسئلہ بالا صحیح

ثابت ہوتا ہے تو اوس قانون طبعی سے یہہ نتیجہ پیدا ہوگا کہ وہ جزو شے مری کا جسکی تصویر غشاے رطنیہ کے جزو اسفل کیطرف انطباع پذیر ہوئی ہے ضرور ہے کہ آنکھہ اوسے اوپر کی سمت مین محسوس کرے اور وہ جزو شے مری کا جسکی تصویر غشاے رطنیہ کے جزو اعلے کیطرف انطباع پذیر ہوئی ہے ضرور ہے کہ آنکھہ اوسے نیچے کی سمت مین محسوس کرے اور وہ جزو شے مری کا جسکے تصویر غشاے رطنیہ کی سمت راست مین انطباع پذیر ہوئی ہے سمت چپ مین نظر آئیگا اور وہ جزو شے مری جسکی تصویر غشاے رطنیہ کی سمت چپ مین انطباع پذیر ہوئی ہے سمت راست مین محسوس ہوگا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اگر تصویر انطباعی غشاے رطنیہ پر معکوس نہوتی تو شے مری معکوس نظر آتی۔

**فصل ۱۰** بیچ بحث اس معنی کی کہ بذریعہ دو آنکھہ کے بھی شے مری واحد نظر آتی ہے۔

یہہ بات تحقیق ہوچکی ہے کہ ہر آنکھہ کی غشاے رطنیہ پر ایک ایک تصویر شے مری کی انطباع پذیر ہوتی ہے اور ظاہر ہے کہ ہر تصویر انطباعی درک شے مری کے لئے کافی ہے کسواسطے کہ واحد العین اوسیطرح شے مری کو درک کرسکتا ہے جسطرح دونون آنکھہ والا کوئی شخص شے مری کو درک کرتا ہے مگر تعجب کی جگہ یہہ ہے کہ دونون تصویر کے ذریعہ سے بھی شے مری واحد ہی نظر آتی ہے یعنے ہمنے یت

تصویر کی اولیت نہین پیدا کرتی ہے اس امر کی تحقیق مین جو کچھہ
مذاہب حکما نے قائم کئے ہین منقح نہین معلوم ہوستے ہین مذاہب
جالینوس وپورٹا وگیسنڈس ورو ہالٹ کی تردید خود ڈاکٹر پورٹر
فیلڈ نے کی ہے اسی لئے مسٹر ریڈ نے اپنے رسالے مین مذاہب
حکماے بالا کا کوی اعادہ نہین کرتے اور عوض اسکے مذاہب پورٹر
فیلڈ و برکلی و دیگر حکماے کے حسن و قبح کیطرف لحاظ فرماتے ہین پہلے مسٹر ریڈ

## شرح متعلق صفحہ ۳۱۹

الخزن حکیم عرب جسکا مذکور قبل مین اچکا ہے لکھتا ہے کہ دو انکھہ سے شئی مری
اس سبب سے واحد نظر اتی ہی کہ جلید تین یعنے رطوبتین کے مقامین متناسبین پر سے مری کو
انطباع ہوتا ہے (دیکھو جلد دوم کتاب تاریخ الحکمت تالیف کردہ لوس
(History of Philosophy Vol III Lewes)

دیکھو سوانح عمری جالینوس (Galen) پورٹا
(Porta) گیسنڈس (Gassendus)
اور روہالٹ (Rohault) کی -

اسجگہ پر ہم تحقیق حکماے اہل اسلام کی جو متعلق اس بحث کے ہے تحریر کرتے
ہین - واضح ہو کہ غور مقدم دماغ سے بالا تر اوس قزوینی کے جو حلمۃ الثدی کے
مشابہ ہے اور شم کو اوس سے تعلق ہے دو عصبے نکلے ہین ایک جانب
راست سے اور دوسرا جانب چپ سے اور عصبہ راست جانب چپ کو اوتر

بطور مقدمہ چند اصول سے خبر دیتے ہین اور بعد ازان بڑی خوبی کے ساتھہ مسئلہ زیر تحقیق کی بحث تحریر کرتے ہین اصول ابتدائیہ مندرجہ ذیل قابل لحاظ ہین

واضح ہو کہ مسائل طبیعات مین واقعات پر غور کرنا محقق کے لئے نہایت ضروری ہے کسواسطے کہ اگر واقعات کی تحقیقات مین غلطی واقع ہوگی تو نتائج صحیحہ کی امید بصورت غلطی تحقیقات کے ایک امر لغو ہے اسی لئے لازم ہے کہ جزئیات کیطرف غور کر کے بقاعدہ تصفح کلیات قائم کرنا چاہیے اور جب کوی کلیہ قائم ہوگیا تو اوس کلیہ کو قانون الطبی تصور کرنا چاہیئے اور قانون الطبی (Laws of Nature) کوی اور شئے نہین ہے مگر ایک ایسا امر کلی ہے کہ جسکے ماتحت بہت سے امور جزئیہ ہوتے ہین جاننا چاہیئے کہ جب انسان بقاعدہ اصول تصفح واقعات کیطرف لحاظ کرتا ہے تو اوسے کلیات کا علم حاصل ہوتا ہے پس جاننا چاہیئے کہ یہی امور کلیہ قوانین الہی ہین یعنے ایسے قوانین

## شرح متعلق صفحہ ۳۲

آیا ہے اور عصب چپ جانب راست کو نازل ہوا ہے اور اوس مقام کے برابر مین جو اقصے الالف ہے بسبیل تقاطع صلیبی آپس مین مل گئے ہین اور ملکر اسی جگہ پر یکجا نہین ہوگئے ہین بلکہ جو جانب راست آیا ہے بائین آنکھہ مین پہونچا ہے اور جو جانب چپ سے آیا ہے داہنی آنکھہ مین پہونچا ہے وہ جگہ جو موضع

ہین جنکے مطابق کارخانہ عالم اسباب کا چلتا ہے مختصر یہہ کہ جب
بہ محنت و مشقت انسان کوئی امر عام امور جزیہ کی تحقیقات سے دریافت
کرلیتا ہے اور اوس امر عام سے بہی کوئی امر اعم جیسے حیثیت جنس الاجناس
کے حاصل ہونہین معلوم کرسکتا ہے تو ایسے امر عام پر اطلاق قانون
الہی کا ہوتا ہے بہرحال قاعدہ تصفیح کو فی الذہن رکھکر مسایل وحدانیت
اور اثنینیت مری کیطرف لحاظ کرنا چاہیئے اسی لئے بنظر عمل ہونے اوپر قاعدہ
تصفیح کے تجربیات ذیل پر لحاظ درکار ہے۔
تجربہ نمبرا بحالت صحت بصارت جب خطین انظاری مفروضی دونون
انکہون کے ایک نقطہ کیطرف متوجہ کئے جاتے ہین اگر ایسے نقطہ پر کوئی
شئے قایم کردیجائے تو وہ شئے بہ کیفیت وحدانیت محسوس ہوگی اور اسحالت
مین دونون تصویرین انطباعی جو بحالت موجودہ شئے مری کو بہ کیفیت وحدانیت

## شرح متعلق صفحہ ۳۲۰

تقاطع ہے محل نور ہے اسی باعث سے ہر چیز ایک محسوس ہوتی ہے اور جب
کسی سبب سے مجمع اعصاب مین التواء واقع ہوتا ہے چنانچہ اوسکی فضا
مین اعوجاج واقع ہوتا ہے اور ایک خانہ کے عوض گویا دو خانہ ہو جاتا ہے
تو احولیت عارض ہوتی ہے لتکثر محل النور کسواسطے کہ اسصورت مین بہ سبب
نور مین تفرقہ واقع ہونیکی اثنینیت مری مین متحقق ہوتی ہے اور فعل ہر چشم
کا علیحدہ ثبوت پاتا ہے دیکہو صفحہ ۸۴ کتاب مفرح القلوب۔

دکھلائینگے وسط غشاے رطنبیہ مین ہونگی -

واضح ہو کہ جب دو تصویرین کسی جز و شی مرئی کی نقطہ ہاے عکس پردار پر انطباع پذیر ہون اور یہہ دونون تصویرین شے مرئی کو ساتہہ کیفیت وحدانیت کے دکھلاتی ہین تو ایسے دونون نقطہ ہاے رطنبیہ کو نقطہ ہاے مطابق کہین گے لیکن جسحالت مین کہ شے مرئی واحد ہو لیکن بکیفیت ثنینیت احساس محسوس ہو تو ایسے نقطہ ہاے رطنیہ کو متضاد کہین گے جاننا چاہئے کہ شکل اول مین مرکزین رطنتین نقطہ ہاے مطابق ضرور ہونگے -

نمبر ۲ - اب شکل اول کو ذہن مین رکہکر یہہ فرض کرو کہ اور بھی اشیا اوسی فاصلے پر آنکھہ سے ہین جتنے فاصلے پر وہ شے مرئی ہے جسکی طرف خطین انظاری مفروضی (Axes of the eyes) متوجہ ہین تو وہ شے منظور نظر اور دیگر اشیا بھی واحد واحد نظر آئینگی مثلاً اگر ہم اپنی آنکھون کو ایک شمع کی طرف متوجہ کرین اور یہہ شمع بالفرض ہم سے کتنے دس قدم کے فاصلے پر ہو تو درحالیکہ ہم اوس شمع کو دیکھہ رہے ہون ایک اور بھی شمع دس قدم کے فاصلہ پر اندر احاطہ نظر واقع ہو تو جب ہم شمع اول کو دیکھین گے بخوبی ممکن ہے کہ بحالت دیکھنے شمع اول کے ہم شمع دوم کیطرف بھی لحاظ کرسکتے ہین پس بصورت لحاظ کرنے کے ہیئت شمع دوم کی بہ کیفیت وحدانیت محسوس ہوگی اسحالت مین تصویرین انطباعی شمع دوم کے مرکزین رطنتین پر انطباع پذیر نہونگی لیکن تصویرین بالا ایک ہی سمت مین مرکزین رطنتین کے انطباع

پذیر ہونگی سینے تصویرین بالا مرکزین رطنتین سے کے خواہ جانب راست خواہ جانب چپ مین انطباع پذیر ہونگی اور بھی تصویرین بالا مرکزین رطنتین سے فاصلہ متناسب پر واقع ہونگے اس قول بالا کی تصدیق علم المرایا والمناظر سے ہوتی ہے پس حالت بالا مین جب اشیا بکیفیت وحدانیت محسوس ہوتی ہین تو نقطہ ہاے مطابق و وتقطے رطبتین کے ہین جو مرکزین رطنتین سے بیک سمت فاصلہ ہاے متناسب پر واقع ہین اور اسحالت مین یہہ لازم آتا ہے کہ ہر نقطہ ایک رطنیہ کا مطابق ہوساتہہ اوس نقطے دوسرے رطنیہ کے جو بیک سمت فاصلہ متناسب پر واقع ہے۔

نمبر ۳ - پھر شکل اول ہی کو ذہن مین رکھکر فرض کرو کہ اگر شے منظور نظر سے قریب تر یا دور تر اشیا واقع ہون تو یہہ اشیا بکیفیت اثنینیت محسوس ہونگی مثلا اگر ایک شمع دس قدم پر روشن ہو اور ہم اپنی اونگلی ایک ہاتہہ کے فاصلہ پر درمیان شمع اور اپنی انکہہ کے قایم کرین تو جب ہم انکہہ شمع پر ٹھہراینگے تو انگلی مین کیفیت اثنینیت کی پیدا ہوگی اور جب ہم انکہہ اونگلی پر ٹھہرائینگے تو شمع مین کیفیت اثنینیت کی پیدا ہوگی اور یہی کیفیت اور اشیا کی ہوگی جو اندر احاطہ نظر کے واقع ہونگی بحالت بالا اصول علم المرایا والمناظر کے مطابق تصویرین اون اشیا کی جنمین کیفیت اثنینیت کی پائی جاتی ہے رطنتین کے اون نقطون پر انطباع پذیر نہونگی جو نقطے کہ ایس

مین مطابق ہین لیکن تصویرین اون اشیا کی جو بہ کیفیت وحدانیت محسوس ہوتی ہین ضرور ہے کہ نقطہ ہاے مطابق پر انطباع پذیر ہون اس اصول بالاسے یہہ نتیجہ مستخرج ہوتا ہے کہ دو نقطہ ہاے رلمنتین جو اسپ مین بیک سمت فاصلہ متناسبہ پر واقع ہین مطابق ہوتے ہین اور جو برعکس اسحالت کے واقع ہین متضاد ہوتے ہین

نمبر ۴ حالت بالا مین ہرچند ہم لوگ بہ تبدیل عادت اون اشیا کو جنہین ہم واحد جانتے ہین بہ کیفیت اثنینیت محسوس کرتے رہے ہین تاہم علم وحدانیت شے مری کا اس کیفیت اثنینیت کو زائل نہین کرتا ہے —

نمبر ۵ واضح ہو کہ عادت توجہ کو بھی درک صور اشیا مین بہت کچھہ دخل ہے اور جسقدر عادت توجہ کی لگائی جائیگی اوسیقدر اثنینیت کی کیفیت محسوس ہوگی مثلا اگر کسی شخص سے پوچھیے کہ تم وقت استعمال قوت بصر کے کبھی کیفیت اثنینیت کی محسوس کرتے ہو تو بصورت فقدان عادت توجہ کے شخص مخاطب کا جواب یہہ ہوگا کہ صاحب ہم تو اثنینیت کی کیفیت کبھی نہین محسوس کرتے ہین لیکن اگر اوسی شخص سے یہہ کہا جاے کہ تم اپنی اونگلی کو درمیان شمع اور اپنی انکھہ کے حائل کر کے کبھی شمع پر انکھہ ٹھہراو اور کبھی اونگلی پر انکھہ ٹھہراو تو بار اول ہی سے تجربہ مین اوسے کیفیت اثنینیت کی محسوس ہوگی اسجگہ پر سوال یہہ واقع ہوتا ہے کہ مجرد اتنی تعلیم سے کوئی فرق

قوت بصارت مین رائے کی پیدا ہوجاتا ہے جو اوسے کیفیت اثنینیت کی محسوس ہونے لگتی ہے جواب بدیہی ایسے سوال کا یہہ ہے کہ قوت بصر مین رائی کی کوئی فرق واقع نہین ہوتا ہے حقیقت یہہ ہے کہ پہلے وہ شخص عدم توجہی سے قوت بصر کا استعمال کرتا تھا اور بعد متنبہ ہونیکے اب بہ سبب توجہ کے کیفیت اثنینیت کی درک کرسکتا ہے واضح ہو کہ ایسے شخص کو ہزارون مرتبہ موقع کیفیت اثنینیت کے درک کا ملا تھا مگر قوت بصر کے استعمال مین وہ شخص ناتوجہی کو راہ دیتا رہا تھا جیسا کہ حالات ذیل سے ثابت ہوتا ہے ۔

واضح ہو کہ جب ہم کسی شئے خاص کی طرف دیکھتے ہین تو اوربھی گرد و پیش کی اشیا نظر آتی ہین گو ہیئت ظاہریہ اون اشیا کی بوضاحت معلوم نہین ہوتی ہے وجہ اشیاے جوانبی کے نظر آنیکی یہہ ہے کہ احاطہ نظر کو بڑی وسعت حاصل ہے لیکن توجہ ہماری صرف اوسی شئے تک محدود رہتی ہے جو منظور نظر ہوتی ہے اور بقیہ اشیا گرد و پیش پر توجہ نہین ہوتی اور اسی لئے باعث عدم توجہی سے کے اون اشیا کا دیکھنا اور نہ دیکھنا برابر ہوجاتا ہے اور کیفیت توجہ کی یہہ ہوتی ہے کہ جب کوئی شئے کیطرف توجہ کیجاتی ہو تو آنکھہ بھی اوس شئے کیطرف پھر جاتی ہے اور عموما قاعدہ بھی ہے کہ توجہ کی تبعیت آنکھین کرتی ہین اسلئے معلوم ہوتا ہے کہ بسبب عدم توجہی کے کیفیت اثنینیت کی جھلک نہین ہوتی ہے اگر توجہ کو دخل دیا جاوے تو اثنینیت

کی کیفیت محسوس ہوگی عموماً لوگ جب کسی شے کو دیکھتے ہین تو اوپر
اشیا کیطرف لحاظ نہین کرتے کہ آیا وہ اشیا وحدانیت کی کیفیت دکھلاتی
ہین یا اثنینیت کی کیفیت دکھلاتی ہین اسیطرح ایک شے سے دوسری
شے کیطرف توجہ کیتی جاتی ہین اور ہر شے منظور نظر کو واحد پاتی جاتی
ہین اور وہ اشیا جو اندر احاطہ نظر کے واقع ہوتی جاتی ہین اون پر
لحاظ نہین کرتے اسی لئے اونکو خبر نہین ہوتی کہ اشیاے غیر منظورکیطرح
کیفیت دکھلاتی ہین -

نمبر ۶ جاننا چاہیئے کہ تمام حالتون مین جب کوئی شے واحد کیفیت
اثنینیت کے ساتھہ محسوس ہوتی ہے تو دونون ہیئتین اوسی شے واحد
کی دو موقع خاص پر دکھلائی دیتی ہین اور ایک فاصلہ خاص درمیان
اونکے حائل رہتا ہے یہہ فاصلہ کم و بیش بحالات مختلفہ ہوتا ہے مگر حالت
واحد مین یہہ فاصلہ ہر کسیکو بطور واحد محسوس ہوتا ہے یعنے نہ صرف
ایک شخص کو بلکہ ہر شخص کو جو شریک ایک حالت واحد کا رہتا ہے اگر بطور
بالابیس آدمی اپنی اونگلیان درمیان شمع اور اپنی انکھون کے قایم
کرکے اپنی اپنی انگلی پر انکھہ ٹھہراوین تو دو شمع ہر شخص کو نظر آئینگی ایک
بجانب راست اور دوسری بجانب چپ وہ شمع جو سمت راست مین
نظر آئیگی داہنی انکھہ سے محسوس ہوگی اور وہ جو سمت چپ مین نظر آئیگی
بائین انکھہ سے محسوس ہوگی اور ہر شخص کو یہہ دونون شمع ایک ہی فاصلہ
پر نظر آئینگی اسیطرح بصورت انکہ ٹھہرانے شمع پر ہر شخص کو اپنی اپنی انگلی بوضع بالا

کیفیت اثنینیت کی دکہلائیگی —

نمبر۷ تجربہ سے ثابت ہوتا ہے کہ حالت بالامین فاصلہ نظریہ ایک ہی شے کی دو ہیئتون کا جو کیفیت اثنینیت کی دکہلاتی ہے متناسب ہوتا ہے ساتہہ اوس فاصلے کے جو حائل ہوتا ہے درمیان اوس نقطہ رطنیہ کے جسپر تصویر ایک آنکہہ مین انطباع پذیر ہوتی ہے اور اوس نقطے کی جو بہ کیفیت مطابقیہ واقع ہوتا ہے ساتہہ اوس نقطے کے جس پر تصویر انطباع پذیر دوسری آنکہہ مین ہوتی ہے اسیطرح فاصلہ نظریہ دو اشیا کا جب وہ اشیا ایک آنکہہ سے دیکہی جاتین متناسب ہوتا ہے ساتہہ اوس جزو محراب رطنیہ کے جو حائل ہوتا ہے درمیان انطباعی تصویرین اون اشیا کے پس بہ کیفیت بالا جب ایک شے دو نظر آتی ہے بذریعہ دو آنکہون کے تو فاصلہ نظریہ اوس شے کی دونون ہیئتون کا متناسب ہوتا ہے ساتہہ اوس جزو محراب ہر رطنیہ کے جو حائل ہوتا ہے درمیان تصویر انطباعی وس طنیہ کے اور اوس نقطے کے جو مطابق ہوتا ہے اوس تصویر کے نقطے کے ساتہہ جو تصویر کہ انطباع پذیر ہوتی ہے دوسرے رطنیہ مین —

نمبر۸ جسطرح بعض حالت مین ایک شے دو نظر آتی ہے ویسی ہی بعض حالت مین دو شے ایک نظر آتی ہے یعنے اثنینیت حقیقیہ محسوس نہین ہوتی ہے مثلاً اگر دو نل بطور خطین متوازیین آنکہون سے لگائے جائین تو ایک ہی نل قوت بصر کے ذریعہ سے محسوس ہوگا اور اگر

دو پیسے انگریزی اون نون کی صدون پر اس وضع سے قائم کئے جاوین کہ دونون انکھون کے خطین انظاری مفروضی ہر پیسے پر الگ الگ جا کر پڑین تو اسحالت مین صرف ایک ہی پیسہ محسوس ہوگا اور اگر ایک پیسہ اور ایک اٹھہ آنی کا نقرئی سکہ اسیطرح رکھے جائین تو دونون ایک ہی حیز مین نظر آینگے اور ایک دوسرے سے چیپ بھی نجائیگا اور رنگ ان دونون کا ویسا ہی نظر آئیگا جیسا کہ اونکے اصلی رنگ باہم مین مرکب کر دینے سے ایک رنگ خاص پیدا ہو جاتا ہے۔

نمبر ۹ - ان سب تجربات بالا سے ثابت ہوتا ہے کہ بحالت صحت چشمان مرکز ین رطبتین باہمدگر مطابق اور موافق ہوا کرتی ہین اور ہر نقطہ ایک رطبیہ کا مطابق اور موافق ہوتا ہے ساتھہ اوس نقطہ رطبیہ دیگر کے جو بیک سمت ایک ہی فاصلہ پر واقع ہوتا ہے اسی تصویر پر جو رطبتین کے نقطہ ہاے مطابق پر واقع ہوتی ہین شے مرئی کو یہ کیفیت وحدانیت دکھلاتی ہین بلکہ اسحالت مین کیفیت وحدانیت اوسوقت بھی محسوس ہوتی ہے جبکہ فی الحقیقت شے مرئی دو خارج مین موجود رہتی ہے برعکس اسکے تصویرین جو نقطہ ہاے متضاد پر واقع ہوتی ہین کیفیت اثنینیت کی پیدا کرتی ہین اگرچہ حقیقت مین شے مرئی فی الخارج واحد ہی موجود رہتی ہے ۔ واضح ہو کہ نسبت موافق اور نسبت متضاد قیاسی مذہب پر مبنی نہین ہین یہہ نسبتین امور واقعیہ ہین اور تجربہ کے ذریعہ سے متحقق ہوئی ہین ۔

قبل اسکے کہ اس بحث کو ہم اختتام کو پہونچا دین ہمین لازم ہے

کہ ہم اور چند مسائل کی تحقیقات ضبط تحریر کرین اول یہہ کہ وہ جانور
جنکی انکھین جانب مخالف مین سر کے واقع ہین اور اس وجہ سے
ایسے جانور مختلف جانب مین دیکھنے کی قوت رکھتے ہین ایا ایسے جانور
کے رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق واقع ہوتے ہین یا نہین دوم یہہ
کہ غیر صحیح انکھون مین نقطہ ہاے مطابق کا مقام کون ہے سوم یہہ کہ
ایا رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق کا تطابق ایک امر طبعی ہے یا نتیجہ
عادت کا ہے اور اگر امر طبعی ہے تو کوی قانون الٰہی جسکا علم ہمکو حاصل
ہو چکا ہے اوسکے روسے اوسکی ماہیت درک ہوتی ہے یا نہین یا کہ یہہ
امر طبعی براے خود ایک قانون الٰہی ہے اور یہی ہماری ساخت انسانی
کی ترکیب مین داخل ہے ۔

## فصل یازدہم بحث مختلف حیوانات کے قوانین بصر کی ۔

خداے دانا و بینا کی قوت بصر عطا فرمانے کی علت غائیہ یہہ
ہے کہ اس وسیلے سے سائر حیوانات اشیاے فی الخارج کے مواقع
وجہات و اشکال ظاہریہ کو درک کر سکین بقرینہ غالب عموماً تمام حیوانات
عام اس سے کہ دو انکھہ والے ہون یا دو انکھہ سے زیادہ انکھہ رکھتے
ہون اور خواہ اونکی انکھون کی ایک ترکیب ہو یا انکھین اونکی مختلف
الترکیب ہون سب کے سب اشیاے مری کو بہ کیفیت وحدانیت محسوس
کرتے ہین اور بھی سمت صحیح اشیاے مری کی درک کرتے ہین لیکن چونکہ
باعتبار انواع کے اختلافات عظیم ترکیب و حرکت و عدد چشم مین واقع

ہین اس سے ظاہر ہے کہ حیوانات کے قوانین بصر مین بھی اختلافات
ضرور ہین یعنے حیوانات کی مختلف ضرورتون کے حساب سے
مختلف قوانین بصر نے نفاذ پایا ہے۔

ظاہر ہے کہ انسان اپنی انکھون کو ایک ہی سمت مین پھیرتا ہے
اور اس سبب سے خطین انظاری مفروضی ایک نقطے پر پہونچکر
التقاپذیر ہوتے ہین اور جب انسان اپنی انکھون کا استعمال طبعی
طور پر کرتا ہے تو دونون انطباعی تصویرین مرکزین رطنتین پر
واقع ہوتی ہین اور دیگر تصاویر اشیاے جوار کے نقطہ ہاے متناسب
اور مطابق پر انطباع پذیر ہوتے ہین اسلئے بدین نظر کہ ہم لوگ
اشیاے مرئی کو بہ کیفیت وحدانیت و تصبحت مواقع دو انکھون کے
ذریعہ سے محسوس کرسکین ایسے حس کے واسطے اسیقدر امر درکار
ہے کہ ہم لوگون کی ساخت مین یہہ امر داخل ہوکہ بمقتضاے ترکیب
چشم ایک ہی مقام نظری ( ) پر دو
اشیا نظر آمین جنکی تصویرین مرکزین رطنتین پر واقع ہوتی ہین
یا ان نقطہ ہاے رطنتین پر واقع ہوتی ہین جو متناسب و مطابق
ہوتی ہین چنانچہ جب ساخت چشم کیطرف ہم لوگ لحاظ کرتے
ہین تو ساخت چشم مین مطابقت ساتھہ کیفیت بالا کے پائی جاتی
ہے لیکن جب ہم لوگ بہ سبیل عادت چشم کی حرکت متوازیہ مین
خلل انداز ہوتے ہین یا کہ خطین انظاری مفروضی کو ایک نقطے پر

قائم کرکے متوجہ اون اشیا کی طرف ہوتے ہین جو شے منظور نظر
سے دور تر یا قریب تر واقع ہوتی ہین تو یا وہ شے منظور نظر بحالت
وحدانیت دو نظر اتی ہے یا بصورت دو ہونے شے منظور نظر کے
دونون شے ایک دوسرے مین مخلوط نظر اتی ہین ان حالتون مین
یا دونون تصویرین ایک شے واحد کی ایسے دو نقطون پر رطنتین
کے واقع ہوتی ہین جو متضاد اور غیر متناسب ہوتی ہین اور اس
وجہ سے شے واحد مین کیفیت اثنینیت کی محسوس ہوتی ہے یا دو
تصویرین مختلف اشیا کی ایسے نقطہ ہاے رطنتین پر انطباع پذیر
ہوتی ہین جو بہ کیفیت مطابقہ و متناسبہ واقع ہوتی ہین اور اس سبب
سے دونون اشیا ایک دوسرے مین مخلوط نظر اتی ہین اس سے
ظاہر ہوتا ہے کہ قانون الہی بصر انسانی کا قوت بصر کے تقاضاے
استعمال طبعی کے مطابق نافذ ہوا ہے مگر جب استعمال غیر طبعی
انکھون کا ہوتا ہے تو قانون اصلی کا اثر بھی زایل ہوجاتا ہے اسی لیے
جب ہم استعمال طبعی اپنی انکھون کا کرتے ہین تو اشیا کو کماہے
درک کرتے ہین مگر جب استعمال طبعی نہین کرتے تو اشکال مختلفہ
محسوس ہوتے ہین عقلا معلوم ہوتا ہے کہ اس کیفیت مین اور حیوانات
کو بھی اشتراک حاصل ہے مگر اس سے یہہ نہین لازم اتا ہے کہ وہ حیوانات
جنکی انکھین مخالف سمت مین واقع ہوتی ہین اور ایک انکھ کو ایک
شے کیطرف اور دوسری انکھ کو دوسری شے کیطرف پھیر سکتے ہین تو

مختلف سمت مین انکهہ پھیرنے کے سبب سے انسان ہی کیطرح ویسے ہی اشکال مختلفہ درک کرتے ہین جیسا کہ اشکال مختلفہ محسوس ہوتے ہین -

بہت سے جانور ایسے ہین کہ اونکی انکھین دو مختلف سمتون مین واقع ہوتی ہین اونکی انکھون مین حرکت کی قدرت حاصل نہین رہتی ہے گویا اونکی انکھین اونکے سرون چڑی رہتی ہین ایسے جانورون کے انکھون کی نسبت یہہ سوال کیا جاسکتا ہے کہ ایا ان جانورون کو وہ اشیا سے مری جنکے اشباح مرکزین رطنبیہ پر انطباع پذیر ہوتے ہین اوسیطرح محسوس ہوتی ہین جیسا کہ انسان کو اشیا سے مری ایک ہی مقام نظری مین محسوس ہوتی ہین مسٹر ریڈ اسکے جواب مین کہتے ہین کہ بقرینہ غالب ایک ہی مقام نظری مین محسوس نہین ہوتی ہین بلکہ اشیا مواقع متضادہ مین کما ہے محسوس ہوتی ہین اس تقریر بالا سے یہہ امر مستنبط ہوسکتا ہے کہ ان حیوانون کے نقطہ ہاے رطنبیتین مین کسی وضع کی مطابقت حاصل رہتی ہے مگر وہ مطابقت ایسی نہین ہوتی ہے جیسے کہ انسان کی انکھون مین پائی جاتی ہے معلوم ہوتا ہے کہ ان حیوانات کی انکھون مین مرکز ایک رطنبیہ کا دوسرے رطنبیہ کے مرکز کے ساتھہ اسطور پر مطابق ہوتا ہے کہ اشیاے مری جنکے اشباح ان نقطہ ہاے مطابق پر انطباع پذیر ہوتے ہین ایک ہی مقام پر

محسوس نہین ہوتے ہین بلکہ وہ ایسے مقام پر محسوس ہوتے ہین جو دو مختلف سمت مین واقع ہوتے ہین اور بھی یہہ امر معلوم ہوتا ہے کہ جزو اعلے ایک رطنیہ کا مطابق ہوتا ہے دوسرے رطنیہ کے جزو اسفل کے ساتھہ اور مقدم جزو ایک رطنیہ کا مطابق ہوتا ہے ساتھہ موخر جزو دوسرے رطنیہ کے ۔

بعض حیوانات کی آنکھین اسوضع کی ہین کہ وہ اپنی آنکھون کو آسانی کے ساتھہ ہر طرف پھیر سکتے ہین ایسے حیوانات کی آنکھون کی نسبت یہہ سوال کیا جاتا ہے کہ آیا ان جانورون کے رطنیتین مین نقطہ ہاے مطابق اور نقطہ ہاے متضاد مثل رطنیتین انسان کے ہین یا نہین اسکے جواب مین مسٹر ریڈ کا قول یہہ ہے کہ بقرینہ غالب معلوم ہوتا ہے کہ نقطہ ہاے مطابق اور نقطہ ہاے متضاد کا التزام ان حیوانون کی ترکیب چشم مین نہین ہے اگر ایسا التزام ان حیوانون کی ترکیب چشم مین ہوتا تو بسبب تقاضاے ساخت کے اشکال قریبہ جزو ان حیوانون کو محسوس ہوتین ۔

یہہ سب تحریرات بالا مجرد قیاسی ہین انکی صحت پر طمینان حاصل نہین ہے ظاہر ہے کہ کوئی امر ہم لوگ حیوانات سے پوچھکر دریافت نہین کر سکتے ہین صرف اسیقدر تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ مختلف حیوانات کے قوانین بصارت مختلف اصول پر ہین اور موافق تقاضاے اگزران مختلف حیوانات کے قوانین بصارت نے نفاذ پاے ہین ۔

## فصل دوازدہم بحث بصارت از قسم کج نظری و احولیت

حسب اصول مذاہب حکما و طریقہ علاج کج نظری بہ سبیل عادت
یہہ امر دریافت طلب ہے کہ آیا خلقی کج نظر اشخاص کے
رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق ہوتے ہین یا نہین اگر ہوتے
ہین تو مواقع اونکے نقطہ ہاے مطابق کے صحیح انکھہ والون کے
مواقع نقطہ ہاے مطابق کیطرح ہوا کرتے ہین یا نہین جاننا چاہئے
کہ یہہ مسائل بڑے تحقیق طلب ہین اور جو اطبا کہ علاج کج نظری
کا کیا چاہتے ہین لازم ہے کہ تحقیقات ان مسائل کی بخوبی ان
سے نا نبشتہ کرین —

واضح ہو کہ وہ اشخاص جو کج نظری کے عارضہ مین مبتلا ہین
اکثر اونکی انکھہ کے روشنی مین فتور ہوا کرتا ہے اسی حالت مین نقطہ
ہاے مطابق کی تحقیق صرف دشوار ہی نہین ہے بلکہ فی الحقیقت ایک
سعی لاحاصل ہے لیکن جب کسی انکھہ کی روشنی مین خلل قوی نہین رہتا ہے
تو دونون انکھون کی سمت مین اسقدر اختلاف رہتا ہے کہ شئے
نظری دونون انکھون سے بیک وقت محسوس نہین ہوتی ہے ایسی

---

مولف کی دانست مین کج نظری واقع ہوتی ہے بہ سبب زوال
رطنیہ کے موضع رطنیہ سے خواہ جانب راست خواہ جانب چپ اور خواہ
جانب فوق خواہ جانب اسفل —

صورت مین نقطہ ہاے مطابق سے کے مواقع کو دریافت کرنا ایک امر آسان
نہین ہے کیونکہ حالت بالا مین شخص کج نظر صرف اون اشیا کی طرف
جو بذریعہ ایک انکہہ کے نظر اتی ہین لحاظ کرتا ہے اور وہ اشیا
جو دوسری انکہہ کے احاطہ نظر مین واقع ہوتی ہین بہ سبب عدم توجہی
کے محسوس نہین ہوتی ہین

ہم قبل مین لکہہ چکے ہین کہ جب ہم لوگ بحالت صحت چشمان کوئی
شے قریب کیطرف توجہ کے ساتہہ دیکہتے ہین تو کیفیت اثنینیت اون
اشیاے بعیدہ کی جو سمت واحد مین ہین اور بیک وقت نظر اتی ہین
محسوس نہین کرتے ہین اسیطرح بقرینہ غالب شخص کج نظر جب
ایک انکہہ کی شے منظور نظر کو دیکہتا ہے تو توجہ اور اشیا پر جو احاطہ
نظر مین دوسری انکہہ کے واقع ہوتی ہین نہین کرتا ہے اور اسی
لئے شخص کج نظر اور اشیا کو ویسا ہی نہین محسوس کرتا ہے جسطرح
بحالت صحت چشمان ہم سب کیفیت اثنینیت اشیا کی بصورت بالا نہین
محسوس کرتے ہین اگر ایسے شخص کج نظر سے یہہ کیفیات پوچہی جاوین
تو بغیر فلسفی ہوئے شخص کج نظر حالات واقعی کو بیان نہین کرسکتا ہے
بقرینہ غالب وہ جانور جنکی انکہین سمت مخالف مین واقع
ہوتی ہین اونہین یہہ صلاحیت حاصل ہے کہ بیک وقت اون اشیا
کیطرف توجہ کرسکین جو مختلف سمت و متضاد جہات مین واقع ہوتی
ہین کسواسطے کہ اگر یہہ صلاحیت حاصل نہین رہتی تو ایسے مواقع چشم

سے اونہین کوئی فائدہ مترتب نہوتا اور اس وضع کی خلقت چشم کی محض بیکار ہوتی مگر یہہ امر قرین قیاس نہین ہے کہ وہ اشخاص جو کج نظر ہین اونہین صلاحیت بالکل حاصل ہے کسواسطے کہ صلاحیت بالانوع انسان مین نہین پائی جاتی ہے ظاہر ہے کہ ہم لوگ بمقتضاے خلقت صرف اون اشیا کیطرف توجہ کرتے ہین جو ایسے نقطے پر واقع ہوتی ہین جہان پر خطین انظار کی مفروضی التقا پذیر ہوتے ہین لیکن توجہ کرنا اشیاے مختلف السمات پر ایک امر غیر طبعی ہے اور بغیر محنت کے عادت ایسی توجہ غیر طبعی کی پیدا نہین ہو سکتی ہے ـ

سابق مین تحریر ہو چکا ہے کہ وہ اشخاص جو کج نظر ہین اور اونکی دونون انکہون کی بینائی درست نہین ہے ایسے اشخاص کی انکہون مین نقطہ ہاے مطابق کی تحقیق نہین ہو سکتی ہے لیکن وہ اشخاص جنکی دونون انکہون کی سمت مین بہت کم اختلاف ہے اور کسی شے کو بیک وقت دونون انکہون سے دیکہہ سکتے ہین ایسے اشخاص کے نقطہ ہاے مطابق کے مواقع کی تحقیق ہو سکتی ہے لیکن تحقیق اسکی خالی دقت اور دشواری سے نہین ہے واضح ہو کہ اس قسم کے ہرج والے بہت کم پائے جاتے ہین اسی لئے دریافت کا موقع بھی حکما کو کم ملا ہے ـ

اب ہم مسائل کج نظری یعنے اعوجاج چشم کے بطرز اصول موضوعہ تحریر کرتے ہین اطبا جو علاج کج نظری کا کرتے ہین اونہین بلاشبہ

بحث ہذا معین ہوگی شائقین تحقیقات سے امید ہے کہ نمبرواری حالات
ذیل پر لحاظ فرمائینگے ۔

نمبر۱ - یہہ امر قابل دریافت ہے کہ آیا شخص کج نظر دونون انکھون
سے مساوی دیکھتا ہے یا نہین اور اگر کوی نقصان کسی انکھہ مین ہے
توکس قسم اور کس درجے کا نقصان واقع ہے ان امور کے دریافت
کا طور ظاہر ہے کہ بہت اسان ہے بہرحال ان امور کو خود دریافت کرلینا
چاہئے اور شخص علاج طلب کے مجرد بیان پر تکیہ نہین کرنا چاہئے
کس واسطے کہ اکثر اشخاص علاج طلب خود اپنے حرج سے واقف نہین
رہتے واضح ہو کہ حالات نمبرواری مندرجہ ذیل مین ایسے اشخاص
علاج طلب کا مذکور کیا جاتا ہے جو دونون انکھون سے بخوبی دیکھہ سکتے
ہین اور اگر ایک انکھہ کو بند کرلین تو دوسری انکھہ سے بھی کسی نوشتہ
کے پڑھ لینے پر قادر ہین ۔

نمبر۲ - یہہ امر دریافتنی ہے کہ آیا جب ایک انکھہ بند کرلی جاتی ہے تو
دوسری انکھہ شئے منظور نظر کی سمت مین خط مستقیم کیطرح رہتی ہے
یا نہین اسکی تحقیق ہر انکھہ کو پے درپے کھولنے اور بند کرنے سے
ہوتی ہے اس تحقیق کے ذریعہ سے تحقیق ہائیڈ[1] M.D La Hire
کے اصول موضوعہ کی صحت اور غیر صحت کی ہوتی ہے - واضح ہو کہ اکثر

---

[1] دیکھو سوانح عمری ہائیر کی

اطباے نامی نے ہایر کے اصول موضوعہ کو بلاتفتیش صحت منقح قبول کر لیا ہے
اور وہ اصول موضوعہ یہہ ہین جو مندرج ذیل ہین —
شخص کج نظر کی کسی ایک آنکھہ مین صحیح آنکھہ والون کی طرح انتہا کی قوت
حس و قوت بینائی مرکز ِ رطنیہ مین نہین ہوتی ہے بلکہ غایت کی قوت
حس اور قوت بینائی مرکز رطنیہ کے اور کسی سمت مین ہوتی ہے اور شخص
کج نظر ایسی آنکھہ کے خط انظاری مفروضی کو شئے منظور نظر کی جانب سے
اور کسی طرف کو متوجہ کرتا ہے بدین نظر کہ تصویر انطباعی رطنیہ کی اوس
جزو حس پر واقع ہو اور اس صورت سے شئے منظور نظر بطور واضح محسوس
ہو سکے اگر یہی وجہ کج نظری کی ہے تو لازم آتا ہے کہ چشم کج شدہ شئے
منظور نظر سے ہمیشہ منحرف ہوا کرے اوسی حالت مین کہ جب دوسری آنکھہ بند
کر دی جاے اور بھی اوسی حالت مین کہ دوسری آنکھہ بند نہ کیجاے جاے
تعجب ہے کہ ایسے اس اصول موضوعہ کی صحت کی نسبت کسی شخص نے
پچاس برس تک کسی وضع کی تحقیق نہین کی اور برابر چلا اس اصول موضوعہ
کو صحیح مانتے چلے آئے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اشخاص اصول موضوعہ
کے قائم کرنے مین میلان طبعی رکھتے ہین اور اپنے اصول موضوعہ کی صحت
بذریعہ تحقیقات واقعات کے نہین کرتے اسیطرح تابعین بانی اصول
موضوعہ کے بے چون وچرا تبعیت اقوال غیر منقح کی کیا کرتے ہین اور
امر واقعی کی تحقیق مین بہت کم کوشش کرتے ہین — بہرحال آخرکار ڈاکٹر
جورن (Javal) سے نے اس اصول موضوعہ کی صحت کی نسبت

تحقیق کی اور عند التحقیق معلوم ہوا کہ وہ اشخاص جو کج چشم ہین چشم کج کے خط انظاری مفروضی کو ٹھیک شے منظور نظر کیطرف اوس حالت مین متوجہ کرتے ہین جب دوسری انکھہ بند ہو جاتی ہے اس مسئلہ کی تحقیق ڈاکٹر پورٹر فیلڈ نے بھی کی ہے اور ہر بار کی تحقیق مین یہہ مسئلہ صحیح ثابت ہوا ہے -

نمبر ۳ یہہ امر قابل دریافت ہے کہ ایا خطین انظاری مفروضی ایک دوسرے کی اس وضع سے پیروی کرتے ہین کہ اون دونون کا میلان ایک ہی وضع پر رہتا ہے عام اس سے کہ رائی جانب چپ یا جانب راست جانب فوق یا جانب تحت یا سمت مقابل مین دیکھتا ہے یا خطین انظاری ایک ایسا زاویہ بناتے ہین کہ ہر حال مین وہ زاویہ اپنی حالت پر رہتا ہے عام اس سے کہ رائی کسی جانب مین دیکھے اس امر کی دریافت سے معلوم ہوگا کہ کج نظری عضلات چشم کے ہرج سے پیدا ہوئی ہے یا نہین واضح ہو کہ اکثر اطبا کے نزدیک عضلات چشم کے ہرج سے کج نظری پیدا ہوتی ہے ڈاکٹران یورپ کا بھی قیاس رہا ہے اطبائے ایشیائی بھی اس مسئلہ مین متفق نظر اتے ہین بہر حال دفعات نمبروار ذیل مین تصور کرنا چاہیے کہ خطین انظاری مفروضی کو رائی کے ہر سمت مین ایک ہی طور پر میلان حاصل رہتا ہے

نمبر ۴ - یہہ امر قابل دریافت ہے کہ ایا شخص کج چشم کو شے مرئی ساتھہ کیفیت وحدانیت یا ساتھہ کیفیت اثنینیت کے محسوس ہوتی ہے اگر کیفیت اثنینیت کی محسوس ہوتی ہے اگر شے مرئی کی دو لوٹیون سے فاصلہ باجوہ

کی نسبت سے ساتھہ ایک ایسا زاویہ قائم ہوتا ہے جو خطین انظاری مفروضی کے برابر ہو تو جاننا چاہیئے کہ ایسے شخص کج نظر کے رطنتین مین اسیطرح نقطہ ہا سے مطابق واقع ہین جیسے شخص صحیح البصر کے رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق پائے جاتے ہین لیکن اگر شے مری کی دونون رہیئتون سے فاصلہ با خود ہا کی نسبت سے ساتھہ ایک ایسا زاویہ قایم ہوتا ہے جو خطین انظاری مفروضی کے زاویہ کے برابر نہو یعنے وہ بیش ہو خواہ کم تو جاننا چاہیئے کہ ایسے شخص کج نظر کے رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق کا موقع ویسا نہین ہوتا ہے جیسا کہ شخص صحیح البصر کے رطنتین مین ہوتا ہے اسحالت مین خطین انظاری مفروضی کے درجات زاویہ کو بالصحت دریافت کرنا انسان کا کام نہین ہے۔

واضح ہو کہ کج نظری گو کیسی ہی خفیف ہو تاہم ممکن ہے کہ احولیت[1] کی کیفیت اس ہرج کے ذریعہ سے پیدا ہو کسواسطے کہ ہر شخص جو کج نظر ہے خواہ کم یا زیادہ کج نظر ہو ضرور ہے کہ اوسکے خطین انظاری مفروضی شے مری پر پہونچکر کبھی بھی التقا پذیر نہین ہوتے ہین مثلا اگر کوئی

---

[1] واضح ہو کہ عارضہ حول لاحق ہوتا ہے ہرج رطوبت جلیدیہ سے اس راے مین تمام حکما بے اشتباہ متفق ہین اور یہہ ہرج اسقدر ہوتا ہے کہ رطوبت جلیدیہ اپنے موضع سے زوال پذیر ہو جاتی ہے خواہ جانب راست خواہ جانب چپ خواہ جانب اعلے خواہ جانب اسفل اور اس زوال سے مجرد بصارت کو

شخص خطین انظاری مفروضی کو بہ کیفیت متوازیہ قایم رکھہ سکتا ہے مگر
انہین کچھہ بھی جہکانیکی قدرت نہین رکھتا ہے تو ایسے شخص کو نزدیک
کی اشیا کے دیکھنے مین کج نظری لازم ہوگی اور اس سبب سے اوسے
نزدیک کی شے کیفیت اثنینیت کے ساتھہ محسوس ہوگی اسیطرح اگر
کسی شخص کے خطین انظاری مفروضی ہمہ دم کج رہا کرتے ہین تو ایسے
شخص کو نزدیک کی شے مری واحد نظر آئیگی اور دور کی شے مری بہ
کیفیت اثنینیت محسوس ہوگی ۔

## شرح متعلق صفحہ ۱۳۴

کوی ہرج نہین ہوسکتا ہے بشرطے کہ دونون آنکہین زوال پذیر ہون بوضع
متفق لیکن اگر زوال پذیر ہوی ہون بوضع مختلف یعنے اگر ایک کا زوال
ہوا ہو اسفل کی طرف یا فوق کی طرف اور دوسری زوال پذیر ہوئی ہو
اوس جہت کی سمت مخالف مین یا کہ ایک آنکھہ حالت طبعیہ پر رہ گئی ہو تو رائی
کو ایک شے دو نظر آئیگی اسیکو حول کا عارضہ کہتے ہین اسکی توجیہ اسطور
پر بیان کی گئی ہے کہ نور جو ہیئت کی آنکھہ سے خارج ہوتا ہے بشکل مخروط
خارج ہوتا ہے اور مخروط کی شکل حاد الراس اور غلیظۃ القاعدہ ہوتی ہے
اور مخروط کا قاعدہ ایک دائرہ ہوتا ہے اور اس دائرہ کے لئے ایک مرکز
ہے اور وہ خط جو شروع ہوتا ہے جلیدہ سے مرکز دائرہ کی طرف اوسے
سہم اور محور کہتے ہین اور محور عبارت ہے اوس نور کی قوت تاثیر سے جو

# شرح متعلق صفحہ ۱۴۳

خارج ہوتا ہے آنکھ سے وسط مخروط ہوکر اور ظاہر ہے کہ وقت نظر ہر آنکھ
کے لئے دو مخروط ہین اور دو محور ہین اور ہر یک دونون پہونچتے ہین
مرئی یعنے مبصر تک پس جبکہ مبصر دو ہون ایک قریب اور دوسرا بعید اور
مجتمع کیجائے بصر مبصر اقرب پر دونون سہم واقع ہونگے اوسی مبصر اقرب
پر اور واقع ہوگا مخروط کا کنارا مبصر ابعد پر اسیطرح اگر مجتمع کی جاے
بصر مبصر ابعد پر تو پس جبکہ زوال پذیر ہوگا کوئی ایک حدقہ اپنے موضع
سے خواہ جانب راست اور خواہ جانب چپ تو حادث ہوگی ایسے زوال
سے لگز رشتی حول کی اور بھی شئے مرئی محسوس ہوگی حسب زوال حدقہ
کے مائل تہ کسی ایک جانب کو دونون جانب سے اسیطرح اگر ایک رطوبت
جلیدیہ کو زوال ہو طرف فوق کے یا طرف اسفل کے اور دوسری رطوبت
جلیدیہ کو زوال ہو سمت خلاف مین یا یہہ کہ دوسری رطوبت جلیدیہ اپنے حال
طبعی پر رہجائے تو ایک شئے دو نظر آئیگی بدین وجہ کہ دونون سہم ہر دو
مخروط کے ایک مقام پر نہین التقا پذیر ہوتے ہین اور سبب نہین ملتے
کا یہہ ہے کہ ایک سہم دوسرے سہم سے بلندی پر ہوتا ہے پس لازم آتا
ہے کہ رائی شئے مرئی کو عین مرتفعہ سے زیادہ بلندی پر محسوس کرتا ہے
اور دوسری آنکھ سے شئے مرئی کو پستی مین محسوس کرتا ہے اور یہہ کیفیت
کبھی نہین لاحق ہوتی اگر دونون سہم آنکھون کے متساوی الموضع ہوتے

واضح ہو کہ جب کیفیت حول کی موجود رہتی ہے تو بقرینہ غالب کج نظری یا زوال موضع چشم کی کیفیت بھی پائی جاتی ہے اور اسباب کج نظری یا زوال چشم کے بہت سے ہین مثلاً صدمہ وقت نزع و صدمہ عارضہ صرع و کثرت مےخواری و شدت صداع و استعمال ضمادات حادہ و عادت تمباکو نوشی و ضربت شدیدہ بالائے سر وغیرہ ان سب حالتون مین زوال موضع چشم ضروری ہے بوجہ بے حس ہوجانے اون اعصاب چشم کے جنکے وسیلے سے انکھون کو قوت حرکت کی حاصل رہتی ہے ہرچند بقرینہ غالب احولیت کو عموماً کج نظری لازم ہوتی ہے تاہم اس سے یہہ نہین لازم آتا کہ جب کج نظری حائل ہو تو احولیت بھی بالضرور پائی جاے تحقیقات سے

## شرح متعلق صفحہ ۱۴۴

(دیکھو کتاب شرح اسباب و علامات صفحہ ۱۴۱)

اطبائے ایشیا ی کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ عارضہ حول یا پیدائشی ہوتا ہے یا بعد پیدائش کے لاحق ہوتا ہے جو پیدائشی ہوتا ہے وہ مرض لاعلاج ہے لیکن جو پیدائشی نہین ہے بہ سبب کثرت رطوبت اعصاب و سہولت قبول اشکال کے اطفال کو ہوا کرتا ہے یا بوجہ صرع کے جسکے باعث اغشیہ دماغ کے کھیچ جاتے ہین اور منقبض اور منجذب انکھون کا طبقہ صلبیہ ہوجاتا ہے یا بسبب دودہ پلانے کی سور تدبیری سے خواہ بدتدبیری لڑکون کے سلانے مین اورخواہ دودہ پلانے مین واقع ہو یا بسبب کسی امر خوف انگیز ضربت کسی ایسی شئے

معلوم ہوتا ہے کہ عارضہ حول انسان کو عمر بھر لاحق نہین رہتا ہے

## شرح متعلق صفحہ ۳۴۴

کے جو لڑکون کو محرک کرتی ہے پس لٹکے جانب اوس شے خوف انگیز کے
دیکھتے رہتے ہین اور ایسی حالت پر کچھ دیر تک رہ جاتے ہین پس انکھین اونکی
اوسی جہت مین منقلب ہو جاتی ہین اور لڑکون کو اوسی سمت مین آرام ملا کرتا
ہے اور پھر انکھین اونکی کج رہ جاتی ہین اسی حالت مین لڑکون کو دوسری
طرف آنکھون کو پھیرنا دشوار ہو جاتا ہے کسواسطے کہ دوسری طرف آنکھ
پھیرنے سے اعصاب اور اغشیہ مین درد پیدا ہوتا ہے لیکن سن رسیدہ
لوگون مین عارضہ حول کا کبھی لاحق ہوتا ہے بسبب تشنج ایسے عضلے کے جسکو
قوت حرکت دینے کی لاحق رہتی ہے مقلہ چشم کو یا بسبب استرخا کسی ایسے
عضلے کے یا کبھی عارضہ حول لاحق ہوتا ہے بسبب زوال پذیر ہونے
طبقات اور رطوبات چشم کے اپنے مواضع سے عام اس سے کہ وجہ زوال
ریاح غلیظہ ہو یا فضلہ ہاے غلیظہ بخاریہ ہو (دیکھو شرح الاسباب العلامات
صفحہ ۱۷ ابحث حول ـ

کتاب شرح الاسباب والعلامات کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے
کہ جب عارضہ حول کا پیدائشی ہوتا ہے تو لا علاج ہوتا ہے یعنے عارضہ
حول کا تا دم اخر دامنگیر رہ سکتا ہے یہہ تقریر صاحب کتاب بالا کی صحیح
نہین ہے بدین وجہ کہ بڑے بڑے ڈاکترون کے تجربہ سے معلوم ہوا ہے

اور نہ بہت سال تک انسان مبتلا اس عارضہ کا رہتا ہے جب تحقیقات طلبہ سے ثابت ہے کہ یہہ عارضہ طویل المدد نہین ہے تو شائقان تحقیق کی خدمت مین یہہ عرض ہے کہ حالات نمبر واری ذیل مین اشخاص کج نظر کو مبتلاے عارضہ حول نہ تصور فرما وین –

نمبر ۲ دوسرا امر تحقیق طلب یہہ ہے کہ ایا شئے منظور نظر دونون انکھون سے بیک وقت محسوس ہوتی ہے یا نہین یا صرف اوس انکھہ سے محسوس ہوتی ہے جسکا خط انظاری مفرد ضی اوس شئے کی طرف متوجہ کیا جاتا ہے قبل زمانہ ڈاکٹر جونسن ( [illegible] ) کے یہہ مسئلہ مقبول رہا ہے کہ دو اشخاص جو کج نظر ہین عموما شئے مری کو

## شرح متعلق صفحہ ۳۴۵

کہ عارضہ حول کا انسان کو تمام عمر لاحق نہین رہ سکتا ہے البتہ کج نظری تمام عمر دامنگیر رہ سکتی ہے مگر ایسا نہین دیکھا جاتا ہے کہ کیفیت احولیت کی تمام عمر لاحق رہتی ہو خود انکھین احولیت کی کیفیت کو زائل کردیتی ہین گو اوسکے زائل کرنے مین تمام عمر کج رہ جاتی ہین پس لازم تھا ملا نفیس علیہ الرحمہ کو کہ شرح مین یہہ بیان فرما دیتے کہ متن کے طرز عبارت سے جو دوام احولیت کا ثابت ہوتا ہے یہہ غلط ہے دوام خلقی شکل معوج کو ممکن ہے مگر خلقی عارضہ حول کا دوام عند التجربہ پایا نہین جاتا ہے –

بیک وقت اور بذریعہ دونون آنکھون کے واحد محسوس کرتے ہین
مگر اس قول کی صحت کی نسبت کوی ثبوت کافی پیش ہنین ہوا ہے
ڈاکٹر جورن کی راے قول بالا کے خلاف مین ہے لیکن چونکہ تحقیق اس
مسئلہ کی ضروری ہے اسکی تحقیق اسطور سے ہوسکتی ہے یعنے جب
شخص کج نظر ایک شے منظور نظر پر آنکھہ کو قایم کرے تو شخص معالج کو
لازم ہے کہ شخص کج نظر کی آنکھون کی سمت کیطرف لحاظ کرے اور
اوسکی آنکھون کی حرکات پر لحاظ رکھے پہر کوی جسم شفاف کو درمیان
اوسکی دونون آنکھون اور شے منظور نظر کے بے درپے حائل کیا
کرے اگر شخص علاج طلب باوجود حائل ہونے ایسے جسم کے اور
بغیر بدلنے آنکھون کی سمت کے شے منظور نظر کو برابر دیکھا کرے
تو جاننا چاہیے کہ شخص علاج طلب صرف ایک ہی آنکھہ سے دیکھتا ہے
واضح ہو کہ نمبر ۶ - اور نمبر ۷ مین حالات اون اشخاص کے مندرج ہین
جو شکل اول سے تعلق رکھتے ہین -
نمبر ۶ حالات بالا کو فی الذہن رکھکر یہہ امر دریافت کرنا چاہیے
کہ آیا شخص علاج طلب کو کوی شے اوسیطرح دو نظر آتی ہے یا نہین
جیسا کہ بعض حالت مین اون اشخاص کو شے واحد دو نظر آیا کرتی
ہیں جو کج نظری کے عارضہ مین مبتلا نہین ہین بنظر تجربہ شخص علاج
طلب سے کہنا چاہیئے کہ ایک ہاتھہ کے فاصلہ پر اپنی اونگلی درمیان
شمع اور اپنی آنکھون کے قائم کرے جب وہ ایسا کرے تو اوس سے پوچھا

چاہیئے کہ جب تم اپنی انکھون کو انگلی پر ٹھہراتے ہو تو شمع دو نظر اتی ہے یا نہین اور جب اپنی انکھون کو شمع پر ٹھہراتے ہو تو انگلی دو نظر اتی ہے یا نہین مختصر یہہ کہ اسطور سے معلوم ہو جائیگا کہ شخص علاج طلب کی کیفیت بصارت در بارہ درک وحدانیت یا اثنینیت شئے مری کے اوسیطرح ہے جیسی شخص صحیح کی ہوتی ہے یا کہ کسی اور طرح پر ہے اگر شخص علاج طلب کی کیفیت بصارت شخص غیر علاج طلب کی وضع پر نہین ہے یعنے اگر شخص علاج طلب دونون انکھون سے اشیا کو بہ کیفیت وحدانیت محسوس کرتا ہے نہ صرف اون حالتون مین کہ وہ اشیا شخص غیر علاج طلب کو بہ کیفیت وحدانیت محسوس ہوتی ہین بلکہ اون حالتون مین بھی کہ وہ اشیا شخص غیر علاج طلب کو بہ کیفیت اثنینیت محسوس ہوتی ہین تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شئے مری بہ کیفیت وحدانیت محسوس نہین ہوسکتی ہے اگر شخص علاج طلب کے رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق موجود ہوتے پس جاننا چاہیئے کہ قانون بصارت ایسے شخص خاص کا عوام الناس کے قانون بصارت کے موافق اور مطابق نہین ہے۔

نمبر ۷۔ اسیطرح اگر بحالت یا لاشخص علاج طلب شئے مری کو کیفیت اثنینیت کے ساتھہ محسوس کرتا ہے اوسیحالت مین جب شئے مری اشخاص صحیح النظر کو بھی کیفیت اثنینیت کے ساتھہ محسوس ہوتی ہے تو اس سے یہہ ثابت ہوتا ہے کہ اوسکے رطنتین مین نقطہ ہاے مطابق

موجود ہین مگر اون نقطون کو مقام طبعی حاصل نہین ہے ایسے نقطون
کے مقام کی تحقیق بوضع مندرجہ ذیل ہوسکتی ہے۔
یعنے جب شخص علاج طلب کسی شئے کو دیکھتا ہے درحالیکہ اوسکی
ایک انکھہ کا خط انظاری مفروضی شئے مری کیطرف متوجہ رہتا ہے
اور خط انظاری مفروضی اوسکی دوسری آنکھہ کا شئے مری سے کسی اور
جانب کو جاتا ہے تو اس حالت مین تصور کرنا چاہیئے کہ ایک خط
مستقیم [illegible] شئے مری سے نکلکر مرکز چشم منحرف سے گذرتا ہے اس
خط مستقیم کا نام [illegible] طبعی خط انظاری مفروضی یعنے محور طبعی
(The Natural axis [illegible]) رکھتے ہین
اور یہہ خط مفروضی شخص علاج طلب کے حقیقی خط انظاری مفروضی
کے ساتھہ ایک زاویہ بناتا ہے اور یہہ زاویہ بڑا یا چھوٹا اوسی حساب
سے ہوگا جس حساب سے شخص علاج طلب کی کجنظری زیادہ یا کم ہوگی
اسیطرح نام اوس نقطہ رطنیہ کا جسجگہ پر طبعی خط انظاری مفروضی رطنیہ
کو چھوتا ہے مسٹر ریڈ (Mr. Reed) طبعی مرکز رطنیہ
(The Natural centre of Retina)
رکھتے ہین اور یہہ طبعی مرکز رطنیہ شخص علاج طلب کے حقیقی مرکز رطنیہ
سے اوسی حساب سے قریب یا بعید ہوگا جس حساب سے کہ کج
نظری کم یا زیادہ ہوگی ان اصطلاحات بالا کو فی الذہن رکھکر جاننا
چاہیئے کہ اصول علم المرایا والمناظر کے روسے طبعی مرکز ایک رطنیہ کا

موافق ہوتا ہے اوسیطور پر ساتھہ حقیقی مرکز دوسرے رطنبیہ کے جسطرح
پر کہ حقیقی مرکزین صحیح آنکھون مین عموماً موافق ہوا کرتی ہین اور بھی
علم المرایا والمناظر کے روسے وو نقطے جو ایک رطنبیہ کے مرکز کے
ساتھہ بہ کیفیت تناسبہ موافقہ واقع ہین اور بہی ساتھہ مرکز طبعی
دوسرے رطنبیہ کے مناسبت اور موافقت رکھتے ہین اپس مین
اوسی طرح موافق ہونگے جسطرح پر کہ وو نقطے جو صحیح آنکھون
مین حقیقی مرکزین رطنبتین کے ساتھہ مناسبت وموافقت رکھتی
ہین اپسمین موافق ہوتی ہین —

اگر یہہ قول صحیح ہے کہ شخص کج نظر جب کسی شئے کو دیکھتا
ہے تو دونون آنکھون سے بیک وقت دیکھتا ہے اور شئے مرئی کیفیت
وحدانیت اوسے محسوس ہوتی ہے پس اس سے معلوم ہوتا ہے
کہ کج نظری ایسے رائی کی اوسی وضع کی ہوتی ہے جیسا کہ ہمنے بالا
اس نمبر مین ذکر کیا ہے واضح ہو کہ مسٹر ریڈ امور بالا سے یہہ مسئلہ
مستخرج کرتے ہین کہ قسم بالا کا شخص کج نظر اگر اس التزام کو راہ
دے کہ ہمیشہ بوضع راست دیکھا کرے تو ضرور ہے کہ اس طرح کے التزام
سے اوسکی بصارت مین نقصان عظیم لاحق ہوگا کسواسطے کہ اسی لت
مین وہ رائی کج نظر ہر شئے کو جسے وہ بیک وقت دو نون آنکھون سے
دیکھے گا کیفیت اثنینیت کے ساتھہ محسوس کریگا اور وہ اشیا
جو ایک دوسرے سے کچہہ فاصلہ پر واقع ہونگی ایک دوسرے مین

مختلط نظر پر نیگی ظاہر ہے کہ ایسے شخص کی ترکیب چشم مین کجی داخل ہے اور صحیح انکھہ والون کی انکھین ایسی ہوتی ہین کہ استعمال انکا بوضع راست ہوا کرتا ہے پس بلاشبہ اگر شخص کج نظر بوضع شخص راست نظر استعمال انکھون کا کرے تو اوسسے اوسیقدر نقصان مترتب ہوگا جسقدر کہ شخص راست نظر کو بوضع شخص کج نظر استعمال چشم سے نقصان متصور ہے اسی وجہ سے شخص کج نظر بخوبی نہین دیکہہ سکتا ہے جب تک کہ کجی سے ساتہہ نہ دیکھے پس جاننا چاہئے کہ شخص کج نظر کی اصلاح تب ہی ممکن ہے کہ جب اوسکے رطوبتین کے نقطہ ہاے مطابق عادت انکا بتبدیل مواقع قبول کرسکین۔

نمبر ۸ واضح ہو کہ پھر ہم ڈاکٹر جورن (Dr. Jurin) کے اصول موضوعہ کا مذکور کرتے ہین اور اب حالت کو ایسے شخص علاج طلب کی تصور کرنا چاہئیے جو باوجود لاحق ہونے کج نظری کے اشیا کو کیفیت وحدانیت کے ساتہہ محسوس کرتا ہے اور جب ایسے شخص کا امتحان ہوا تو معلوم ہوا کہ ایسا شخص کج نظر صرف ایک ہی انکھہ سے اشیا کو دیکہتا ہے پس جاننا چاہئے کہ ایسے شخص کا علاج کوی طبیب کرے تو لازم ہے کہ ایسے مریض کو فرمایش کرے کہ جسقدر بہ تکلف ممکن ہو اپنی کج نظری کے گہٹانے کا سامان کرے اور تا حد امکان خطین انظاری مفروضی مین کیفیت متوازیہ پیدا کرنے کی کوشش کرے ظاہر ہے کہ ہر شخص کو خطین انظاری مفروضی

کی میلان مین کسیقدر زوال پیدا کرنے کی قوت حاصل ہے
اور یہہ قوت بلاشبہ بسبیل عادت ازدیاد پذیر ہو سکتی ہے۔
ظاہر ہے کہ عموما جب ہم لوگ آنکھون کا استعمال طبعی طور پر کرتے
ہین تو کبھی اپنی آنکھون کو کسی کوکب ثابت پر بھی ٹھہرا سکتے ہین اسحالت
مین خطین انظاری مفروضی مین کیفیت متوازیہ حاصل رہتی ہے اسیطرح
ہم لوگ اپنے خطین انظاری مفروضی کو ایک ایسی شے پر ٹھہرا سکتے ہین
جو ہماری آنکھون سے چھہ انچ کے فاصلہ پر واقع ہو اور اسحالت مین ہمارے
خطین انظاری مفروضی ایک زاویہ پندرہ درجہ سے کچھہ کم یا زیادہ
کا بنائینگے اسیطرح اکثر اطفال کھیل کی حالت مین اپنے خطین انظاری
مفروضی کو کبھی اپس مین بہت متصل اور کبھی بہت منفصل خلاف کیفیت
طبعی کے کیا کرتے ہین بہرحال جب یہہ قدرت حاصل ہے تو کیا شخص
کج نظر بسبیل عادت اپنی آنکھون کا استعمال بوضع راست نہین کرسکتا
ہے بلاشبہہ اگر ایک بار شخص کج نظر بتکلف اپنی کج نظری کو کم کرسکتا
ہے تو بار بار کی تکرار فعل سے وہ باسانی اپ کرسکے گا اور جب
عادت پیدا ہو جائیگی تو حاجت تکلف کی نہو گی اگر عنفوان سے ایسی
عادت لگائی جاوے تو رفتہ رفتہ قرینہ غالب صاحب ہرج بالا اپنی دونون
آنکھون کو ایک ہی شے مری پر قایم کرنے کی قوت حاصل کرلے گا اور
جب یہہ قدرت اوسے حاصل ہو جائیگی تو ایسے شخص کی آنکھون مین
اس امر کا دریافت کرنا اسان ہو جائیگا کہ ایا ہم مین رطنتین اور دیگر

نقطہ ہاے رطنتین اوسیطرح مطابق اور موافق ہین یا ہنین جیساکہ صحیح انکھہ والون کے رطنتین مین مرکزین و دیگر نقطہ ہاے رطنتین مطابق اور موافق ہوا کرتے ہین ۔

نمبر ۹ جب امر بالا دریافت ہوجائیگا اور یہہ بھی معلوم ہوگا کہ شخص علاج طلب جب اپنے خطین انظاری مفروضی کو شئے مری پر قائم کرتا ہے تو دونون انکھون کے ذریعہ سے شئے مری کو کیفیت وحدانیت کے ساتھہ محسوس کرتا ہے پس لازم ہے کہ شخص علاج طلب اپنی انکھون سے بسبیل عادت ہمہ دم بوضع راست دیکھا کرے کیونکہ راست نظری کی قوت اوسنے حاصل کرلی ہے صرف مداومت راست نظری کی بسبیل عادت اوسے مرتب ہونی چاہئے پس نتیجہ اس عادت کا صرف نہین ہوگا کہ اوسکی انکھین عیب سے پاک ہوجائینگی بلکہ اوسکی قوت بصری اس عادت سے ترقی کر جائیگی واضح ہو کہ ایسے شخص کو لازم ہے کہ اپنے اگے ائینہ رکھکر اپنی کج نظری رفع کیا کرے یا ایسی صحبت مین بیٹھا کرے جہان وسکے احباب اوسے راست نظری کا خیال دلوایا کرین ۔

نمبر ۱۰ واضح ہو کہ امور مندرجہ دفعہ بالا قیاسی نہین ہین بعض کج نظرون کی نفس الحقیقت یہی کیفیت ہے جیساکہ دفعہ ایندہ مین اسکی بحث لکھی جائیگی اسلئے یہہ امر دریافت کرلینا چاہئے کہ قسم بالا کا شخص کج نظر کبھو نکبھی بحالت وا ہونے دونون انکھون کے صرف ایک ہی

آنکھہ سے شے مری کو دیکھتا ہے اس امر کی تحقیق کے لئے تین امور کیطرف لحاظ ضروری ہے اول یہہ کہ جب ایک شخص کسی شئے کو دیکھتا ہے تو اوسکی چشم منحرف ناک کی سمت کج جانے سے اوسکی بصارت مین ہرج عظیم واقع ہوتا ہے یا نہین دوم یہہ کہ پتلی چشم منحرف کی اوپر کے پوسٹے سے جزو یا کلاً چھپ جاتی ہے یا نہین واضح ہو کہ ڈاکٹر بورن نے ان کیفیات کو اکثر کج چشم اشخاص کی آنکھون مین بچشم خود ملاحظہ کیا ہے اور امور بالا کو سبب معقول کج نظر اشخاص کے ایک ہی آنکھہ سے دیکھنے کا قرار دیا ہے سوم یہہ کہ آیا چشم منحرف اس طور سے متوجہ کی جاتی ہے یا نہین کہ جسکی وجہ سے تصویر انطباعی اشیا کی اوس جزو رطنیہ پر واقع ہوتی ہے جہان کہ عصب انظاری داخل رطنیہ ہوتا ہے اور جس جگہ حس بصر کو وجود نہین ہوتا بقرینہ غالب یہہ کیفیت اون کج نظرون کی ہے جنکے خلین انظاری مفروضی بوجہ فرط میلان کے چھ اینچ کے فاصلہ پر ناک کے آگے التقا پذیر ہوتے ہین۔

نمبر ۱ بالآخر یہہ امر بھی دریافت طلب ہے کہ آیا ایسے شخص کج نظر کی چشم منحرف مین وقت استعمال چشم صحیح کے بصارت کافی موجود رہتی ہے یا نہین بلاشبہہ یہہ امر نہایت ہی خلاف قیاس معلوم ہوتا ہے کہ قسم بالا کے شخص کج نظر کو قوت بڑھنے کی چشم منحرف سے اوسوقت مین حاصل رہتی ہے جب اوسکی چشم صحیح بند کردی جاتی ہے اور جب دونون آنکھین وا رہتی ہین تو چشم منحرف مین بصارت کافی موجود نہین رہتی ہے

واضح ہوکہ امور بالا چندان خلاف قیاس نہین معلوم ہونگے جب ہمارے شائقین تحقیقات حالات ذیل پر لحاظ فرماوینگے۔

بالفرض اگر کوئی شخص صحیح النظر سر پر ایک ضرب شدید کہاے جسکے سبب سے اوسے کج نظری لاحق ہوجاسے تو ازروے قانون بصارت (تنخص [illegible]) مذکوراشیا کو کیفیت ثنینیت کے ساتھہ محسوس کریگا اور دور کی اشیا اوسکی آنکہون مین مخلوط نظر آئینگی مگر چونکہ اوسے ایسی کیفیت نظر سے تکلیف لاحق رہا کریگی وہ شخص بحدامکان ہر طور سے اس تکلیف کے ازالہ کی فکر مین رہا کریگا یعنے طبیعت کی ہدایت سے بوضع مختلف انکہون کو گردش دینا شروع کریگا اور گردش چشم کا جو طور حسب حال نظر آئیگا اوسے اختیار کرکے اوسکی مداومت مین کوشش کورا دیگا یہان تک کہ اخرکار ایک عادت پیدا ہوجائیگی اور یہین عادت اوسکی انکہین ایک ایسے خاص طور پر قائم رہا کرینگی کہ پھر کسیطرح کی تکلیف نظری لاحق نہوا کریگی۔

واضح ہوکہ شکل بالا مین جو شئے جو ایک انکہہ کی بصارت مین خلل انداز ہوا کرتی ہے وہ دوسری انکہہ کی بصارت ہے پس اگر دوسری انکہہ کا نور جاتا رہے تو احولیت کی کیفیت بھی زائل ہوجائیگی سوا اسکے جون جون ایک انکہہ کی بصارت زائل ہوتی جائیگی دوسری انکہہ کی بصارت محبوب اور مرغوب ہوتی جائیگی مختصر یہہ کہ شعور میں وسیع

کے ذریعہ سے شخص احول بتدریج ایسی عادت پیدا کریگا کہ جس کی
وجہ سے ایک انکھہ کی بصارت کی پرورش ہوگی اور دوسری انکھہ کی
بصارت رفتہ رفتہ مفقود ہوجائیگی اس عادت کے پیدا کرنے مین
زیادہ اسانی اوس حالت مین متصور ہے جب کہ ایک انکھہ قوی
ہوتی ہے اور دوسری انکھہ ضعیف ایسی حالت مین شخص احول
قوی انکھہ مری پر قائم رکہا کریگا اور ضعیف انکھہ کا استعمال بہ سبیل
عادت ترک کرڈالے گا یہان تک کہ اوسکی ضعیف انکھہ آخرکار
بیکار ہوجاگی۔

## فصل سیزدہم تجربیات مسٹر ریڈ نسبت کج چشمی۔

مسٹر ریڈ لکھتے ہین کہ ہمنے بیس آدمی سے زیادہ ایسے شخص دیکھے
جو کج نظری کے عارضہ مین مبتلا تھے اور انمین ہر فرد بشر کو صرف
ایک انکھہ کی بصارت مین نقصان واقع تہا منجملہ ان بیس اشخاص
کے چار ایسے نظر اسے کہ اونکی چشم ضعیف مین اسقدر بصارت باقی
کہ جب اونکی قوی انکھہ بند کردیجاتی تھی تو وہ اپنی ضعیف انکھہ سے پڑہ
سکتے تھے لیکن بقیہ اشخاص ایسے تھے کہ ضعیف انکھہ سے پڑہنے
پر قادر نہ تھے ڈاکٹر پورٹرفیلڈ ([illegible])
اس تحقیق کی تصدیق کرتے ہین اور ہماری دانست مین بھی کیفیت اکثر
کج چشمون کی ہے گو قیاس عوام اسکے خلاف مین ہے ڈاکٹر جورن
([illegible]) اپنی کتاب علم المرایا والمناظر مین لکھتے

ہین کج وو اشخاص جو کج نظر ہین اور ظاہر اشیا کو دونون انکھون سے دیکھتے ہین سفی الحقیقت شے مری کو بیک وقت دونون انکھون سے نہین دیکھتے ہین یعنے جبکہ ایک انکھہ کسی مری پر متوجہ ہوتی ہے تو دوسری انکھہ ترچھی ہوکر اسقدر ناک کی طرف کہچ جاتی ہے کہ مری اوس انکھہ سے کچہہ بھی نظر نہین اتی ہے اور اس ترچھی انکھہ کی بصارت کا اثر دوسری انکھہ کے فعل تک نہین پہونچتا ہے بعض کج نظر اشخاص مین ڈاکٹر جورن نے یہہ کیفیت ملاحظہ کی ہے کہ چشم منحرف اوپر کے جفن مین چپ جاتی ہے اور دوسری انکھہ مری کی طرف متوجہ رہا کرتی ہے ان تحقیقات سے ڈاکٹر جورن یہہ مسئلہ مستخرج کرتے ہین کہ ایک انکھہ جو اسطرح کشیدہ ہو جاتی ہے اوس سے یہہ مطلب نہین ہے کہ یہہ کشیدگی باعث مزید بصارت ہو بلکہ مراد یہہ ہے کہ چشم کشیدہ سے جسقدر کم نظر آئے اوسیقدر راحت کیصورت رائی کو پیدا ہو ڈاکٹر جورن کہتے ہین چشم کج کی ساخت مین کوی خصوصیت وضع نہین لاحق ہے جو کچہہ نقصان ہے سمت چشم کا نقصان ہے اور سمت ناراست بسبیل عادت منتج ہوتی ہے اسی لئے ڈاکٹر جورن معالجہ کی ہدایت فصل گذشتہ کے دفعہ ۸-۱ اور ۹- کے مطابق کرتے ہین ڈاکٹر موصوف لکھتے ہین کہ ہم نے علاج بالا کا تجربہ ایک شخص نوجوان پر کیا تھا اور علاج کا نفع معلوم ہو چلا تھا مگر قضا کار وہ نوجوان چیچک کے عارضہ مین مبتلا ہو کر جان

بھی تسلیم ہوا۔

بہرحال بہت زمانے تک یہہ تمنا دامنگیر رہی کہ کوی ایسا شخص کج نظر ملتا جسکا علاج ہم ڈاکٹر جورن کے طریقہ پر کرتے مگر ہمین زمانہ دراز تک کبھی حسب خواہ موقع نہ ملا کسواسطے کہ جب ہمنے کسی شخص کج نظر کے حالات دریافت کئے تو عند التحقیق معلوم ہوا کہ شخص علاج طلب کی انکھہ مین ایسا نقصان عظیم واقع ہے کہ ڈاکٹر جورن کے معالجہ کا تجربہ شخص علاج طلب کیا نہین جاسکتا ہے اخرکار ہمین تین شخص حال مین ایسے ملے ہین کہ اون پر تجربہ ممکن تہا اور ہمین امید ہے کہ بشرط استقلال اونہین کج نظری سے چھٹکارا ہوجائیگا

منجملہ ان تین اشخاص کے دو شخص حقیقی برادر ہین اور قبل اسکے ہم نے اونکے حالات دریافت کئے تھے خود اونکے معلم نے اونہین ڈاکٹر جورن کے علاج کے طریقے سے خبر دی تھی اور یہہ دونون شخص ڈاکٹر ممدوح کے نسخے کی تعمیل کرتے تھے چنانچہ بڑے بہائی کو اس علاج سے اسقدر نفع ہوچکا کہ بیدارمغزی کی حالت مین مری کو سمت راست مین دیکہہ سکتا تہا اور چھوٹا بہائی دونون انکھون کو مری پر بیک وقت قایم کرسکتا تھا گو اوسکی کج نظری سے فی الفور عود کر آتی تہی ۔

تیسرا شخص جسے اس علاج کی کچہہ بھی خبر نہ تھی چند روز کی عادت لگانے سے اوسے اسقدر قوت حاصل ہوگئی ہے کہ اب وہ

شخص دونون انکھون کو مری پر قائم کر سکتا ہے مگر دیر تک قائم
رکھنے پر قادر نہین ہے واضح ہو کہ یہہ تینون اشخاص اس بیان
مین متفق ہین کہ جب دونون انکھین مری پر قایم کی جاتی ہین تو مری
اور بھی اشیا سے جواری بہ کیفیت وحدانیت محسوس ہوتی ہین مگر
جب کج نظری عود کراتی ہے تو کبھی اشیا بہ کیفیت وحدانیت اور کبھی
بہ کیفیت ثنینیت نظر اتی ہین ہم نے ان تینون اشخاص مین بہ کیفیت عام
درک کی ہے کہ بحالت کج نظری اونکے خطین انظاری مفروضی
کج ہوتے ہین یہان تک کہ پانچ یا چہہ انچ کے فاصلے پر جا کر
باہم ملجاتے ہین اسی لت مین مرئی کی تصویر انطباعی چشم منحرف کے
رطنیہ مین بقرینہ غالب اوس جگہ پر واقع ہوتی ہے جہان پر عصب انظاری
([illegible]) رطنیہ ہو کر گذرتا ہے اور اس باعث
سے چشم منحرف کے ذریعہ سے کچھ بھی محسوس نہین ہوتا ہے۔

بلاشبہ ان تینون اشخاص کی انکہین نقصان سے پاک نہین
اور اسوقت تک کہ ہم نے اونکی علت چشم کی تشخیص نہ کی تھی یہہ
اشخاص علاج طلب خود اپنے حرج سے واقفیت نہین رکھتے
تھے واضح ہو کہ کج نظری کی حالت مین جب یہہ اشخاص اپنی چشم
صحیح کو مری پر قایم رکھتے ہین تو چشم ضعیف ہمیشہ مری سے منحرف
رہا کرتی ہے مگر جب صحیح انکھہ کو بند کر دیتے ہین تو ضعیف انکھہ فور
مری پر قایم ہو جایا کرتی ہے ابھی تک اس امر کی تحقیق عمل مین نہین

اٹی ہے کہ ایک انکھہ کی بصارت مین جو نقصان واقع ہے ایا یہہ نقصان
اوس انکھہ کے غیر مستعمل ہونے کیوجہ سے مترتب ہوا ہے یا فی
الحقیقت کوئی نقصان خلقی چشم ضعیف مین پہلے سے واقع تہا۔
واضح ہو کہ بوضع بالا مسٹر ریڈ (Dr. Reid) بہت
سے تجربے اشخاص کج نظر پر کرتے گئے ہین اور اخر کار اپنی راے
یون ظاہر فرماتے ہین کہ اگر بالفرض چار اشخاص کج نظر کے حالات
دریافت کئے جاوین تو منجملہ ان چار اشخاص کے تین ایسے نظر اٹینگے
کہ اونکی انکھون کی ساخت مین کوئی امر غیر طبعی واقع نہین ہے یعنے ایسے
ہر ایک واسطے اشخاص کے مرکز بین رطنتین اور بھی نقطہ ہاے موافق
و متناسب اوسیطرح اپسمین مطابق ہوا کرتے ہین جیسے عموماً صحیح انکھہ والون
کے رطنتین مین پائے جاتے ہین پس اگر ایسے اشخاص کج نظر یہہ عادت
پیدا کر سکین کہ دونون انکھون کو مساوی مری پر قایم کرسکین تو صرف
یہی نہین ہے کہ اونکی انکھین ایک بڑے عیب سے پاک ہو جاینگی
بلکہ ایسی عادت کے ذریعہ سے خود اونکی بصارت ترقی کر جاینگی۔

## فصل چہاردہم بحث تاثیر عادت درک اشیا بہ کیفیت وحدانیت

فصل ہفتم مین جو بحث لکھی گئی ہے اوس سے ظاہر ہے کہ
شے مری کی کیفیت وحدانیت کے ساتھہ محسوس ہونے کا مدار دو
امرون پر ہے اول یہہ کہ نقطہ ہاے رطنتین باہم مطابق ہون
دوم یہہ کہ جب دونون انکھین مری پر قایم ہون تو انعکاس مری

لفظہ ہاے مطابق بہ انطباع پذیر ہون یہہ دونون شرطین جب تک موجود نہونگی بردو نون آنکھون کے ذریعہ سے مری بہ کیفیت وحدانیت نہ محسوس ہونگی۔

شرط دوم نسبت مسٹر ریڈ کی یہہ راے ہے کہ شرط دوم کو سراسر عادت سے تعلق ہے یعنے ہرچند بہ تقاضاے خلقت آنکھون کی حرکت متوازی ہوا کرتی ہے تاہم اتنی قدرت اوربھی خلقت کے روسے مودعہ ہے کہ انسان اپنے خطین انظاری مفروضی کو بنظر نفع بیعے اشیاے مختلف الفاصلہ کو درک کرنے کے لئے کج کرسکتا ہے اگر یہہ قدرت حاصل نہوتی تو ایک فاصلہ خاص سے مری البتہ کیفیت وحدانیت کے ساتہہ محسوس ہوتی مگر فاصلہ ہاے مختلف سے کیفیت اثنینیت کے ساتہہ نظر آتی پس جاننا چاہئے کہ ہرچند سمات مختلفہ مین آنکھون کا متوجہ کرنا انسان کا ایک فعل اختیاری ہے تاہم یہہ ایک ایسا فعل ہے کہ عادت کا محتاج ہے عادت کا یہہ ثبوت ہے کہ منجملہ دونون آنکھون کے جب ایک آنکھہ ضائع ہوجاتی ہے تو بیکار آنکھہ کی مری پر قایم کرنے کی عادت بھی جاتی رہتی ہے اور اسکی وجہ یہہ ہے کہ حالت واحد العینی مین ایسے فعل سے کوی نفع مترتب نہین ہوتا ہے لیکن جب کسی صورت سے چشم بیکار کی بصارت عود کراتی ہے تو پھر عادت بالاجبی عود کراتی ہے بدین وجہ کہ بصارت عینین کی قایم رہنے کی حالت مین اوس عادت سے نفع متصور ہے واضح ہو کہ عادت کی یہہ

کیفیت بالقصد نہین پیدا کی جاتی ہے اسیطرح ہم لوگون کی بہت سی
ایسی عادتین ہین کہ سراسر بہ سبیل عادت نتیج ہوتی گئی ہین مگر بادی النظر مین
نہین معلوم ہوتی ہین کہ بہ سبیل عادت ظہور مین آئی ہین مثلاً ظاہرا
یہی بات سمجھ مین آتی ہے کہ جب لڑکا پیدا ہوتا ہے تو اوسے انسان
بالغ کیطرح بصارت مین وہ ملکہ حاصل رہتی ہے لیکن تجربہ سے معلوم ہوتا
ہے کہ ایسا خیال محض غلط ہے حقیقت یہہ ہے کہ رفتہ رفتہ بصارت مین ترقی
ہوتی ہے اور یہہ امر سراسر عادت پر موقوف ہے گو یہہ عادت بالقصد نہین
نہین پیدا کی جاتی ہے معلوم ہوتا ہے کہ بہ سبیل عادت بصارت مین افزایش ہوا
کرتی ہے گویا عادت بالاستقلال بصارت ہے اسی لئے پیشہ ہاے مختلف کے
تقاضے سے مختلف اقسام کی قوت حس بصر مین پیدا ہوتی ہے مثلاً مصور باریک
کام کرنے کے باعث سے نزدیک کی چیزون کو زیادہ صفائی سے دیکھتا ہے
اور جہازی دور کی چیزون کو مصور کے اعتبار سے وضاحت کے ساتھ محسوس
کرتا ہے۔

**فصل پانزدہم بحث مذہب ڈاکٹر پورٹرفیلڈ (Dr. Porterfield)**
دربارہ محسوس کرنے اشیا کو کیفیت وحدانیت اور کیفیت اثنینیت کے ساتھ
واضح ہو کہ بشپ برکلی (B. Berkeley) اور ڈاکٹر
ہمیشہ (Dr. Smith [?]) بصارت کو بالکل عادت سے متعلق سمجھتے
ہین اور ڈاکٹر پورٹرفیلڈ بخلاف حکماے بالا بصارت کو عادت سے غیر متعلق
قیاس کرتے ہین۔

ڈاکٹر پورٹرفیلڈ لکھتے ہین کہ عادت اور تجربہ کے بغیر ہم لوگ بتقاضاے
طبیعت مری سکے موافقہ صحیح درک کر لیتے ہین نہ صرف انکی سمت ہی درک
کر لیتے ہین بلکہ انکی اعتباری دوریان بھی پس یہ صلاحیت خاص جب ہر آنکھ
کے ذریعہ سے مری کا موقع صحیح دریافت ہوتا ہے تو لازم آتا ہے کہ دونون
آنکھون کے ذریعہ سے بھی ہر شے مری کو موقع واحد پر دریافت کرین اسی سلیے
مری دونون آنکھ کے ذریعہ سے بھی کیفیت وحدانیت کے ساتھ محسوس ہوتی
ہے واضح ہو کہ ڈاکٹر صاحب کو اسکی اطلاع تھی کہ ہرچند مذہب بالا کے رو سے
مری سکے یہ کیفیت وحدانیت محسوس ہونے کی توجیہ متصور ہے تاہم مذہب بالا
کیفیت ثنائیت کی توجیہ کے لیے بکار آمد نہین ہے اسلئے ڈاکٹر صاحب ایک دوسرا
مذہب بلا تحمول کرنے اصول مذہب ثانی کو کسی قانون طبعی یا کسی عادت مبنا
پر یون قایم کرتے ہین کہ فاصلہ اشیاے منظور نظر کا درک طبعی اون اور
اشیا پر حاوی نہین ہوتا ہے جو اندر احاطہ نظر کے واقع ہوتی ہین یعنی یہ
درک طبعی اشیاے منظور نظر ہی تک محدود رہتا ہے اور اشیاے جاری جو
احاطہ نظر کے اندر واقع ہوتی ہین عام اس سے کہ اونکے اعتباری فاصلے
مختلف ہون تاہم سب کے سب اشیاے منظور نظر ہی کے فاصلے پر نظر آتی ہین
پس پورٹرفیلڈ کے مذہب کے رو سے اشیاے مر سکے بوحدانیت محسوس
ہونے کی توجیہ اون اشیا کے فاصلون کی واقفیت صحیحہ پر مبنی ہے
اور ثنائیت کی توجیہ اونکے حقیقی فاصلون کے غلط درک کرنے پر موقوف
ہے واضح ہو کہ ڈاکٹر صاحب کی توجیہات بالا پر اعتراضات وارد ہوتے ہین

اعتراضات معقول مندرجہ ذیل کی بنا پر ڈاکٹر صاحب کے اصول موضوعہ باطل ثابت ہوتے ہین ۔

اعتراض نمبر ۱ ۔ ساخت طبعی کے روسے اشیاسے مریہ کے فاصلے کو دریافت کرنا ایک امر خلاف واقعہ ہے کسواسطے کہ جب مسٹر چیسلڈن ۔۔۔ نے ایک کور مادرزاد کی انکھہ بنائی تھی تو تمام اشیا اون نو بصارت کو انکھون سے محسوس ہوتی نہین پس اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ساخت طبعی کے ذریعہ سے فاصلے کو درک کیا ممکن نہین ہے ۔

اعتراض نمبر ۲ ۔ جب ہم اشیاسے مریہ کے فاصلے درک کرتے ہین تو ظاہر ہے کہ عام اس سے کہ فاصلہ کو درک کرنا ایک فعل طبعی ہو یا بسبیل عادت تحصیل ظہور مین اتا ہو بلاشبہ ہم لوگ اشیا سے مریہ کے فاصلے کو صحت کامل کے ساتھہ نہین درک کر سکتے ہین یعنے ہم مجرد انکھون کے ذریعہ سے یہ نہین کہہ سکتے کہ کوی امر کو ہم سے بلا کم و کاست اتنے گز کے فاصلے پر واقع ہے پس ڈاکٹر لوہٹر فیلڈ کے مذہب کے روسے اگر فاصلے کی درک مین سوئی کی نوک کے برابر بھی غلطی واقع ہو جائے تو ضرور ہے کہ مری کیفیت اثنینیت کے ساتھہ محسوس ہو جانا کہ بلاشبہ انکھہ کے تخمینے مین ایسی غلطی ہمیشہ ہوا کرتی ہے اور تو بھی مری ہمیشہ کیفیت وحدت کے ساتھہ محسوس ہوا کرتی ہے پس اس دلیل سے ڈاکٹر لوہٹر فیلڈ کے توجیہ کیفیت وحدانیت کی نسبت باطل ثابت ہوتی ہے اسیطرح جب تجربے سے ثابت ہے کہ فاصلے کے درک مین غلطی واقع ہوا کرتی ہے اور اسپر بھی مری بہ کیفیت اثنینیت نہین محسوس ہوتی ہے تو اس روسے ڈاکٹر لوہٹر فیلڈ کے اثنینیت کی توجیہ

قطعی غلط ٹھہرتی ہے ۔

اعتراض نمبر۳ واضح ہو کہ کوئی شخص فاصلہ کو سابق کے تجربہ کے بغیر درک نہیں کرسکتا ہے اس مسئلہ کو بشاپ برکلی ([illegible]) اور ڈاکٹر اسمتھ ([illegible]) صحیح ثابت کرچکے ہیں پس ڈاکٹر پورٹرفیلڈ کا تجربہ سے انکار ایک فعل مہمل ہے ۔

اعتراض نمبر۴ بالفرض اگر کسی قانون طبعی کے رو سے قوت بصر کے وسیلے سے اشیائے مرئیہ کے سمات و فاصلہ ہائے صحیح درک ہو سکیں تو اس سے یہہ لازم نہیں آتا ہے کہ ہم ان وجوں سے اشیا کو کیفیت وحدانیت کے ساتھہ محسوس کرسکیں اب دلائل عقلیہ سے تجویز کرنا چاہئے کہ کسطرح کسی خاص قانون طبعی کے ذریعہ سے مسئلہ ذیل کا حل ہونا متصور ہے اور وہ مسئلہ یہہ ہے کہ اگر عینین کی شیئین محسوسین موضع واحد میں واقع ہوں تو ایا لازم آتا ہے کہ دونوں شیئین سے صرف شئے واحد مراد ہے شیئین مراد نہیں ہیں یعنے اگر عینین کی شیئین محسوسین کی موضع واحد سے اطلاع حاصل رہے تو اس سے ایا یہہ امر منتج ہوتا ہے کہ عینین کی شیئین محسوسین نفی الحقیقت شیئین نہیں ہیں بلکہ اونسے شئے واحد مراد ہے ۔

اب قیاس کرنا چاہئے کہ خطین مستقیمین ایک ایک آنکھہ کے مرکز سے اور دوسرا دوسری آنکھہ کے مرکز سے عینین کی شیئین محسوسین تک گئے ہیں قانون طبعی کے رو سے ہمیں ان خطین مستقیمین کے طول و سمت سے خبر ہے اور واضح ہو کہ ہمارے معلومات اسیقدر ہیں اور یہہ معلومات اقلیدس

کے معلومات ہین اگر ان معلومات سے مجہولات کا درک ہوسکتا ہے تو ہم
اقلیدس کے روسے مجہولات کو درک کرسکتے ہین اب ہم یہہ پوچھتے ہین کہ
ان معلومات سے یہہ مسئلہ کہ خطین مستقیمین مذکور بالا نقطہ واحد پر یہو نچکر ختم
ہوتے ہین منتج ہوتا ہے یا نہین بلاشبہ جواب معقول یہہ ہے کہ یہہ مسئلہ
معلومات بالا سے مستخرج نہین ہوسکتا ہے اسکی تنقیح کے لیے اور تین امور
لوبھی ہماری معلومات مین داخل ہونا چاہیئے اور وہ تین امور یہہ ہین اول
یہہ کہ معلوم ہونا چاہیئے کہ خطین مستقیمین بالا سطح واحد مین ہین دوم یہہ
کہ خطین بالا کسوضع کا زاویہ بناتے ہین سوم یہہ کہ مرکزین عینین ایسمین
کسقدر فاصلے پر ہین جب یہہ تین امور بھی ہماری معلومات مین داخل
ہین کے تب علم مثلث ( Trigonometry ) کے ذریعہ
سے مسئلہ بالا کا حل ہونا متصور ہے ۔

اعتراض نمبر ۳ اشیاے مریہ کا کیفیت ثنیئیت کے ساتھہ درک ہونا جو قائلین
اسے اشیاے مریہ کے غلط درک کرنے پر محمول ہوا ہے ہرگز عادت سے متعلق
نہین ہے اور نہ پورٹر فیلڈ کا یہہ مذہب کسی قانون طبعی پر مبنی معلوم ہوتا
ہے کسواسطے کہ اگر پورٹر فیلڈ کے مذہب کو کسی قانون طبعی سے تعلق ہے
تو ایسے قانون طبعی سے بجز مغالطہ دہی کے کوئی نفع متصور نہین ہے
گر ہم یہہ پوچھتے ہین کہ ایسے مسئلہ بدیہیہ مین حکمت کی حاجت کیا ہے جسکا
منشا کسی شئے کے مجرد نظر آنے اور نہین نظر آنے پر مختوم ہو مہر حال
مسئلہ یہہ ہے کہ بوقت نظارگی اا ان اشیاے پیش نظر کس فاصلے پر

رائی کو نظر آتی ہین ایا سب اشیا ایک ہی فاصلہ پر نظر آتی ہین یعنے گویا
کہ ساری اشیاے پیش نظر جانب مقعر مین ایک ایسے دایرہ کے واقع ہوتی
ہین جس دائرہ مین بجاے مرکز آنکھہ ہوتی ہے بلاشبہ ہر شخص اس امر کی
تحقیق بہ طمانیت تمام کر سکتا ہے اور اگر مجرد اپنی آنکھون کی شہادت پر
اوسے وثوق ہے تو حاجت نہین کہ کسی حکیم سے جاکر پوچھے کہ صاحب
اپ کو کسطرح اشیاے پیش نظر محسوس ہوتی ہین ہمین تو اس کیفیت خاص کے
ساتھہ نظر آتی ہین اب فرض کیجیے کہ ہم اسمان کیطرف آنکھہ اوٹھا کر
کسی ستارے کو دیکھتے ہین بلاشبہ ہمین اسوقت جبین ہین اور بھی ستارے
اوسیطرح نظر اٰینگے جسطرح ہمین ستارہ منظور نظر آئیگا واضح ہو کہ یہہ
مثال ڈاکٹر پورٹر فیلڈ صاحب کے اصول موضوعہ کو باطل کرتی ہے
کسواسطے کہ قوت بصر کے ذریعہ سے کواکب اپنے فاصلہاے صحیح پر نہین
محسوس ہوتے ہین عام اس سے کہ ہم اونہین بہ سمت مستقیم دیکھین یا
آنکھہ کو منحرف کرکے دیکھین پس یہہ امر اگر ڈاکٹر صاحب کے دوم اصول
موضوعہ کے حسب حال ہے تو بلاشبہ اس سے اونکے اولی اصول موضوعکا
بطلان متصور ہے۔

اعتراض نمبر ۶ اگر ہم ایک کمری مین بیٹھکر اوس کمرے کے دروازہ کو جو
ہم سے ۲۰ فٹ کے فاصلہ پر واقع ہے دیکھین تو اور اشیا بھی جو ہمارے
اور اوس دروازے کے درمیان واقع ہونگی ضرور ہے کہ کچھہ نہ کچھہ
بسبب جوار بینا کے نظر اٰینگی پس سوال اسحالت مین یہہ ہے کہ ایا یہہ شے

چیزین ایک ہی فاصلے پر نظر آنیگی یا نہین جواب معقول یہہ ہے کہ حالت بالا مین سب چیزین ایک ہی فاصلے پر نہین محسوس ہونگی یہین ظاہر ہے کہ اس دلیل سے بھی ڈاکٹر صاحب کے مذہب کا ابطلان متصور نہے ہے -

**فصل شانزدہم** مذہب ڈاکٹر برگ (Dr Burg) وقیاسات سر اسحق نیوٹن (S. I. Newton) متعلق امور بالا -

ڈاکٹر برگ نے جو ایک رسالہ زبان لاطینی مین تصنیف کیا ہے اوسکی مختصر کیفیت تحریر ذیل سے معلوم ہوگی -

صاحب ممدوح لکھتے ہین کہ جب دو عروق باریک جو اون اعصاب انظاریہ سے متعلق ہین کہ جنکا گذار رطبتین کے نقطہ ہاے مطابق کمرہ ہاے اعصاب انظاریہ تک ہوتا ہے ازروے طول واتساع وغیرہ کے آپس مین مساوی ہونگے تو اون عروق کو قوت بھی مساوی حاصل ہوگی اور اسی سبب سے جو تحرک ان عروق کو بہ سبب انطباع اضواء کے لازم آئیگا ضرور ہے کہ مساوی ہو اور بھی ایک ہی شیٔ مری سے نفس ذی ہوش کو خبر دے مگر دو عروق جو رطبتین کے ایسے اجزا سے گذار کرتے ہین جو آپس مین غیر مطابق ہین اور آپس مین بہ سبب طول و اتساع وغیرہ کی مساوی نہین ہین تو ضرور ہے کہ اونکا تحرک بھی مساوی نہو اور اسی سبب سے

---

لاطینی مین ایسے (Thalami Nervorum Opticorum) کہتے ہیں

نفس ذہن کو مختلف اشباح مری سے خبر ہوگی ۔

مسٹر رنید سے لکھتے ہین کہ اس مذہب کی صحت وغیر صحت کی تحقیق ضروری نہین ہے کسواسطے کہ یہہ مذہب سراپا قیاسی ہے اور اون امور سے خبر دینے کی کوشش کرتا ہے جنکی ماہیت سے انسان بالکلیہ ناواقف ہے ایسے اصول موضوعہ کو فلسفیت سے کوئی تعلق نہین ہے ایسے مذاہب کی تردید لکہنے کے عوض حکما کو چاہیئے کہ ایسے لنتالی نیالون کو شکرنہس دین اور سکوت اختیار کرین اب قیاس نے سر اسحق نیوٹن پر شائقان فلسفہ سے توجہ فرمائی کی امید رکہتا ہون چاہے غور سے کہ یہہ حکیم عوض مذہب قایم کرنے کے اپنے قیاسات کو بطرز سوالات زیب رقم کرتا ہے یعنے اپنے قیاسات پر کسیطرح کا تکمنہ نکرکے حکما سے زمانہ سے مستفسر ہوتا ہے کہ آیا اوسکے قیاسات صحیح ہین یا نہین بلاشبہ سر اسحق کا یہہ انداز نہایت ہی مطبوع و مرغوب معلوم ہوتا ہے اور اس کیفیت سے خبر دیتا ہے کہ اس یکتا سے زمانہ مین کسدر رجے کی فروتنی اور کسر نفسی موجود تھی نیوٹن کے قیاسات ذیل گو نہایت ہی قرین عقل ہین تاہم چونکہ اپنے قیاسات کی صحت پر یہہ حکیم وثوق نہین رکہتا تہا اسلئے اجتہاد کا دعوی نکرکے اپنی رائے استفتا کے طور سے حکما کے آگے پیش کرتا ہے حیف ہے کہ اور حکما جنکے قیاسات بعید از عقل معلوم ہوتے ہین مجتہد اور بانی مذاہب بن گئے ہین اور سر اسحق نیوٹن جو فی الحقیقت بغیرت مہ حکمائے متقدمین ومتاخرین ہے باوجود قوی الرائے ہونے کے دعوی اجتہاد سے بر اصل دور رہے ۔

اب ہم اسحق کے اقوال استفہامیہ پر لحاظ درکار ہے صاحب ممدوح
فرماتے ہین کہ کیا ایسا نہین ہوتا ہے کہ دونون آنکھون کے اشباح اشیاے
مریہ قبل اسکے کہ دماغ تک پہونچ سکین وہان پر جاکر التقا پذیر ہو لیتے
ہین جہان کہ عصبتین انظاری آپس مین ملتقی ہوتے ہین اور بھی عروق
باریک ان عصبتین کی سمت راست مین وہین پر التقا پذیر ہوتی ہین
اور بعد ملتقی ہونیکے دماغ مین داخل ہوکر اوس عصب سے جاکر مل
جاتے ہین جو سر کی سمت راست مین واقع ہے اسیطرح سمجھنا چاہیئے کہ عصبتین
مذکورکی سمت چپ کی عروق باریک اوسی جگہ پر التقا پذیر ہوتی ہین اور بعد
ملتقی ہونے کے دماغ مین داخل ہوکر اوس عصب سے جاکر ملتی ہین جو سر
کی سمت چپ مین واقع ہے اور یہہ دونون عصبتین مذکور بالا اس طور
سے دماغ مین جاکر ملتی ہوتے ہین کہ اونکی عروق باریک ایک تصویر
کامل پیدا کرتی ہین اس تصویر کا نصف محل درک
کی سمت راست مین دونون آنکھون کی سمت راست ہوکر عصبتین انظاری
کے اوس مقام پر پہونچتا ہے کہ جہان وہی عصبتین آپس مین باہم ملتے ہین
اور اوس مقام سے اوسی تصویر کا نصف سر کی جانب راست ہوکر دماغ مین
پہونچ جاتا ہے اسیطرح بقیہ نصف محل درک کی سمت چپ مین دونون
آنکھون کی سمت چپ ہوکر داخل دماغ ہوتا ہے اس قیاس بالا کی صحت
پر دلیل یہہ ہے کہ ایسے جانورون کے عصبتین انظاری مثلاً آدمی کتا
بکری وغیرہ جو دونون آنکھون سے ایک ہی سمت مین دیکھتے ہین

قبل اسکے کہ دماغ مین داخل ہون اپسمین التقا پذیر ہو لیتے ہین بخلاف ایسے جانورون کے اعصاب نظاریہ کے مثلاً مچھلیان بوقلمون وغیرہ جو دونون انکہون سے سمت واحد مین نہین دیکھتے ہین اپس مین ملتقی نہین ہوتی ہین -

واضح ہو کہ سر اسحق نیوٹن کے قیاسات بالا پر دو اعتراض وارد ہوتے ہین ایک تو یہہ کہ آیا علم تشریح سے قیاسات بالا مطابقت رکھتے ہین یا نہین دوسرا یہہ کہ کس دلیل کے روسے اشیا کی تصویر انطباعی کا انتقال محل درک کیطرف ثابت ہوتا ہے عام اس سے کہ انتقال کے وسائل اعصاب انظاریہ بیان کئے جاوین یا کسی دیگر اعصاب کیطرف انتقال کی نسبت کیجاے ظاہر ہے کہ ان دونون اعتراضات کے جواب دشوار ہین کسواسطے کہ علم تشریح کے روسے قیاسات نیوٹن کی صحت ابھی تک ثابت نہین ہوئی ہے اور دوسرے اعتراض کی نسبت خود نیوٹن صاحب کوئی دلیل پیش نہین کرتے ہین پس مجرد امور قیاسی پر مسائل منقحہ کا حکم صادق نہین اسکتا ہے -

بہرحال تمام تقریرات مندرجہ فصل بالا کا مختصر نتیجہ اسی قدر ہے کہ ساخت عینین کے روسے جب اشیاے مرئیہ مرکزین رطبتین یا نقاط نقطہ ہاے رطبتین پر انطباع پذیر ہونگی تو اشیاے مرئیہ بہ کیفیت وحدانیت محسوس ہونگی یہہ تحقیق تو البتہ عقلاً صحیح و درست ہے اسکے سوا جو کچہہ کیفیت وحدانیت اور اثنینیت کے مادہ مین تحریرات دیکھی جاتی ہین زنہار لائق وثوق

نہین ہین ظاہر ظاہر ہے کہ تمام حکما قیاسی رایون کو اپنی تحقیقات مین کوخل
دیتے گئے ہین اور اونکی ساری توجیہات محقق کے نزدیک پوچ ولچر ہین

## فصل ہفتدہم بحث وسائل فعل قوت مدرکہ

واضح ہو کہ بحث ثانیہ کی فصل سوم مین ہم قوت مدرکہ کی نسبت کچھ
تحریر کرچکے ہین اسلئے حضرات ناظرین کتاب ہذا سے ہم امید رکھتے ہین کہ
ہماری بحث سابق کو ذہن مین رکھکر بحث ہذا پر لحاظ فرماوینگے اس کرم
فرمائی کی امید پر ہم اعادہ اون تقریرون کا اس بحث مین نہین کرتے
ہین بہر حال قبل اسکے کہ ہم وسائل فعل قوت مدرکہ کی بحث اختیار کرین
ہم کچھہ تحریر تازہ قوت مدرکہ اور قوت مجوزہ کی نسبت اس فصل مین اس
غرض سے درج کرتے ہین تو اس تحریر سے بعض تقریر کے اعادہ کی حاجت
فصل آئندہ مین نہو۔

جاننا چاہیے کہ قوت مدرکہ ( Perception ) اور قوت
مجوزہ ( Reason ) مین فرق یہہ ہے کہ قوت مدرکہ اپنے
فعل مین قوت مجوزہ کے فعل کی محتاج نہین ہے بلکہ قوت مجوزہ کے
فعل کا مدار قوت مدرکہ کے فعل پر ظاہر ہے کہ کسی امر کے مدرک ہونے کے قبل
امر غیر معلوم کی نسبت کوئی تجویز عمل مین نہین اسکتی ہے ان دونون قوتون
کے فعل کی مثال یہہ ہے کہ جب ہم چاند کی طرف دیکھتے ہین تو کبھی اوسکی
ہیئت ظاہریہ دائرہ کامل کی سی نظر آتی ہے کبھی نصف دائرہ کی اور کبھی
ہلال کی بلاشبہہ یہہ کیفیات عالم اور جاہل کو یکسان محسوس ہوتی ہین واضح

کہ مجرد کیفیات بالا کا درک کرنا قوت مدرکہ کا فعل خاص ہے لیکن چاند کی مختلف ہیئتون سے یہہ سمجھنا کہ چاند کی ساخت کروی ہے قوت مجوزہ کا فعل ہے ۔
واضح ہو کہ قوت مدرکہ ہر ذی جان کو دی گئی ہے اس قوت سے مرد عورت لڑکے اور مخبوط الحواس محروم نہین ہین شخص مخبوط الحواس مین کوئی نقصان قوت مدرکہ کے نقصان سے نہین پیدا ہوتا ہے بلکہ خبط الحواسی اختلال قوت مجوزہ کی وجہ سے منتج ہوتی ہے اسی نقصان کے باعث سے مخبوط الحواس اور صحیح الحواس کے افعال مین فرق بدیہی محسوس ہوتا ہے ظاہر ہے کہ قوت مجوزہ کے استعمال معمولی سے انسان کے روزمرہ کے کام مناسب طور پر انجام پاتے ہین لیکن چونکہ مخبوط الحواس سے قوت مجوزہ کا استعمال معمولی طور پر بھی دشوار ہے اسی سبب سے مخبوط الحواس کیطرف فہم معمولی بھی منسوب نہین کیا جاتا ہے ۔
جاننا چاہئے کہ قوت مجوزہ کے ذریعہ سے دو قسم کے نتیجے نکلتے ہین ایک قسم کے وہ نتیجے ہین جو فہم معمولی کے ذریعہ سے حاصل ہوتے ہین اور ہر صحیح الحواس شخص ایسے نتایج کے استخراج پر قادر رہتا ہے اور ایسے نتایج کو نتایج قریبہ کہتے ہین دوسری قسم کے وہ نتیجے ہین جنہین نتایج بعیدہ کہتے ہین اور جو تحقیقات بلیغہ کے بعد مستخرج ہوتے ہین ان نتایج محققہ کا مجموعی نام علم ہے مثال دونون قسم کے نتیجون کی یہہ ہے کہ اگر ہم چاندی اور سونا دیکھین تو قوت مدرکہ کے ذریعہ سے دونون کو چاندی اور سونا سمجھکر قوت مجوزہ کی مدد سے سونے کو چاندی سے زیادہ وزنی اور ب

سمجھینگے یہہ مثال نتیجہ قریبہ کی ہے لیکن اگر ہم سونے کے مسامات کو چاندی کے مسامات سے بالکل تنگ ثابت کردین اس طور سے کہ ایک تولہ چاندی اور ایک تولہ سونیکو ایک مساوی زمانہ تک پانی مین رکھنے سے ایک تولہ سونے مین پانی کم جذب ہوتا ہے تو بلاشبہ اسے نتیجہ بعیدہ کہینگے ظاہر ہے کہ ایسے نتیجہ کو علم سے نہ کہ فہم معمولی سے کوئی علاقہ ہے۔

واضح ہو کہ ہر چند قوت مدرکہ کے فعل مین قوت مجوزہ کو دخل نہین ہے تاہم قوت مدرکہ کے فعل کے لئے کچھ وسائل درکار ہین ورنہ بغیر وسائل کے قوت مدرکہ کو اپنے فعل مین محتاجی متصور ہے یہہ وسایل ایسے ہین جو فعل قوت مدرکہ اور شئے مدرک کے درمیان حائل رہا کرتے ہین اور انہین وسائل کے ذریعہ سے فعل قوت مدرکہ کو انضباط حاصل ہوتا ہے پس جاننا چاہیے کہ یہہ وسائل ضروریہ پانچ ہین اور فعل قوت مدرکہ کے لئے بمنزلہ شروط کے ہین —

شرط اول یہہ ہے کہ اگر شئے مدرک کسی آلہ حس سے ملصق نہو تو درمیان آلہ حس اور شئے مدرک کے کوی واسطہ ضروری ہے مثلاً کیفیت بصریہ مین شعاع نور واسطہ ہے کیفیت سمع مین ہوائے متحرک واسطہ ہے کیفیت شمیہ مین ہوائے متکیف بہ اعراض صاعدہ واسطہ ہے مختصر یہہ کہ یا آلہ حس مماس شئے مدرک ہو یا واسطہ ہائے مذکور کو وجود ہو ورنہ قوت مدرکہ اپنے فعل مین قاصر رہیگی —

شرط دوم یہہ ہے کہ کسی طرح کا فعل انطباعی آلہ حس پر ضرور ہے عام

اس سے کہ فعل انطباعی مماست کی وجہ سے یا واسطہ ہاے مذکور کے ذریعہ سے پیدا ہو۔

شرط سوم یہہ ہے کہ انطباع جو آلہ حس پر ہوتا ہے اوسے وہ اعصاب قبول کرلین جو دماغ تک پہونچتے ہین اور بقرینہ غالب اخرکار اس انطباع کی رسائی دماغ تک ضروری ہے۔

شرط چہارم یہہ ہے کہ جب بس انطباع کو آلہ حس اعصاب دماغ اور خود دماغ اخذ کرلین تو کیفیت حس کی پیدا ہو۔

شرط پنجم یہہ ہے کہ جب حس کی کیفیت پیدا ہو تو کیفیت جسکے ذریعہ سے قوت مدرکہ شئے مدرک کو درک کرلے۔

شروط بالا سے ظاہر ہوتا ہے کہ فعل قوت مدرکہ کے لئے وسائل کا ایک سلسلہ درکار ہے ہرچند یہہ کسیکو نہین معلوم ہے کہ ان وسائل کے درمیان براے خود اپسمین کیا کیا تعلقات لاحق ہین اور کیونکر ان وسائل کے ذریعہ سے قوت مدرکہ اپنا فعل کرتی ہے تاہم تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ وسائل بالا کو فعل قوت مدرکہ مین تمامتر دخل ہے۔

**فصل سیزدہم** بحث اعتباری فاصلہ ہاے اشیا کے یعنی وسائل درک کی قوت مدرکہ کے ذریعہ سے ہم سب اشیا کو جسطرح درک کرتے ہین اوسکی حقیقت ہم فصل بالا مین تحریر کرچکے ہین لیکن اعتباری فاصلہ ہاے اشیا کو درک کرنا قوت مدرکہ کا فعل نہین ہے قوت مجوزہ (.................)
کے بغیر اشیا کے اعتباری فاصلے درک نہین ہوسکتے قوت مجوزہ کے فعل کو

بادی النظر مین محسوس نکرنے کا سبب یہہ ہے کہ درک فاصلہ کے وقت قوت مجوزہ کا استعمال اسقدر سرعت کے ساتھہ ہوجاتا ہے کہ بلا غور کیئے حقیقت حال سے خبر نہین ہوتی دعوی بالا پر دلیل یہہ ہے کہ اگر مجرد قوت مدرکہ کو درک فاصلہ مین دخل ہوتا تو وہ نوجوان کور مادرزاد جسکی انکھین مسٹر چیسلڈن نے بنائی تہین صاحب بصارت ہوتے اشیاکے فاصلہاے اعتباری کو درک کرتا لیکن تحقیق سے ثابت ہے کہ رفتہ رفتہ تجربہ حاصل ہونے کے بعد جب اوسکی قوت مجوزہ مین ترقی ہوئی تب وہ اخر کا اعتباری دوریون کے درک پر ویسا ہی قادر ہوگیا جیسا کہ انکھہ والے لوگ عموماً درک فاصلہ پر قادر ہوا کرتے ہین ظاہر ہے کہ جسوقت اوس مادرزاد نابینا کی انکھین بنائی گئین تھین اوسوقت اوسکی قوت مدرکہ مین کوئی نقصان واقع نہ تہا چنانچہ وہ گھر کی چیزون کو بخوبی درک کرسکتا تہا مگر فاصلہاے اعتباری کے درک پر ہرگز قادر نہ تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ فاصلہ اعتباری کے درک کے لئے مجرد قوت مدرکہ کا فعل کافی نہین ہے حالات ذیل سے بھی دعوی بالا کی تصدیق منظور ہے تحریر ذیل سے یہہ بات توضاحت معلوم ہوگی کہ فاصلہ اعتباری کے درک مین قوت مجوزہ کو بہت کچھہ دخل ہے۔

واضح ہو کہ جب ہم ایک شے کو نزدیک سے دیکھتے ہین تو اوس شے کی رنگت اور جسامت کو ایک کیفیت خاص کے ساتھہ پاتے ہین اور پھر جب ہم اوسی شے کو دور سے دیکھتے ہین تو اوس شے کی رنگت اور جسامت

فرق محسوس کرتے ہین مثلاً نزدیک سے جو رنگ شوخ نظر آتا ہے وہی
رنگ دور سے پھیکا نظر آتا ہے اور نزدیک سے جو شے بڑی معلوم ہوتی ہے
دور سے وہی شے چھوٹی معلوم ہوتی ہے پس جاننا چاہئے کہ یہہ مختلف
محسوسات نظریہ اعتباری فاصلہ ہاے اشیا کی دریافت کرنیکے وسائل ہین اسی لئے
مناسب ہے کہ حضرات ناظرین کتاب ہذا فاصلہ ہاے اعتباری کے وسائل کے درک پر لحاظ فرماوین

اول وسیلہ درک یہہ ہے کہ مجوزہ فاصلہ اعتباریہ مرئی کے صور محسوسہ کے
درجات صفائی اور غیر صفائی پر توجہ کرے کسواسطے کہ یہی درجات ایسی
نشانیان ہین جنسے اعتباری فاصلے درک ہوتے ہین مثلاً اگر ایک شے
بیس قدم سے صاف نظر آئیگی تو ہزار قدم سے وہی چیز بلا شبہہ اوسقدر
صاف نظر نہین آئیگی اور درمیان بیس اور ہزار قدم کے وہی چیز درجہ بدرجہ
اگر نزدیک ہوتی جائیگی تو درجہ بدرجہ صاف نظر آتی جائیگی اور اوسی طرح
اگر دور ہوتی جائیگی تو درجہ بدرجہ دھندلی محسوس ہوتی جائیگی پس
جاننا چاہئے کہ جس درجے شے مرئی کی صورت محسوسہ جسطرح پر محسوس
ہوتی ہے وہی صورت محسوسہ شے مرئی کے فاصلہ اعتباری کے درک
کرنیکے لئے خدا کیجانب سے نشانی قائم ہوئی ہے —

دوسرا وسیلہ یہہ ہے کہ آنکھین بہ صلاحیت خاص بعض حالت مین فاصلہ
اعتباریہ کو درک کر لیتی ہین واضح ہو کہ خالق جلشانہ نے آنکھون کی ایسی حرکت
کی قوت عطا فرمائی ہے کہ جب ہم لوگ نزدیک کی چیز کو دیکھتے ہین تو خطین
انظاری مفروضی (Axis of the eyes) یعنے ہمین مرئی

پر پہنچکر ایک زاویہ حادہ بناتے ہین اور جون جون مری دور ہوتی جائیگی
اوسیطرح زاویہ حادہ اور بھی چھوٹا ہوتا جائیگا اس صورت مین لازم
آتا ہے کہ دونون چشم بالاتفاق اپنا فعل بیک وقت کرین یعنے خطین
انظاری مفروضی کو میلان شے مری پر بیک وقت ہونا چاہئے یہہ میلان
ہمیشہ کو کبھی کم اور کبھی زیادہ ہوتا ہے کم اوسحالت مین ہوتا ہے جب
مری اعتبارًا دور ہوتی ہے اور زیادہ تب ہوتا ہے جب مری اعتبارًا
نزدیک ہوتی ہے ہرچند ہم سب خطین انظاری مفروضی کا جھکنا محسوس
نہین کرتے ہین تاہم چشم کی حرکت بلاگفتگو محسوس ہوتی ہے اس وسیلہ
سے ایسے مری کے اعتباری فاصلے جو ہم سب سے اعتبارًا نزدیک ہوتی
ہے دریافت ہوجاتے ہین مگر اون مری کے اعتباری فاصلے جو ہم سب
سے اعتبارًا بہت دور ہونے پر ادرک نہین ہوسکتے مثلا ستارون کے
فاصلہ ہاے اعتباری آنکھون کے ذریعہ سے ادرک نہین ہوسکتے بعد عظیم
کیوجہ سے سب ستارے ایک ہی فاصلے پر نظر آتے ہین اور نہین ادرک کرتے
کیوجہ یہہ ہے کہ جب خطین انظاری مفروضی کو کسی مری پر پہنچکر قریب
قریب کیفیت متوازیہ حاصل رہتی ہے تو کسی اور شے کے دیکھنے کی حالت
مین جو اصل مری سے بھی بہت دور واقع ہو چشم کی کسیطرح کی حرکت تازہ
محسوس نہین ہوتی ہے اور فقدان حرکت تازہ کی باعث کوئی تازہ
کیفیت حسیہ بھی نہین پیدا ہوتی ہے پس جب حس کی کوئی کیفیت تازہ
نہین پیدا ہوتی ہے تو فاصلےکا تازہ ادرک بھی ظہور مین نہین آتا ہے

اسلئے اصل مری اور وہ دوسری شے یکسان فاصلے پر محسوس ہوتی ہین مثلاً اگر ہم ایک ستارے کو دیکھین جو ہم سے چار لاکھہ کوس پر واقع ہو تو اس حالت مین خطین انظاری مفروضی تو بلاشبہ قریب قریب کیفیت متوازیہ حاصل ہوگی پھر اسکے بعد ہم ایک ستارے کو دیکھین جو ستارہ اول کے بعد ہم سے اٹھہ لاکھہ کوس پر واقع ہو تو اس دیکھنے سے کسیطرح کی حرکت تازہ چشم کو محسوس نہوگی اور کوئی تازہ کیفیت جسکے سبب پیدا ہوگی بیر فاصلہ ستارہ اول اور فاصلہ ستارہ دوم کے درمیان کوئی فرق بھی محسوس نہوگا۔

واضح ہو کہ خطین انظاری مفروضی کا میلان قریب کے مری پر فاصلے کے درک کرنیکا ایک عمدہ وسیلہ ہے اسیلئے جو لوگ واحد العین ہین اور اسوجہ سے اونہین خطین انظاری مفروضی کو یک وقت کسی شے مری پر قائل کرنے کا موقع نہین ہے تو ایسے لوگ اسی شے کے فاصلہ اغلباً کے درک مین خطا کرتے ہین جو اون سے ایک ہاتھہ کے فاصلہ پر واقع ہوتی ہے مثلاً مرد واحد العین شمع کے گل کرنے مین یا سوئی کے دہاگا پہنانے مین خطا کرتا ہے اس مثال سے ظاہر ہے کہ ایک آنکھہ کے ذریعہ سے قریب کی اشیا کے فاصلہ صحیح کو درک کرنے مین خطا واقع ہوتی ہی تحریر ذیل سے قول بالا کی تائید منظور ہے۔

اگر کوئی عمدہ مصور ایک ایسے میدان کی تصویر کھینچے جسمین بہت سے درخت مختلف فاصلے پر واقع ہون تو نزدیک و دور کے درختون

کی کیفیت تصویر سے ظاہر ہوگی تصویر اور کوئی شئے نہین ہے مگر اشیاے
فی الخارج کی نقل صحیح ہے اگر دور اور نزدیک کی چیزون کا مصور لحاظ
کرے تو تصویر مہمل کھیچے گی اور آنکھون کو فریب نہ دے سکے گی پس اگر
ایسے میدان کی صحیح تصویر کوئی مصور کھیچے گا تو ایک صفحہ کاغذ پہ نزدیک
اور دور کے درختون کی ہیئت اپنی صناعی کے زور سے اسطرح پر نقل
مطابق اصل کر دکھائیگا کہ درختون کے اعتباری فاصلے محسوس ہونگے
اگر فی الحقیقت تصویر صحیح کھیچے گی تو دونون آنکھین اور ایک آنکھ بھی
بتلاے فریب ہونگی مگر چونکہ دونون آنکھون سے ہم لوگ اشیا کو زیادہ
صحت کے ساتھ دیکھتے ہین اسلیے دونون آنکھین ایک آنکھ کی بنسبت
کم فریب مین آتی ہین یہی وجہ ہے کہ لوگ تصویر کو صرف ایک آنکھ کے ذریعہ
سے اس نظر سے دیکھتے ہین تو فریب تصویر کا بڑھے صناعی کا لطف
زیادہ ملے اس مثال سے ظاہر ہے کہ ایک آنکھ کے ذریعہ سے فاصلہ کے
درک مین دھوکھا پیدا ہوتا ہے۔

تیسرا وسیلہ یہہ ہے کہ مجوز فاصلہ مجرد الوان اشیا پر لحاظ کرے ظاہر ہے
کہ مرئی کا رنگ قرب اور بعد کے اعتبار سے بدلا کرتا ہے یہہ کیفیت بھی فاصلے
کے درک کی معین ہوتی ہے ۔

چوتھا وسیلہ یہہ ہے کہ مجوز مرئی کے فاصلے کو فاصلہ ہاے معلوم کے
ذریعہ سے درک کرے مثلاً اگر ہم ایک دریا کے عرض کو تجویز کرنا چاہین
تو کوئی اور دریا جسکے عرض سے ہم واقفیت رکھتے ہون اوسکے عرض کو

فی الذہن ملانے سے وہ ہمارے پیش نظر کے فاصلہ کا اندازہ ہم کر سکینگے اکثر اشیا کے فاصلون کو بذریعہ فاصلہ ہاے معلوم کے ہم لوگ تخمینہ کر لیتے ہین اور یہہ قیاسی تخمینہ قریب قریب صحیح ہوتا ہے مگر ایسے تخمینون کے صحیح ہونیکے لئے وفور تجربہ درکار ہے اسی لئے جو لوگ کہ پیدل پھرا کرتے ہین انہین فاصلہ ہاے اعتباری کا اندازہ ملجاتا ہے بدین وجہ کہ اونہین تجربہ کا موقع بہت کچھہ حاصل ہوتا ہے اور جب وہ ایسی زمین پر پہونچتے ہین کہ جہان وہ پہلے کبھی نہین گئے ہین تو اونکے سابق کے تجربے اشیاے پیش نظر کے فاصلون کی دریافت مین معین ہوتے ہین ایسے لوگ میدانون کی وسعت صرف اندازہ سے قریب قریب صحت کے ساتھہ درک کر لیتے ہین اور اسیطرح دور دور کی اشیا جو پیش نظر واقع ہوتی ہین اونکے فاصلون کے تخمینے مین کثرت تجربہ کے سبب سے اکثر غلطی نہین کرتے۔

پانچوان وسیلہ یہہ ہے کہ مقدار اشیاے مرئیہ کی واقفیت سابقہ اشیاے مرئیہ کے اعتباری فاصلون کے دریافت مین معین ہوتی ہے مثلاً اگر ایک ہاتھی جسے ہم دس فٹ بلند جانتے ہین اگر پہلے ہمین دس قدم سے اور پھر پانچسو قدم سے اور پھر ایک میل سے دکھائی دے تو بلاشبہ اوس ہاتھی کی بلندی کی واقفیت سابقہ اوسکے اعتباری فاصلون کے درک مین معین ہوگی یعنے اوسکی بلندی رفتہ رفتہ کم نظر آئیگی اور اس درجہ بدرجہ کی کمی سے اوسکے اعتباری فاصلون کا درک بخوبی ممکن ہے

## ۳۲ بحث اس معنے کی کہ ایک قوت ظاہرہ کی تصحیح دوسری قوت ظاہرہ کے ذریعہ سے ہوتی ہے

واضح ہو کہ جب انسان اشیاے خارجیہ کے درک مین خطا کرے تو اُس خطا سے مطلع ہونے کی صورت مین اور اُسے خطا سے بچنے کی پہلی صورت یہہ ہے کہ اگر ممکن ہو تو منجملہ حواس ظاہریہ کے کسی دوسرے حس سے مدد لے مثلاً اگر ہمین قوت بصر کے ذریعہ سے یہہ محسوس ہو کہ ہمارے سامنے ایک گلدستہ رکھا ہوا ہے اور پھر یہہ شک پیدا ہو کہ حقیقت مین کوی گلدستہ نہین ہے بقرینہ غالب گلدستہ کا محسوس ہونا ہماری خطاے نظری کا نتیجہ ہے تو ایسی حالت مین قوت باصرہ پر اعتماد نکر کے ہمین لازم ہے کہ ہم اپنی قوت لامسہ کا استعمال کرین اگر بعد استعمال اُس قوت کے محسوس ہو کہ گلدستہ موجود نہین ہے تو ہم یہہ سمجھین گے کہ ہماری قوت باصرہ خطا کرتی ہے کسواسطے کہ قوت لمس کے مقابلہ مین قوت بصر اعتماد کے لائق نہین ہے تجربہ سے ثابت ہوتا ہے کہ خطاے نظری کا وقوع خطاے مس کی نسبت زیادہ وقوع مین آیا کرتا ہے مثلاً شدت بخار مین اکثر خطاے نظری لاحق ہوا کرتی ہے اسیطرح صحرا مین کیفیت سرابیہ پیدا ہوا کرتی ہے بہرحال اگر قوت لمس کے استعمال کے بعد یہہ محسوس ہو کہ کوئی گلدستہ موجود ہے تو ہمین لازم ہے کہ گلدستہ کے وجود سے انکار نکرین کسواسطے کہ دو قوت کا بیک وقت خطا کرنا نادرات سے ہے اسپر بھی اکتفا نکر کے ہم تیسری قوت کا بھی استعمال کر سکتے ہین یعنے اگر قوت شم کا موقع ہو تو اس قوت کا بھی استعمال

کر سکتے ہین -

اگر دوسری قوت کے استعمال کا موقع حاصل نہو تو اسحالت مین اور اشخاص کے قول سے ظاہر ہے اپنے محسوسات کی تصحیح حوالہ کرینگے مثلاً اگر یہہ ہمکو محسوس ہو کہ اسمان پر دو چاند ہین تو ظاہر ہے کہ ہمین اسحالت مین قوت لمس کے استعمال کا موقع حاصل نہین ہے پس ضرور ہے کہ اور اشخاص سے پوچھ لین کہ او نہین بھی دو چاند نظر آتے ہین بلاشبہ اشخاص مخاطب کا بیان لائق اعتماد ہوگا کسواسطے کہ یہہ امر نادر ہے کہ چند ادمیون کی قوت بصر مین یک وقت نقصان واقع ہو جاے -

## ۳۳ بحث اعتماد بر قول دیگران

واضح ہو کہ اقوال اشخاص پر اعتماد کرنا طبیعت انسانیہ کا تقاضا ہے اگر بے اعتمادی سرشت انسان مین داخل ہو جائے تو دنیا کا سارا انتظام درہم و برہم ہو جاے اور نوع انسان کو بے اعتمادی کیوجہ سے ایسی پریشانی لازم اے کہ جسکے سبب سے تا دم مرگ ہر فرد بشر مبتلاے مصائب رہا کرے چونکہ مقتضاے حکمت الہی یہہ امر ہے کہ انسان صحبت باہم دگر مین رہکر لطف معاشرت سے متمتع ہو اسلئے ایک انسان دوسرے انسان کی اطلاع اور وقوف کا محتاج بنایا گیا ظاہر ہے

دیکھو ائین شہادت مولفہ مسٹر نارٹن (Nortons Law of Evidence) و تحریات اسٹارکی (Starkie) مندرجہ کتاب مذکور -

کہ اگر اعتماد ایک انسان کو دوسرے انسان کے بیان اور تجربہ پر نہو تو اشاعت علم کی کوئی صورت نہین ہے بلاشبہ ساری علمی ترقیان اعتماد کی وجہ سے ظہور مین اتی گئی ہین ظاہر ہے کہ حالت بے اعتمادی مین ہر شخص اپنی واقفیت پر قناعت کرتا اور چونکہ عمر انسانی مختصر ہے انسان کو انواع اقسام کی ترقیون سے محرومی نصیب ہوتی بلاشبہ تمام مسائل علمیہ شخص واحد کی محنت سے محقق نہین ہوسے ہین سالہاسال کی مشقتون سے تحقیقات علمیہ عمل مین اتی گئی ہین چنانچہ ہر شخص براہ انصاف کہہ سکتا ہے کہ اپنے ذاتی تجربہ کے ذریعہ سے اوسنے کسقدر کم واقفیت پیدا کی ہے جس فن کیطرف لحاظ کیجئے بلاشبہ ہم دوسرونکی محنت اور مشقت کے ممنون ومحسون نظر اتے ہین بالفرض اگر دوسرون کے تجربہ پر اعتماد کرنے کا رسم جہان سے اوٹھ جاتے تو اسکا نتیجہ یہہ ہوگا کہ بنی ادم مین جہالت پھیل جاسکی اسی واسطے خدا تعالے نے دو صلاحیتیں ترکیب انسانی مین داخل فرمائی ہین اول یہہ کہ انسان کو راست گفتاری کیطرف میلان طبعی بخشا ہے دوسرے یہہ کہ ساخت انسانی مین دوسرون کے اقوال پر اعتماد کرنے کا مادہ موضوع فرمایا ہے ان دونون صلاحیتون مین براے خود مناسبت پائی جاتی ہے اور ان صلاحیت کے سلب ہوجانے کی حالت مین انسان لطف معاشرت سے متمتع نہین ہوسکتا ہے ہم پہلے صلاحیت اول کی بحث تحریر کرتے ہین واضح ہو کہ ابومسیلمہ کذاب کے دل کی بھی کیفیت دریافت کیجئے

ابومسیلمہ یمامہ کا رئیس تھا اس شخص نے دعوی نبوت زمانہ پیغمبر خدا صلعم مین کیا تھا

تو عند التحقیق معلوم ہوگا کہ مادہ صداقت سے اوسکا دل بھی
خالی نہین ہے تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بڑے سے بڑا لاغی بھی جھوٹھ سے زیادہ
سچ بولتا ہے اسکی وجہ یہہ ہے کہ راستی سنے تعلقت کے روسے دل مین جگہ پکڑی
ہے یعنے مادہ راستی خدا کی طرف سے ترکیب انسانی مین مودع ہے جب تک کوئی
غرض یا لالچ حائل نہو تب تک انسان کی اصل طبیعت نہین بدلتی ہے دروغگوئی صاف
ایک فعل جبری معلوم ہوتی ہے بخلاف اسکے راست گفتاری مین طبیعت کو کسی
وضع کا زور دینا نہین پڑتا ہے ظاہر ہے کہ دروغ گوئی مین دل تو واقعہ کے ایجاد
مین مشقت لاحق ہوتی ہے پھر اس التزام کا لحاظ رہتا ہے کہ اس ضع پر دروغ کی

## شرح متعلق صفحہ ۳۸۴

اور ایک نامہ رسالت مآب علیہ الصلوۃ والسلام کو اسمضمون سے لکھا تھا کہ اوس نامہ
سے پیغمبر صلعم کی نبوت اور بھی اوسکی نبوت کا اظہار ہوتا تھا پیغمبر صلعم نے جواب مین مسیلمہ
کو لکھا کہ تو کاذب ہے صاحب روضۃ الصفا لکھتے ہین کہ سرور کائنات کے وصال کے بعد
جب حضرت ابوبکر صدیق رضے اللہ تعالے عنہ خلیفہ ہوئے اوس زمانے مین ایک عورت
سجاح نام نے بھی نبوت کا دعوے کرکے اہل اسلام سے مقابلہ کا قصد کیا آخرکار یہہ
عورت مسیلمہ کے پاس گئی اور وہان تین روز مسیلمہ کے ساتھہ بیحیائی مین عمر بسر کرکے
پھر اپنے وطن کو چلی گئی الخبیثات للخبیثین علیہما و مسیلہما لاحول ثم لاحول
**شعر** ابو مسیلمہ گر دعوے نبوت کرد ؛ جزاین نبود کہ گفتند خلق کذابش
(حکیم قاآنی)

بشکل قایم کیی ہے کہ بیان لاغی پر اعتراض وارد نہ ہوسکے اور دروغ گوئی راست گفتاری کی تمام ترکیفیت پیدا کرے اس التزام سے ثابت ہوتا ہے کہ دروغگوی امر طبعی نہین ہے بلکہ صریحی تقاضاے طبیعت کے خلاف ہے کیوا سطے کہ جو اسانی راست گفتار کو نصیب ہے دروغگو کو خواب مین بھی میسر نہین ہوتی ہے ظاہر ہے کہ سچ بولنے والے کو طبیعت پر جبر اختیار کرنا نہین پڑتا ہے امر حق اوسکی زبان پر بلا خیال پس وپیش رواں رہتا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ راست گفتاری ایک امر طبعی ہے بلا شبہہ راست گفتاری کو مشابہت غذاے لطیف کے تناول کرنیکے ساتھہ ہے اور دروغ گوئی کو دواے بدمزہ کے استعمال کے ساتھہ مشابہت ہے بلا شبہہ انسان دواے بدطعم کا استعمال بضرورت کرتا ہے اور طبیعت کو زور دیکر یا کراہ گلے سے نیچے اوتارتا ہے اس مثال سے عیان ہے کہ راست گفتاری ایک امر طبعی اور دروغ گوئی ایک امر مصنوعی ہے -

اگر کوئی یہہ اعتراض کرے کہ انسان کی خلقت مین راست گفتاری شامل نہین ہے یعنے راست گفتاری ایک امر کسبی ہے وہبی نہین ہے بدین دلیل کہ جنکو صدق مقالی کا التزام ہے وہ تہذیب نفسی یا فواید ملکی کے لحاظ سے سچ بولتے ہین تو اس اعتراض کے لئے دو جواب ہین اول یہہ کہ تہذیب نفسی اور فواید ملکی کا خیال نہین اسکتا ہے جب تک کہ انسان سن شعور کو نہ پہونچے حالانکہ یہہ امر تجربہ سے ثابت ہے کہ سن شعور کے پہونچنے کے قبل اطفال تمیز نیک وبد کے بغیر راست باز اور راست گفتار رہا کرتے ہین دوسرا جواب یہہ ہے کہ جب ہم خیالات تہذیب نفسی وفواید ملکی سے متاثر ہون ضرور ہے کہ خود اثر کو ممیز کرین اور اثر

کی بہیر مین تامل کو دخل دین مگر جب ہم بغور دیکھتے ہین تو معلوم ہوتا ہے
کہ روزمرہ کی راست گفتاری کے وقت ہم لوگ تہذیب نفسی و فواید ملکی
کے خیالات کو ذرا بھی دل مین جگہ نہین دیتے ہین اور نہ کوئی اثر ان خیالون
کا ہمارے دل پر مترتب ہوتا ہے بلکہ یہہ محسوس ہوتا ہے کہ کلام حق زبان
پر گویا رکھا رہتا ہے اور اگر ہم لوگ بالقصد صدق مقالی سے مخل نہون تو بدیاختہ
خود بخود روان ہوجاتا ہے واضح ہو کہ راست گفتاری کے لئے قصد لازم نہین
ہے صرف اسیقدر درکار ہے کہ انسان اپنے دل کو طبیعت پر چھوڑ دے اور صرف
طبیعت کی سادگی کو کام کرنے دے پس راست گفتاری کی صلاحیت طبعی
خود اپنا کام کریگی ہرچند اس صلاحیت طبعی کو طمع یا غرض کی حالت مین زوال
ممکن ہے تاہم جس حالت مین کہ کوئی امر مخل واقع نہین ہوتا ہے راست گفتاری
ضرور بالضرور صلاحیت طبعی کا لطف دکھاتی ہے -

اس صلاحیت طبعی کے ذریعہ سے ایک نسبت حقیقی الفاظ اور مفہوم الفاظ
کے درمیان پیدا ہوجاتی ہے اور الفاظ اپنے معانی کی نشانیان سے سمجھے جاتے ہین
ہرچند یہہ نسبت دروغگوئی کے وقت ضائع ہوجاتی ہے تاہم یہہ زوال نسبت
فی الجملہ بکثرت ظہور مین نہین آتا ہے اور ہرچند امر اتفاقی کے باعث شہادت
انسانی عموماً مورد شک ہوجاتی ہے تاہم اس وجہ سے شہادت انسانی پر قطعی
ناقابل اعتباری کا حکم صادق نہین آسکتا ہے -

دوسری صلاحیت طبعی یہہ ہے کہ از قاعدۂ خلقت کی وجہ سے انسان دوسرون کے
اقوال پر اعتماد کرتا ہے واضح ہو کہ یہہ تقاضائے طبیعت ہے کہ انسان دوسرون کے

کلام کو سچ جاننے اور اس صلاحیت کو برابر خود اوس صلاحیت کے ساتھ مناسبت ہے کہ جسکی وجہ سے انسان کو سچ بولنے کیطرف میلان طبعی حاصل رہتا ہے پہلی صلاحیت کا نام ہم صلاحیت راست گفتاری اور دوسری صلاحیت کا نام ہم صلاحیت اعتقادی رکھتے ہین -

واضح ہو کہ صلاحیت اعتقادی اطفال مین اوس زمانے تک مساوی طور پر رہتی ہے جب تک کہ اونہین دوسرون کے فریب ورکذب کی خبر نہین ہوتی ہے یا جب تک کہ وے فریب ورکذب کے خود مرتکب نہین ہوتے ہین تاہم صلاحیت اعتقادی انسان سے تا دم مرگ مفارقت نہین کرتی ہے گو رفتہ رفتہ اس صلاحیت کی قوت گھٹ جاتی ہے -

اگر بمقتضاے طبیعت یہہ امر ہوتا کہ انسان کو راست گفتاری اور دروغ گوئی کا مادہ برابر حاصل رہتا تو اطفال سن صغیر سچ اور جھوٹھہ مساوی بولتے اور یہہ کیفیت اونکی اوس زمانہ تک قایم رہتی جب تک کہ وہ یہہ نہ سمجھہ سکتے کہ جھوٹھہ بولنا ایک امر تہذیب کے خلاف ہے اسیطرح اگر یہہ بھی بمقتضاے طبیعت ہوتا کہ سامع مین صلاحیت باور یا غیر باور کرنیکی یکسان حاصل رہتی ہے تو ایک انسان دوسرے انسانکے ہر قول کو بغیر تحقیق کئے باور نکرتا پس فقدان اعتماد کیوجہ سے ہر شخص ایک مصیبت عظیم مین مبتلا رہتا کسواسطے کہ سامع کو ہر قول کی تحقیق کی حاجت ہوتی اور اس وجہ سے اوسے انواع طرح کی پریشانیان نصیب ہوتین ہر شخص کو سر نو سے ہر وضع کی تحقیقات کی حاجت ہوتی اس سبب سے علمی ترقیان تو درکنار روزمرہ کے کام بھی انسان سے

انجام نہوتے۔

واضح ہو کہ اگر صلاحیت اعتقادی کا وجود تجربہ اور عقل پہ موقوف ہوتا تو جون جون تجربہ اور عقل کو افزونی ہوتی اسیقدر صلاحیت اعتقادی کو بھی افزونی ہوتی حالانکہ یہہ قیاس تجربے کے خلاف ہے کسواسطے کہ صلاحیت اعتقادی ایک ایسی کیفیت خلقی ہے جیسے عہد طفلی مین غلبہ رہتا ہے اور رفتہ رفتہ جون جون عمر گذرتی جاتی ہے اس صلاحیت مین کمی لازم اتی جاتی ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ صلاحیت اعتقادی تجربہ اور عقل سے منتج نہین ہوتی ہے۔

ظاہر ہے کہ بچپن مین انسان دوسرون کی خبرگیری کا محتاج رہا کرتا ہے بدین وجہ کہ عہد طفلی کی قوت جسمانیہ کا بھی تقاضا ہے کہ اطفال دوسرونکی خبرگیری کے محتاج رہین اور چونکہ بچپن مین اطفال کو یہہ صلاحیت حاصل نہین رہتی ہے کہ اپنی قوت جسمانیہ کا استعمال شعورمندی کے ساتھہ کرسکین اس سبب سے ہر طفل کو دوسرون کے قول و فعل پہ اعتماد کرنیکی حاجت رہتی ہے مگر جب جسم و عقل دونون کو رشد حاصل ہوتا ہے تو صلاحیت اعتقادی مین فرق آنے لگتا ہے یہان تک انسان سمجھنے لگتا ہے کہ بعض قول قابل اعتماد ہین اور بعض لائق وثوق نہین ہین بھرحال ہرچند صلاحیت اعتقادی مین رفتہ رفتہ کمی لازم اتی ہے تاہم اس صلاحیت کا اثر تادم مرگ دامنگیر رہتا ہے۔

## ۳۸ بحث علت و معلول

ظاہر ہے کہ جب ہم دو شے کو اس وضع سے پایا کریں کہ اونمیں کسی
قسم کا اتحاد خاص درمیان ہے تو اونمیں سے جب ایک شے کو دیکھینگے
تو دوسری شے کے بھی وجود الان کا ہمکو یقین حاصل رہیگا یہہ یقین بار بار
کے تجربہ سے پیدا ہوتا ہے یہان تک کہ دونون شے لازم و ملزوم سمجھی جاتی
ہین اور اونکی نسبت یہہ عقیدہ استحکام پاتا ہے کہ صرف زمانہ ماضی مین ایک ربط
خاص درمیان اونکے نہین موجود رہا ہے بلکہ بزمانہ استقبال بھی وہی ربط
خاص قایم رہے گا مثلاً اگر ہم اگ سے باروت کو مشتعل ہوجاتے دیکھا
کئے ہون تو ہم بالیقین یہہ سمجھین گے کہ اگر کبھی اینده بھی باروت مین اگ لگا
دی جائیگی تو وہی کیفیت پیدا ہوگی جیسا کہ زمانہ ماضی مین پیدا ہوتی ائی ہے

## شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

علت کی دو قسمین ہین ایک علت تامہ اور دوسری علت ناقصہ ہے علت ناقصہ وہ ہے
معلول کا وجود اوس علت کے سوا اور کسی علت پر موقوف نہ ہے یعنے معلول کے لئے اوس
علت کے سوا دوسری علت نہو اور علت تامہ اور اوسکے معلول کے درمیان از روئے
وجود کے تلازم پایا جاتا ہے علت ناقصہ وہ ہے کہ معلول کا وجود اوس علت کے
سوا اور کسی علت پر بھی موقوف رہے علت ناقصہ یا داخل معلول ہوا کرتی ہے
یا خارج از معلول ہوا کرتی ہے جو علت ناقصہ کہ داخل معلول ہوا کرتی ہے وہ یا
ایسی ہوتی ہے کہ اوس سے معلول کی تقویم بالفعل کو تعلق رہتا ہے مثلاً صورت
کوزہ کے لئے اور اس علت کو علت صوریہ کہتے ہین یا ایسی ہوتی ہے کہ اوس سے

# شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

معلول کی تقویم بالقوہ متعلق رہتی ہے مثل گل کوزے کے لئے اور اس علت کو علت مادی کہتے ہیں وہ علت ناقصہ جو معلول سے خارج ہوا کرتی ہے یا وجود معلول مین موثر ہوا کرتی ہے اور باعث ایجاد معلول ہوتی ہے مثلا صانع کوزے کے لئے اور اس علت کو علت فاعلیہ کہتے ہین یا بعد وجود معلول کے حاصل ہو کرتی ہے اور فعل فاعل کے اقدام کے باعث ہوا کرتی ہے اور اس علت کو علت غائیہ کہتے ہین مثلا کوزہ کی ساخت سے غرض پانی وغیرہ کا پینا ہے (دیکھو کتب درسیہ عربی کی بحث الہیات صدرا وغیرہ اور بھی ترجمہ امور عامہ ارسطوطالیس صفحہ ۱۲ باب ۳ Aristotle's Metaphysics)

اثبات وجود خدا مین بعض حکما ایسی دلیلین پیش کرتے ہین جو علت و معلول کی بحث پر مبنی ہوتی ہین مثلا یہہ قول کہ مخلوقات کے دیکھنے سے خالق کا علم حاصل ہوتا ہے اثبات وجود کو ایسے خدا کے کافی نہین ہے جو خدا کہ اسلام و یہود و دیگر موحدین کا مرکوز دین ہے البتہ قول بالا سے متصوفین (The Persian Sufis) کا جو قائلین ہمہ اوست ہین حق ثابت ہوتا ہے حقیقت یہہ ہے کہ جب علت و معلول کی بحث پر غیر متعصبانہ لحاظ کیجئے تو وحدت وجود کا مذہب قرین عقل معلوم ہوتا ہے اسیطرح اور کوئی مذہب جو خلاف عقاید اسلام و دیگر موحدین کے ہے ثابت ہو سکتا ہے یعنے مذہب ہر یہ کو سرا ٹھانے کا موقع ملتا ہے مگر کوئی ایسا مذہب حق نہین ثابت ہوتا ہے جسکا تقاضا یہہ ہو کہ انسان یہہ سمجھے کہ خداوند تعالے ایسا ہے کہ نہین۔

## شرح متعلق صفحہ ۳۲۹

حلول کیاہے اوسمین کسی شے نے اور اوسنے کسی شے مین حلول کیاہے لیکن انکار ہیولے سے علت مادیہ کی بدولت جوافت پیدا ہوتی ہے دور ہوجاتی ہے جیسا کہ مولف نے بحث ابطال ہیولے مین ذکر کیاہے —

واضح ہو کہ جب کوئی یہہ کہے کہ خدانے تمام موجودات کو مخلوق کیاہے تو اس قول سے دو معنے مراد لئے جاسکتے ہین ایک یہہ کہ تمام موجودات کو اشکال موجودہ یعنے صورت جسمیہ بخشی یا یہہ کہ جوکچہہ موجودات اسوقت مین ذی وجود ہین قبل مخلوق ہونے کے معدوم تھے خالق نے معدومات کو موجودات کردیا اگر معنے اول پر لحاظ فرمائی تو یہہ مستنبط ہوگا کہ پہلے عالم مادی کو وجود تھا خدانے اپنی قدرت سے موجودات کو اشکال مختلفہ عنایت فرمائین اسصورت مین خداتعالے اور کوزہ گر سے بہت فرق نہین ہے اظہار صنعت کے کم وبیش کا فرق ہے اور اس وجہ سے مجرد علت فاعلی کی نسبت خدا اور ماسوا اللہ کے درمیان ثابت ہوتی ہے اور یہی علت مادیہ کا وجود قبل خلقت جدیدہ یعنے اشکال بخشی تازہ کے ثابت ہوتاہے پس اس روسے نہین ثابت ہوتاہے کہ خداتعالے موجودات کا خالق ہے یعنے خداتعالے نے کوئی شے معدوم کو ثابت کردیاہے بلکہ اسیقدر کہا جاسکتا ہے جیسا کہ کوزہ گر مٹی لیکر کوزہ بناتاہے بلاشبہہ ایسا خیال خداتعالے کی نسبت خلاف عقاید دینیہ کے ہے اگر معنے ثانی پر لحاظ کیجئے تو معدوم سے موجود ہوجانا سمجھہ مین نہین آتا لاشئے سے شئے کا نتیجہ ہو قرین عقل نہین ہے اسصورت مین بھی علت مادیہ کی نسبت گفتگو رہجاتی

# شرح متعلق صفحہ ۲۸۹

اور علت مادیہ کا وجود یا داخل ذات باریتعالے یا خارج ذات باریتعالے متصور ہے اگر ذات باری کہیئے تو ذات باری کے مادیہ ہونے سے چارہ نہوگا اور اگر خارج از ذات باری کہیئے تو ہر گونہ علت مادیہ یعنے عالم مادی کا وجود قدیم ثابت ہوگا اگر اوس عالم مادی کو ہیولے کہیئے تو معلوم ہوا کہ ہیولے کو ذات باری نے نہین مخلوق کیا ہے اور اس صورت مین قدیم دو شئے ثابت ہوتی ہین ایک علت مادیہ یا ہیولے اور دوسری ذات باری شعر یہی کہتا ہے جلوہ میرے بت کا
کہ اک ذات خدا ہے اور مین ہون ظاہر ہے کہ علت اور معلول کی بحث مین فکر کرنے سے ایک خدشہ عظیم پیدا ہوتا ہے اور جسقدر اس امر مین خوض کو راہ دی جاتی ہے اوسیقدر یہہ معلوم ہوتا ہے کہ علت مادیہ کو وجود قدیم سے ہے اور یہی وجود مادہ کا فنا ہوجانا قیاس انسانی سے باہر ہے یعنے یہہ ممکن ہے کہ زمین آفتاب سیارے صورت ہاے موجودہ کے مقید نہ رہین مگر فنا ہوجانا انکا یا انکے کسی جزو صغیر کا محال معلوم ہوتا ہے پس تقریر بالا سے سمجھنا چاہئے کہ تغیرات محسوسہ تو البتہ ظہور مین آیا کرتی ہین مگر کسی تغیر حقیقی کو ظہور نہین ہوسکتا مثلاً اگر ایک ٹکڑا موم کا مدور شکل کا پھر کسی شکل سے مربع ہوجائے یا جلکر صرف ہوجائے تو اس تغیر سے کوئی تغیر حقیقی ہیولے موم مین واقع نہین ہوگا یعنے فناے مادہ کو کسی طرح ظہور نہین ہوسکتا۔

جب حالت یہہ ہے کہ علت مادیہ کا وجود قدیم ثابت ہوتا ہے تو پھر وجود باریتعالے کے برابر قدامت مین علت مادیہ ثابت ہوجاتی ہے اور یہی خلق موجودات مین خدا تعالے

# شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

علت مادیہ کا محتاج ثابت ہوتا ہے حالانکہ ذات باریتعالے عقاید دینی کے رو سے تمام اقسام کی محتاجی سے منزہ متصور ہے ظاہر ہے کہ اگر ذات باری کی محتاجی ثابت ہو تو خالق کی نسبت بھی ذات باری کیطرف علما صحیح نہو گی اسحالت مین خالق کے عوض اگر خدا تعالے کو صانع کہین تو صانع کہنا درست ہوگا پھر تمام تقریر کا حاصل یہ ہوگا کہ خداوند تعالے کی قدرت صور جسمیہ تک محدود ہے خداوند تعالے کا دسترس ہیولے یعنے مادہ اولین کی خلق پر نہین ہے۔

واضح ہو کہ بحث علت و معلول پر خوض و فکر کرنے سے مسئلہ وحدت وجود کا پیش نظر ہو جاتا ہے اسپانیوزا د [illegible] قایل ہمہ اوست کا تھا اس حکیم کی سوانح عمری مصنف نے روضۃ الحکما مین تحریر کردی ہے حضرات صوفی مذہب بھی وحدت وجود کے قائل ہین اہل اسلام یہود ایسے مذہب والون کو برا کہتے ہم اپنی قوم کے بعض مسلمانون کو متصوفون کے حق مین سخنان ناسزا کہتے ہوئے سنا ہے بعض پڑھے لکھے اشخاص کہتے ہین کہ اس ہر اکبر کے سمجھنے کے لئے تائید ایزدی درکار ہے بہر حال مشائین کی علت و معلول کی بحث پر خوض کرنیکے بعد ایسے ایسے اشعار مثلا

کسیکہ سر نہان است در علن ہمہ اوست
عروس خلوت و ہم شمع انجمن ہمہ اوست

مذاق صحیح سے خالی نہین معلوم ہوتے۔

# شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

سر ولیم ہملٹن (W. Hamilton) بوضع سوال پوچھتے ہین کہ افرینش کی تعریف کیا ہے افرینش سے کیا لاشے سے کسی شئے ظہور مراد ہے ہرگز ایسا نہین ہے عند العقل افرینش سے مراد تغیرات صوریہ ہین جو بحکم خدا ظہور مین آتے گئے ہین پس عقل کے روسے کسی شئے کو ہم فانی نہین سمجہہ سکتے اور کسی شے کی ابتدا مطلق (Absolute Beginning) کے قائل ہو سکتے ہر شئے کی نسبت ہم یہہ جانتے ہین کہ بترتیب تغیرات صوریہ ہر شئے نے ظہور پکڑا ہے اور یہی عقل کے روسے ہر شئے کو ہم اپنی حالت بسیطہ مین چار و ناچار موجود قیاس کرتے ہین پس جب یہی ہے کہ اشیا ایجاد اشکال جدیدہ کے قبل اشکال سے خالی نہ تھی تو معلوم ہوتا ہے کہ سابق مین بھی علل سے چھٹکارا نہ تھا مختصر یہہ ہے کہ تحریر مسٹر ولیم ہملٹن سے علت مادیہ کی قدامت ثابت ہوتی ہے چنانچہ خود صاحب ممدوح لکھتے ہین کہ فنا کیا شئے ہے اشیاے موجودہ سے کسی جزو صغیر کے فنا کا قیاس قرین عقل نہین معلوم ہوتا ہے لاشئے سے کسی شئے کا نتیجہ ہونا خلاف قیاس ہے (Hamilton's Law of the condition)

اس تقریر سے عیان ہے کہ یہہ جیسا ہم قائلین حبل مولف سے تھا۔

بہرحال تمام بحث ہاے بالا سے یہہ نتیجہ مستخرج ہوتا ہے کہ علت مادیہ کو وجود قدیم ہے اور تغیرات صوریہ حالت ہاے ظاہری موجودات کی ہین ذات باری کو دخل عالم کے

# شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

ایجاد مین اسیقدر ہے کہ حالت بسیطہ مادیہ کو صانع ازل نے صور حسیہ سے ایک تماشاگاہ
حیرت افزا بنایا ہے اسجگہ پر یہہ گفتگو ہوسکتی ہے کہ آیا اوسی حالت بسیطہ مادیہ مین خود
اتخاذ اشکال کی صلاحیت حاصل تھی یا یہہ کہ کسی اور قوت نے مادہ بسیطہ کو مختلف خلعت
امتیاز پہنائی اگر اوس مادہ بسیطہ مین ایسی صلاحیت حاصل تھی تو علت مادیہ اور علت
فاعلیہ کا اجتماع ذات واحد مین متصور ہے یعنے حاصل اسکا یہہ ہوا کہ خود مادہ بسیطہ نے
اشکال رنگارنگ قبول کرلئے اس صورت مین کسی دیگر کی دست اندازی خلق موجودات
مین متصور نہین ہے یعنے اگر ذات باری کو وجود ہو تو ہو مگر خلق عالم کو کسی طرح ذات
باری سے تعلق نہین ہے پس علت ومعلول کے ذریعہ سے ایسے خدا کا وجود نہین
ثابت ہوتا ہے جسنے معدومات کو موجودات کردکہایا ہو بشکل ثانی وجود خدا ثابت ہے
مگر ذات باری تعالے محتاجی سے خالی نہین ثابت ہوتی ہے ظاہر ہے کہ یہہ بھی تو
خلاف عقاید اہل اسلام ویہود ودیگر موحدین کے ہے۔

واضح ہو کہ علت ناقصہ کی تقسیم مندرجہ بالا نتیجہ اجتہاد ارسطو ہے زمانہ معلم اول
سے لیکر تا زمانہ حال کسی شخص نے حکماے مشائین سے تقسیم بالا کی صحت مین گفتگو
نہین کی ہے سارے حکماے مشائین اس تقسیم کو صحیح اور کامل مانتے آئے ہین اکثر
حکماے اہل اسلام جو بلحاظ تقدم قدم بقدم معلم اول کے طریقے پر چلتے رہتے اپنی تصنیفات مین ارسطو
کی تبعیت کرتے رہتے ہین بوعلی ابن سینا ابو النصر فارابی صدرالدین شیرازی کے تصانیف
مولف کی صحت قول پر گواہ ہین البتہ امام غزالی نے ضرور مشائین سے انحراف کیا ہے

# شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

اسی لیئے اونکے تصانیف درسیات مین داخل نہین ہین ورنہ اسوقت کون ایسی درسی
کتاب فن طبعیات مین ہے جو تبعیت ارسطو سے خالی ہے محشیون کو جہان موقع ملجاتا ہے
مذہب ارسطو کو جلوہ دے دیتے ہین مثلاً مولانا عبد الحکیم لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی
حاشیہ نفیسی مین موقع خاص پر علت ناقصہ کی تقسیم بوضع حکماے مشائین درج فرمائی
ہے مختصر غرض تحریر بالا سے یہہ ہے کہ ارسطو کی تبعیت حکمائے مشائین کرتے رہے ہین اور
حال کے حکماے اسلام کرتے ہین یہی کیفیت زمانہ ڈی کارٹس (Des Cartes) کے
پہلے حکماے یورپ کی تھی کسی حکیم کو مجال نہ تھی کہ تقسیم معلم اول مین لا و نعم کر سکتا
اور معلم اول کا یہہ جبروت یورپ کے سارے حکمائے مشائین پر تا عہد حکماے ملقب
بہ اسکولاسٹکس (Schoolmen) مستولی رہا ارسطو کو بھی اپنے اجتہاد پر ناز
تھا اور یہ یکتاے روزگار تقسیم بالا کو کامل سمجھتا تھا اور حقیقت یہہ ہے کہ حکمائے متاخرین
جو کچھہ بیان وین وغیرہ اجتہاد ارسطو پر اعتراض وارد کرین مولف کو اس امر خاص مین کہ
بصورت مان لینے ہیولے کے معلم اول کے ساتھہ تمام تر اتفاق ہے -

واضح ہو کہ جب معلم اول اپنے فلسفے کی کتاب کی تصنیف مین مشغول تھا تو اوسوقت
یہہ حکیم اپنے سابق کے حکما کے مذاہب کو بھی بغور ملاحظہ کرتا جاتا تھا اور اونکی غلطیون
کو دکھلا کر اپنے خیالات فلسفانہ کو صحیح ثابت کرتا جاتا تھا تحریرات ارسطو سے عیان ہے
کہ یہہ حکیم اپنے ہم عصر اور اپنے سابق کے حکما کے مذاہب سے نہایت ہی وضاحت
کے ساتھہ مطلع تھا یعنے مذاہب حکما کے تمام جزئیات سے ارسطو کو بڑی صحت کے ساتھہ

# شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

اطلاع حاصل تھی اپنی کتاب کے شروع مین یہہ حکیم لکھتا ہے کہ حکماے سابق کی تصنیفات سے کھلے دیتی ہین کہ اونہین منجملہ چار علل ناقصہ کے صرف علت مادیہ سے خبر تھی ارسطو کی یہہ تحقیق قدیم حکماے یونان کی نسبت نہایت صحیح ہے مگر ارسطو کے قریب زمانے کے حکماے سابق پر یہہ الزام پوری طرح وارد نہین ہوتا ہے یعنے منجملہ چار علل کے یہہ حکماے سابق صرف ایک ہی علت مادیہ کے قائل نہ تھے مثلاً اصحاب انکزاگورس (Anaxagoras) و فیثاغورس (Pythagoras) و افلاطون (Plato) گو چارون علل سے خبر نہین رکھتے تھے تاہم صرف علت مادیہ کے مقر نہ تھے۔

اپنی کتاب مین ارسطو سب سے پہلے تھیلس (Thales) نامی حکیم کا مذکور کرتا ہے اس حکیم کو تمام حکماے محققین پر تقدم زمانی حاصل ہے تھیلیس کے بعد کوئی حکیم ایسا نظر نہین آتا ہے جو صاحب اجتہاد ہو یہہ حکیم صرف علت مادیہ کا قائل ہے یہہ حکیم اسی علت کو مبدا ظہور عالم سمجھتا ہے یعنے اس حکیم کے نزدیک بھی علت باعث ایجاد عالم ہے گویا کہ اس علت کی وجہ سے تمام موجودات کو نشو و نما ہوا ہے ارسطو طالیس لکھتا ہے کہ ہر چند یہہ قول تھیلس کا صحت سے خالی نہین ہے تاہم یہہ ایک ناتمام قول ہے بلاشبہہ علت مادیہ کو صنعت عالم مین دخل ہے مگر یہہ علت علت تامہ نہین ہے اگر تھیلس کچھہ اور بھی غور کو راہ دیتا تو اپنی اس نقصان فکر سے مطلع ہو جاتا۔

بہرحال اسجگہ پر گفتگو یہہ ہے کہ اس وضع کا یقین کیون پیدا ہوتا ہے اور
اگ کیون باروت کو مشتعل کردیتی ہے اگ کے فعل کی نسبت کوئی توجیہ
ممکن نہین ہے ظاہر ہے کہ کوئی نہین تباسکتا ہے کہ کیون پانی وہ کام نہین
کرسکتا ہے جو اگ کرتی ہے ایسے سوال کا جواب صرف یہی ہے کہ ہم
ایسا عالم مین دیکھا کرتے ہین یعنے مرضی الہی کا یہی تقاضا ہے
کہ اگ اور پانی اپنے اپنے فعل بوضع خاص کرین لیکن یقین کے پیدا ہونے
کی نسبت توجیہ ممکن ہے جیسا کہ ہم ذیل مین لکھتے ہین —

## شرح متعلق صفحہ ۳۸۹

معلم اول کے تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ انکزاگورس، Anaxagoras
ہرچند علت فاعلیہ ہی کا قائل ہے تاہم اس حکیم کیطرف اجتہاد علت فاعلیہ کی نسبت
نہین کیجا سکتی ہے بدین وجہ کہ حکیم ہرموطیموس ( Hermotimus )
انکزاگورس کے ظہور کے قبل علت فاعلیہ کا قائل تھا تحریر ارسطو سے ظاہر ہوتا ہے
کہ انکزاگورس کے ذہن مین علت فاعلیہ کا مفہوم اس وضع سے نہ تھا جیسا کہ ارسطو
اور دیگر متاخرین کے دماغ مین پیچیدہ ہے اسیطرح تصنیفات تابعین فیثاغورس
( Pythagoreans ) اور فلاطون ( Plato )
سے عیان ہے کہ یہہ حکما صرف علت مادیہ اور علت صوریہ کے قائل
ہین مختصر یہہ کہ چار قسم کے علل کی تحقیق محض نتیجہ اجتہاد ارسطو ہے جیسا کہ بالا
مین مذکور آچکا ہے —

واضح ہو کہ مستقبل ربط خاص کا علم تجربہ وافر کا محتاج ہے اور ظاہر ہے کہ جو کچھہ تجربہ عمل مین آچکا ہے اوسے زمانہ ماضی سے تعلق ہے پس یہہ یقین کہ کوی ربط خاص بزمانہ مستقبل بھی زمانہ ماضی کیطرح قایم رہیگا بلا شبہہ تجربہ کے ذریعہ سے نتیجہ نہین ہو سکتا ہے یعنے کوی شخص زمانہ مستقبل مین کسیطرحکا تجربہ عمل مین نہین لاسکتا ہے پس اس صورت مین یقین بالاکے پیدا ہونیکی وجہ کیا ہے ایسا تو نہین ہے کہ خدا تعالے نے اپنے بندون کے ساتہہ یہہ معاہدہ کیا ہے کہ زمانہ استقبال بھی زمانہ ماضی کیطرح یکسان ہوگا یا یہہ کہ جب قوانین الہی نافذ ہونے کو تھے اوسوقت بنی آدم بھی خدا کے قانونی جلسہ کے شریک الراے تھے لیکن خوب معلوم ہے کہ نہ خدا نے کوی ایسا معاہدہ کیا ہے نہ کوی شخص حضرات انسان سے خدائی کونسل کا ممبر تھا بہرحال ہمارے پاس یقین بالا کی نسبت ایک عمدہ توجیہہ موجود ہے جب ہم حکمت الہی مین استقلال دیکھتے ہین اور قوانین الہی کو تغیرات و تبدلات سے بری پاتے ہین تو یقین بالا پر تکیہ کرنا نہایت ہی مقتضاے عقل ہے بالفرض اگر حکمت الہی مین استقلال نہ پایا جاتا مثلاً ایک دفعہ ہم باروت کو آگ سے مشتعل ہوتے دیکھتے اور بار دیگر آب کو آتش کا عمل کرتے دیکھتے اور پھر اسیطرح کارخانہ عالم مین درہمی و برہمی پایا کرتے تو البتہ یقین بالا پر تکیہ کرنا ایک فعل لغو ہوتا لیکن چونکہ کارخانہ الہی مین تمامتر استقلال کو دخل ہے اور اس استقلال سے مراد الہی یہہ ہے کہ مخلوقات کو بریشانی نصیب نہو تو دوامی ربط اشیا کا یقین بابتہ زمانہ آیندہ کے بھی قرین عقل ہے —

## ۳۵ بحث اصول تصفح پر (Inductive Method یعنی استقرا)

واضح ہو کہ ہم سب تجربہ کی کچہہ بھی قدر نکرتے اگر عالم کے کارخانے کا مدار استقلال پر نہوتا پس بحالت غیر استقلالی خود تجربہ کو وجود نہوتا اور اگر ہوتا تو تجربہ انسان کی خطا اور نقصان مین مبتلا ہونے کا ذریعہ ہوتا مگر چونکہ استقلال کارخانہ عالم مین صریحاً پایا جاتا ہے اس سبب سے علت و معلول کے درمیان ربط مستقل کا وجود ایک امر یقینی ہے چنانچہ اسی یقین کی بنیاد پر حکما کلیات قایم کرتے گئے ہین خاصکر حال کے حکما اصول تصفح کی پابندی سے ربط ہاے اشیا کی دریافت مین کوشش بلیغ کو راہ دیتے گئے ہین

واضح ہو کہ استقرا لواحق قیاس سے ہے استقرا سے تصفح جزئیات مراد ہے یعنی غرض کہ تصفح کے ذریعہ سے کوئی حکم کلی ثابت ہو لغت مین معنے تصفح کے ہے صفحہ صفحہ کر کے غور سے دیکہنا اور بہی کسی کام مین نظر ڈالن جاننا چاہیے کہ استقرا کی دو قسم ہے ایک کو تام کہتے ہین اور دوسری کو ناقص کہتے ہین استقرا کی تعریف یہہ ہے کہ وہ استدلال کیا جاے تمام جزئیات پر اور حکم کیا جاے کل پر مثلاً کل جسم یا حیوان ہے یا نبات ہے یا جماد ہے لیکن حیوان یا نبات یا جماد ہر ایک متحیز ہے پس نتیجہ یہہ ہے کہ ہر جسم متحیز ہے دوسری قسم کو استقراے ناقص کہتے ہین اور یہہ قسم قلیل الاستعمال ہے استقراے ناقص کی تعریف یہہ ہے کہ وہ اکثر جزئیات پر استدلال

دیتے گئے ہین اس اصول کو یورپ مین سب سے پہلے لارڈ بیکن 1561ء لغایت 1626ء نے مسائل طبیعیات کی تحقیقات مین رواج دیا تھا اور اس حکیم کے زمانے سے تمام تحقیقات علمیہ مین اسی اصول کو دخل رہا ہے اس اصول کا تقاضا یہہ ہے کہ جزئیات کیطرف لحاظ کرنے سے جب کوئی کیفیت عام جزئیات مین پائی جائے تو حکیم اوس کیفیت عام کا کل پر لگایا جاتا ہے اس اصول سے منتفع ہونے مین سراسر تجربہ کو دخل ہے اور چونکہ کارخانہ عالم

## شرح متعلق صفحہ ۴۰۱

کیا جائے اور حکم کیا جاے کل پر مثلاً کل حیوان فک اسفل کو وقت چبانے غذا کے متحرک کرتے ہین وجہ کہ انسان وبہایم وسباع ایسا کرتے ہین لیکن استقراے ناقص سے استحکام یقین متصور نہین ہے بدین سبب کہ ممکن ہے کہ وہی استقرا حکم کل کا نہ رکھتا ہو مثلاً تمساح کہ وہ بھی حیوان مین داخل ہے مگر فک اسفل کو وقت چبانے غذا کے متحرک نہین کرتا ہے (دیکھو کتابین درسی معقولات کی)

واضح ہو کہ عموما یورپ کے ناواقف اشخاص اصول تفحص Principle of Induction

یعنے استقرا کے ایجاد کی نسبت لارڈ بیکن کیطرف کرتے ہین بلاشبہ عوام کی یہہ ایک بڑی غلطی ہے اہل واقفیت سے پوشیدہ نہین ہے کہ ارسطو طالیس Aristotle نے استقرا کی بحث نہایت وضاحت کے ساتھہ اپنی منطق کی کتاب مین لکھی ہے سوا اسکے اہل اسلام کی پرانی پرانی کتابون مین استقرا کی بحث پائی جاتی ہے ابو النصر فارابی بو علی ابن سینا علامہ تفتازانی محقق دوانی اپنی اپنی تصنیفات مین استقرا کی

# شرح متعلق صفحہ ۴۰۲

بحث تحریر کر گئے ہین پس جاننا چاہئے کہ لارڈ بیکن اصول تصنیع کا موجد نہین ہے البتہ
اس حکیم نے استقرا کی پابندی کے واسطے بڑی تاکید کے ساتھ ہدایت کی ہے قبل
لارڈ بیکن کے حکماے یورپ اصل تصنیع کا لحاظ تحقیقات علمیہ مین نہین رکھتے تے اس عدم
توجہی کی شکایت مولف کو حکماے ایشیا سے بھی ہے بہر حال بیکن نے نہایت دانشمندانہ
یہہ اصول قائم کیا ہے کہ علمی تحقیقات مین استقرا کی پابندی ہمہ دم ملحوظ رکھنا چاہئے
یعنے بیکن کی دانست مین تحقیقات علمیہ کا بہترین طریقہ استقرا ہے یہہ راے اس
محقق کی نہایت صحیح ہے بدین وجہ کہ استقرا کو ملحوظ رکھنے سے حالات کی تفتیش و تحقیق خوب
عمل مین اتی ہے اور ظاہر ہے کہ تحقیقات علمیہ کا مدار تفتیشات بلیغہ پر ہے چنانچہ اس
اصول کی پابندی سے جو کچھ ترقیات اہل یورپ کو نصیب ہوئی ہین اونکا بیان
اس مختصر کتاب مین ہو نہین سکتا بہر حال جتہاد استقرا کی نسبت جو لارڈ بیکن کیطرف عام کرتے ہین
ایک خیال غلط ہے چنانچہ لارڈ میکالے Lord macaulay
بڑی خوبصورتی سے لارڈ بیکن کی سوانح عمری مین یہہ لکھتے ہین کہ اصول تصنیع کسی شخص
کی ایجاد نہین ہے ہر انسان اس اصول سے بلا تعلیم و تعلم خبر رکھتا ہے جب سے
دنیا پیدا ہوئی ہے ہر شخص کم و بیش طور پر اسکا عمل ہوتا آیا ہے بلا شبہ استقرا ہی کے
بدولت ہر کاشتکار سمجھتا ہے کہ جو سے جو اور گندم سے گندم پیدا ہوتا ہے ع گندم
از گندم بروید جو ز جو ؛ اسیطرح تجربہ غلب ہر طفل اپنی دایہ کو تمام دیگر نسوات سے
ممیز کر لیتا ہے اور رضاعت کی توقع باپ کی عوض اس سے رکھتا ہے پس جاننا چاہئے کہ

مین استقلال جو ہے اصول تصفیح کی بنیاد پر علمی مسائل کی تحقیقات بڑی صحت کے
ساتھہ ہو سکتی ہے مثال اصول تصفیح یعنے استقرا کی یہہ ہے کہ اگر ہم شاخدار
جانورون کی حالتون پر لحاظ کرنا شروع کرین اور بہت سے شاخدار
جانورون کو مثلاً بکری ہرن بیل گاؤ وغیرہ مین یہہ کیفیت خاص دریافت
کرین کہ یہہ سب جوگالی کرتے ہین تو بذریعہ اس تجربہ کے ہم یہہ کلیہ قایم
کر سکتے ہین کہ سب شاخدار جانور جوگالی کرتے ہین پس جب ہم یہہ کلیہ

---

## تعلق صفحہ ۴۰۲

لارڈ بیکن اصول تصفیح کا موجد نہ تہا اسیطرح ارسطو طالیس کیطرف ایجاد کی نسبت
بہی نہین کیجاسکتی ہے معلم اول نے استقرا کے اصول کو بوضع معقول
ترتیب دیا ہے یہی کام لارڈ بیکن نے بہی کیا ہے مگر اس حکیم نے صحت تحقیقات
علمیہ کا مدار اسی اصول پر رکہا ہے اور نہایت وضاحت کے ساتھہ دکہلا دیا ہے
کہ بغیر استقرا کے کوئی تحقیق علمی صحیح نہین ہو سکتی ہے قبل اس حکیم کے حکماے
یورپ اور بہی حکماے ایشیای چونکہ ہمہ دم الفاظ کی لڑائی مین مشغول رہا کرتے
تھے اور چونکہ الفاظ کی لڑائی مین چندان استقرا کی حاجت نہین ہے اسلئے اصول تصفیح
کی پابندی بالکل اوٹھہ گئی تہی چنانچہ علماے ایشیای کی کتابین ہمارے اس قول
کی صحت کی بہترین گواہ ہین ہر چند یہ لوگ علم بحث کرنا خوب جانتے تھے مدتون کہ اونکو تفتیش
حالات واقعی کے عوض بیشتر نزاع لفظی سے سروکار رہا کرتا تہا تاہم اونکے اقوال از قسم کلیات
نقصانات سے مبرا نہین پائے جاتے ہین اور وجہ اس نقصان کی یہی ہوتی تہی کہ خود تصفیح کو وسعت نہین دیتے تھے۔

قایم کرچکے اور بالفرض ہمکو زرافہ جو ایک شاخدار جانور ہے نظر آئے تو
اوسے شاخدار جانور دیکھکر ہم اوسے بھی جوگالی کرنیوالا جانور سمجھینگے
شکل اول کے قایم کرنے سے نتیجہ یہہ مستخرج ہوتا ہے کہ زرافہ بھی جوگالی کرتا ہے
اور یہہ شکل ذیل مین اسطور پر قایم کی گئی ہے -

کلیت (کبرا) ۱ سب شاخدار چارپائے جوگالی کرتے ہین

ایجاب (صغرا) ۲ زرافہ ایک شاخدار چارپایہ ہے حداوسط (شاخدار چارپایہ

(نتیجہ) ۳ پس زرافہ بھی جوگالی کرنیوالا ہے

اگر کوئی شخص تجربہ کرنے مین غلطی کرے اور کلیہ غلطی کے ساتھہ قائم کرے
تو یہہ قصور اوسکا ہے نہ کہ قانون الہی کا قصور ہے اس غلطی کیوجہ سے حکمت
الہی کے استقلال مین حرف نہین اسکتا ہے ظاہر ہے کہ حکمت الہی زبان
حال سے بیان واقعات کررہی ہے اگر حکمت الہی کی زبان کوئی شخص نہ سمجھے
تو یہہ سمجھہ کا قصور ہے اسلیئے قبل کلیہ قائم کرنے کے لازم ہے کہ کلیہ قائم کرنیوالا
زبان حکمت الہی کا راست ترجمان ہے ورنہ غلطی سے جھٹکارے کی کوئی صورت
نہین ہے مثلا اگر کوئی شخص اگ سے باروت کو مشتعل ہوتے دیکھے اور پھر
اوسے اسیطرح چند بار باروت کو اگ سے مشتعل ہوتے دیکھنے کا اتفاق ہو
تو اس تجربہ کے ذریعہ سے اگر وہ شخص یہہ کلیہ قایم کرے کہ آگ باروت کو مشتعل
کردیتی ہے تو بلاشبہ یہہ کلیہ نہایت ہی صحیح ہوگا کسواسطے کہ کلیہ قائم کرنیوالے
نے آگ اور باروت کی نسبت کو چند بار کے تجربہ سے سمجھکر کلیہ بانا قایم کیا
ہے لیکن اگر کوئی شخص اپنی بدتمیزی سے سیاہ منجن مین آگ لگا لگا کر

کلیہ قائم کرے کہ آگ باروت کو نہین مشتعل کر دیتی ہے تو بلا شبہہ اس کلیہ کی غلطی کا الزام اوس مہمل تجربہ کرنیوالے کی گردن پر ہے اسی لئے لازم ہے کہ تجربہ کرنیوالا ایک شخص نفس الحقیقت محقق ہو اور اپنی استعداد خاص کی وجہ سے اشیا کے ربط صحت کے ساتھہ سمجھتا ہو ورنہ تجربہ کی غلطی سے کلیہ بھی غلط قائم ہوگا۔

واضح ہو کہ مدار کلیہ کی صحت کا تجربہ کی صحت پر ہے لیکن تجربہ کے ذریعہ سے ربط حقیقی کو دریافت کرنا آسان کام نہین ہے کسواسطے کہ ربط اتفاقی بعض ایسے ہوتے ہین کہ انسان کو غلطی مین ڈال دیتے ہین بادی النظر مین پیشتر دو شے جنمین کوئی ربط سوائے ربط اتفاقی کے نہین حائل ہے علت و معلول کی کیفیت کے ساتھہ محسوس ہوتی ہین اور انسان ایسے ربط اتفاقی کو ربط حقیقی سمجھنے لگتا ہے وجہ اسکی یہہ ہے کہ جب انسان جان لیتا ہے کہ علت و معلول مین ایک ربط ضروریات سے ہے پھر دو شے جب اسطرح محسوس ہوتی ہین کہ ایک دوسرے کی لازم و ملزوم ہین تو انسان یہہ قیاس کرتا ہے کہ اون دو شے مین علت و معلول کا ربط حائل ہے حالانکہ بخوبی ممکن ہے کہ اون دو شے مین ربط اتفاقی حائل ہو مثلا اگر کوئی شخص دن اور رات کی کیفیت ملاحظہ کرکے یہہ حکم لگائے کہ دن اور رات مین علت اور معلول کا ربط حائل ہے تو بلا شبہہ اوسکی یہہ تحقیق صریحا غلط ہوگی کسواسطے کہ بدلائل معقول دن باعث رات کے وجود کا نہین ہے گو دن اور رات پے در پے یکے بادیگرے بہ تشکل

علت و معلول لازم و ملزوم محسوس ہوتی ہین یہہ مثال ربط غیر حقیقی کی نہایت عمدہ ہے اسیطرح سمجھنا چاہئے کہ تمام موجودات مین بہت سے ربط اتفاقی ہین جنپر دہوکھا ربط حقیقی کا ہوتا ہے اسی لئے لازم ہے کہ انسان ربط حقیقی کی دریافت مین کوشش بلیغ کو راہ دی ورنہ فواید علمیہ سے بحر و می متصور ہوگی مختصر یہہ کہ کلیہ قائم کرنیوالے کو ربط حقیقی کی تحقیق مین بڑی کد و کاو رہے اور جہان تک تجربہ کو وسعت دی جائیگی اوسیقدر ربط اتفاقی اور ربط حقیقی کی تمیز حاصل ہوگی۔

واضح ہو کہ ساخت انسانی بھی مقتضی اس امر کی ہے کہ انسان تجربہ عمل مین لایا کرے کسواسطے کہ بچپن سے تا دم مرگ انسان باقصد بغیر قصد تجربہ کیا ہی کرتا ہے چنانچہ چھوٹے بچے بھی تجربہ کے شغل سے خالی نہین رہتے ہین مثلاً جب کوئی چیز دلبستگی کی اونکے ہاتھہ مین رہتی ہے تو وہ اوس چیز کو کبھی سیدھی ہاتھہ مین لیتے ہین کبھی اوسکو معکوس کرتے ہین کبھی نزدیک اپنے رکھہ دیتے ہین کبھی اوسے دور رکھہ آتے ہین غرضکہ اسیطرح کیفیات مختلفہ کو بغور منتہ ہو کیا کرتے مین یا دی النظر مین یہہ افعال لڑکون کے لڑکپن پر محمول کئے جاتے ہین حقیقت یہہ ہے کہ لڑکے اپنی استعداد کے موافق ویسا ہی تجربے حاصل کرنے مین مشغول رہتے ہین جیسا کہ کوئی اعظم فلسفی کسی مسئلہ اہم کی تحقیق مین مصروف رہتا ہے بچپن مین طبیعت ہی اوستاد اطفال ہوتی ہے اور اونکی تعلیم ضروری ایسی خوبصورتی کے ساتھہ اوتتے

تھوڑے زمانہ مین پوری کردیتی ہے کہ اگر لڑکون کے ماںباپ اونکی
معلومات کی افزائش کا سامان کرنا چاہین تو اون سے وہ کام جو
طبیعت کرتی ہے بہت زمانے مین بھی انجام نہ پائے فقط

تمام شد جلد اول از کتاب مراۃ الحکما در موضع کرا سے پر سرا ے بماہ
نومبر ۱۸۸۲ء بعون اللہ تعالے بطفیل حبیبہ صلوٰۃ اللہ علیہ وآلہ وعلی اصحابہ
الاجمعین



# روضتہ الحکما

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرات ناظرین کتاب مراۃ الحکما پر واضح ہو کہ مولف نے جا بجا کتاب مذکور مین اکثر حکما کے سوانح عمری پر حوالہ کر دیا ہے اور چونکہ جا بجا نام ایسے حکما کے تحریر ہوے ہین کہ سواے معتبر اشخاص انگریزی دان کے اون حکما سے عموما اہل ہند نہین واقف ہین اسلئے اس جلد اول مراۃ الحکما کے ساتھہ مختصر حالات بھی بعض حکما کے درج کر دیے جاتے ہین بیشتر ان حکما سے وہ اشخاص ہین جنکا مذکور اس جلد مین ایکا ہے اور بعض اونہین سے ایسے ہین کہ اونکا مذکور جلد دوم مین ضرور آئیگا اسلئے تمام ایسے حکما جنکو مراۃ الحکما کی دونون جلدون سے تعلق ہے اون سب کی سوانح عمریان جلد اول کے ساتھہ شامل کر دی جاتی ہین تو دوسری جلد مین پھر سوانح عمری کے درج کی حاجت نہو بہر حال تحریرات آیندہ مختصر حالات حکما سے مشتمل ہین اور براے خوبی بینی ہین مولف نے بخوف طوالت اختصار پر اکتفا کی ہے یعنے محض ضروری امور کو ہر حکیم کی سوانح عمری مین درج کر دیا ہے اگر بوضاحت کسی حکیم کی سوانح عمری تحریر پاتی تو ہر حکیم کی سوانح عمری براے خود ایک کتاب ہو جاتی اس

جزو تالیف کا نام مولف نے روضۃ الحکما لکھا ہے اور اس رسالے مین ۶۲ حکیم کی سوانح عمریان مندرج ہین -

سوانح عمریون کی ترتیب اون حکما کے ظہور کے اعتبار سے عمل مین آئی ہے اور ہو لف نے زمانہ حکما کو تین زمانہ پر منقسم کرکے اس رسالے کو ترتیب دیا ہے زمانہ اول مین وو حکما مندرج ہین جو زمانہ ارسطوطالیس کے پہلے موجود تھے زمانہ ثانی مین اون حکما کا مذکور آیا ہے جو درمیان زمانہ ارسطوطالیس اور دی کارٹس (Des Cartes) کے زندہ تھے اور زمانہ ثالث مین تذکرہ اون حکما کا آتا گیا ہے جنکو زمانہ ڈی کارٹس کے بعد فروغ ہوتا گیا ہے -

# فہرست اسامی حکما مندرجہ رسالہ ہذا

اسامی حکماے سابقین جنکو قبل ارسطو کے نشو ونما ہوئی ہے -

(۱) تھیلس Thales

(۲) سولن Solon

(۳) انکزامنڈر Anaximander

(۴) انکزامینس Anaximenes

(۵) فیثاغورس Pythagoras

(۶) ہیراکلٹیس Heraclitus

(۷) انکزاگورس Anaxagoras

(۸) دایوجنیس Diogenis

(۹) دایوجانس کلبی

| | |
|---|---|
| ۹) دیمقراطیس | Democritus |
| ۱۰) القراط | Hippocrates |
| ۱۱) سقراط | Socrates |
| ۱۲) فلاطون | Plato |

اسامی حکمائے نامی جنکو ظہور زمانہ ارسطو اور زمانہ ڈی کارٹس کے درمیان ہوا

| | |
|---|---|
| ۱۳) ارسطوطالیس | Aristotle |
| ۱۴) اپیکورس | Epicurus |
| ۱۵) ارشمیدس | Archimedes |
| ۱۶) جالینوس | Galen |
| ۱۷) سینکا | Seneca |
| ۱۸) بطلیموس | Ptolemy Claudius |
| ۱۹) پورفایری | Porphyry |
| ۲۰) سنٹ آگسٹن | St. Augustine |
| ۲۱) ابونصر فارابی | Farabi |
| ۲۲) ابوالخیر | Abul Kheyr |
| ۲۳) ابوزید بلخی | Abu Zaid |
| ۲۴) ابوالقاسم | Abul Kasim |
| ۲۵) ابوالحسن العامری | Abul Husain |
| ۲۶) ابوعلی بن سینا | Avicenna |

| | |
|---|---|
| (۲۷) امام غزالی | Agazali |
| (۲۸) الحزن | Alhazen |
| (۲۹) ابن رشید | Anerroes |
| (۳۰) انیسلم | Anslem |
| (۳۱) ایبیلرڈ | Abilard |
| (۳۲) راسلین | Roscelin |
| (۳۳) ڈنس اسکوٹس | Duns Scotus |
| (۳۴) ولیم اکہم | William of Oakham |
| (۳۵) لارڈ بیکن | Lord Bacon |
| (۳۶) کوپرنیکس | Copernicus |
| (۳۷) کیپلر | Kepler |
| (۳۸) گیلیلی | Galilie |
| (۳۹) لارڈ ہربرٹ | Lord Herbert |

اسامی حکما از زمانہ ڈی کارٹس تا زمانہ حال

| | |
|---|---|
| (۴۰) ڈی کارٹس | Des Cartes |
| (۴۱) گیسنڈای | Gassendi |
| (۴۲) اسپانیوزا | Spinoza |
| (۴۳) ہبس | Hobbes |
| (۴۴) جیمس رو ہالٹ | J. Rohault |

| | |
|---|---|
| Boyle | (۴۵) بایل |
| J. Locke | (۴۶) لاک |
| Aire | (۴۷) ایر |
| Shaftesbury | (۴۸) سیفٹسبری |
| Leibnitz | (۴۹) لبنٹز |
| Newton | (۵۰) نیوٹن |
| Malbranche | (۵۱) مالبرانچ |
| Berkeley | (۵۲) برکلی |
| Hume | (۵۳) ہیوم |
| Reid | (۵۴) ریڈ |
| Kant | (۵۵) کینٹ |
| Victor. | (۵۶) وکٹر کزن |
| Comte | (۵۷) کامٹ |
| Herschell | (۵۸) ہرشل |
| Dr Browne | (۵۹) ڈاکٹر برون |
| James Mill | (۶۰) جمیس مل |
| Hamilton | (۶۱) ہملٹن |
| J. S. Mill | (۶۲) جان اسٹورٹ مل |

## تھیلس معروف وثنا لیث ملیطی (Thales)

یہہ حکیم یونانی فلسفہ کا موجد ہے بنظر تحصیل علم اس یکتاے روزگار کو مختلف ملکون مین جانے کا اتفاق ہوا تھیلس کا رہنا مصر مین بھی ہوا ہے اس ملک مین اس حکیم نے علم ریاضی حاصل کیا تھا جب تھیلس اپنے وطن کو ایا تو اوسنے ایک مدرسہ علمی قائم کیا اس مدرسہ مین تھیلس طلبا کو فلاسفہ پڑہایا کرتا تہا اور اس مدرسہ کو لوگ مدرسہ یونانسنے (The Ionian School) کہتے تھے تھیلس کے نامی شاگردون سے انکزامینڈر (Anaximander) انکزمنیس (Anaximenes) اور فیثاغورث ہین سولن (Solon) اور تھراسیبولس (Thrasybulus) اوسکے بڑے دوست تھے اور ہمہ دم تھیلس کی ملاقات کو ایا کرتے تھے یونان کے سات عقلا سے اول شخص تھیلس ہے اس حکیم کے نزدیک ہر شئے مادی کی ترکیب مین عنصر اول پانی متصور ہے تھیمہ وحدانیت ذات باری کا قائل تہا علوم ہندسہ مین اس حکیم نے ترقیا کی تھی اور کسوف وخسوف کی تحقیقات اول اول اس حکیم کی بدولت عمل مین ائی ہے پیدایش اس حکیم کی بمقام میلیٹس (Miletus) ۶۴۰ برس قبل جناب مسیح علیہ السلام کے ہے اور ممات بھی ۵۴۸ برس قبل اوس جناب کے ہے۔

## سولن (Solan.)

یونان کے سات مشہور عقلا سے سولن بھی ہے اس حکیم کی شہرت بسبب اوسکی ترتیب ائین جہانبانی کے ہے سولن کو اسی لئے مقنن ایتھنس (Legislator of Athens) کہتے ہین یہہ حکیم پرانے خاندان شاہی سے تہا سوا اسکے بادشاہ وقت پیسسٹریٹس

(Peripatetics) سے بھی اوسے رشتہ مندی حاصل تھی علم فلاسفہ کی تحصیل کا اتفاق سولن کو مقام ایتھنس مین ہوا تھا بعد حصول فراغ کے یہہ حکیم مختلف ملکون مین بنظر افزایش علم سفر کرتا رہا جب سولن کا پھر وطن کو آنا ہوا تو اوسنے اپنے ملک کو خانہ جنگیون سے تباہ و خراب پایا ہمدردی وطن کے تقاضہ سے سولن اپنے ملک کی بہبودی کی فکر مین مشغول ہوا چنانچہ اس حکیم کی بدولت اس خوبصورتی کے ساتھہ ملکی انتظامات عمل مین آئے کہ اوسکی قوم خوب خوشحال ہوگئی - یہہ حکیم ۶۳۰ برس قبل حضرت مسیح علیہ السلام کے پیدا ہوا تھا اور ۵۹۰ برس قبل اوس جناب کے عالم فانی سے گذر گیا -

## انکزمینڈر (Anaximander)

یہہ شخص قدیم حکماے یونان سے ہے اس حکیم کا مذہب یہہ ہے کہ قمر کسب ضیا شمس سے کرتا ہے اور شکل زمین کی کروی ہے کہتے ہین کہ اس حکیم نے پہلے پہل نقشہ زمین اور کرہ ارضی و سماوی کو ایجاد کیا ہے یہہ شخص اپنے عصر کا بڑا جغرافیہ دان اور عالم ہیئت تھا انکزمینڈر شاگرد تھیلس (Thales) کا ہے یہہ شخص ۵۴۷ برس قبل جناب مسیح علیہ السلام کے زندہ تھا -

## انکزمینس (Anaximenes)

یہہ حکیم بھی شاگرد تھیلس کا ہے اس حکیم کے نزدیک ہر شے کے وجود مین عنصر ہوائی کو ابتدا سے دخل ہے پلینی (Pliny) کہ اسی حکیم نے دھوپ گھڑی ایجاد کیا تھا یہہ شخص ۵۴۸ برس قبل جناب مسیح علیہ السلام کے ذی حیات تھا -

## فیثاغورس (Pythagoras)

یہہ شخص ایک مشہور نامی حکیم ہے اسنے بہت زمانہ تک مصر مین علوم کی تحصیل کی ہے

بعد فراغ کے فیثاغورس عرصہ تک سیاحی کرتا رہا اور اکثر ایشیا کے ملکون کی سیر کی
ہے جب سیاحی سے اس حکیم کو فرصت ہوئی تو یہہ حکیم اپنے وطن کو ایا مگر جب وہ دیکھا
کہ زمام سلطنت ایک غاصب پلیقراطیس نامی کے ہاتھہ مین ہے تو وطن سے بیزار ہو کر ملک
ایطالیہ کو چلا گیا اس شہر مین فیثاغورس درس وتدریس کے شغل مین مصروف
رہا اور صیغہ علم مین بہت کچہہ نام آوری پیدا کی اس حکیم کی شہرت سنکر دور دور سے
طلبا آنے لگے اور شاگردی فیثاغورس کی اختیار کرتے لگے اس حکیم کا یہہ دستور تہا
کہ کسی شخص کو اپنا تلمیذ نہین بناتا تہا جب تک امیدوار تلمذ کی صلاحیت طبیعت کا
امتحان نہین کر لیتا تہا اور امتحان کا اوسکے یہہ قاعدہ تہا کہ جو شخص تلمذ کا
خواہان ہوتا اوسے فیثاغورس پانچ برس تک علے الاتصال خاموشی اختیار
کرنے کے لئے حکم دیتا تہا اور جب کوئی امیدوار تلمذ اس شرط کو پوری کر سکتا تہا
تب وسے تمام اپنے مال ومتاع کو خزانہ عام مین داخل کرنے کی فرمایش کرتا
تہا خزانہ عام سے مراد ایک ایسا خزانہ تہا کہ مصارف طلبا کے لئے فیثاغورس
نے قایم کیا تہا اس حکیم کے فیضان تعلیم سے سکنا ئے ایطالیہ کے طور معاشرت مین
ایک انقلاب عظیم پیدا ہوا تہا تمام لوگ مہذب ہو گئے تہے اور اکثر اشخاص اسکے مدرسہ
سے بڑے بڑے نامی تقنن نکلے تہے منجملہ انکے زلیکوس [1] Zalencus
ایک مشہور مقنن ہے -

فیثاغورس پہلا شخص ہے جسنے اپنے کو لفظ فیلسوف کے ساتھہ مخاطب کیا تہا
منجملہ اس حکیم کی تحقیقات کے تحقیق حرکت ارض کی بوضع سیارہ اور آفتاب کا مرکز
عالم ہونا اور اوسکے گرد اور بہی سیارون کا گردش کرنا نہایت حیرت افزا امر ہے

عام شمسی فیثاغورس کا مشہور خاص وعام ہے اور اس حکیم کی اس تحقیق سے اہل
علام بخوبی خبر رکھتے ہین فیثاغورس نے اپنے زمانہ مین اوس مسئلہ مشکل کی تحقیق
ہے کہ جس مسئلہ کی تحقیق پر کوپرنیکس ( Copernicus ) اور گیلیلی
Galileo ) جو سیکڑون برس بعد فیثاغورس کے پیدا ہوئے نار کرتے ہین
معاد کی نسبت فیثاغورس کی رائے سراسر مذہب تناسخ کی معین ہے یہی مذہب
سائے اہل ہند کا ہے چنانچہ تمام ہنود مذہب تناسخ کی صحت کو بدیہیات سے سمجھتے
ن ہیری وقفیت مین کوئی ایک ہندو مذہب شخص نہین ہے جو نہ سمجھتا ہو کہ بعد مردن
سکی روح کو دوسری قالب مین جاتا ہے نہین معلوم کہ فیثاغورس نے اوسوقت
کے حکماے ہند کی کتابین پڑہی تہین یا نہین میرے گمان مین یہہ حکیم عقاید اہل ہند
سے واقف تھا بقرینہ غالب مذہب تناسخ نے ہند اور یونان مین بوضع توارد رواج پایا تھا
فیثاغورس تارک حیوانات بھی تہا گوشت کا کہانا اس حکیم کے مذہب کے
وسے حرام ہے اس مذہب کو بھی بعض حکماے ہند کے مذہب سے موافقت ہے
یہہ حکیم ۵۷۰ برس قبل جناب مسیح علے نبینا وعلیہ السلام کے پیدا ہوا تھا اور ۵۰۴
برس قبل ظہور اوس جناب کے عالم فانی سے گذر گیا۔

## ہیراکلیطس ( Heraclitus )

یہہ شخص بھی مشاہیر یونان سے ہے اسکا وطن افیسس ( Ephesus )
تھا ۵۰۰ برس قبل جناب مسیح علیہ السلام کے یہہ حکیم اس عالم فانی مین موجود تھا
خلوت نشینی اسکی عادت سی تھی اور چونکہ آدمیون کی حرکات پر یہہ شخص اکثر رویا
کرتا تھا اسلئے ہیراکلیطس کو حکیم نوحہ گر کہا کرتے ہین عقیدہ اس حکیم کا موافق مذہب

جبریون سکے تہا اور خلقت ارض کی نسبت راے اس حکیم کی یہہ ہے کہ کرہ ارض نے نار سے ترکیب پائی ہے اور اسی وجہ سے یہہ حکیم نار کی پرستش کرتا تہا۔

عمر ہیراکلیٹس کی ۶۰ برس تک پہونچی تھی۔

## انکزا گورس (Anaxagoras)

یہہ شخص قدماے یونان سے ہے نام اس حکیم کا السنہ علما پر جاری ہے اس حکیم کی تحقیق سکے روسے معلوم ہوتا ہے کہ قمر مین بھی ارض کیطرح آبادی ہے واضح ہو کہ ہرچند اس حکیم کے زمانے کو ہزارون برس گذرے تاہم ابھی تک آبادی قمر کی نسبت ہم لوگ ویسے ہی ناواقف ہین جیسے متقدمین تہے معلوم ہوتا ہے کہ علم انسانی قدرت خداوندی کے تابع ہے ورنہ کیا کیا نکرتے اس حکیم کا یہہ بھی قول ہے کہ آفتاب ایک ایسا جسم آتشین ہے جس سے اور اجرام فلکی کسب ضیا اور حرارت کرتے ہین اہل یونان نے اس حکیم کو بسبب اوسکے انہین اقوال کے بر اسمجہکے نفی بلاد کر دیا تہا کچہہ تعجب نہین اگر حال کے علما کے ساتہہ حال کے جہال بھی بدسلوکی کرین مقام پیدایش اس حکیم کا کلازمین (Clazomenae) اور جاے وفات لیمپسکس (Lampsacus) ہے یہہ شخص ۴۲۸ برس قبل جناب مسیح علیہ السلام کے زندہ تہا نامی تلامذ سے اس حکیم کے یوریپائڈث (Euripides) اور پریکلیز (Pericles) ہین کہتے ہین کہ جب انکزا گورس مرنے لگا تو اوسنے اپنے تابعین کو یہہ وصیت کی کہ ہر سال بروز وفات اوسکی وفات کی تقریب کیجائے اوسکے شاگرد اوسکی وصیت کی تعمیل کیا کرتے تہے واضح ہو کہ ہوس سے دل حکما کا بھی خالی نہین ہے کوئی شخص اپنی

بے نشانی پسند نہین کرتا فقط نہایت پسند طبیعت نہین ہے

## دایوجانس کلبی (Diogenis)

یہہ حکیم ایام جہالت مین نبیس سکہ کے جرم مین ماخوذ ہوکر نفی بلاد کردیا گیا تھا وطن سے نکلکر دایوجانس شہر ایتھنس (Athens) کو چلا گیا اور ان دنون یہہ شہر دارالعلم ہو رہا تھا اس شہر مین دایوجانس نے علم فلسفہ پڑھنا شروع کیا اور اخرکار کامل وقت ہوگیا جس مدرسہ مین یہہ حکیم داخل ہوا تھا وہان کسرنفسی اور ترک لذات کی تعلیم بڑے شدومد کے ساتھہ ہوتی تھی چنانچہ یہہ حکیم تقاضائے تعلیم سے اپنے نفس پر اسقدر ستم کرتا تھا کہ دیکھنے والے حیران رہتے تھے لباس اس حکیم کا نہایت گندہ تھا غذا نہایت ہی فقیرانہ تھی اور مکان رہنے کے لئے کوئی نہ تھا ع انچہ اندرکار داریم اکثرشے درکار نیست ۞ کہتے ہین کہ اخرکار یہہ حکیم ایک خم مین بیٹھا تھا فلاطون کے خم کی نقل مشہور خاص و عام ہے لیکن اس حکیم کے خم کی نقل سے بہت کم لوگ واقف ہین ایک روز یہہ حکیم دہوپ مین بیٹھا ہوا تھا اتفاقاً سکندر کا وہان گذر ہوا اوس بادشاہ وقت نے اوسے کہا کہ اے شخص مین سکندر ہون سامع نے جواب دیا کہ مین دایوجانس ہون تب سکندر نے کہا کہ اگر کوئی خدمت ہم سے ہوسکے تو بجالاوین دایوجانس نے جواب دیا کہ ہمارے اور افتاب کے درمیان جو تم حائل ہوگئے ہو اس سے ہمین دہوپ نہین لگتی ہے تم سے یہی التجا ہے کہ تم یہان سے کنارے ہوجاو اس ازاد مزاج کو دیکھکر سکندر کہنے لگا کہ اگر مین سکندر نہوتا تو ضرور مین دایوجانس ہونا پسند کرتا۔

یہہ حکیم ۴۱۴ برس قبل حضرت مسیح علیہ السلام کے بمقام سانیوپ

Sinope) پیدا ہوا تھا اور ۳۲۳ برس قبل اوس جناب کے
جان بحق تسلیم ہوا۔

## دیمقراطیس (Democritus)

یہہ حکیم اہل یونان سے ہے اور اوسکے حالات سے حکماے اہل اسلام واقف ہین
چنانچہ نام دیمقراطیس کا عربی کے فن طبیعات کی کتابون مین اگیا ہے یہہ حکیم ایک بڑے
متمول کا بیٹا تھا مگر اوسنے اپنی تمام دولت علم کی تحصیل مین صرف کرڈالی دور دور ملکون
مین علم حاصل کرنے کی نظر سے دیمقراطیس کو جانے کا اتفاق ہوا اور اخرکار جب
وطن مین اکر مسکن گزین ہوا تو بے زری دامنگیر ہوئی ملک یونان کا اوس زمانہ
مین یہہ قانون تھا کہ جو شخص اپنی دولت تباہ کرڈالتا تھا اوسکی میت کے دفن
وکفن کی خبر کوئی شخص بوجہ ممانعت اپنی سے نہین لے سکتا تھا چونکہ دیمقراطیس بھی مفلوک
حال ہوگیا تھا اسلئے اوسکا جنازہ بھی مبتلاے زحمت قانونی ہوا مگر شہر کے
مجسٹریٹون نے اوسکی لیاقت وافر کے خیال سے اوسکی میت کی تجہیز وتکفین
گورنمنٹ کے خرچ سے کرادی اور وہ بیچارہ اس عالم سے باہر ہوگیا گو حقیقت یہہ
کہ مردہ بدست زندہ تجہیز وتکفین سے کیا ہوتا ہے بعد مردن ارام وتکلیف روح کا
مدار جنازے کی تیاری پر نہین ہے۔

یہہ حکیم شہر ابدیرا (Abdera) جو ملک تھرس (Thrace)
مین واقع ہے تخمیناً ۴۶۰ برس قبل ظہور حضرت مسیح علیہ السلام کے پیدا ہوا تھا اور
۵۰ برس قبل بعثت اوس جناب کے اس عالم فانی سے عالم جاودانی کیطرف راہی ہوا
بعض تصانیف اس مشہور زمانہ کی ابھی تک موجود ہین اور دیمقراطیس کے بقاے

نام سکے لئے کافی ہین طرفہ فعل اس حکیم کا یہہ تہا کہ وہ ہمہ دم اہل دنیا کے افعال پر عبرت کی نظر سے ہنسا کرتا تھا اسی سئے دیمقراطیس کو حکیم خندہ زن بھی کہتے ہین اور بلاشبہ اس دانائے روزگار کا خندہ اہل دنیا کے افعال پر نہایت ہی مناسب تھا کسواسطے کہ فی الحقیقت اہل دنیا کے تمام افعال جائے خندہ ہین فی الواقع خندہ دیمقراطیس کا خندہ نہ تھا گو لب اوسکے اشنائے خندہ رہتے تھے مگر دل اوسکا ہمہ دم خون رویا کرتا تھا اسیطرح خاصہ حکیم ہیراکلیطس کا گریہ تہا یہہ حکیم اہل دنیا کے کاروبار پر ہمیشہ رویا کرتا تھا مختصر یہہ کہ خندہ دیمقراطیس و گریہ ہیراکلیطس ایک ہی فعل ہے اور انسے ایک ہی کیفیت مراد ہے۔

## ایقراط (Hippocrates)

یہہ حکیم علم طب کا موجد ہے اس شخص کے پیشتر معالجہ کا طور کسی اصول طبیہ پر قایم نہ تھا فقرا جھاڑ پھونک گنڈا اور تعویذ کے ذریعہ سے بیمارون کا علاج کیا کرتے تھے اور اس وسیلے منتفع ہوا کرتے تھے اس حکیم کے خاندان مین ۷۰۰ برس تک فن طبابت کا رواج رہا اور تحقیقات طبیہ عمل مین آیا لیکن ایقراط نے تشخیص عوارض کے اصول قایم کئے اور آثارات و علامات امراض کیطرف بہت توجہ کو راہ دی اپنے نسخون مین یہہ حکیم کبھی دوائین ایسی نہین لکھتا تھا کہ جنکی دستیابی مین مشکل لاحق ہو یا مریض زیر بار اخراجات کثیر ہو جائے ایقراط ہمیشہ اپنے شاگردون کو کہا کرتا تھا کہ معالجہ مین جسقدر طبیعت یعنے نیچیر (Nature) کی تبعیت کیجائیگی اوسیقدر جلد بیمار کو صحت نصیب ہوگی یہہ طبیب اول شخص ہے جسنے مریضون کے لئے پرہیز کا قاعدہ مقرر کیا اور

ایسی غذا کہانے کے اصول قایم کئے جو صحت مریض کی معین ہوتی ہین چنانچہ غذ
ریض کے بارہ مین ابقراط نے ایک رسالہ لکہا ہے یہہ حکیم علاوہ طبابت کے جر
بہی جانتا تہا مگر فن جراحی مین اوسکی دانست کچہہ ایسی بڑہی چڑہی نہ تہی بدین وجہ
کہ یونان مین اس حکیم کو موقع تشریح ابدان کا نہین ملتا تہا اور وجہ اسکی یہہ
ہے کہ اہل یونان مردے کی بڑہی عظمت کرتے تہے اور کبہی اس امر کے روادار نہ
ہوتے تہے کہ کوئی شخص مردہ کی تشریح کرے یہی کیفیت اطباے اہل اسلام کی بہی تہی
کہ بہی تہی کہ تشریح سے عموماً بے بہرہ تہے بو علی بن سینا سا طبیب بہی علم تشریح
واقفیت کامل نہین رکہتا تہا خود اس حکیم کو تشریح کا موقع صرف دو بار ملا ہے
ایک بار تو ایک بندر کی تشریح کی تہی اور بار دوم ایک اپنے سائیس کو چیرا
کیا تہا اگر اس زمانے مین بو علی اور ابقراط ہوتے تو کلکتہ کے میڈیکل کالج کو
دیکہکر حیران ہو جاتے اور بلا شبہہ انگریزی کے فن تشریح کی کتابین پڑہکر
تصانیف کو بہول جاتے بہر حال ڈاکٹران یورپ بہی پہلے مردہ کی دستیابی سے بوجہ تقاضا
مذہب عاجز تہے مردہ کی تشریح سو برس پہلے معیوب متصور تہے اگر اہل یورپ
کے خیالات بدل نہین جاتے تو علم تشریح مین اسقدر ترقی نہوتی ــ

مختصر یہہ ہے کہ ابقراط نے بہت سی کتابین فن طبابت مین لکہی ہین بہت
رسالے اس حکیم نے ہوا و آب جراحات راس و مختلف عوارض صعبہ کی تحقیق
مین تصنیف کئے ہین اور ابہی تک اوسکے تصانیف اوسکی بقاے نام کے باعث
ہین اطباے متاخرین نے ان تصانیف کو مختلف زبانون مین ترجمہ کر لیا ہے اور
علماے زمان حال ابقراط کی تصانیف کے بڑے قدردان ہین ــ

پیدایش اس حکیم کی ۵۰۰ برس قبل ظہور حضرت عیسیٰ علے نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے ہے۔

## سقراط ( Socrates )

یونان کے نامآور حکما سے سقراط بھی ہے مولد اس یکتائے روزگار کا شہر ایتھنس ( Athens ) ہے یہہ شہر ایک وقت مین دار السلطنت اور دار العلم یونان کا تھا باپ اس حکیم کا ایک بت تراش تھا اور خود اس حکیم نے بہ تبعیت پدر سنگ تراشی مین کچھہ ترقی کی تھی لیکن آخرکار اوسے علم فلاسفہ کی تحصیل کا اتفاق ہوا اور چونکہ سقراط مین ایک بڑے نامآور حکیم ہونے کا مادہ تھا تعلیم و تربیت نے بالاخر صلاحیت طبیعت کا لطف دکھلایا اوان شباب مین اس حکیم کو بتقاضاے ائین ملکی لشکر مین داخل ہونے کی نوبت پہونچی تھی اور چونکہ شجاعت بھی ایک جزو اعظم انسانیت کا ہے اس حکیم نے بہت سی لڑائیون مین بڑی بڑی بہادری دکھلائین اور بڑی دقت مین ذونوفن ( Xenophon ) اور ایلسے بائیڈیز ( Alcibiades ) کی جان دشمنون کے دست غضب سے بچائی تھی سبب سے ان دونون شخصون کو سقراط سے محبت تھی۔ واضح ہو کہ ذونوفن بھی ایک بڑا امیر لشکر تھا تصانیف ذونوفن کی ابھی تک موجود ہین اور ایلسے بائیڈیز ایک امیرزادہ تھا کہ حسن و جمال مین اوسکے برابر کم اشخاص اوسکے ہم عصر تھے چونکہ بہت سی خوبیان اس امیرزادے مین تھین اسلئے سقراط کی نظر توجہ اس شخص کی طرف تھی ذونوفن بھی تلامیذ سقراط سے ہے اور اس حکیم کے خرمن علم کا خوشہ چین ہے بہرحال جب کارزار سے سقراط نے فراغت پائی اور شہر ایتھنس ( Athens

مین اکر مقیم ہوا تو اپنی وضع سابق اُسس حکیم نے بدل ڈالی بھلے نفیس کپڑے مین
سادہ وضعی اختیار کی تحریریات حکمت اہونہ لکھہ کر شائع کرنا شروع کیا تقوے
کی تاکید ہم وطنون کو کرنے لگا رفتہ رفتہ بہت سے نامی حکما سقراط کی شاگردی
ورائے تعلیم وتعلم کا مشغلہ جاری ہوا کبھی تو سقراط اپنے شاگردون کو اکادیمس
( Academus ) اور لیشیم ( Lyceum ) کی باغون مین درس
دیتا تھا اور کبھی کنارے دریائے الیسس ( Ilissus ) کے حکمت
آموزی مین غرق رہتا تھا چونکہ سقراط نہایت ہی آزاد مزاج اور گویا تھا ان صفات
نے مادۂ حسد دل دشمنان مین پیدا کیا چنانچہ ایک شاعر نے سقراط کی ایک ہجو
لکہی جسکا منشا یہہ تھا کہ سقراط نوجوانان اتھنس ( Athens ) کو غیر مہذب
کر ڈالنا چاہتا ہے لڑکون کو والدین کی اطاعت سے منحرف ہونیکو سکھلاتا
ہے ان اتہام کی وجہ سے عدالت نے چند جرم سقراط پر قایم کئے اور بعد تحقیقات
کے عدالت کے نزدیک سقراط گردن زدنی ثابت ہوا اکثر احباب سقراط نے
اوسکی جانبری کی بہت سی صورتین نکالین چنانچہ داروغہ زندان بھی سقراط کے
زندان سے بھاگ جانے پر راضی ہوا مگر جب سقراط سے اوسکے احباب نے
جان بچانے کی استدعا کی تو اُسس حکیم نے نہایت کشادہ پیشانی سے یون
فرمایا کہ مرگ سے جان بچا کر کہان جاونگا قصہ مختصر سقراط زندان مین رہا اور
آخرکار اوسے زہر کا پیالہ پینے کو دیا گیا اسکے پینے مین اس حکیم نے کچھہ پس
وپیش نہین کیا اور جان بحق تسلیم ہوگیا۔ سقراط کے خون ناحق سے اہل اتھنس
( Athens ) کو بڑی پشیمانی حاصل ہوئی اور دشمنان سقراط اکثر

ذلت و خواری مین مبتلا ہو ہو کر سنے النار ہوے۔

و دیدے کہ خون ناحق پروانہ شمع را　　چندان امان نداد کہ شب را سحر کند

حالات بالا سے ہویدا ہے کہ اہل عداوت کے آگے کمال کی کوی قدر نہین ہے اور
ہر چند انسان کیسا ہی صفات حمیدہ سے مملو ہو دشمن کی نظر مین ذلیل و خوار معلوم ہوتا
ہے اگر فرشتہ بھی زمین پر آکر مقیم ہو تو اہل عداوت اوسکی دعوت اپنی وضع خاص
سے ضرور فرماوینگے زبان خلائق سے کسی حالت مین نجات ممکن نہین ہے پس انسان
کو لازم ہے کہ سقراط کیطرح دشمنون کے طعن و تشنیع پر لحاظ نہ کرے اپنی صفات حمیدہ
کو اپنے ہاتھہ سے نہ دے یہہ رسم عام ہے کہ دشمنون کی نظر مین ہنر عیب اور خیر
شر نظر آتا ہے۔

ہنر بچشم عداوت بزرگتر عیب است　　گل است سعدی و در چشم دشمنان خار است

سقراط کی سوانح عمری ذنوفن اور فلاطون دو نامی شاگردنے سقراط
کے لکھی ہے اور ان دونون کے تصانیف بزبان یونانی ابھی تک موجود ہین
سوا اسکے ان دونون نے اقوال اوستاد کو الگ الگ ترتیب دی ہے یہہ کتابین
بھی زمانہ حال تک دست بدست چلی آئی ہین اور سنے انتہیت و بدنی ہین۔

سقراط نے زینتیپے ( [illegible] ) سے بیاہ کیا تھا یہہ عورت شدت
سے بدمزاج تھی یہان تک کہ یہہ عورت بدمزاجی کی ضرب المثل ہوگئی ہے مگر برتاؤ
سقراط کا اس عورت کے ساتھہ اس وضع سے تھا کہ سقراط کو آفرین کہا چاہئے
مولف کی دانست مین یہہ عورت سقراط کے تحمل و بردباری کی محک تھی بہر حال اس
عورت سے چند لڑکے سقراط کو پیدا ہوے تھے مگر کوی اون مین نامور نظر

نہین ہاتھ آتی یہ خوبیان سقراط کی اُس بدمزاج عورت کیوجہ سے اوسکے فرزند جلوہ گر نہو سکین واللہ اعلم

باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست  در باغ لالہ روید و در شورہ بوم خس

پیدایش و ممات سقراط کی شمر اتھینس Athens مین ہے جناب مسیح سے نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ۴۶۹ برس قبل یہہ حکیم پیدا ہوا تھا اور ۳۹۹ برس قبل اوس جناب کے اس عالم فانی سے ملک جاودانی کی طرف راہی ہوا۔

صاحب بحر الجواہر لکھتے ہین کہ سقراط کا لغوی معنے المعتصم بالعدل ہے اور یہہ لفظ سقراطیس کا مخفف ہے اقوال سقراط سے یہہ ہے کہ طالب دنیا غم سے کسی حال مین خالی نہین ہے اوسے غم اوس شے کی نسبت ہوتا ہے جو فوت ہوجاتی ہے اور جسکے نہین ملنے کی حسرت دامنگیر رہتی ہے اور غم اوس شے کی نسبت ہوتا ہے جو دستیاب ہوتی ہے اوپھر اوسکے ضائع ہونے کا خوف لگا رہتا ہے اور اگر اوسکے نہین ضائع ہونے کی نسبت اطمینان حاصل ہوتا ہے تو بعد مرگ غیرون کے لئے چھوڑ جانیکا یقین لگا رہتا ہے پس طالب دنیا ہر حالت مین محزون و متفکر رہا کرتا ہے یہہ بھی سقراط کے اقوال سے ہے کہ طالب دنیا قصیر العمر اور کثیر الفکر ہوتا ہے۔

## Plato افلاطون

یہہ حکیم فخر سقراط ہے اور نام اس حکیم کا مشہور خاص و عام ہے خود اونکے باپ کا نام ارسطون Ariston اور دادا کا نام

ارسٹاکلس ہے (Aristocles) نسبت مادری اوسکی سولن (Solon) سے جاکر ملتا ہے پہلا اوستاد فلاطون کا دایانسس نحوی (Dionysius) ہے اور فن کشتی گیری کا معلم اس حکیم کے ارسطون (Ariston) پہلوان ہے کہتے ہین کہ اس ارسطون نے اس حکیم کو لفظ فلاطون کے ساتھ اس وجہ سے ملقب کیا تھا کہ سینہ اس حکیم کا نہایت وسیع تھا یونانی زبان مین افلاطون عریض الصدر کو کہتے ہین اصل نام اس حکیم کا ارسٹاکلس (Aristocles) ہے یہی نام افلاطون کے دادا کا بھی تہا جیسا کہ بالا مین مذکور ہوچکا ہے بعد سیکہنے فن کشتی گیری کے فلاطون شاعری اور موسیقی کیطرف متوجہ ہوا چنانچہ بہت سے اشعار فلاطون نے لکہے تھے مگر ایک روز جب اوسنے ایک علمی بحث سقراط کی سنی تو سب اپنے تصانیف منظومہ کو جلا کر شاگردی سقراط کی اختیار کی بہرحال رباعیات فلاطون کی جو ضائع ہوجانے سے بچ رہی ہین ابھی تک موجود ہین قصہ مختصر یہہ ہے کہ فلاطون ۱۰ برس تک صحبت سقراط سے فیضیاب رہا اور جب سقراط نے وفات پائی تب فلاطون ایتھنس (Athens) سے نکلکر دوسرے ملکون مین علم افزائی کی نظر سے سیاحی کرتا رہا پہلے گہر سے نکلکر تحصیل ہندسہ وغیرہ کی کی اور بعد اسکے مصر مین ۱۳ سال تک الہیات پڑہتا رہا مصر سے یہہ حکیم ملک ایطالیہ (Italia) کو گیا اور وہان شہر ٹارنٹم (Tarentum) مین ایک زمانہ تک مقیم رہا پہر اس شہر سے جزیرہ سسلی (Sicily) کو بنظر سیر کوہ اٹینا (Aetna) روانہ ہوا فی الحقیقت یہہ ایک مشہور کوہ آتش فشان ہے اور قہر الہی کا نمونہ یون تو ہمیشہ اس کوہ سے

میں سے آگ نکلا کرتی ہے لیکن جب چند سال کے بعد اوس سے جوش ہوتا ہے تو اوس
سے معدنیات حرارت کیوجہ سے گداختہ ہوکر پانی کیطرح بہ نکلتے ہین اور آس پاس
کے شہرون کو غرق دریاے آتشین کرڈالتے ہین سوا اسکے بڑے بڑے پتھر جوف
کوہ سے سر کوہ ہوکر دور دور جگہون مین جاکر گرتے ہین بہر حال اسی کوہ کی سیر کے
لئے فلاطون سسلے کو گیا تھا مگر اوس زمانے مین اوس کوہ سے زیادہ آفت خیز وہان
کا بادشاہ ڈاینشیس (Dionysius) تھا شہر سیراکیوز (Syracuse)
اوس بادشاہ کا دار السلطنت تھا اس شہر مین فلاطون کو اس بادشاہ سے ملاقات
کا اتفاق ہوا یہہ بادشاہ ظالم فلاطون سے ناخوش کسیوجہ سے ہوا اور جب فلاطون
نے اپنے وطن کیطرف مراجعت کی تو بایماے ڈاینسس (Dionysius)
سفیر اسپارٹا (Sparta) نے فلاطون کو مقام ایجاینہ (Aegina)
مین بردہ بناکر ایک شخص کے ہاتہہ بیچ ڈالا مشتری نے قدر دانی کی راہ سے
فلاطون کو ازاد کر دیا اور یہہ حکیم اخر کار صحیح و سلامت پہر شہر ایتھنس
(Athens) کو پہونچا وطن مین اکر فلاطون نے درس و تدریس کا شغل جاری
کیا اور باغ اکاڈمی (Academia) کو مقام درس مقرر کیا جب
ڈاین (Dion) جانشین بادشاہ سابق کا چچا تو اس فرمانروا سے
نے فلاطون کو اپنے پاس بلا بہیجا اور جب فلاطون اوسکے دربار مین پہونچا
تو ڈاین (Dion) نے فلاطون کی بڑی توقیر کی مگر جب اس
حکیم نے دیکھا کہ اثر اوسکی موعظت کا بادشاہ کے دل پر نہین ہوتا ہے اور
وہ ظلم و تعدی کی عادت سے باز نہین آتا ہے تو ناچار ۔ ۔ ۔ جبکہ فلاطون اپنے

لن کو واپس آیا اور یہان پھر اوسکے شاگرد مجتمع ہوئے انکے پھر اسکو ایک
سفر سسلی کا اتفاق ہوا اور جب وہان سے فلاطون نے مراجعت کی تو پھر شہر
اتھینس (Athens) سے کہین نہین گیا اور بقیہ عمر اطمینان سے درس
وتدریس مین بسر کر ڈالی ۔

واضح ہو کہ فلاطون کی تحریرات سے علو خیالات ہویدا ہے اوسکی تعلیمات
غایت درجہ کی تہذیب سے خبر دیتی ہے اور اوسکے مسائل الہیات ذات باری کے
عظمت وجلال کے صحیح ترجمان ہین یہہ حکیم مقر قیامت ہے اور بعض لوگون کا قیاس
ہے کہ فلاطون کو تورات موسویہ سے خبر تھی اور بقرینہ غالب یہہ قیاس صحیح ہے
کسواسطے کہ فلاطون کا مصر کا قیام اس قیاس کی صحت پر دال ہے فلاطون کے
تصانیف مختلف زبانون مین ترجمہ ہوسکے گئے ہین اور مختلف ملکون مین موجود ہین
یہہ حکیم شہر اتھینس (Athens) مین پیدا ہوا تہا اور اسی شہر
مین مرگیا فلاطون کے ولادت کا زمانہ ۴۲۹ برس اور ممات کا زمانہ ۳۴۷
سال قبل ظہور جناب مسیح علیہ السلام کے ہے ۔

صاحب بحر الجواہر لکھتے ہین کہ زبان یونانی مین لفظ افلاطون سے عریض
واسع مراد ہے اور باپ کا نام فلاطون کے ارسطن (Ariston)
تھا اور یہہ شخص شرفاے یونان سے تہا فلاطون سقراط کا شاگرد ہے اور ارسطو
کا استاد ہے فلاطون صحرا اور تنہائی کا شائق تہا اقوال فلاطون سے ہے
کہ غضب اور شہوت اور کل خلق نفسانی کے لئے ایک ایک مقدار معین ہے کہ
اوس مقدار معین رہنے سے ہر شخص اپنی حالت مین درست رہتا ہے کہ جب

اوس مقدار سے نوبت تجاوز کی اتی ہے تو انسان درجہ شر کو پہونچ جاتا ہے
دین اوجہ کہ غضب کو نشابہ نمک کے ساتھہ ہے جو کہانے مین دیا جاتا ہے اگر اندا
سے ہوتا ہے تو کہانا نفیس ہوتا ہے اور جب بے انداز ہوا تو کہانا خراب ہوتا
ہے یہہ بہی قول افلاطون کا ہے کہ بڑی مصیبت بلا فائدہ ضائع کرنا وقت کا ہے
دستور افلاطون کا یہہ تہا کہ حکمت اموزی کے وقت تلمیذ کو استادہ رکہتا تہا
اور اس فعل سے افلاطون کو احترام حکمت منظور تہا۔

# اسامی حکمائے نامی جنکو ظہور ارسطو اور زینو ڈی کارٹس کے درمیان ہوا

## ارسطوطالیس (Aristotle)

یہہ یکتائے روزگار مشہور ہر دیار نیکو میکس (Nichomaeus)
کا بیٹا ہے نیکو میکس سکندر کے دادا امنتاس (Amyntas)
کا طبیب تہا چونکہ ارسطو کے والدین ارسطو کی صغر سنی مین مر گئے تہے کوئی شخص
ارسطو کا خبر گیران نہ تہا چنانچہ عنفوان شباب مین اس حکیم نے ساری دولت
بزرگون کی ضائع کر ڈالی تہی بعض کہتے ہین کہ ارسطو نے سترہ برس کے سن
مین ارسطو کی شاگردی اختیار کی تہی اور بڑی محنت اور مشقت کے ساتھہ علوم کی تحصیل
کرتا تہا بعض یون راوی ہین کہ ارسطو نے احسانات افلاطون کا مطلق لحاظ نہ کیا
تہا اور بیوفائی پر کمر باندہے تہا بہر حال بعد افلاطون کی وفات کے ارسطو شاہزادہ

ہرمیس ( Hermeias ) کے دربار مین گیا اور اس شاہزادہ کی بہن سے شادی کی بعد ازان فیلقوس نے سکندر کی تعلیم کے واسطے اس حکیم کو اپنے پاس بلا بھیجا فیلقوس کے دربار مین رہکر ارسطو نے سکندر کو اسطرح تعلیم کیا کہ فیلقوس ارسطو سے نہایت ہی رضامند ہوا اور اس کارگذاری کے صلے مین اس بادشاہ نے جابجا مرقعہاے ارسطو نصب کراے اور اسطاجریہ ( Stagira ) جو مولد ارسطو ہے اوسے سرنو سے اباد کرڈالا جب سکندر تخت نشین ہوا اور ملک گیری کی نظر سے اپنے وطن سے چلنے کا قصد کیا تو اوس وقت ارسطو نے رفاقت سے انکار کیا اور اپنے عوض ایک رشتہ مند کلیستھنیس ( Calisthenes ) نامی کو سکندر کے ہمرکاب کردیا خود ارسطو شہر اتھنس ( Athens ) مین مقیم رہا اور یہان شغل درس و تدریس کا جاری رکھا حسب معمول یہہ حکیم اپنے شاگردون کو لیشیم کی باغ مین تعلیم کیا کرتا تہا اور تعلیم اور تعلم کے سوا کوئی شغل اس حکیم کو دوسرا نہ تھا اس شہر مین ارسطو نے عمدہ ترین کتابین تصنیف کی ہین۔

واضح ہو کہ اس حکیم پر فسق کا الزام اوسکے بعض ہم وطنون نے دیا تہا مجے اسکی تحقیق نہین ہے کہ ایا ارسطو مبتلاے فسق تہا یا نہین مگر بلا شبہہ یہہ حکیم فلاطون کے برابر پاک خیالات کا آدمی نہ تھا اور نہ اس حکیم کی پاکبازی اوسکے اوستاد کے درجے کی تہی دریافت سے معلوم ہوتا ہے کہ ارسطو فلاطون کے ہمسر شریف النفسی مین کبھی نہ تھا گو علمی قابلیت مین بلاشبہ اپنے اوستاد پر فوق لے گیا ہے بہرحال بعد ملازم ہونے کے ارسطو اتھنس ( Athens )

کلیس (Chalcis) جو یونان ... Eubaea مین

واقع ہے چلا گیا اور اسی شہر مین آخر کار مرگیا اس حکیم کی موت معرض نزاع مین
ہے بعض کہتے ہین کہ ارسطو نے زہر کھا کر خودکشی کی اور بعض کہتے ہین کہ اوسنے
اپنے کو دریا مین ڈوبا مارا بعض یہہ بھی کہتے ہین کہ موت طبعی سے موا اگر کسی
طرح یہہ خودکشی کی تو بلاشبہہ ارسطو سا نادان اور پڑھا لکھا جاہل کوئی کم ہوگا
اور اس موقع پر مجھے یہہ شعر یاد آیا ہے جس سے عقل انسانی کی مجبوری ثابت
ہوتی ہے۔

گر تو افلاطون و لقمانے بعلم  من بیک پندار نادانت کنم

ارسطو کے تصانیف سے بہت سی کتابین ابھی تک یادگار ہین اس حکیم
نے علم معانی شاعری سیاست مدن طبیعیات طبابت ہندسہ منطق امور عامہ
اور بھی اقسام فنون معقولات مین بڑی واقفیت کے ساتھہ کتابین تصنیف
کی ہین اور ان تصنیفات سے ارسطو کی حیرت افزا ذہانت کا اظہار ہے۔
اس حکیم کی پیدائش بمقام اسطاجیرا ۳۸۴ برس ظہور حضرت مسیح علیہ السلام
کے قبل ہے اور وفات کا زمانہ ۳۲۲ سال اوس جناب کے پہلے ہے۔
صاحب بحر الجواہر لکھتے ہین کہ زبان یونانی مین ارسطو طالیس شخص
کامل یا در فاضل کو کہتے ہین اور ارسطو مخفف ارسطو طالیس کا ہے یہہ حکیم
افلاطون کا تلمیذ ہے اور وہ اس حکیم کو معلم اول اسوجہ سے کہتے ہین کہ اسنے
منقح کر ڈالا علم کو اور حکمت اور بنا ڈالی علم منطق کی اور مخالفت کی اپنے
استاد افلاطون سے اور بطلان جتایا مذہب تناسخ کو یہہ حکیم اوستاد سکندر

کا ہے اور اس حکیم کی تبعیت راے سے اسکندر نے ملک گیری کی اقوال ارسطو سے یہہ بھی ہے کہ جب ارادہ کرے تو دولت حاصل کرنے کا پس طلب کر تو دولت کو قناعت کے ساتھہ اسلئے کہ اگر تجہہ مین قناعت نہوگی تو دولت کے ذریعہ سے تو غنی نہو سکیگا باوجود اسکے کہ دولت تیری کسیقدر وافر ہو - یہہ بھی قول ارسطو ہے کہ عدل دنیا مین ترازوے خدا ہے اسکے ذریعہ سے ضعیف قوی سے اخذ ذی حق غیر ذی حق سے اپنا حق پاتا ہے پس جسنے ضائع کردیا ترازوے خدا کو وہ مرتکب ہوا بڑی جہالت کے فعل کا اور بڑے غرور کے ساتھہ پیش آیا خدا کے ساتھہ لوگون نے ارسطو سے پوچھا کہ انسان کے لئے سب سے خفیف بار کون ہے ارسطو نے جواب دیا کہ سکوت ہے اسیطرح ارسطو سے پوچھا کسی نے کہ حرکت اقبال کی بطی اور حرکت ادبار کی کیون سریع ہوتی ہے ارسطو نے جواب دیا کہ اقبالمند اوپر کو چڑھنے والا ہے اور بداقبال مثل اوس پتھر کے ہے جو غلطان ہوا علے سے اسفل کیطرف -

## اپیکورس (Epicurus)

اس حکیم کو اتفاق درس کا مقام سیمس (Samus) اور ایتھنس (Athens) مین ہوا ہے اور جب پرڈیکاس (Perdicas) سے جنگ ہوئی تو اپیکورس کو مجبوراً ایتھنس سے نکلنا پڑا چنانچہ دوسرے شہر و بلاد مین جا کر اس حکیم نے مدارس وا کئے مگر آخرکار ایتھنس مین اسکا آنا ہوا اور اس شہر مین اوسکے تابعین بہت سے مجتمع ہوئے قول اس حکیم کا یہہ تہا کہ کمال وہ خوشی ہے جو [illegible]

تمام تعلیمات اس فلسفی کی خوشدلی کیطرف ملتفتین مدد اوسکے تابعین کا بڑھتا ہی گیا مشہور ہے کہ اس حکیم نے تین سے جلدین کتاب تصنیف کی ہین معلوم ہوتا ہے کہ پیدایش اپیکورس کی ۳۴۲ برس اور ممات ۲۷۰ برس قبل ظہور جناب مسیح علیہ السلام کے ہے تعلیمات اپیکورس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس حکیم کو خدا کی طرف کم رجحان تھا نیچر (Nature) کی عظمت اوسکے دل مین بہت تھی چونکہ اس حکیم کو میلان بسط و انبساط کی طرف تھا اسلئے اس حکیم کے اقوال کو اکثر اشخاص نفس پرستی کیطرف محمول کرتے ہین حالانکہ اطوار زندگانی سے اس حکیم کے ہویدا ہے کہ کوئی سروکار اس حکیم کو نفس پروری کے ساتھہ نہ تھا انگلستان کے شعرا اوس شخص کو جو بسیار خوار و شکم پرور ہوتا ہے مطیع اپیکورس کہتے ہین —

## ارشمدیس (Archimedes)

تمام حکماے یونان مین کوئی حکیم ارشمدیس کے برابر ریاضیات مین ماہر نہ تھا یہہ حکیم ہیرو (Hiero) بادشاہ سیراکیوز (Syracuse) کے اقربا سے تھا اس حکیم کو علم جرثقیل مین بڑی واقفیت تھی ارشمدیس کا قول تھا کہ اگر ہمین کوئی جگہ سوا زمین کے ایسی ملتی جہان ہم اپنی کلون کو نصب کر سکتے تو عمل جرثقیل کے ذریعہ سے ہم زمین کو اپنے محل مین سے الگ کر دیتے یہہ قول مہمل نہین ہے جو لوگ جرثقیل کے اصول سمجھتے ہین اونکے نزدیک قول بالا ارشمدیس کا بعید از عقل نہین ہے اس حکیم کی ذہانت کا امتحان چند بار ہوا تھا چنانچہ قصہ زندگی کے قریب وہی کا مشہور خاص و عام ہے منجملہ اس حکیم کے بہت

سے ایجادون کے ایک نادر یہ تہا کہ ارشمدیس نے ایک ایسی کل بنائی تہی
جس سے اجرام فلکیہ کی حرکت کا طور آسانی کے ساتہہ سمجہہ مین اسکتا تہا
اسیطرح اس حکیم نے بہت سے ایسے آتشی شیشے ایجاد کئے تہے جنکے استعمال سے
کوسون کی چیزون مین اگ لگ جاسکتی تہی چنانچہ جب مارسیلس
نامی رومی جنرل نے شہر سیراکوز
کو محاصرہ کیا تہا تو ارشمدیس اپنے آتشی شیشون کے ذریعہ سے مارسیلس کے
جہازون کو جلادیا کرتا تہا علاوہ اسکے اس حکیم نے اور بھی بہت سی نادر چیزین
ایجاد کی تہین جنکی وجہ سے محاصرین کی بربادی متصور تہی لیکن آخرکار رومیون کو قبضہ
ہوا اور شہر سیراکوز مین لشکر مارسیلس کا داخل ہوگیا اس میر لشکر نے اپنے
تمام لشکریون کو یہہ حکم عام دیا تہا کہ کوئی شخص ارشمدیس کو کسی طرح ایذا
نہ پہونچاوے مگر نادانستگی سے یہہ یکتاے روزگار ایک سپاہی کے ہاتہہ سے مارا
گیا اس حکیم کی مرگ کی کیفیت قابل لحاظ ہے یعنے جب شہر مین لوٹ مچی اور
رومی لشکری مکانون مین گہسے تو ایک سپاہی ارشمدیس کے مکان مین بہی
داخل ہوا اور شمشیر کہینچکر اوس حکیم کے قتل پر مائل ہوا اوسوقت ارشمدیس
ایک مسئلہ علم ہیئت کا حل کررہا تہا اور ایسا غرق دریائے فکر تہا کہ شہر کی طوفان
بےتمیزی کی اوسے مطلق خبر نہ تہی جب ارشمدیس نے دیکہا کہ ایک شخص تلوار
کہینچے سر پر آمادہ قتل ہے تو اوسنے اپنے قاتل سے کہا کہ اس مسئلہ کے حل
ہونے تک توقف کر مگر اوس جاہل سپاہی کو اوس حکیم کی بات سمجہہ مین نہ آئی
اور ارشمدیس اوسکے ہاتہہ سے مارا گیا - یہہ واقعہ ۲۱۲ برس قبل حضرت مسیح علیہ السلام

کے ظہور میں آیا —

بہت سے تصانیف اس حکیم کے ابتک موجود ہین لیکن عمدہ تصانیف کا کوئی نشان باقی نہین ہے -

## جالینوس ( Galen )

یہ حکیم نامی اطبائے یونان سے ہے اور ایشیا مین نام جالینوس کا اسقدر خلائق پر ضرب المثل کیطرح جاری ہے اس حکیم نے یونان اور مصر کے مدارس جاکر دیکھا ہے اور آخرکار بعد سیر و سفر کے شہر روم ( Rome ) مین جاکر مقیم ہوا ہے اس شہر مین جالینوس نے ایسے ایسے مشکل امراض کا علاج کیا ہتا کہ سکنائے روم اس حکیم پر ساحر کا گمان کرتے تھے شہنشاہ وقت مارشل اریلیس ( Marcus Aurelius ) جالینوس سے نہایت ہی مربوط ہوگیا تھا اسوجہ سے تا حیات اس بادشاہ کے جالینوس روم سے کہین نہین گیا جب اس بادشاہ نے وفات پائی جالینوس بھی شہر روم سے رخصت ہوکر شہر پرگمیس ( Pergamus ) کو چلا گیا اور اس شہر مین ۹۰ برس کی عمر مین ۱۹۳ برس قبل ظہور جناب مسیح علیہ السلام کے اس عالم فانی سے عالم جاودانی کی طرف روانہ ہوا تصانیف جالینوس کے ۳۰۰ جلد سے کم نہین مین مگر بہت سی جلدین آتش زدگی مین سوختہ ہوگئی ہین اس شخص کے برابر فن طبابت مین کوئی شخص حکمائے یونان سے نہوا البتہ اس حکیم کلی مین بقراط استاد جالینوس کا تحقیقات جلیلی کا ایک عالم ممنون ہے اطبائے متاخرین کو نفع عظیم اس محقق کی

تحقیقات سے حاصل ہوا ہے

صاحب بحرالجواہر لکھتے ہین کہ قول جالینوس کا ہے کہ شرف نفس انسان کی یہہ شناخت ہے کہ انسان ملابست اعمال دون اور مزاولت امور حقیر سے اجتناب کرے اور دل کو ہمہ دم عظایم امور کیطرف متوجہ رکھے لکھتے ہین کہ اس حکیم کو آخر عمر مین اسہال کا عارضہ لاحق ہوا اور ہرچند جالینوس نے اپنے علاج مین بڑی کوشش کی مگر کوئی تدبیر بکار آمد نہوئی عوام نے یہہ حالت دیکھکر جالینوس پر یون طعن کرنا شروع کیا کہ اس عارضہ خاص کے علاج مین تو اوسے کمال حاصل ہے تعجب ہے کہ اپنی دوا آپ نہین کرسکتا ہے جب لوگون کی زبان درازی سے جالینوس تنگ ہوا تب اوس حکیم نے لوگون سے کہا کہ ایک خم لے آو اور خم کو پانی سے بہرو جب لوگون نے حکم جالینوس کی تعمیل کی تب اوس حکیم نے کوئی دوا اوس خم مین ڈال دی اور بعد ازان لوگون سے کہا کہ اوس خم کو توڑ ڈالو جب خم ٹوٹ گیا تو پانی بستہ پایا گیا تب جالینوس نے کہا کہ اس دوا کو ہم نے بہت بار استعمال کیا ہے مگر کوئی نفع مترتب نہوا پس جاننا چاہئے کہ مرضی خدا تعالے مین کسی شئے کو دخل نہین ہے یہہ دونون شعر مندرجہ ذیل حسب حال ہین —

ارسطو مات مدقوقا ضئیلا وافلاطون مفلوجا ضعیفا
مضی بقراط مسلولا ذلیلا وجالینوس مبطونا نحیفا

Seneca
سنیکا

Lord Bacon
یہہ ایک رومی حکیم ہے اسکے اقوال کی نقل لارڈ بیکن

نے اپنے تحریرات مین کی ہے تعلیم و تربیت اس حکیم نے شہر روم (Rome) مین پائی تھی اور یہہ شہر ملک ایطالیہ مین واقع ہے اور اس شہر سے مراد قسطنطنیہ نہین ہے جیسا کہ ہندی مسلمان قسطنطنیہ کو روم کہتے اہل در اصل شہر روم سی اطلاع نہین رکھتے ہین انگریزی مین تلفظ روم کا واو مجہول کے ساتھہ ہے تلفظ اس لفظ کا واو معروف کے ساتھہ ہے چنانچہ شکسپیر اپنے نظم معروف کنگ جان (King John) مین اس لفظ کا تلفظ واو معروف کے ساتھہ کرتا ہے ۔

واضح ہو کہ اوائل مین اس رومی حکیم نے وکالت کا پیشہ اختیار کیا تھا مگر کیلیگولا (Caligula) کی حسد کی وجہ سے سینیکا نے اس پیشہ سے دست برداری کر کے کسی نوکری قبول کر لی تھی اخکار نفی بلا دیئے جانے کے باعث سے اس حکیم کا سیرکوس کیطرف جانا ہوا اور اس شہر مین سینیکا نے بہت سی تحریرین صبر کے بارہ مین رقم کی ہین جو ابھی تک یادگار زمانہ مین چند برس کے بعد اگریپینا (Agrippina) زوجہ شہنشاہ کلادیس نے سینیکا کو اپنے پاس طلب کر کے اپنے بیٹے کی تعلیم کے لئے اوستاد مقرر کیا سینیکا اپنی شاہی تلمیذ کی تعلیم مین کوشش بلیغ کو راہ دیا اور اسوجہ سے یہہ حکیم شہنشاہ والا کے نزدیک نہایت ہی عزیز و محترم تھا لیکن نیرو بعد وفات پدر کے تخت نشین روم ہوا تو اس ناحق شناس نے بدخواہی کا کوئی درجہ اپنے استاد کے شان مین اوٹھا نہین رکھا

لہ Rome for Ruma

شہ Claudius

کس نیاموخت علم تیر از من | کہ مرا عاقبت نشانہ نکرد

واضح ہو کہ نیرو (۶۸ء) اپنے وقت کا بڑا ہی ظالم بادشاہ تھا چنگیز و ہلاکو سے بھی زیادہ بیرحم تھا چنانچہ نام اس بادشاہ کا بیرحمی کے مادے مین ضرب المثل ہو رہا ہے قصہ مختصر یہہ کہ سنیکا عتاب شاہی مبتلا ہوا اور نیرو نے سنیکا کو زہر کھانیکے لئے حکم دیا سنیکا بلا خوف و خطر سقراط کیطرح زہر کھا بیٹھا مگر اتفاق وقت سے زہر کارگر نہوا تب نیرو نے اس حکیم کی رگ جان کھلوا دی مگر خون اسقدر آہستہ روان ہوا کہ مرنا سنیکا کا دشوار معلوم ہوتا تھا اس نظر سے کہ خون تیز روان ہو نیرو نے سنیکا کو حمام گرم مین بھیج دیا لیکن وہان بھی یہہ حکیم نہ مرا تب نیرو نے سنیکا کو تنور مین ڈلوا دیا اور اسطرح اوسکا کام تمام کر دیا یہہ حالت دیکھکر سنیکا کی زوجہ نے فرط محبت سے اپنی رگ کھلوا دی مگر نیرو نے چارہ جوئی کر کے اوس عورت کی جان بچائی یہہ فعل نیرو کا رحم سے نہ تھا بلکہ اصل وجہ اس فعل حسنہ کی یہہ ہے کہ نیرو کو خوف دامنگیر تھا کہ بصورت تلف ہو جانے اوس عورت کے تمام قلمرو روم مین برہمی واقع ہو جائیگی مختصر یہہ کہ نیرو نے اپنے محسن کے ساتھہ ایسا سلوک کیا تھا کہ جسکی وجہ سے تمام عالم نیرو کو ملعون سمجھتا ہے —

شمشیر نیک ز آہن بد چون کند کسے | ناکس بتربیت نشود اے حکیم کس

تصانیف سنیکا کے بہت حصے مین اور زمانہ حال تک موجود مین یہہ حکیم تین برس قبل ظہور جناب مسیح علیہ السلام کے پیدا ہوا تھا اور ۶۵ء مین جان بحق تسلیم ہوا افسوس ہے کہ باوجود اس علم و فضل کے دین خدا کو قبول نکیا

اور ہادی وقت کی بیعت نہ کر کے مشرف باسلام نہوا۔

## بطلیموس (Ptolemy Selan)

یہ شخص مصر کا ایک مشہور مہندس ہے اور خود اس ملک کا بادشاہ تھا سلطنت
مصر کی پشت ہا پشت سے اسکے خاندان مین چلی آئی ہے مورخ اول اس
شخص کے گھرانے کا جو بادشاہ مصر ہو بطلیموس لیگس (Ptolemy Lagus)
نامے فیلقوس کا ولدحرام تھا بہر حال بطلیموس کو مصر سے سوائے حکمرانی کے کوئی
تعلق نہین ہے ورنہ یہ حکیم شاہی خاندان یونان سے ہے اسی واسطے خاندان
بطلیموس کے بادشاہون کو یونانی شاہان مصر کہتے ہین۔

بطلیموس کلاڈیس بڑا ہی سائق علم تھا اسنے علم جغرافیہ کی ترتیب مین بڑی
محنت کی تھی ابھی تک اس حکیم کا ترتیب داد نقشہ ارض کا موجود ہے مگر بطلیموس
کی شہرت عالم اوسکے نظام کیوجہ سے ہے اور تمام حکماے اہل اسلام اسی مہندس
کے اجتہاد کے پیرو ہین یہان تک کہ مفسرین اون آیات قرانی کو جنمین مذکور آسمان
وغیرہ کا آگیا ہے مذہب بطلیموس سے تطابق دیتے گئے ہین لیکن اگر انصاف
سے دیکھئے تو مذہب فیثاغورس اور کوپرنیکس (Copernicus)

حکماے انگلستان سے لارڈ بیکن (Lord Bacon)
مذہب بطلیموس کا پابند تھا اور باوجود علم وفضل کے تحقیقات تازہ کی صحت کا منکر
تھا یا للعجب العجاب ہے دانا کی نادانی۔

کی تحقیقات کے مطابق بھی او نہیں ایات مذہبیہ کی تفسیر ممکن ہے واضح ہو کہ مذہب
بطلیموس سراسر غلط ہے افسوس ہے کہ ہم اس مقام مین تردید اس حکیم کی کہہ
نہین سکتے ہین بہر حال جاننا چاہیے کہ بطلیموس کے مذہب کے روسے ارض
مرکز عالم ہے اور تمام اجرام فلکیہ ارض کے گرد گھومتے ہین اگر یہہ صحیح تحقیق ہے
تو نہایت ہی جاے حیرت ہے اور عام قوانین الہی کے خلاف ہے مشہور ہے کہ
جب الفانسو Alphonso بادشاہ کیسٹیل Castile
نے تحقیقات بطلیموس کی پڑہی تو اس بادشاہ نے شوخی سے شان الہی کی نسبت
یون تقریر کی کہ اگر مذہب بطلیموس صحیح ہے تو انتظامات الہی نقصان سے خالی
نہین اگر ہمین خدا اپنے جلسے کا شریک کرتا تو انتظام عالم مین ہم کوئی عمدہ راے
ظاہر کرتے وجہ اس بے ادبانہ گفتگو کی یہہ ہوئی کہ یہہ بادشاہ جانتا تہا کہ ارض
بہ نسبت تمام سیارات و اقمار و شموس کے مقابلہ مین ایک شے محض ہے حقیقت
ہے تمام اجرام فلکیہ کا گردش کرنا ایک مختصر شے کی چارو طرف ویسا ہے کہ جیسے
کوئی ہندوستان برابر ایسی کل بنائی جاے جو تاج بی بی کے روضہ کے چارو
طرف گردش کیا کرے بلکہ یہہ بھی مثال ارض کی بمقابلہ دیگر اجرام فلکیہ کے
از روے مناسبت کے صحیح نہین ہے مختصر یہہ ہے کہ نظام بطلیموس سے حکمت

جیسا کہ جناب سید احمد خان صاحب بہادر سی اس ائی نے کردکھایا ہے ناظرین کتاب
ہذا ہمارے اس قول سے یہہ نہ تصور فرمائینگے کہ مین سید صاحب کا مرید ہون البتہ
امر حق کا مرید ہون اور مضمون خذ ما صفا ودع ما کدر کا دل سے ذائق ہون۔

مسائل حقیقی کی ثابت نہین ہوتی ہے بخلاف مذہب فیثاغورس کے کہ جس سے
کمال خالق بیچون وچرا کا بڑے دلائل عقلیہ کے ساتھہ ثابت ہوتا ہے اگر بطلیموس
کو تحقیقات حال سے خبر ہوتی تو ضرور ایسے مہمل مذہب کے اجتہاد کیطرف مائل نہین
ہوتا تاہم اسجگہ پر مختصر کیفیت نظام بطلیموس سے ہم اطلاع دیا چاہتے ہین اور تحقیقات تازہ
سے بھی خبر دینگے حال کے حکماے یورپ کا مذہب وہی ہے جو فیثاغورس کا مذہب
تھا نہایت تعجب ہے کہ فیثاغورس جو چند سے برس بطلیموس کے پہلے زندہ تھا اوسنے
وہی مذہب اختیار کیا جسپر حال کے حکما مثل کوپرنکس وگیلیلے وہرسل وغیرہ ناز
کرتے ہین فی الحقیقت جاے افسوس ہے کہ بطلیموس نے فیثاغورس سے انحراف
کرکے حکماے ایشیا کے خیالات خراب کرڈالے نقشہ ذیل حسب مذہب بطلیموس تحریر پایا ہے



واضح ہو کہ کرہ نمبر۱ ارض ہے نمبر۲ کرہ آب ہے نمبر۳ کرہ ہوا ہے نمبر۴ کرہ نار
نمبر۵ سے فلک قمر نمبر۶ سے فلک عطارد نمبر۷ سے فلک زہرہ نمبر۸ سے فلک شمس
نمبر۹ سے فلک مریخ نمبر۱۰ سے فلک مشتری نمبر۱۱ سے فلک زحل نمبر۱۲ سے فلک
الثوابت نمبر۱۳ سے فلک الافلاک مراد ہین مختصر یہہ کہ اس مذہب پر غور کرنے
سے معلوم ہوگا کہ مرکز عالم ارض ہے اور تمام اجرام فلکیہ اسی مرکز کے گرد پھرتے
ہین یہہ بھی ظاہر ہوگا کہ شمس بھی ایک ایسا سیارہ ہے جو فلک رابع پر واقع
ہے قمر شمس کی وضع کا سیارہ ہے یعنے ایسا سیارہ نہین ہے جو ارض کے تابع
اور بالعرض ارض کے گرد گھومتا ہو یہہ بھی جاننا چاہئے کہ اس مذہب کے رو سے
سیارات کو گردش بوجہ افلاک کے لاحق ہوتی ہے یعنے خود افلاک گھومتے ہین
اور چونکہ سیارات افلاک مین جڑے ہوئے ہین بسبب حرکت افلاک کے گھومتے
ہین افلاک سے مراد راہ سیارات کی گردش کی نہین ہین بلکہ افلاک ایک ایسے اجسام
ہین کہ اونمین سیارات جڑے ہوئے ہین۔

ارباب تحقیق کے نزدیک جسقدر تحریرات بالا غیر محقق ہین اور اسکے بیان کی حاجت
نہین افسوس بطلیموس کو سر اسحق نیوٹن ( Sir J. Newton ) و ہرشل
( Herschell ) و گیلیلی ( Galilie ) و شمیحر
( [illegible] ) کی آنکھین ہوتین تو حقیقت حال کو درک کرتا ان
علمائے ہیئت کی دوربینین بطلیموس کو ایسی ایسی کیفیتین عالم بالا کی ملاحظہ
کراتین کہ وہ اپنے کرگتے کا فیدک سمجھتا اور ساری تصنیفات کو دریائے
نیل مین ڈال دیتا۔

واضح ہو کہ موف نے نظام فیثاغورسس سے ہرشل کی سوانح عمری مین خبر
دی ہے بہرحال اسجگہ پر جو کچھ لائق عرض ہے اوسے یہہ ہیچمدان بوضع مختصر تحریر
کرد یتا ہے جاننا چاہیے کہ آفتاب مرکز عالم اور ان کواکب کے لئے ہے جو بلفظ سیارات
معروف ہین تحقیقات حال سے معلوم ہوتا ہے کہ سیارے ۳۳ ہین جو سیارہ کہ
نہایت قریب آفتاب کے گردش کرتا ہے عطارد (Mercury) ہے
یہہ سیارہ آفتاب سے ۳۷ لاکھہ میل کے فاصلے پر ہے اور آفتاب کے گرد ۸۰
روز مین اپنی گردش تمام کرتا ہے قطر اس سیارہ کا ۳۲۰۰ میل ہے مستر شروٹر
(Mr. Schroeter) کی تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ عطارد اپنے محور پر ۲۴
گھنٹہ ۵ منٹ مین ایک گردش کامل کرتا ہے عطارد سے آفتاب کا جسم انسان کی
آنکھہ سے سات گونہ زیادہ اوس سے کہ زمین سے نظر آتا ہے محسوس ہوگا دوسرا
زہرہ (Venus) ہے کبھی یہہ سیارہ شام کو طالع ہوتا ہے اور کبھی
صبح کو اسی سبب سے اسے مسائی (Vesperus) اور صباحی
(Hesperus) کہتے ہین یہہ ستارہ ۲۲۴ روز مین آفتاب کے گرد اپنا دور
تمام کرتا ہے اور آفتاب سے ۶۸ لاکھہ میل کے فاصلے پر ہے جب دوربین سے
زہرہ اور عطارد کو دیکھتے ہین تو یہہ دونون سیارے چاند کیطرح کبھی مدور کبھی
ہلالی کبھی نصف دایرہ کی صورت نظر آتے ہین اس سے معلوم ہوتا ہے کہ انہین
حقیقی تابانی نہین ہے یہہ بھی قمر کیطرح کسب ضیا آفتاب سے کرتے ہین اور مستر
شروٹر (Mr. Schroeter) لکھتے ہین کہ ہمنے دوربین کے ذریعہ سے
زہرہ مین چند جبال دیکھے ہین بعض انہین ۱۰ میل اور بعض ۱۱ میل اور بعض

۳۶ میل از روے حساب کے بلند ثابت ہوتے ہین کبھی یہہ سیارہ آفتاب کے جسم پر ہو کر گزرتے نظر آتا ہے سو برس مین دو بار ایسا اتفاق ہوتا ہے چنانچہ ۱۸۷۴ء مین بتاریخ ۸- دسمبر زہرہ کا گزار بشکل خال جسم آفتاب پر ہوا تھا اسے تو سب لوگون نے دیکھا ہے اور ہزارون کو یاد ہوگا یہہ کے روز کی بات ہے قبل اسکے ایسا واقعہ سوم جون ۱۷۶۹ء مین ہوا تھا علماے ہیئت لکھتے ہین کہ پھر زہرہ کا گذار جسم آفتاب پر ۲۰۰۴ء مین بتاریخ ۸- دسمبر ظہور مین آیگا جو جئینگے وہ دیکھین گے اور یہہ بھی علما کی پیشین گوئی ویسا ہی راستی کے ساتھہ ظہور مین آئیگی جیسے سابق مین علماے ہیئت کے اقوال راست ثابت ہوتے آئے ہین تیسرا سیارہ ارض ..... ہے یہہ سیارہ آفتاب کے گرد ۳۶۵ روز ۶ گھنٹہ ۹ منٹ مین گھومتا ہے اور آفتاب سے ۹۵ لاکھہ میل کے فاصلے پر ہے گردش اس سیارہ کی اپنے محور پر ۲۳ گھنٹہ ۵۶ منٹ ۴ سکنڈ مین تمام ہوتی ہے گردش سابق کو سالانہ اور گردش آخر کو روزانہ کہتے ہین اس سیارہ کے متعلق ایک سیارہ ہے جسے قمر کہتے ہین اسکا کام یہہ ہے کہ ارض کے گرد دورہ کرے یہہ سیارہ سیارہ ارض کا خادم ہے اور اپنی گردش ۲۷ روز ۸ گھنٹہ مین اپنے مخدوم کے گرد تمام کرتا ہے اور ہرچند اس سیارہ کو بھی گردش آفتاب کے گرد نصیب ہو جاتی ہے تاہم یہہ گردش بالعرض ہے تمام اجرام فلکیہ سے قمر نزدیک ترین ارض کے ہے اور ارض سے از روے جسامت کے بہت صغیر ہے قمر ارض سے ۲ لاکھہ چالیس ہزار میل کے فاصلے پر ہے اور قطر قمر کا ۲۱۰۰ میل سے زیادہ نہین ہے قوی دوربینون کے ذریعے سے قمر مین جبال اور صحرا نظر آتے ہین اور قمر ان جبال و صحرا کی ایسی خوشنما معلوم ہوتی

کہ جیسے دیکہکر عقل بہی کہتی ہے کہ ایسی فضا بیکار نہین پیدا ہوئی ہوگی یعنے کوئی خلقت
اپنی قمر مین ضرور موجود ہے گو وہان کے ساکنان کو دوربین دکہلا نہین سکتے ہین اسیطرح
اور سیارون کی نسبت بہی قیاس انسانی اسی امر کا مقتضی ہے چوتہا سیارہ مریخ
( Mars ) ہے یہہ سیارہ آفتاب کے گرد ایک برس دس مہینے مین گہومتا
ہے اور آفتاب سے ۱۴۵ لاکہہ میل پر واقع ہے قطر اسکا ۴۲۰۰ میل ہے اور شکل ظاہری
اسکی احمر ہے وجہ حمرت کی یہہ ہے کہ اس سیارہ کے گرد جو کرہ ہوائی ہے وہ نہایت
غلیظ ہے دوربین کے ذریعہ سے مریخ کے جسم پر چند داغ نظر آتے ہین اور ان
داغون کی حرکت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ سیارہ اپنے محور پر ۲۴ گہنٹہ ۳۷ منٹ مین
ایک گردش کامل کرتا ہے جب یہہ سیارہ ارض کے قریب آجاتا ہے تو پچاس لاکہہ کوس
کے فاصلہ پر رہتا ہے اور جب نہایت دور چلا جاتا ہے تو دو کرور ۴۰ لاکہہ میل کے
فاصلہ پر چلا جاتا ہے سیر اس سیارہ کی ۵۵ ہزار میل فی گہنٹہ کے حساب سے ہے واضح
ہو کہ اس صدی کی ابتدا مین بہی چار سیارون کی تحقیق عمل مین آئی ہے اور وہ
بنام سیرس ( Ceres ) پلیس ( Pallas )
جونو ( Juno ) اور وسٹا ( Vesta ) کے موسوم کیے
گئے ہین بلاشبہ اگلون کو ان سیارون کی خبر نہ تہی اور یہہ سیارے درمیان مریخ
( Mars ) اور مشتری ( Jupiter ) کے آفتاب
کے گرد دورہ کرتے ہین افسوس ہم بخوف طوالت ان سیارات کے حالات تاریخی
سے اطلاع نہین دے سکتے ہین حال کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ اور بہی
چہوٹے چہوٹے سیارے بہت سے درمیان مریخ اور مشتری کے واقع ہین انکی

تفصیل اسجگہ پر دشوار ہے بہرحال بعد ان سیارات کے سیارہ مشتری افتاب کے گرد گردش کرتا ہے یہہ سیارہ افتاب سے ۴۸ کرور ۹۰ لاکھہ میل کے فاصلہ پر واقع ہے اور گردش اسکی افتاب کے گرد ۱۲ برس مین تمام ہوتی ہے اور حرکت اس سیارے کی سیر کی فی گھنٹہ ۲۹۰۰۰ (۰۰۰ ۶۷) ہزار میل کے حساب سے ہے یہہ سیارہ سارے سیارات سے بڑا ہے قطر اسکا ۹۰ ہزار میل سے کم نہین ہے اس حساب سے یہہ سیارہ ۴۸ سے مرتبہ ارض سے بڑا ہے ظاہر ہے کہ اتنے بڑے جسم کا ارض کے گرد نثار ہونا محض عقل کے خلاف ہے اور خوش انتظامی قوانین الہی کے خلاف ہے گردش اس سیارے کی اپنے محور پر ۹ گھنٹہ ۲۶ منٹ مین تمام ہوتی ہے جب دوربین سے اس سیارے کو دیکھتے ہین تو اسکے جسم پر خطوط کمربند کی صورت کے نظر آتے ہین ان خطوط کی نسبت ابھی کوئی تحقیق کامل وضع پر عمل مین نہین آئی ہے واضح ہو کہ اس سیارہ کے لئے خالق ارض و سما نے چار خادم مقرر فرمائے ہین خادم اصطلاح قمر سے ہے پس جاننا چاہئے کہ مشتری کے واسطے چار اقمار ہین بخوف طوالت ہم ان اقمار کے حالات تحریر نہین کر سکتے ہین سیارہ مشتری ارض سے اسقدر دور ہے کہ اگر کوئی شے انسان کے قوت بصارت کی اس سیارہ سے ارض کو دیکھے تو نہ ارض نہ قمر دونون مین کوئی بھی بسبب دوری کے محسوس نہ ہونگے پس اگر مشتری مین آنکھہ والی کوئی خلقت ہے اور وہ خلقت ارض و قمر کو محسوس کر سکتی ہے تو ضرور ہے کہ ایسی خلقت کی بینائی بصارت انسانی سے زیادہ تیز ہے بعد سیارہ مشتری کے سیارہ زحل (Saturn) ہے یہہ سیارہ افتاب سے ۹۰۰ لاکھہ میل کے فاصلے پر ہے قطر اسکا ۷۹ ہزار میل ہے اس رو سے یہہ سیارہ ارض

ہے اسے مرتبہ جسامت کی نظر سے بڑا ہے ۲۹ برس چھہ مہینے مین زحل آفتاب کے گرد
اپنی گردش تمام کرتا ہے مگر اسکی روزانہ کی گردش صرف ۱۰ گھنٹہ ۱۶ منٹ مین ختم
ہو جاتی ہے مشتری کی صورت سے زحل کے جسم پر بھی خطوط معلوم ہوتے ہین اس
سیارہ کے لئے ۸ خادم یعنے اقمار موجود ہین اور چونکہ بسبب دوری کے اس سیارہ
کو آفتاب کی روشنی تیزی کے ساتھہ نہین نصیب ہوتی ہے تو یہہ سات چاند تنویر
کے لئے اکتفا کرتے ہین ہرشل اور دیگر محققین کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے
کہ اقمار زحل ارض سے جسامت مین کم نہین ہین لیکن سب سے حیرت افزا کیفیت
زحل کی یہہ ہے کہ متعلق اوسکے دو بڑے حلقے ہین یہہ حلقے پگڑی کی صورت زحل
کے گرد محیط ہین یہہ حلقے اجسام غلیظ کے معلوم ہوتے ہین یعنے جسمیت سے
خالی نہین ہین اور تعجب یہہ ہے کہ باوجود جسم زحل کے مماس نہین ہین تاہم ہمہ
دم جسم زحل کو اپنے حلقے مین لئے رہتے ہین فاصلہ درمیان جسم زحل اور اون
حلقون کے ۳۰۰۰۰ میل سے کم نہین ہے اسپر بھی زحل کے ساتھہ رہا کرتے ہین
اور زحل کی گردش کے شامل حال رہتے ہین ۔

تصویر زحل مع ہر دو حلقہ زحل و خطوط زحل



بخوف طوالت حالات ان حلقون کے ہم تحریر نہین کر سکتے ہین بہرحال جاننا
چاہئے کہ نصف کرہ زحل آفتاب سے کچھہ کم ۱۵ برس تک منور رہتا ہے اور جب اسکے



نصف منور ہوچکتا ہے تو دوسرے نصف کے منور ہونے کی باری آتی ہے اسسے معلوم ہوتا ہے کہ زحل مین ایک دن پندرہ برس کے برابر ہوتا ہے لیکن تہوڑا عرصہ ایسا واقع ہوتا ہے کہ اوسمین کوئی جزو زحل کا روشن نہین رہتا ہے ایسی حالت مین یہہ سیارہ ہم لوگون کی آنکہون سے غائب ہوجاتا ہے ۔

واضح ہو کہ کوئی سیارہ کیفیات حیرت افزا کے رو سے زحل کے ہمسر نہین ہے چونکہ اس سیارہ کے متعلق سات چاند ہین تو حالت یہہ ہوتی ہے کہ کوئی قمر تو افق سے طالع ہوتا نظر آتا ہے کوئی غروب ہوتا دکہائی دیتا ہے کوئی اوج پر رہتا ہے کوئی منخسف ہوتا ہے کوئی خسوف سے نکلتا ہے کوئی بشکل ہلال عیان ہوتا ہے کوئی ماہ کامل کا نقشہ دکہلاتا ہے اور کبہی ساتون چاند کامل ہوکر لاخسوف تابان رہتے ہین سوا انکے خود حرکت زحل کے دونون حلقون کی جنبش نور شائع ہوتا ہے عجیب حیرت افزا کیفیتین اور لطف بالائے لطف پیدا کرتے ہین ان حالات کے ملاحظہ کرنے سے کمال صانع ازل بدرجہ اتم ہویدا ہوتا ہے سبحان اللہ کیا وہ خالق ہے جسنے ایسے ایسے حیرت خیز عالم کو وجود بخشا ہے اسکو [illegible] زہے ان حکیم و علیم وقدیر ۞ فروزندہ مہر و ماہ منیر ۞ بعد سیارہ زحل کے سیارہ ہرشل کا Herschell ہے اس سیارہ کی تحقیق سر ولیم ہرشل S. W. Herschell نے کی ہے یہہ سیارہ آفتاب سے ایک کرور ۸۰ لاکہہ میل کے فاصلہ پر واقع ہے یعنے جسقدر زمین آفتاب سے دور ہے اوس سے ۱۹ مرتبہ زیادہ کے فاصلہ پر یہہ سیارہ واقع ہے یہہ فاصلہ اسقدر عظیم ہے کہ اگر کوئی توپ کا گولہ ۴۸۰ میل فی گہنٹہ کے حساب سے چلے تو چار سو برس مین آفتاب سے اس سیارہ تک پہونچیگا یہہ سیارہ ۸۴

بعض یہہ سمجھتے ہین ایک گردش کا بق افتاب کے گرد تمام کرتے ہین اور یہہ بھی سیارہ دیگر سیارات کی نسبت بطی السیر ہے تاہم ۵۰۰۰ میل ایک گھنٹہ مین طے کرتا ہے اس سیارہ کے متعلق ہم ان سب اقوال کی تحقیقات ہرشل صاحب کی ہین بعد ہرشل کے سیارہ نپچون واقع ہے بغیر دوربین کے نظر نہین اتا ہے یہہ سیارہ افتاب سے ۲۷۵۰۰۰۰۰۰ میل کے فاصلہ پر ہے یعنے دو کروڑ پچاسی لاکھ میل افتاب سے دور ہے قطر اسکا پچاس ہزار میل ہے اور ارض سے ۲۰۰ مرتبہ زائد ہے یہہ سیارہ افتاب کے گرد ۱۶۶ برس مین دورہ تمام کرتا ہے بعض محققین نے دریافت کیا ہے کہ اس سیارہ کے گرد بھی ایک حلقہ زحل کے حلقون کی وضع کا موجود ہے مگر اسکے واسطے ایک ہی خادم یعنے قمر ہے یہہ قمر اس سیارہ کے گرد اپنا دورہ روز ۲۱ گھنٹہ ۳ منٹ ۵۴ سیکنڈ مین تمام کرتا ہے واضح ہو کہ نامی سیارے اسوقت مین اسیقدر علم انسانی مین ہین جو مذکور بالا ہوئے ورنہ یون تو اور بھی بہت سے چھوٹے چھوٹے سیارے ہین کہ قوی دوربینون سے بھی بوضاحت نظر نہین آتے ہین

تحریر ذیل مین مذکور کواکب ذو ذنب کا ہے ان کواکب کو بھی تعلق اسی افتاب

ہرشل صاحب لکھتے ہین کہ کواکب ذو ذنب سیارات وافلاک کیطرح اجسام غلیظہ نہین ہوسکتے ہین صاحب ممدوح کی تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دار تارے مجرد ابخرات سوزان ہین اس قول کی صحت مین یہہ دلیل پیش کرتے ہین کہ جون جون دمدار تارے آفتاب کے قریب ہوتے جاتے ہین اسیقدر انکی حرارت

سے ممکن ہے کہ اونتھوس کے متعلق بھی کو ایک ذو ذنب ہون جنکی نسبت شمسی
کے کواکب ذو ذنب کا ذکر کیا جاتا ہے تحقیقات سے معدوم ہوتا ہے کہ جتنے دمدار
تارے نظر آتے گئے ہین اونمین ہمارے افتاب سے تعلق ہے اس سے معلوم ہوا
کہ احاطہ افتاب کے متعلقات کا بہت وسیع ہے۔

واضح ہو کہ زمانہ جناب مسیح علےٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وقت سے قریب
پانچ سے ذو ذنب نمود ہوئے ہین اور اونمین سے ایک سو سے کچھ زیادہ دمدار تارونکی
گردش کی تحقیقات عمل مین ائی ہے ظاہر ہے کہ دمدار تارے کبھی نمود ہوتے
ہین اور کبھی غائب ہو جاتے ہین وجہ انکے غائب ہو جانیکی یہہ ہے کہ جب وہ اتنقدر
دور ہو جاتے ہین کہ انکھین نہ دوربین اونہین دریافت کر سکتی ہین تو ہم لوگ
سمجھتے ہین کہ ایا وہ مفقود ہو گئے یا اونکی دم ٹوٹ کر کہین گر گئی ورنہ حقیقت
یہہ ہے کہ بسبب بعد عظیم کے ہم لوگون کی انکھون سے نظر نہین آتے ہین
تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جب کوئی دمدار تارا عیان ہوتا ہے تو اوسکے دم مقابل
مین افتاب کے رہتی ہے اور جون جون کوکب ذو ذنب افتاب کے قریب جاتا ہے

## شرح متعلق صفحہ ۴۵

چھوٹی ہوتی جاتی ہے اور وجہ چھوٹے ہونے کی یہہ ہے کہ قریب افتاب سے
انجرات بلکہ صرف ہو جاتے اور پھر جب دمدار تارون کو افتاب سے بعد
حاصل ہوتا ہے تو اجتماع انجرات کی وجہ سے دمدار تارون کی جسامت افزود
ہو جاتی ہے۔

اوسکی دم بڑہتی نظر آتی ہے اسیطرح جب یہہ تارہ افتاب سے دور ہونا شروع
ہوتا ہے اوسکی دم چہوٹی ہوتی جاتی ہے جسم ظاہری ان کا ایک کا کبہی ثوابت کے
زہرہ اور کبہی چاند کے برابر نظر آتا ہے عرصہ عالم مین انکی سیر منتظم معلوم نہین ہوتی
ہے مگر طور اونکی گردش کا افتاب کے گرد بشکل بیضاوی ہے بعض دمدار تارے سیر
کرتے ہوئے افتاب سے قریب ۱۰ لاکہہ میل کے فاصلے پر آجاتے ہین اور پہر جب
دور چلے جاتے ہین تو کروڑون کوس دور ہو جاتے ہین چونکہ چال ان ستارون
کی ایسی ہے کہ دوسرے سیارون کی گردش کی راہ کو قطع کرکے نکل جاتے ہین
تو یہہ خوف علماے ہیئت کو دامنگیر ہے کہ اگر یہہ تارے کسی سیارے سے لڑ جاوین تو عجب
نہین چنانچہ ایک جرمنی محقق نے یہہ پیشین گوئی کی ہتی کہ ۱۸۳۲ء مین ایک ذو ذنب
تارا عیان ہوگا اور زمین سے لڑکر زمین کو پاش پاش کردیگا ہرچند سنہ
مذکور مین ایک ذو ذنب تارا عیان ہوا مگر فضل الہی شامل حال رہا معلوم ہوتا ہے
کہ قیامت اجرام فلکی کی ناہمواری سے ظہور مین آئیگی یہہ مجرد قیاسی راے مولف
کی ہے لیکن اب تو قرین عقل معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی ذو ذنب تارا سیارہ ارض
سے اگر ٹکرا جائیگا تو یہہ کیفیت ضرور پیدا ہوگی کہ پہاڑ روئی کیطرح اوڑینگے
فتکون الجبال کالعہن المنفوش اور بہی جو کیفیات مندرجہ صحیفہ ربانی ہین
ظہور مین آئینگی

واضح ہو کہ مدار اکثر ذو ذنب کا بہت دنون مین تمام ہوتا ہے بعضون
کے سنے تحقیق ہوسکے ہین بلکہ ہزارون برس مین ایک گردش کامل کے اتمام کے لئے
درکار ہین لیکن کچہہ عرصہ ہوا ہے کہ دو ایسے دمدار تارے کی تحقیق عمل مین آئی ہے

گردوا بنا اپنا دورہ بہت ہی تھوڑے زمانے مین تمام کرتے ہین ایک انیک جینیک دبینلسی Comet of Encke کہتے ہین یہہ دمدار تارا تین برس سے کچھ زیادہ عرصہ مین اپنی گردش اتمام کو پہنچاتا ہے پہلے پہل مسٹر پانس Pons نے ۲۶ نومبر ۱۸۱۸ع مقام مارسیلس Marseilles مین اس ذو ذنب تارے کو ڈھونڈھ نکالا اور بعد ازان مسٹر انیک Encke متوطن برلن Berlin نے اوسکی گردش کے حساب کو بڑی صحت کے ساتھہ مرتب کیا ثبوت صحت حساب یہہ ہے کہ حسب تحقیق محقق بالا اس ذو ذنب کو پورے طور پر ظہور ہوا کرتا ہے دوسرا ستارہ ذو ذنب معروف بہ بیلاد Biela ہے اور سابق ذو ذنب سے بڑا ہے یہہ دمدار تارا چھہ برس سے کچھہ زیادہ عرصہ مین اپنی گردش تمام کرتا ہے مولف بخوف طوالت و رحالات کواکب ذو ذنب کے تحریر نہین کر سکتا ہے و نہ پیش گوئیان علمائے ہیئت کی لائق تحریر تھین۔

واضح ہو کہ دلائل عقلیہ سے ثابت ہوتا ہے کہ آفتاب مع اپنے سیارات کے عرصہ عالم مین کسی جانب کو چلا جاتا ہے چونکہ عرصہ عالم کی کوئی انتہا معلوم نہین ہوتی ہے تا زمان بقائے انتظام حال آفتاب مع سیارات نقل مکان کرتا ہے جائیگا پس ضرور ہے کہ جس مکان مین الان ارض کو گذار ہوا ہے یا سابق مین گذار کسی زمان مین ہوتا گیا ہے اوس مکان مین پھر نہ ارض نہ ہم لوگون کو داخل ہونا ہوگا ان خیالات پر زور دینے سے دماغ چکر مین آنے لگتا ہے اور مجرد مفہوم عرصہ کی تصور سے ایک طرح کی بیدلی اور مایوسی مترتب ہونے لگی

بہرحال قبل اسکے کہ ہم حالات نظام شمسی کی بحث ختم کریں ہم چاہتے ہیں کہ
چند سطر خود شمس کے حالات میں تحریر کریں مضامین مندرجہ ذیل بھی قابل لحاظ ہے

ہم بالا تحریر کر چکے ہیں کہ آفتاب مرکز عالم ہے مرکز عالم سے مراد مرکز عالم
سیارات ہے یعنے آفتاب مرکز ہے تمام اون سیارات کی گردش کے لئے جنکو تعلق
آفتاب سے ہے سوا اسکے کہ یہ کرۂ عظمت نشان ایک مبدء نور ہے کہ جس سے
دیگر سیارات عام اس سے کہ خادم یا مخدوم ہوں کسب ضیا کرتے ہیں تمام
حیوانات و نباتات و معدنیات سبکو نشو و نما اسی عالمتاب کی وجہ سے ہوتی ہے
اگر آفتاب طالع نہو تو کوئی ذی جان کرۂ ارض میں باقی نہ رہے اور بقرینہ قیاس
دوسرے کرات کے ذی جان بھی ہلاک ہو جاویں اس فیض رسانی عام سے
بھی یہی عقل ہدایت کرتی کہ ایسے فیاض عالم کو مرکز عالم سمجھنا چاہئے ظاہرا
آفتاب محتاج دیگر کرات کا نہیں معلوم ہوتا ہے اور دوسرے کرات کی محتاجی
صریحا محسوس ہوتی ہے نہایت جائے تعجب ہے کہ اگر ایسا عظیم ذوالجلال والمجید
مخلوق ذات باری کا ایک مختصر کرۂ ارض کے گرد کمر ہمت باندہے بلا وجہ معقول
دوڑا کرے اگر در حقیقت یہی کیفیت ہے تو عالم اسباب عالم موجودات کو حیرت
کرنا چاہئے کس واسطے کہ ایسی بے عنوانی سے عدم استقلال کارخانہ عالم میں
مشہور ہے بہرحال اب جسامت آفتاب کیطرف لحاظ کرنا چاہئے —

واضح ہو کہ آفتاب کا قطر ۸۸۰۰۰۰ میل ہے پس اسکا حجم کروی
۱۳۰۰۰۰۰ حجم ارض کے برابر ہے اسی سے آفتاب کی جسامت کو قیاس
کرنا چاہئے کہ اگر مرکز آفتاب کا زمین پر قایم کیا جاوے تو دائرہ آفتاب کا احاطہ

ہو جائے کے مانند کہ میل و زمین آگے وہتاب سے گذ جائے اور اگر افتاب
کے اندر خلا ہو تو سیارہ ارض اور قمر اندرون خلا کے اسیطرح کہ فلکی کے
سامنے اپنی گردش کر سکتے ہین جسطرح یہ الان افتاب کے باہر گردش
کرتے ہین معلوم ہوتا ہے کہ بجائے خود افتاب ایک بڑا عالم ہے اور کیا عجب ہے
کہ اس کرہ عظیم پیکر مین ابادی ہو جب حالت یہہ ہے کہ خالق نے ہر قطرہ آب
کو ذی جانون سے بھر دیا ہے بلاشبہ آثار جسم صرف اتنی غرض سے نہین پیدا
ہوئے ہونگا کہ سیارہ ارض کو روشن رکھا کرے سر ولیم ہرشل کو تیقن ہے کہ سطح شمس
پر کسی قسم کی آبادی ہے اور وہان ایسے ذی جان رہتے ہین جنکو خدا نے
ایسے کرہ آتشین مین رہنے کی صلاحیت بخشی ہے -

واضح ہو کہ جو حرکت ظاہرہ افتاب مین پائی جاتی ہے وہ حرکت افتاب
کی نہین ہے یہہ حرکت حرکت ارض کے باعث محسوس ہوتی ہے حال
کے زمانے مین حرکت ارض امر نزاعی نہین ہے حرکت ارضی کے ثبوت نہایت
معقول معقول بہت سے ہین اور ہر طالب العلم اس زمانہ کا اوس سے واقف
ہے بہر حال اس رو سے افتاب ایک جسم غیر متحرک ہے لیکن حرکت سے خالی
نہین ہے یعنے اپنے محور پر ۲۵ روز ۱۰ گھنٹے مین اپنی گردش پوری کرتا ہے
افتاب کے حرکت کی تحقیق اس صورت سے ہوئی ہے کہ افتاب کے جسم
پر چند ایسے داغ ہین جو پہلے مشرقی جزو افتاب مین نظر اتے ہین اور
تلک روز کے غربی جزو افتاب کو پہونچکر غائب ہو جاتے ہین اور پھر قریب
۱۲ روز کے بعد مشرقی جزو افتاب مین نمایان ہوتی ہے اس سے ثابت ہوتا ہے

کہ آفتاب اپنے محور پر گھومتا ہے جب دوربین کے ذریعے سے دیکھتے ہین تو جسم آفتاب پر کبھی چالیس کبھی پچاس اور کبھی ایک سو داغ نظر آتے ہین اور کبھی داغ سے جسم آفتاب پاک محسوس ہوتا ہے بعض اون داغون مین اتنے بڑے ہین کہ اون سے تمام یورپ ایشیا اور افریقہ چھپ جاسکتے ہین بعض کرہ ارض کے برابر ہین اور منجملہ ان داغون کے ایک اتنا بڑا داغ ۱۸۵۸ء مین پیدا ہوا تھا کہ جسکا قطر ۵۰۰۰۰ میل سے کم نہ تھا۔

سر ولیم ہرشل (Sir W. Herschell) کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ آفتاب ایک مصمت (Solid) اور غیر شفاف جسم ہے اور اس جسم کے چارون طرف منور ابر محیط ہے اور جو داغ نظر آتے ہین وہ ایسے اجزا جسم شمس کے ہین کہ وہان پر اون منور ابر کو گذر نہین ہے یعنے وہ داغ گویا ابر محیط مین شگاف ہین جنسے جسم آفتاب کا دکھائی دیتا ہے کرہ ہوا جو شمس کے گرد ہے اوسکا عمق جس جگہ پر کم ہے ۱۸۴۲ میل ہے اور جہان زیادہ ہے وہان ۲۶۶۵ میل سے کم نہین ہے یہ کرہ ہوائی مشتمل دو طبقے سے ہے جو قریب آفتاب کے ہے وہ غیر شفاف ہے اور مماثل ہم لوگون کے ابر کے ہے اور جو دور ہے وہ نور افشان ہے اوسکو اوسکی نور افشانی کے ہیئت کذائیہ آفتاب کی محسوس ہوتی ہے تصویر ذیل آفتاب کی ہے اور دوربین سے جو داغ نظر آتے ہین اونکی شبیہین بنا دی گئی ہین۔

[illegible]

نقشہ ہائے ذیل بھی قابل لحاظ ہیں نقشہ نمبر ۱ ستارہ ذو ذنب کی وضع گردش سے خبر دیتا ہے دوایر بیضوی (مستطیلہ) ان کواکب کے بیضاوی شکل کے ہوتے ہیں اسی واسطے دمدار تارے کبھی قریب آفتاب کے اور کبھی دور آفتاب سے ہوجاتے ہیں ہر چند دوایر سب سیاروں کے بیضاوی ہوتے ہیں تاہم جسقدر بیضاوی الشکل طوالت کے ساتھ کواکب ذوذنب کے دوائر ہوتے ہیں اسقدر سیارات کے نہیں ہوتے نقشہ نمبر ۲ نقشہ شمسی مکانات حال کا ہے -

یہ نقشہ دائرہ مشتری تک ہے اسی پر اور سیارات کو قیاس کرنا چاہیے۔

| | |
|---|---|
| جسم شعاعی افتاب ہے * | نمبر۶ سیریس (Ceres) |
| نمبر۱ دائرہ سیر عطارد ہے | نمبر۷ جونو (Juno) |
| نمبر۲ زہرہ | نمبر۸ پیلس (Pallas) |
| نمبر۳ ارض | نمبر۹ مشتری (Jupiter) |
| نمبر۴ مریخ | |
| نمبر۵ وسٹا (Vesta) | |

تحریرات بالا میں جو کچھ حالات مندرج ہوے ہیں اونکو تعلق افتاب اور متعلقات افتاب یعنے سیارات و اقمار و کواکب ذو ذنب سے ہے مولف نے بوضع مختصر وہ کچھ محض ضروری امور تھے اونہیں اس سوانح عمری بطلیموس میں درج کر دیا ہے اگر طوالت سے یہی حالات تحریر پاتے تو ایک کتاب بھی اونکے تصریحات کو کافی نہوتی بہر حال اب جو لائق غرض ہے اونہیں تعلق ثوابت سے ہے اسی سے تحریر آئندہ متعلق حالات ثوابت سے ہوگی مگر قبل اسکے کہ حالات

تواریخ تحریر یا دین ضرور ہے کہ بوقت خسوف و کسوف کی تحقیقات سے تجربہ ہے
کسواسطے کہ خسوف اور کسوف بھی ایک حیرت افزا کیفیات عالم سے ہیں اور انکا
سراسر ہمارے آفتاب و قمر و ارض و دیگر اقمار و سیارات سے تعلق ہے تحریر
ذیل بیانات خسوف و کسوف سے مشتمل ہے اور قابل لحاظ ہے۔

خسوف۔ واضح ہو کہ کبھی نورانی جسم قمر پر تاریکی آنا شروع ہوتی ہے اور
کبھی جزو چہرہ چاند کا اور کبھی تمام چہرہ چاند کا ظلمت کی وجہ سے تانبے کے
رنگ کا ہو جاتا ہے یہہ عالم تاریکی کا چاند میں ایک گھنٹے یا دو گھنٹے تک رہتا ہے
اور سال میں بحساب اوسط دو بار عیان ہوتا ہے وجہ اس تاریکی کی یہہ ہے کہ
زمین کا سایہ چاند پر اوسحالت میں کہ آفتاب و ارض و قمر ایک ہی خط مستقیم میں
آجاتے ہیں جا گرتا ہے اور زمانہ اس عالم تاریکی کا وہی ہے جب چاند بر سر
کمال ہوتا ہے بغیر کمال ماہ کے خسوف کو ظہور ممکن نہیں ہے واضح ہو کہ یہہ قدیم
قول کل قمر منخسف وقت حیلولة الارض بینه و بین الشمس نہایت ہی تحقیق
ہے حکماے عرب سے پہلے حکماے یونان کو اسکی اطلاع تھی بلکہ درحقیقت یہہ
تحقیق حکماے یونان کی ہے۔

کسوف۔ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ آفتاب کا قرص تیرہ نظر آنے لگتا ہے کبھی یہہ
تیرگی جزو آفتاب تک محدود رہتی ہے اور کبھی تمام آفتاب پر آجاتی ہے اس
تیرگی کے باعث سے عام ازین کہ یہہ تیرگی تمام جرم آفتاب پر حاوی ہو یا بعض
بعض جزو ارض میں تا دوام تیرگی آفتاب کی روشنی یا معدوم یا ندھالی بالکل
محسوس ہوتی ہے مگر ایسا کبھی نہیں ہوتا کہ آفتاب عالم تب تمام روے زمین

سے تاریک نظر آتے جب کسوف کامل ہوتا ہے تو تاریکی اس طور سے پھیل جاتی
ہے کہ بسبب ظلمت کے بعض سیارے اور اکثر بڑے بڑے ثوابت عیان ہوجاتے
ہین اور بیشتر چرندے قسم کے طیور و وحوش خوف سے بے ہوش ہو ہوکر زمین پر
گر پڑتے ہین - واضح ہو کہ کسوف صرف حالت اماوس مین واقع ہوتا ہے تحریرات
ذیل کے ملاحظہ سے وجہین کسوف اور خسوف کی سمجھ مین آئینگی -

جاننا چاہیے کہ سیارات اجسام کثیف وغیر شفاف ہین اور انکو روشنی آفتاب
کے ذریعہ حاصل ہوتی ہے یعنے تمام سیارات آفتاب سے کسب ضیا کرتے ہین اور
جب آفتاب کی جانب سے اون تک روشنی پہونچتی ہے تو آفتاب کی سمت خلاف
مین دور تک ان سیارات کے سائے پڑ جاتے ہین ظاہر ہے کہ سیارہ ارض بھی ایک
جسم کثیف ہے اور اسکا سایہ بھی دور تک پہونچتا ہے پس جسقدر ارض کے سایہ مین
آجاتا ہے تو ضرور ہے کہ قمر کی روشنی بھی زائل ہوجائے جائے لحاظ ہے کہ سایہ ارض
کا شکل مخروط ہوتا ہے یعنے غلیظ القاعدہ وحاد الراس اور اسقدر طویل ہوتا ہے
کہ قمر کے دائرہ گردش سے بہت دور نکل کر چھری کی نوک کی شکل بنکر ختم ہوجاتا
ہے عرض اس سایہ کا قمر کے فاصلے پر قریب ۵۹۰۰ میل کے ہوتا ہے اور اسقدر
عرض جرم قمر کو کچھ دیر تک چھپا دینے کے لئے کافی ہے واضح ہو کہ ارض کا سایہ مخروطی
شکل اس سبب سے ہے کہ ارض آفتاب سے جسامت مین بہت کم ہے اگر سیارہ
ارض آفتاب سے بڑا ہوتا تو ارض کے سایہ کی شکل مخروط معکوس کی ہوتی یعنے
جون جون ارض کا سایہ پھیلتا جاتا اوسیقدر وسیع ہوتا جاتا یہان تک کہ بہت سے
سیارات عظیم یعنے مشتری و زحل یورنس ( Uranus ) وغیرہ کو ظلمت مین

ڈال دیتا اسیطرح قمر کا سایہ جو باعث کسوف ہوتا ہے مخروطی شکل ہوتا ہے لیکن
چونکہ قمر ارض سے جسامت مین بہت چھوٹا ہے اس وجہ سے صرف ۱۸۰ میل کے
دوسیے مین اہل زمین کو کسوف کامل نظر آتا ہے مگر قمر کے نیم سایگی کی کیفیت
Penumbra ۴۰۰۰ میل کے دائرہ مین واقع رہتی ہے اور
اتنی وسعت مین افتاب کا کسوف جزو انجساب کم وبیش محسوس ہوتا ہے۔

سال بھر مین کسوف اور خسوف کا ظہور نہ چار بار سے کم اور نہ سات بار سے
زیادہ ممکن ہے عموماً کسوف اور خسوف کو ظہور چار بار ہوتا ہے اور چھہ بار نادرات
سے ہے خسوف کی کیفیت یہہ ہے کہ تمام روئے زمین سے جہان جہان قمر نظر آتا ہے
یکسان محسوس ہوتا ہے اور زمانہ بھی خسوف قرار کا تمام اہل زمین کے واسطے واحد
ہے یہہ حالت کسوف کی نہین ہے کہین تو افتاب کا دائرہ بالکل سیاہ معلوم ہوتا ہے
کہین ایک جزو افتاب سیاہ دکھائی دیتا ہے اور کہین کسوف نظر ہی نہین اتا ہے خسوف
چاند کے مشرقی جزو سے شروع ہوتا ہے اور جزو مغربی مین پہونچکر ختم ہوجاتا
ہے کسوف اسکے برعکس ظہور مین اتا ہے لیکن کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ افتاب
کے درمیان مین سیاہی حائل ہوجاتی ہے اور سیاہی کے چارو طرف ایک
حلقہ افتاب کے جزو نورانی کا عیان ہوتا ہے اسکی وجہ یہی ہے کہ جرم افتاب
سے قمر نہایت ہی صغیر ہے واضح ہو کہ ہر طرحکے کسوف کے لئے ایک زمانہ معین
ہے یعنے بعد مرور ایک ایام معین کے ہر قسم کے کسوف کو ہر ظہور ہوتا ہے جاننا چاہیے
کہ تمام اقسام کسوف کے دورے کی مدت ۱۸ برس ۱۱ روز ۷ گھنٹہ ۴۲ منٹ ۴۴
سکنڈ کی ہوتی ہے تصویر ذیل شبیہ خسوف کی ہے۔




آ جزو نورانی ارض کا ہے یعنے اس جزو ارض مین بہ نسبت نور آفتاب کے روز موجود ہے ب وہ جزو ارض ہے جہان نور آفتاب کو الان دخل نہین ہے اور شب موجود ہے۔

تصویر ذیل شبیہ کسوف کی ہے




آ شمس ہے ب نورانی جزو جسم قمر ہے ج تاریک جزو جسم قمر ہے د سایہ جسم قمر ہے ر تاریک جسم ارض ہے یعنے وہ جزو ارض جہان سے آفتاب مین گہن نظر آتا ہے س جزو نورانی ارض ہے یعنے وہ جزو ارض جہان پر نور آفتاب کا پہونچتا ہے ص نصف تاریک ارض کا ہے یعنے وہ جزو ارض جہان رات ہے اور اس تاریکی سے کبھی کرہ ارض خالی نہین ہے اگر خالی ہو تو شب کا وجود زائل ہو جائے ط سایہ ارض ہے۔

واضح ہو کہ وجود خسوف سے دو امر سوا اور امور کے صحیح ثابت ہوتے ہین اول یہہ کہ شکل ارض کی کروی ہے کس واسطے کہ ارض کا سایہ جو قمر پر گرتا ہے ہمیشہ مدور صورت کا ہوتا ہے دوم یہہ کہ جرم آفتاب جرم ارض سے بڑا ہے اور

جرم ارض جرم قمر سے بڑا ہے۔

قبل اسکے کہ ہم بحث بالا کو ختم کرین ہم ۱۸۴۲ کے کسوف سے خبر دیا چاہتے
ہین ملک انگلستان مین تو سنہ بالا کا کسوف کامل نظر نہین آیا تھا مگر شہر وینا
(Vienna) مین البتہ بالکل گردہ آفتاب سیاہ ہوگیا تھا چونکہ اس کسوف کے وقوع
سے علماے ہیئت نے پہلے ہی خبر دی تھے اور دور سے تماشائی شہر مذکور مین آکر مجتمع
ہوئے تھے وہ مشہور عالم ہیئت شمیخر (Schumacher) جو ملک ڈنمارک
(Denmark) سے اس کیفیت کو علی انکھ سے دیکھنے آیا تھا مختصر یہ کہ
تاریخ ۸۔ جولائی ۱۸۴۲ء بوقت صبح بعد نو اخت پنج ساعت ایک مجمع کثیر تماشائیون
کا نظر آنے لگا کیفیت اژدحام کی یہہ ہوئی کہ تمام قلعہ کی دیوار پر لوگ چڑھ گئے اور
جسکو جہان موقع ملا اوسنے اوسی جگہ کو غنیمت سمجھکر دخل کر لیا بہر حال ۲۰
منٹ ۶ بجنے کو رہ گئے تھے کہ پہلا دھبا سیاہی کا آفتاب کے جسم نورانی پر عیان
ہوا اس سیاہی کے نمودار ہوتے ہوا مین سردی محسوس ہونے لگی اور تھوڑی
دیر کے بعد چند غول ابابیلون کے ہوا مین وحشت زدہ اور خائف نظر پڑی
طیور ڈر کے بولیان بولتے ہوئے اپنے اپنے مامن مین جا چھپے لیکن جب
کسوف کمال ہوا تو کیفیت لون نور اور سایہ کی تمام عالم مین بدل گئی سردی ایسی
تیز لگی کہ تھرمامیٹر (Thermometer) فوراً ۱۱ درجہ پست ہو گیا
شکل آفتاب کی یہہ ہوئی کہ بالکل ایک سیاہ دائرہ ہو گیا وانکہ شمس کے گرد
ایک وضع کی میلے رنگ کی درخشندگی عیان ہوئی اور افق پر جتنے ابر سیاہ تھے
ایسے سرخ رنگ ہوگئے کہ آسمان مین آتش زدگی کی کیفیت پیدا تھی بمقام

پرپگنن (Perpignan) مین صرف دس کوکب نظر آتے تھے مگر شہر میلان (Milan) مین ستارون کو ظہور کثرت سے ہوا تھا اسکے خوف کا اثر جانورون پر قابل لحاظ تھا چوہے بطور بیشتر مر گئے تھے یا بیہوش ہو کر خاک پر گر پڑے تھے بیل حلقہ حلقہ ہو کر سر کو آفتاب کیطرف اوٹھاے ہوے تھے اور سینگھون کو اسطرح ٹکرا کئے ہوے تھے جسطرح اکثر خونخوار جانور وقت حملہ کے مستعدی دکھلاتے ہین بھیڑ بکری گردن ڈال ڈالکر سوتی صورت بناے ہوئے تھے گھوڑے خوف سے تھراتے تھے بوم اور شپرے شب سمجھکر ہر سو پران تھے غرض ایک مبدا فیض کے انقلاب ظاہری سے تمام عالم انقلاب مین پیدا ہوگیا تھا۔

واضح ہو کر سیارات کے حالات سے ہم لوگون کو بہت کچھ اطلاع ہوگئی ہے اور اونکے فاصلون سے بھی واقفیت ہوگئی ہے مگر ثوابت کے حالات سے ابھی تک خبر نہین ہوئی ہے اسکے دریافت حالات مین عقل انسانی درماندہ ہے اور وجہ درماندگی کی یہہ ہے کہ ثوابت ہم لوگون سے ایسے بعد عظیم پر ہین کہ دوربینین کام نہین کرتی ہین بہر حال حساب کے رو سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی کوکب ثوابت سے ۲۰ کرت میل کے فاصلے کے اندر نہین ہے یعنے اگر سیارۂ ارض سے کوئی گولا توپ کا ۵۰۰ میل ہر گھنٹہ راہ طے کرے تو اتنے فاصلے پر ۴۰ لاکھ برس مین پہونچے گا بلا شبہہ ایسے بعد عظیم کے تصور سے دماغ پریشان ہونے لگتا ہے اور عقل انسانی اپنی نارسائی کی معترف ہو جاتی ہے سواے فاصلۂ مذکورہ بالا کے یہہ بھی ممکن ہے کہ سیکڑون ثوابت اور بھی زیادہ بعید پر واقع ہون اور یہہ قیاس ہرگز غلط نہین ہے کہ جب ثوابت فاصلہ واحد پر واقع

ہین ایک سے ایک دوربین ہین وسعت کی انتہا معلوم نہین ہوتی پاک ہے ذات
اوس خالق کی جسکے مخلوقات کی حد نہو کیا مجال کسی شے کی ہے کہ اوسکے اوصاف
بیان کرسکے اگر تمام بحر سیاہی بن جاوے اور اس سیاہی سے حمد خالق عالم تحریر
ہو تو تمام بحر ختم ہوجائے اور اسپر بھی حمد باری رقم نہوسکے۔

واضح ہو کہ نہایت قوی دوربین بھی ثوابت کو کلان بناکر نہین دکھلاتے
ہین دوربین سے بھی ثوابت اوسیقدر مقدار مین نظر پڑتے ہین جسقدر کہ ہم لوگ
بلا دوربین اونہین دیکھتے ہین اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ثوابت اسقدر سیارہ
ارض سے دور ہین کہ وہان دوربین کی قوت کام نہین کرتی ہے اس مسئلہ کو
نجومی وہ لوگ سمجھینگے جو ریاضی دان ہونگے سر ولیم ہرشل لکھتے ہین کہ ہمنے ثوابت
کو ایسی قوی دوربین سے دیکھا ہے کہ جسکی قوت سے ہر جسم تین ہزار مرتبہ کلان
اپنے مقدار ظاہری سے معلوم ہوتا ہے اسپر بھی ثوابت اوسی مقدار کی نظر
آئی جسقدر کہ مجرد آنکھون سے نظر آتے ہین اس کیفیت سے دو مسئلے کی تحقیق
متصور ہے ایک یہہ کہ ثوابت بڑے نور نورانی اجسام ہین یعنی کسی مبدء نور
سے کسب ضیا نہین کرتے ہین کسواسطے کہ اگر کرتے تو اتنے بعد عظیم سے محسوس
نہوتے دوم یہہ کہ ثوابت نہایت بڑے بڑے اجسام ہین آفتاب سے جسما یا نورا
کبھی کم نہین ہین بلکہ بقرینہ غالب ہر صورت سے آفتاب پر فوق رکھتے ہین

جاننا چاہیئے کہ ثوابت جو نظر آتے ہین اونکی تقسیم ازروے بروج کے
عمل مین آئی ہے اوران بروج کی شکل جیسے دن کی سی محض ازروے قیاس کے
قرار دی گئی ہے مثلاً اسد و عقرب و حمل وغیرہ واضح ہو کہ بارہ برج

معروف ہین ان بروج مین ظاہر اشمس وقمر وسیارات کو گزر ہوتا ہے یعنے نگاہ
ہی معلوم ہوتا ہے کہ اجرام فلکیہ بالا ان بروج ہو کر اپنی اپنی گردش اتمام کو
پہونچاتے ہین یہہ سب بروج بطور منطقہ کے ہین اور اونکے سوا جو بروج ہین
یا جانب شمال یا جانب جنوب واقع ہین جو جانب شمال واقع ہین اونکا عدد
۲۳ ہے اور جنوبی بروج ۲۰ ہین یعنے تمام بروج اسوقت کے علم سے
ہیئت کی تحقیق سے ۴۳ ہین یون تو ان بروج کی کیفیات سے واقفیت ایک
عمدہ شئے ہے مگر افسوس ہے کہ ہم اس موقع پر تصریح بروج بالا کی نہین کرسکتے
ہین خوف طوالت دامنگیر ہے بہر حال قطب ستارے (Polar star)
کی بحث ضروریات سے ہے تحریر ذیل شائقان تحقیق سے توجہ فرمائی کی امید ہے
واضح ہو کہ منجملہ ۴۳ بروج کے دو برج ہین جنہین دب اکبر اور دب اصغر
(Ursa Major, Ursa Minor) کہتے ہین دب عربی زبان رِیچھ کو کہتے
ہین اور یہہ نام بھی ان بروج کا محض فرضی ہے جاننا چاہئے کہ دب اکبر مین ۷
ستارے داخل ہین اور یہہ سب تارے نہایت تابان ہین دو ایک طرف کو ہین
اور دو ایک طرف کو ہین دب اصغر مشتمل چھوٹے ستارون سے ہے منجملہ انکے
ایک بڑا کوکب ہے اور کوکب کلان ستارہ قطب ہے اگر دب اکبر کے دو تارے
جو ایک طرف کو ہین اونکے درمیان مین ایک خط مستقیم کھینچا جائے اور پھر
یہہ خط مستقیم اور بھی آگے کھینچا جاتا تو آخرکار بہ ایک کوکب کلان تک پہونچے
گا اور یہہ کوکب کلان سوائے قطب کے اور کوئی دوسرا تارا نہین ہے ہرچند
مختلف اوقات مین دب اکبر مختلف مقامات مین رہتا ہے تاہم ایسا خط ضرور اوسے

ہ قطب تارے تک پہونچے کسواسطے کہ اختلاف مقامات سے اصل سمت کی

نسبت مین کوی اختلاف نہین واقع ہوتاہے جاننا چاہئے کہ ابتدا سے ماہ نومبر

مین دب اکبر شمال کے قریب افق سے کچھہ بلندی پر رہتا ہے اور وسط ماہ

اپریل مین سر پر اجاتا ہے اسیطرح روزانہ تبدیل مقامات کرتاہے اسیر بھی قاعدہ

بالا کے رو سے قطب کا پہچاننا اسان ہے کسواسطے کہ سمت کی نسبت مین

کوئی انقلاب اختلافات مقامات سے نہین پیدا ہوتا ہے -

یہہ نقشہ دب اکبر اور دب اصغر Ursa Major and Ursa Minor کا ہے

حرف ج قطب ستارا ہے -

واضح ہو کہ علاوہ ثوابت کے اسمان مین بہت سی نورانی شئے نظر اتی

ہین انکی شکل چاندی کے تہوکے کی سی ہے ظاہرا انہین انفصال معلوم ہوتا ہے

اور روشن ابر سے یک گونہ انکو مشابہت ہے انہین کہکشان یا عقد ثریا

یا پروین کہتے ہین جب ان نورانی اجسام کو قوی دوربینون کے ذریعہ سے

دیکھتے ہین تو بیشتر پروین ستارون کے غنچے نظر اتے ہین سر ولیم ہرشل

[illegible] لکھتے ہین کہ ہم نے جب بعض پروین کو ٹیلیسکوپ سے دیکھا ہے تو ہزارون ستارے علیحدہ علیحدہ نظر آئے ہین اور جو ظاہر کیفیت چاندی کے تھکے کی ہے دوربین کے ذریعہ سے جاتی رہی ہے تھوڑی وسعت مین اسقدر ستارے الگ الگ محسوس ہونے ہین کہ اونکا گنا دشوار ہو جاتا ہے صاحب موصوف کہتے ہین کہ ہمنے جوان ستارون کو شمار کیا تو ایک احاطۂ تنگ مین ۶۵ ہزار سے بھی زیادہ تارے تھے سوا اسکے اور بھی اسقدر تھے کہ اونکا شمار انسان سے ممکن نہین معلوم ہوتا ہے اس سے قیاس کرنا چاہئیے کہ تمام فضاے عالم مین کسقدر تارے ہونگے بلا شبہہ قیاس انسانی سے تحقیق تو درکنار تخمینہ بھی انکے عدد کا صریح دشوار ہے پس جب حالت یہہ ہے کہ مخلوقات الہی کی انتہا معلوم نہین ہوتی تو خالق کی صفات نامتناہیہ کو عقل انسانی کب درک کرسکتی ہے

## لا ضد ولا ند ولا حد لوصف الا ان کما کان دولم یلق زوالا

مولف نے تحریرات بالا مین مختصر طور پر تحقیقات علما سے خبر دی ہے اور فی الحقیقت علم ہیئت کی کوئی بحث علم ریاضی کے قاعدہ کی پابندی کے ساتھ نہین لکھی ہے بہرحال جسقدر بالا مین تحقیقات علماے ہیئت کا مذکور آیا ہے اوسکے ذریعہ سے وہ اشخاص جو ریاضیات سے خبر نہین رکھتے ہین ہاں گو نہ بعض مسائل علم ہیئت سے مطلع ہوجائینگے اب مولف کو علم ہیئت کے مادے مین تقریر کو وسعت دینا منظور نہین ہے مگر قبل اسکے کہ بعض حالات بطلیموس کے لکھے جاوین مولف اپنی دانست مین اور بھی بعض تحقیقات تازہ کا تحریر کرنا ضروریات سے معلوم ہوتا ہے

اس سبب سے تحریر ذیل پر مسائل علم ہیئت کا خاتمہ پسندیدگی سے خالی نہین ہے
تحقیقات حال سے معلوم ہوا ہے کہ اجرام فلکیہ مین تغیرات واقع ہوتے
جاتے ہین مثلاً بہت سے کواکب جو کچھہ روز قبل نظر آتے تھے وہ اب غائب ہو گئے
ہین بہت سے ستارے جنسے متقدمین خبر رکھتے تھے اب اونکا کہین نشان نہین
ملتا ہے اسیطرح بعض ستارے جو پہلے دہندلے نظر آتے تھے اب وہ درخشان
دکہائی دیتے ہین بعض ستارے کبھی جسامت مین کلان اور کبھی خورد معلوم ہوتے
ہین اسیطرح عقدہاے پروین مین انقلابات پاے جاتے ہین مثلاً ایک عقدہ پروین
سے چند پروین بنتے جاتے ہین اور کہکشان (Milky way) سے
عقدہاے پروین جدا ہو ہو کر الگ الگ حلقہ بند ہوتے جاتے ہین جل جلالہ
وجل شانہ کون اوسکی قدرت کاملہ کو سمجھہ سکتا ہے حقیقت یہہ ہے کہ بعد حصول
علم کے انسان اپنی جہالت سے معترف اور علم انسانی کے نقصان کا قائل ہوتا ہے
علماے ہیئت کی تحقیق سے ثابت ہوتا ہے کہ بہت سے کواکب جو ظاہرا فرد
نظر آتے ہین جب دوربین سے دیکھے جاتے ہین تو کوئی مشتمل دو اور کوئی مشتمل
تین تارون سے ہین جو دو تارون سے مشتمل ہین اونمین ایک بڑا ہوتا ہے اور
دوسرا چھوٹا ہوتا ہے جو چھوٹا ہوتا ہے وہ بڑے کے گرد گھومتا ہے اسوقت تک
.... ہ تارے اس قسم کے دریافت ہوچکے ہین بقرینہ غالب یہہ سب کواکب شموس
ہین ورنہ اسقدر بعد عظیم سے نظر نہ آتے پس ان دوہرے تارون کی تحقیق سے
معلوم ہوتا ہے کہ اس عالم مین شموس کے گرد شموس گھومتے ہین اور یہان کا انتظام
ہی کوئی اور ہے جو فہم انسانی کے احاطہ سے باہر ہے ع این زمین را آسمان دیگر است

اسیطرح تحقیقات علمیہ سے دریافت ہوا ہے کہ جسطرح ہمارے افتاب کے گرد سیارے گردش کرتے ہین اسیطرح اور بھی بہت سے افتاب ہین جنکے گرد ہزارون سیارے دورہ کیا کرتے ہین پھر یہہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ ایک افتاب مع سیارے دوسرے آفتاب ورادسکے سیارے کے گرد نثار ہوا کرتا ہے اور پھر چند افتاب مع سیارے کسی اور افتاب ورادسکے سیارے کے گرد سرگردان رہتے ہین مختصر یہہ ہے کہ تمام عالم مین انتظام عام یہی ہے کہ چھوٹا بڑے کی تبعیت کرے اصغر خادم رہے اور اکبر مخدوم ہو جو شخص اس اصول کو قرین عقل نہین سمجھتا ہے اوسسے مسلہ افتاب اور گردش ارض کا مسلہ عمر بھر سمجھہ مین نہ ائیگا اور ایسے نافہم شخص کو حسن انتظامات الہی سے تا دم مرگ خبر نہوگی مولف کی دانست مین جو شخص پیرو بطلیموس کا ہے بلاشبہ اوسکے خیالات نہایت ہی محدود ہین اور ہرگز ایسا شخص پوری طرح عظمت جناب باری تعالے کا قائل نہین ہے اور نہ ایسا شخص قدرت کاملہ الہی کی بے پایانی کا صدق دل سے معترف ہوسکتا ہے بہرحال اب خود بطلیموس کے بقیہ حالات پر لحاظ کرنا چاہیئے ورنہ صانع افریدگار عالم کے حالات کسکی قوت تحریر سے منضبط ہوسکتے ہین پس جب مصنوعات الہی کے بیان مین قلم فرسودہ ہوتے ہین تو خود صانع ازل کے اوصاف مین کسے دم مارنے کی قدرت ہے **شعر**

دفتر تمام شد و بپایان رسید عمر ٭ ما ہمچنان در اول وصف تو ماندہ ایم —

واضح ہو کہ بطلیموس دوم صدی مسیحی مین زندہ تھا اور اوسی صدی مین مرگیا صاحب بحر الجواہر لکھتے ہین کہ بطلیموس جالینوس کا رشاگرد ہے علم نجوم و ہندسہ مین بے نظیر تھا اور بہت سی کتابین ان فنون مین تصنیف کی ہین منجملہ اوسکی تصنیفات

کے ایک کتاب ہے کہ جسکا نام ماغاطیس ہے اور اب اس کتاب کو مجسطی کہتے ہین مولد و
منشا اس حکیم کا اسکندریہ ہے بعض لوگون کا یہہ گمان ہے کہ اوسے بادشاہی حاصل تھی
اور ایک رصدخانہ تعمیر کیا تھا اقوال بطلیموس سے یہہ ہے کہ مرد عاقل کو چاہیے کہ
بادشاہون کی صحبت اختیار نکرے اور جب کرے تو لازم ہے کہ اگر بادشاہ کے اخلاق
اور افعال مین ایسی بات دیکھے جس سے بادشاہ یا اوسکے بلاد یا رعیت کے حق مین
ضرر متصور ہو تو موقع کے ساتھہ ایسی باتون سے کہ خود بادشاہ کیطرف کوئی عیب
منسوب نہو بادشاہ کو اوس بات سے باز رکھے ۔

## پورفایری ( Porphyry )

یہہ حکیم تابعین فلاطون سے ہے علم بلاغت کی تحصیل کا اتفاق اوسے شہر ایتھنس
( Athens ) مین ہوا تھا پورفایری کے اس فن کا اوستاد لانگیس
( Longinus ) تھا بعد ازان پورفایری کا جانا شہر روم ( Rome )
کو ہوا اور اس شہر مین پلاٹینس ( Plotinus ) سے پورفایری نے
علم فلسفہ کی تحصیل کی اپنے اوستاد پلاٹینس کی سوانح عمری پورفایری نے لکھی ہے
سوا اسکے بہت سی کتابین اس حکیم نے تصنیف کی ہین علم پورفایری کا سندی تھا
معقولات مین یہہ حکیم مجتہد عصر سے گنا جاتا تھا منجملہ اوسکے تصانیف کے ایک کتاب
اس حکیم نے تردید توریت مین لکھی تھی اس کتاب کو تہیوڈیس اعظم
( Theodius the Great ) نے جلوا دیا تھا پورفایری کی پیدایش بمقام
ٹایر ( Tyre ) ۲۳۳ء مین ہوئی تھی اور ممات بمقام شہر روم ۳۰۴ء مین

## سنٹ آگسٹن ( St. Augustine )

یہہ شخص علماے نصاری سے ہے ہرچند اس شخص کی تعلیم و تربیت نہایت ہی معقول طور سے ہوئی تھی تاہم اوسکی وضع تعلیم یافتہ اشخاص کی سی نہتی بلکہ بیشتر اگسٹن افعال نامحمود کا مرتکب رہتا تہا عیاشی اور اوباشی جو عالم کی شان سے دور ہین اس عالم کی مطبوع خاطر تہین اس شخص کی سوانح عمری پر لحاظ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ میلان طبعی پر علم کی تاثیر نہین ہوتی ہے بلکہ علم میلان طبعی کو زور بخشتا ہے بلا شبہ عالم بے عمل بقول سعدی رح کلوخ زراندود ہے جائے تعجب ہے کہ آگسٹن سا آدمی بدوضعی مین عمر بسر کرے یعنے ازروے علم کے عالم ہوا اور ازروے عمل کے جاہل رہا۔

سنہ ۳۷۱ع مین آگسٹن کا شہر کارتیج ( Carthage ) کو جانا ہوا اس شہر مین اگسٹن اپنے باپ کے حکم سے جاکر رہا تہا ظاہر ہے کہ اوسکے باپ نے کچھہ مصلحت سمجھکر اوسے اس شہر مین بہیجا ہوگا مگر طرفہ یہہ ہوا کہ اگسٹن نے اس شہر مین پہونچکر مذہب آبائی کو ترک کیا اوسکے اس فعل سے اوسکے والدین کو جو غم ہوا ہوگا اوسے ہر صاحب مذہب قیاس کرسکتا ہے بہرحال اس شہر مین اگسٹن نے عیاشی پر کمر باندہی اور انواع افعال زشت مین مبتلا رہا اور ہرچند اوسکی ماں نے چاہا کہ اوسے اپنے پاس بلائے مگر اگسٹن نے کسیکی کچھہ بہی نہ سنی باوجود عیاشی کے اوسے مشغلہ علمی بہی تہا یعنے علم المعانی ( Rhetoric ) کا درس اگسٹن دیا کرتا تہا اور اس ذریعہ سے اوسکی علمیت کا شہرہ ہرسو تہا

جب اس عالم نادان صفت کا شہر کارتھج سے دل گھبرایا تو وہ پھر کر شہر روم کو چلا آیا
اور اس شہر مین اوسنے مشغلہ درس اختیار کیا چونکہ اگستن کی علمی واقفیت کا تمام
شہرہ تھا شہر میلان (Milan) کے مدرسہ مین یہہ شخص مدرس
مقرر ہوا —

شہر میلان مین دینیات پڑھکر پھر اگستن عیسائی مذہب ہوگیا واضح ہو کہ ادیان
کے قبول کرنے مین صحبت و تعلیم کو بہت کچھہ دخل ہے بہتسے لوگ توصحبت
ہی کے سبب سے تبدیل مذہب کرتے ہین ایسے لوگ بیشتر صاحب علم نہین ہوتے
اگر انہین مستحیل بنعوذ غالب کہیے تو بجا ہے مگر جو باعث تاثیرات تعلیمی کے کسی
دین کو قبول کرتے ہین اکثر ارباب دانست سے ہوتے ہین اور بصورت منصف
مزاج ہونے کے اونہین ایک دین کو چھوڑنا اور دوسرے دین کو اختیار کرنا
کوئی امر حیران و دشوار نہین ہے —

بعد قبول کرنے مذہب عیسوی کے اگستن پھر ملک افریقہ کو گیا اور وہان
پادری کا کام تا دم مرگ کرتا رہا بمقام ٹیگسٹ (Tagaste) جو
ملک افریقہ مین واقع ہے اگستن سنہ ۳۵۴ع مین پیدا ہوا تھا اور سنہ ۴۳۰ مین اس عالم
فانی سے کوچ کیا فرقہ رومن کیتھلک (Roman Catholic)
مین یہہ شخص علماے متکلمین سے شمار کیا جاتا ہے اور اوسکے ہم مذہب اوسکی
تصنیفات کی قدر بہت کچھہ کرتے ہین —

## ابو الخیر (Abul Khayer)

یہہ حکیم بغداد کا متوطن ہے شاہ مامون بن خوارزم شاہ ابو الخیر کو خوارزم

کیطرف نسبت کرتا تہا اور جب محمود بن سبکتگین خوارزم کا بادشاہ ہوا تو یہہ بادشاہ نو ابوالخیر کو غزنی سے گیا سو برس سے اس حکیم کی عمر تجاوز تہی جسوقت مین یہہ حکیم منکر اسلام ہوگیا تہا ایک روز ابوالخیر کا مدرسہ کیطرف جانا ہوا اور وہان اوسنے ایک ایسی ایت قرانی پڑہی جسکے پڑہنے سے ابوالخیر گریان ہوا جب شب کو سوگیا تو سرور کائنات علیہ الصلوۃ والسلام کو خواب مین فرماتے دیکہا کہ اسے ابوالخیر باوجود اسقدر وفور علم کے تو ہماری نبوت سے منکر ہے پس ابوالخیر نے عالم خواب ہی مین دستگیر مومنین کے دست مبارک پر اسلام قبول کیا اور جب بیدار ہوا تو اپنے مسلمان ہونے کی کیفیت کو خلائق مین مشہور کیا اور بقیہ عمر تعمیل حکم خدا و رسول مین مشغول رہا مولف کی دانست مین انسان کے لئے کمال نقصان بے دینی ہے دین کی پابندی سے جو فوائد مترتب ہوتے ہین احاطہ بیان سے باہر ہین سر اسحاق نیوٹن Sir Isaac Newton کی سوانح عمری سے دینداری کی قدر سمجہہ مین اتی ہے تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ وفور علم مخرب دین نہین ہوتا ہے بلکہ دین کو وفور علم سے تقویت ہوتی ہے خود حالات ابوالخیر و سر اسحق نیوٹن کے اس قول کی صحت پر دال ہین —

## ابوالنصر فارابی ( Farabi )

نام اس حکیم کا محمد بن محمد ہے اور مولد شہر فاراب ہے حکماے اہل اسلام مین کوئی شخص اس ارسطوے وقت کے برابر نہین ہے شیخ کامل ہی اس حکیم کو

کہتے ہین اور لقب اسکا معلم ثانی ہے بعد ارسطو طالیس یعنے معلم اول کے
علماے اسلام کے نزدیک درجہ اسی حکیم کا ہے تیس برس بوعلی سینا کی ولادت
کے پہلے یہہ حکیم ودیعت حیات کرچکا تھا بعضون کا گمان یہہ ہے کہ شیخ الرئیس
فارابی کا شاگرد ہے مگر یہہ گمان غلط ہے البتہ فارابی کے تصنیفات کے ذریعہ
سے اگر شیخ کو تلمیذ فارابی کہئے تو بجا ہے -

ابو النصر کا قول ہے کہ جو شخص تحصیل علوم حکمت کی شروع کرے اوسکے لئے
یہہ سب شرایط درکار ہین کہ وہ ایک جوان صحیح مزاج اور مودب آداب نیک سے ہو قران
شریف سے خبر رکھتا ہو زبان دان اور واقف کار شرع ہو عصمت ماب اور
راست باز ہو فسق و فجور غدر و خیانت و مکر و حیلہ سے پرہیز رکھتا ہو مصالح معاش
سے فارغ البال ہو متشرع ہو علم اور اہل علم کی عظمت اوسکے دل مین موجود ہو
اور سوا علم اور اہل علم کے کسی شے کی قدر اوسکی انکھ مین نہو اور جو شخص
ان صفات سے مبرا ہے وہ حقیقت مین حکیم نہین ہے اور حکما مین اوسکا
شمار ہو سکتا ہے اس حکیم کی رحلت کا سنہ ۱۰۰۷ء ہے مسٹر لوئیس مولف
تاریخ الحکمت کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ فارابی کا سال رحلت ۹۵۰ع
ماہ دسمبر ہے صاحب بحر الجواہر نے سن کا کوئی تذکرہ نہین کیا ہے -

## ابو زید بلخی (Abu zaid of Balkh)

یہہ شخص حکماے اہل اسلام سے ہے فصاحت و بلاغت مین یکتاے عصر تھا
ہر فن مین اس حکیم نے کتابین تصنیف کی ہین اسی نے یہہ علم کثیر المنفعت

مشہور ہے ابوزید کا قول ہے جب مرگ سے چارہ نہین ہے تو مرگ سے ڈرنا بھی عبث ہے اور اگر کیفیات بعد مرگ سے خوف ہے تو قبل اسکے کہ موت سامنے آئے اعمال نیک مین کوشش کرنی چاہئیے انسان کو اپنے گناہون سے خوف لازم ہے نہ کہ مرگ سے۔

## ابوالقاسم عبدالرحمن ابن ابی صادق
(Abul Kasim)

یہہ حکیم علماے اہل اسلام سے ہے اس یکتاے عصر نے حکمت مین بڑی ترقی کی ہے خاصکر فن طبابت مین اپنا مثل نہین رکھتا تھا اسی لئے ابوالقاسم کو بقراط ثانی کہتے ہین بادشاہ وقت نے اس حکیم کو اپنے پاس بلا بھیجا تھا مگر اوسنے جادہ قناعت سے قدم باہر نہ رکھا اور اوس فعل کا عمل ہوا جو شایان حکیم کی ہے ظاہر ہے کہ اگر تمام علوم مین کوئی شخص ماہر ہو لیکن نفس اوس شخص کا اوسپر ولیہی جابر ہو جیسا کہ نفس شخص جاہل کا عموماً ہوا کرتا ہے تو ایسے عالم کو پڑھا لکھا جاہل کہین گے اسی لئے مولف کی دانست مین ہر عالم حکیم ہو نہین سکتا بلکہ عالم بے عمل جاہل سے بدتر ہے

## ابوالحسن الانبیری (Abul Husain)

یہہ شخص ایک نامی حکماے اہل اسلام سے ہے علم ہندسہ وہیئت مین بڑا ہی ماہر تھا عمر خیام اس حکیم کے شاگردون سے ہے ایک عالم فقیہ نے

ابو الحسن سے پوچھا کہ کیا تم پڑہا کرتے ہو ابو الحسن نے جواب دیا کہ ہم ایک
ایت قرانی کی تفسیر لکھہ رہے ہین تب اوس فقیہ نے پوچھا کہ وہ کون سی
ایت ہے اسکے جواب مین ابو الحسن نے کہا کہ وہ ایت قرانی یہہ ہے اولم ینظروا
الی السماء کیف بنینٰہا اور ہم اسی آیت کی تفسیر لکھتے ہین ابو الحسن کا مطلب
اس جواب سے یہہ تہا کہ علم ہئیت کی تحصیل قران شریف سے ممنوع نہین
ہے اور نہ تحصیل اس علم کی ایک فعل لغو ہے بدین وجہ کہ اس علم کو قران
سے تعلق ہے پس اگر آیات ربانی کی تفسیر مذہب بطلیموس کے مطابق ہو سکتی
ہے تو فیثاغورس کے مذہب نے کیا گناہ کیا ہے حالانکہ مولف کی دانست
مین مذہب فیثاغورث کے مطابق ایات قرانی کی تفسیر آسانی کے ساتھہ ہو
سکتی ہے ہم اسیطرح دکہا دے سکتے ہین کہ قران شریف کے روسے علوم
ریاضی و منطق و فلسفہ و دیگر علوم معروف کی تحصیل ممنوع نہین ہے بلکہ
یک گونہ علوم کی تحصیل کے لئے خداے تعالے نے حکم فرمایا ہے مثلاً علم حیوانات
کی تحصیل کے لئے اس آیت والی الابل کیف خلقت کے رو سے تاکید
فرمایا ہے ظاہر ہے کہ سواے عالم علم حیوانات کے کوئی شخص ناواقف اس
ایت ربانی کے مطالب کو خوب نہین سمجھہ سکتا ہے ـــ

## بوعلے ابن سینا ابو علی الحسن ابن عبداللہ
( Avicenna )

یہہ حکیم ایسا عالم مین مشہور ہے کہ مثل سقراط و فلاطون و ارسطو طالیس

کے اس حکیم کا نام بھی ضرب المثل ہو رہا ہے ایشیا کے تمام فلاسفیون بجز سوا فارابی کے بو علی کا ہمسر کوئی نہین ہے حکماے اہل اسلام بنظر احترام اس حکیم کو شیخ الرئیس بھی کہتے ہین اور کتابون مین جہان شیخ کے قول پر حوالہ ہوا ہے وہان لفظ شیخ سے بو علی ابن سینا مراد ہے شہر اصفہان جو صوبہ بخارا مین واقع ہے اس حکیم کا مولد ہے اور سال اوسکے پیدایش کا ۳۷۰ھ ۹۸۰ع ہے ۔

واہب العطایا نے اس یکتاے روزگار کو کچھ ایسی ذاتی قابلیت مرحمت فرمائی تھی کہ جسکی وجہ سے یہہ حکیم حیرت افزاے عالم ہوگیا ہے ایام طفلی مین بھی ایسی فکر رسا رکھتا تہا کہ اوسکے حالات سن سنکر ایک جہان متعجب ہوتا ہے تمام علوم کی تحصیل سے اوسے کم عمری مین فراغت حاصل ہوگئی تھی چنانچہ سولہ برس کے سن مین اوسے کسی علم سے ناواقفیت باقی نہین تھی سوا اسکے اس سن مین اوسے ایسی دستگاہ طبابت مین ہو گئی تھی کہ عالم مین اوسکی طبابت کی شہرت بھی ہوئی تھی شہزادہ نوح بن منصور کو اس حکیم نے ایک عارضہ صعب سے نجات دی تھی اور اس وجہ سے دربار شاہی مین بو علی کی نہایت توقیر ہوتی تھی ایک نفع عظیم جو بو علی کو اوس شہزادے کے معالجہ سے حاصل ہوا وہ یہہ تہا کہ شاہی کتب خانہ پر اس حکیم کو اختیار حاصل ہوگیا تہا اور کوئی صلہ خدمت اس حکیم کی دانست مین اس خود اختیاری سے بہتر متصور نہ تہا چنانچہ اس اختیار کے ذریعہ سے بو علی نے اسقدر اپنے علم کو وسعت دی کہ ہر فن مین آخرکار اوسے استعداد اجتہاد کی حاصل ہوگئی ۔

بعد ۲۲ برس کی عمر کے اس حکیم نے سفر اختیار کیا اور مسافرانہ جگہ جگہ پھرتا رہا

اخر کار کچھ روز مقام جارڈن ( Jordan ) مین اقامت اختیار کی
اوان قیام مین اوسنے وہ کتاب لاجواب تصنیف کی جو جہان مین بنام
قانون بو علی سینا مشہور ہے اطباے اہل اسلام تو اس کتاب کے جیسے
قدردان ہین اوسکے کہنے کی کچھ حاجت نہین ہے مگر اہل یورپ کے دل
مین بھی اس کتاب کی بڑی عظمت ہے چنانچہ علماے جرمنی کسی طبیب کو
ڈاکٹر کا خطاب نہین دیتے ہین جب تک کہ امیدوار خطاب اس کتاب سے
واقفیت کامل نہ پیدا کرلے بہرحال اس کتاب کی تصنیف سے بو علی اور
بھی مشہور دور دور ملکون مین ہو گیا یہانتک کہ یورپ اور ایشیا مین یکسان
اس حکیم کی اج تک شہرت ہے اور بلاشبہ جب تک جہان مین علم کا
چرچا رہے گا نام بھی بو علی سینا کا السنہ خلائق پر جاری رہے گا جب
اس حکیم کا ہمدان مین انا ہوا تو شاہزادہ شمس الدولہ نے اوسے اپنا
وزیر بنایا اور تمام لشکرشاہی کو اوسکے حوالہ کردیا مگر اسوقت مین اکثر
کا گمان بو علی پر شکری کرنے لگے اور اس فکر مین ہوئے کہ اوسے
جان سے مارڈالیں چنانچہ اہالیان لشکر باغی ہو گئے بو علی سینا کی جان
جاتی اگر شمس الدولہ اس حکیم کی جان بچنے کا سامان نہ کرتا
بہرحال جب اس شاہزادہ کے باعث سے جب فتنہ و فساد رفع ہوا تب پھر
بو علی ہمدان مین ایا اور اسی شہر مین اوسنے کتاب شفا تصنیف کی یہہ
کتاب بہترین تصانیف سے اس حکیم کے ہے اور جسقدر یہہ کتاب مشہور ہے
اوسکے بیان کی حاجت نہین —

واضح ہو کہ ہرچند بہہ یگانۂ روزگار نہایت علم دوست اور علم پرور تہا تاہم
بتقاضائے طبیعت اوسے عیش کیطرف میلان طبعی تہا دن بہر بوعلی کو مشغلہ علمی رہا کرتا
تہا اور شب کو نشاط اور نشہ سے فرصت نہین رہتی تہی نہایت جاے حیرت ہے
کہ اتنی بڑی لیاقت کا آدمی مبتلا افعال نامحمود کا ہو مورخ انگریزی لکہتا ہے
کہ شام کے وقت نہایت فصاحت و بلاغت سے یہہ حکیم مجمع علما مین علمی
بحث کیا کرتا تہا مگر جب رات اجاتی تو خلوتکدہ مین داخل ہوکر ہر وضع کی
بنت الغند البیون مین مصروف رہتا تہا یہہ وضع زندگانی کی او ان شباب مین
اس حکیم کی تہی جب یہہ شخص نصف عمر کو پہونچا اور اوسے ہر صورت سے
اطمینان حاصل ہوگیا تو اوسکی معاشرت مین بہی فرق اگیا بوعلی کے قواے
ظاہریہ و باطنیہ ازروے خلقت کے نہایت ہی صحیح تہے سواے قوت باطنیہ کے
اوسے قوت جسمانیہ بہی بہت اچہی طرح سے تہی مورخ لکہتا ہے کہ یہہ حکیم نہایت
تنومند تہا اور جو کچہہ خدا نے اسے قوت۔ روحانیہ عنایت فرمائی تہی وہ خیال
انسانی سے باہر ہے ہزاروں حکایتین بوعلی سینا کی قوت دماغیہ کی اج تک السنہ
خلائق پر یادگار ہین حاجت تحریر کی نہین ہے مختصر یہہ کہ عمر بوعلی کی مدام عیش و نشاط
مین گزرتی تہی یہانتک کہ شمس الدولہ کو موت کا فرمان دربار الہی سے آپہونچا
بعد وفات اس شاہزادہ کے اسمان نے بوعلی کے ساتہہ کج ادائی کی نشاط عیش
و طرب خمار رنج و تعب کے ساتہہ مبدل ہوگیا چونکہ اس حکیم پر گمان دغابازی
کا حاکم وقت کو ہوا اس سبب سے بوعلی سینا ایک قلعہ مستحکم مین نظر بند بہیجا گیا
بہرحال اپنی حکمت عملی سے بوعلی سینا قید خانے سے نکلگیا اور بہاگ کر دربار

علاوالدولہ ثانیا ولی یہ شخص اصفہان کا ست ہزادو تھا والی اصفہان سے نے شیخ الرئیس کی بڑی قدردانی کی اور یہان بھی بو علی کو عیش و نشاط کا موقع سابق حاصل رہا چونکہ سبب اعتدالیان اس حکیم کی بڑہی جاتی تہین اور اسکے قوائے جسمانیہ متحمل سبب اعتدالیون کے نہو سکے یہان تک کہ صحت جسمانی بو علی سینا کی جاتی رہی اور آخرکار یہہ یکتائے روزگار و عجب صنائع افریدگار سنہ ۴۲۸ ہجری مین بعمر پنجاہ و ہفت سالگی پیوند زمین مین نہان ہوا مورخ انگریزی لکھتا ہے کہ جب وقت آخر بو علی سینا کا آپہونچا تب اسنے کلمہ اسلام پڑہا اور مرد مومن کیطرح خدا کو یاد کرتا ہوا جان بحق تسلیم ہوا۔

حالات بو علی سینا کی دریافت سے جو تعجب گزرتا ہے وہ یہہ ہے کہ کسطرح اس حکیم نے باوجود لاحق ہونے پریشانی و سرگردانی کے ہزارون دشوار کامون کو آب و تاب کے ساتھہ انجام کو پہونچایا ظاہر ہے کہ یہہ شخص ہمہ دم مبتلائے افکار و پراگندہ دل رہا لیکن باوجود اسکے تصانیف اس شخص کے سو کتاب سے کم نہین ہین اور ہر کتاب حجیم ہے اور اسقدر لیاقت سے معمور ہے کہ اون سے کوئی ایک کتاب بھی مصنف کو عالم مین مشہور کردینے کے لئے کافی ہے اوسوقت مین جو کچھہ علوم موجود تھے ہر علم مین ابو علی سینا کی بدولت ترقی ہوتی گئی تھی

واضح ہو کہ شیخ الرئیس حکمائے مشائین سے تھے مگر پوری تبعیت ارسطاطالیس کی نہین کرتے ہین بہت سے اقوال حکمائی اسکے ایسے ہین کہ اگر معلم اول زندہ رہتا تو اونسے موافقت نہین کرتا تحریرات شیخ الرئیس سے معلوم ہوتا ہے کہ بو علی کہ لتفت وجود یہ کیطرف میلان ہے بنسبت حکمائے ایشیائی وحدت وجود

کے قائل تھے اہل یورپ مین کم حکما ہین جو اس مذہب کے ہین البتہ ڈی کارٹس
( Descartes ) کا شاگرد اسپائینوزا ( Spinoza ) مذہب وجود
کا قائل ہے سوا اس حکیم کے مولف کی دانست مین اور کوئی شخص حکماے یورپ
سے پابند وحدت وجود کا نہین ہے -

## امام غزالی Algazali

غزالی ( ابو حمید محمد ابن محمد ) ۴۵۰ھ مین بمقام طوس پیدا ہوے تھے واضح ہو کہ
طوس صوبہ خراسان مین ہے اور یہہ وہ شہر متبرک ہے جہان سید ناشاہ خراسان
علیہ وعلے ابائہ الصلوہ والسلام کا مزار پاک ہے سوا اسکے اس شہر مین بڑے بڑے
علما کو عروج ہوا ہے نصیر الدین اسی شہر کا متوطن تھا نام اس نکتاے روزگار
کا السنہ خلائق پر یادگار رہے بہرحال اب حالات غزالی پر لحاظ کرنا چاہئے -

اوائل مین امام غزالی حکماے سوفسطائی مذہب سے تھے اونکی تحریر سے معلوم
ہوتا ہے کہ ایک زمانہ تک وہ عالم مادی کے وجود کی نسبت مبتلاے شک و وہم
رہے مدرکہ ظاہریہ کے ذریعہ جو کچھہ علم انسان کو ہوتا ہے اوسپر اونہین وثوق
نہ تھا گویا کہ امام ممدوح ایشیا مین اوسی طرح کے حکما سے تھے جس طبقے کے
حکماے یورپ سے ہیوم ( Hume ) اور برکلی ( Berkeley )
تھے لیکن جب اونہین اپنے دلائل حکمائی کی بدولت پریشانی خاطر نصیب
ہوئی تب اونہون نے گروہ حکما سے نکلکر خانقاہ متصوفین مین قدم رکھا
اور فیضان مذہب کے ذریعہ سے اونہین تکالیف اوہام سے چھٹکارا ہوگیا

انکے تصانیف سے احیاء العلوم اور کیمیاے سعادت مشہور کتاب ہین امام غزالی کے معتقد سارے متصوفین ہین حکما انکی ذہانت اور ذکاوت کے قایل ہین سر ولیم ہیملٹن Hamilton W. S. نے اپنے لکچر مین امام غزالی کا تذکرہ فرمایا ہے صاحب ممدوح کی تحریر سے امام غزالی کی عظمت عیان ہے سال وصال انکا ۵۰۵ھ ع

## الحزن (Alhazen)

الحزن (ابو علی الحسن بن الحزن) بڑا ہی عالم ریاضی تھا اس حکیم نے اکارہوین صدی مین نشو ونما پائی تھی اس حکیم نے ایک کتاب علم المرایا والمناظر مین لکھی ہے ۱۰۰ اس کتاب کو رسنر (Risner) نے ترجمہ کیا ہے اسوجہ سے اہل یورپ الحزن سے خوب واقف ہین الحزن نے خروج شعاع کے مذہب کو بدلائل معقول باطل کیا ہے یہہ مذہب خروج شعاع کا اہل یونان کا اجتہاد ہے الحزن نے علم ہندسہ اور علم تشریح کے رو سے ثابت کر دکھایا ہے کہ انوار جسم مری سے رطبتین یعنے جلیدتین تک پہونچتے ہین اور شبح مری اسطور سے انطباع پذیر ہو جاتا ہے پھر یہہ حکیم دو آنکھہ سے شئے مری کے واحد محسوس ہونیکی وجہ یہہ بتاتا ہے کہ جلیدتین یعنے رطبتین کے مقامین متناسبین پر شبحین مری کا انطباع ہوتا ہے سوا اسکے اس حکیم نے بڑی خوبصورتی کے ساتھہ مسئلہ انعکاس و مسئلہ تکسر اضوا کی تحقیق کی ہے اہل یورپ کو الحزن کی تحقیق سے بہت تعجب ہے کہ ہوا جون جون بلندی مین کم ہوتی ہے اسیقدر غلظت مین ترقی کرتی جاتی ہے یعنے جو ہوا کہ ارض سے اقرب ہوتی ہے وہ ہواے ابعد سے غلیظ تر ہوتی

ہے یہہ حکیم لکہتا ہے کہ جب یہہ کیفیت ہے تو نور جب متوزب ہوکر کرہ ہوائی سے
گزریگا تو نور کی سیدہی راہ بشکل قوس ہوگی اور جانب مقعر اوسکی راہ کا کرہ ارض
کیطرف ہوگا اس تحقیق سے الحزن نے دو مسئلے قایم کئے ہین ایک یہہ کہ جب کسی
ایسی شئے کیطرف انسان دیکہے جو اوس سمت مین واقع ہو جو نور کے انکہون مین
اونکی ہو تو ستارے سمت الراس (zenith) کے زیادہ قریب اوس سے معلوم
ہونگے جیسا کہ وہ درحقیقت ہین پس جب یہہ کیفیت ہے تو لازم اتا ہے کہ ستارے
قبل اسکے کہ طلوع ہون نظر اوین اور بہی قبل اسکے غروب ہون نظر اوین واضح ہو کہ
کیپلر (Kepler) بہت کچہہ اس حکیم کی تحقیق کا ممنون ہے دیکہو تاریخ الحکمت
تالیف کردہ ٹوسیس جلد دوم صفحہ ۳۴۳

## ابن رشید (Averroes)

یہہ یکتاے روزگار نامی علماے اہل اسلام سے ہے وطن ابن رشید کا ملک
اسپین (Spain) ہے یہہ حکیم اون اہل عرب کی نسل سے ہے جنہون نے
ملک اسپین کو فتح کیا تہا اور زمانہ دراز تک اس فتح کے ذریعہ سے اہل اسلام کی
سلطنت اوس ملک مین قایم رہی تہی واضح ہو کہ ہزارون عربی کتابین اس ملک
مین تصنیف ہوی ہین اور ایک وقت مین اہل اسلام کا اسپنی کتب خانہ قابل دید
تہا جب اہل اسلام کی سلطنت کو زوال ایا اور عیسائیون نے مسلمانون کو اسپین
سے نکال دیا تو اہل اسلام کے اوس کتب خانے کو بہی جو مسلمانون کی چند [illegible]
کی محنت مین مرتب ہوا تہا فرط جہالت سے جلا دیا اوسوقت کے عیسائیون کی یہہ

حرکت وحشیانہ بلاشبہ اونکی بے علمی سے خبر دیتی ہے اگلے زمانہ مین یورپ کے عیسائی کسی غنیم پر فتح پادین تو مولف کی دانست مین اونکا پہلا انتظام یہہ ہوگا کہ جو کچھ کتابین دشمن کے کتب خانہ مین موجود ہون اونمین بحفاظت تمام اپنے عجائب خانہ کے کتب خانے مین پہونچادین اور دشمن کے زر وجواہر سے اونکی اورا[ق] کی زیادہ قدر کرین اسکندریہ کے کتب خانے کے جلانے کا الزام اکثر عیسائی خلیفہ دوم رضی اللہ عنہ پر دیا کرتے ہین حقیقت مین یہہ الزام بہت سخت تہا اگر اسکندریہ کا کتب خانہ خلیفہ کے حکم سے ضائع ہوا ہوتا مولف کی تحقیقات کے رو سے اسکندریہ کے کتب خانے کا جلایا جانا ثابت نہین ہوتا ہے سید احمد خانصاحب بہادر سی ایس آئی نے بہی اپنی تحریر الجواب مین مسلمانون کو اس الزام سے پاک کیا ہے مگر اسقدر کتب خانہ کا جلنا خود عیسائیون کی تاریخ سے ثابت ہے خیر مختصر یہہ ہے کہ ابن رشید متوطن اسی ملک کا ہے پہلے یہہ حکیم کرڈوبا (Cordova) کا مجسٹریٹ مقرر ہوا تہا اور بعد ازان بمقام مراکو (Morocco) چیف جسٹس کے عہدے تک پہونچا تہا مگر ابن رشید اس عہدہ کو ترک کرکے اخر کا خلوت نشین ہوگیا تہا چونکہ ابن رشید کے خیالات ازادانہ تہے اسلئے عوام مسلمانان اس حکیم پر الحاد کا گمان کیا کرتے تہے معلوم ہوتا ہے کہ اوس زمانے مین بہی قفل کفر سے علما کو جہنکار انہ تہا بیشتر علمائے متصوفین اور حکمائے محققین پر تکفیر کا فتوے صادر ہو اکیا ہے حال کا قفل کفر درحقیقت قدیم کا قفل کفر ہے یہہ کوئی نیا خطاب نہین ہے اگلے زمانے سے ازاد خیال والون کو یہہ خطاب عنایت ہوتا آیا ہے—

ابن رشید ارسطو طالیس کے تصنیفات کا نہایت معتقد تہا اور چونکہ اس حکیم

نے معلم اول کے تصنیفات کی شرحین لکھی تہین اسلئے اس حکیم کو شارح ارسطو کہتے ہین فن طبابت مین بھی ابن رشید نے کتابین تصنیف کی ہین اور بطلموس کے مجسطی کا خلاصہ کیا ہے سوا ان تصنیفات کے اس حکیم نے علم ہئیت مین بھی کتابین لکھی ہین۔

یہہ حکیم مقام مراکو (Moraccco) سنہ ۱۱۹۶ع مین عالم فانی سے گزر گیا۔

## انسلم (Anselm)

یہہ شخص علماے نصارا سے ہے متوطن انگلستان کا عہدہ آرچ بشاب کینٹربری (Arch B. of Canterbury) پر سرفراز تہا واضح ہو کہ ملک انگلستان مین سب سے بڑا عہدہ صیغہ دین مین عہدہ ارچ بشاب کا ہے ولایت مین اس عہدہ کے دو آدمی ہوتے ہین اول وہ جو بالا مین مذکور ہوا اور دوسرا وہ جسے آرچ بشاب اف یارک کہتے ہین (Arch Bishop of York) بہرحال سواے اس بڑے عہدہ کے علم وافر بھی رکہتا تہا بہت سی اوسکی تحریرین نسبت وجود کلی طبعی کے ابھی تک موجود ہین مختصر یہہ کہ مذاق علمی سے یہہ شخص خالی نہ تہا اور یہ پابندی دین عیسوی عین علم فلسفہ کا تہا منجملہ خیالات دینے کے انسلم موید رہبانیت تہا چنانچہ ایک بار مجمع علماے نصارے مین اس شخص نے پادریون کو ازدواج سے ممانعت تام کی تہی پیدایش اس راہب کی سنہ ۱۰۳۴ع مین ہے اور رحلت سنہ ۱۱۰۹ع مین۔

## ابیلرد (Abelard)

یہہ شخص ایک مشہور عالم ریاضی و فلسفہ و منطق ہے لیکن یہہ شخص یورپ مین
عاشق مزاجی کے باعث سے زیادہ شہرہ آفاق ہوا ہے مورخ لکھتے ہین کہ فلبرٹ
( Fulbert ) نام ایک شخص معزز پادری تہا اسنے اپنی برادرزادی
کو فلسفہ پڑہانے کے لئے ابیلرڈ کو اوستاد مقرر کیا تہا اتفاق وقت سے اوستاد
و شاگرد مین موانست پیدا ہوی اور مکتب عشق مین دونون عشقبازی کے
سبق حضرت دل سے لینے لگے جب انکے تعشق کی خبر فلبرٹ کو پہونچی فلبرٹ
نے ابیلرڈ کو اپنے گہر سے نکال باہر کیا بعد ازان ان دونون کو بقیہ عمر
دوسری مصیبتین لاحق رہین جو لوازمہ عشقبازی ہین مختصر یہہ کہ اول ابیلرڈ جہان
سے گذر گیا اور بعد ازان اوسکی معشوقہ نے وفات پائی پوپ ( Pope )
شاعر انگریزی نے انکے حالات نہایت خوبی کے ساتہہ ضبط تحریر کئے ہین
اور اپنے اعجاز تحریر سے ابیلرڈ کے تعشق کو حیات ابدی بخشی ہے پیدایش
اس حکیم کی سنہ ۱۰۷۹ع مین ہوئی اور ممات سنہ ۱۱۴۲ع مین۔

قلم بشکن سیاہی ریز و کاغذ سوز و دم درکش — حسن این قصۂ عشق است در دفتر نمی گنجد

## راسیلن ( John Roscelin )

مختصر کیفیت اس حکیم کی مراۃ الحکما مین مذکور ہو چکی ہے دیکہو بحث اعتراضات
مشترمین بر مذہب اولیات یہہ شخص گیارہوین صدی مین زندہ تہا۔

## ڈنس اسکوٹس ( Duns Scotus )

یہہ شخص علماے نصارے سے ہے تعلیم و تربیت اسنے بمقام اکسفورڈ (Oxford)
پائی تہی اور اسی مقام مین یہہ شخص مدرس الٰہیات کا مقرر ہوا تہا سواے وفور علم
کے خداے تعالے نے اوسے طلاقت لسانی ایسی بخشی تہی کہ اوسکی فصاحت
اور بلاغت کا دور دور تک شہرہ تہا کہتے ہین کہ ۳۰ ہزار طلبا اوسکی تقریر سننے
کے لئے آئے تہے سچ ہے قوت بیانی و خوش تقریری بہی کیا ہی نعمت ہے
اگر دنیا مین سحر دیکہا جاتا ہے تو زبان ہی کا سحر دیکہا جاتا ہے حقیقت تو یہہ ہے
کہ زندگی و موت بہی زبان ہی کے اختیار مین ہین کیا کیا انقلابات دماغی
زبان کی بدولت ظہور مین آتے گئے ہین تسلط بغاوت دین و دنیا بیدینی محبت
نفرت دوستی دشمنی اور بہی اسیطرح کے بہت سے کیفیات متضادہ کو سحر بیانی
کیوجہ سے نشو و نما ہوئی ہے -

سنہ ۱۳۰۶ع مین اسکوٹس کا ملک فرانس مین جانا ہوا اور بمقام پیرس
(Paris) جو دار السلطنت ملک فرانس کا ہے اسنے [illegible] ایسے اشخاص
ہم عصرون سے تقریر کی کہ اس سے لوگ اوسے حکیم نازک خیال کہا
کرتے تہے طامس اکوئنس (Thomas Aquinas) جو مجتہد
علم کلام کا مشہور تہا اوسکی تردید اسکوٹس نے لکہی تہی اور جب نزاع علمی ان
دونون عالمون مین شروع ہوئی اوسوقت دو فرقہ کے لوگ پیدا ہوے ایک
وہ جو تابعین اسکوٹس کے تہے اور دوسرے وہ جو اصحاب اکوئنس
کہلا [illegible] ہین -

کہتے ہین کہ اسکوٹس بمقام ڈنس (Dunnee) سنہ ۱۲۶۶ع مین پیدا

ہوا تھا اسکے سنہ ولادت کی تحقیق مین مورخین کو شبہ رہ گیا ہے مگر سنہ ممات مین کوئی نزاع نہین ہے اس حکیم نے بالتحقیق بمقام کلاگیٔ ( Mesomalda ) سنہ ۱۳۱۵ ع مین ودیعت حیات کی تھی۔

اس حکیم کے تصنیفات دس جلد مین بمقام لائنس ( Lyons ) چھاپی گئی تھے —

## ولیم آف اکہم ( William of Ockham )

یہہ شخص علماے نصاریٰ سے ہے دینیات مین ماہر تھا ڈنس اسکوٹس ( Duns Scotus ) اس حکیم کا اوستاد ہے ولیم کے تصنیفات سے بہت سی کتابین یادگار روزگار ہین چند بار اس عالم اور روم ( Rome ) کے پوپ ( Pope ) کے درمیان نزاع واقع ہوئی تھی ولیم نے بہت سے رسالے پوپ کے خلاف مین تحریر کئے تھے اس باعث سے جب پوپ نے ولیم کو ملحد قرار دیا تو شہنشاہ فرانس ور شہنشاہ جرمنی نے ولیم کو اپنی پناہ مین لے لیا یہہ عالم چودہوین صدی مسیحی مین زندہ تھا ولیم نے ۱۳۴۷ ع مین بمقام میونک ( Munich ) وفات پائی —

## لارڈ بیکن ( Lord Bacon )

لارڈ فرانسس بیکن ایک مشہور انگریزی فلسفی ہے اس حکیم کے علم کی شہرت تمام یورپ مین ہے مگر افسوس ہے کہ ہمارے ملک کے علما اس کتاب سے روزگار کے

نام سے بھی واقف نہین ہین اہل یورپ لارڈ بیکن کو بڑا ہی مدبر جانتے ہین اور اسکی وجہہ یہہ ہے کہ یہہ حکیم سلطنت کے کام مین نہایت دستگاہ رکھتا تھا۔

فرانسس بیکن سر نیکولس بیکن (Sir Nicholas Bacon) کا بیٹا ہے خود سر نیکولس عہدہ لارڈ کیپر (Lord Keeper) پر سرفراز تھا اور ولایت مین اس عہدہ دار کے ہاتھہ مین سلطنت کی مہر رہتی ہے اس سے ظاہر ہے کہ بڑی عزت کا یہہ عہدہ ہے اس عہدہ تک بیکن بھی اخرکار پہونچا تھا اسکی حقیقت ایندہ معلوم ہوگی جسوقت بیکن نہایت خردسال تھا اوس وقت مین بھی اقبال کے اثارات اوسکے بشرے سے عیان تھے چنانچہ ملکہ ایلزبتھہ (Elizabeth) اوسکے ہوش وگوش کو ملاحظہ کرکے اوسکے اقبال ایندہ کی معترف تھین اکثر بیکن کو خطاب لارڈ کیپر کے ساتھہ یاد فرماتی تھین۔

لارڈ بیکن نے کیمبرج کے ترنٹی کالج مین (Trinity College Cambridge) تعلیم پائی تھی اس حکیم کے وقت مین معقولات کی پڑھائی کا طور ارسطو طالیس کے عہد کی وضع کا تھا یعنے طریقہ مشائین کو تعلیم وتربیت مین تمامتر رواج تھا لارڈ بیکن نے خود ارسطو طالیس کے اجتہادات مین غلطیان گرفت کین اور اخرکار اس حکیم نے مذہب ارسطو کو منسوخ کرکے اپنے نئے طریقے کو رواج دیا اسی واسطے لارڈ بیکن کو مجدد علم حکمت کہتے ہین وہ شخص جسنے تحقیقات علمیہ مین یورپ کے اندر اصول استقرائی کو رواج بخشا لارڈ بیکن تھا اس حکیم کے وقت سے سارے محققین اسی اصول کے پابند رہے ہین۔

بیکن کو ۱۶- برس کے سن مین انگلستان کے سفیر کے ساتھہ ملک فرانس مین

جانے کا اتفاق ہوا اس ملک کے قیام کے زمانہ مین بیکن نے ایک کتاب یورپ
کے حالات مین ایسی تحقیق کے ساتھہ لکھی کہ بیکن کی خورد سالی کو لحاظ کرکے انسان
کو حیرت ہوتی ہے فرانس سے لوٹ کر اس حکیم نے بارسٹری کا درجہ تمام کیا اور
چونکہ اوسنے علم قانون مین بڑی واقفیت پیدا کی تھی دربار شاہی سے بیکن کو عہدہ
شاہی کونسل کا مرحمت ہوا اس سلسلہ مین بلاشبہہ بیکن کو بہت سے فوائد دنیوی
مترتب ہوئے مگر چونکہ یہہ بارسٹر تو لارڈ ایکس (Lord Essex) سے
مربوط تھا اور لارڈ ایکس کو لارڈ سیسل (Lord Cecil) سے عداوت تھی اسوجہ
سے بیکن کو ایکس کی طرفداری سے بہت کچھ ضرر مترتب ہوئے لارڈ ایکس نے
اس طرفداری کے انعام مین بیکن کو معیشت مرحمت فرمائی مگر افسوس ہے کہ
بیکن نے منتفع ہونے کے بعد ایکس کے مقابلہ مین ناسپاسی کو راہ دی ہرچند
ناسپاسی کی تاویلات ارباب لیاقت کرنے لگے ہین مگر حقیقت یہہ ہے کہ بیکن
احسان فراموشی کا صریحًا مرتکب ہوا ہے اس جگہہ پر ہمین ارسطو طالیس کی ناسپاسی کا
خیال آگیا ہے اس حکیم نے بھی اپنے اوستاد کے سامنہ بدسلوکی کی تھی اور فلان لوگون
کے احسانات پر ذرا لحاظ نہ کیا تھا فی الحقیقت ناشکری سفلہ مزاجی کی علامت ہی ہے
جو شخص محسن مجازی کے احسانات کا خیال نہین رکھتا ہے وہ شخص محسن حقیقی یعنے
بارینعالے کے احسانات پر شاکر وساجد نہین ہو سکتا ہے ظاہر ہے کہ جب کوئی
شخص مادہ شکر گزاری سے خالی ہوتا ہے تو ایسے شخص کے واسطے خدا اور انسان
برابر مین بلاشبہہ سپاس گزاری بھی بہترین افعال انسانی سے ہے اسی لئے خدا تعالے
شکر گزاری کے لئے اپنے بندون کو تاکید فرماتا ہے لقوله تعالے واما بنعمت

دملک مخدات پوپ (Pope) شاعر انگلستان لارڈ بیکن کی ناحق سیاہی کے بادے مین کہتا ہے کہ بیکن دانشمند ترین و بزرگترین و سفلہ ترین فرزندان آدم سے ہے کیا شک ہے کہ یہہ قول بیکن پر بنہایت لطافت کے ساتھہ صادق آتا ہے اور بسبب شیوع ہونیکے انگریزی زبان مین ضرب المثل ہوگیا ہے۔

بیکن ۱۵۹۳ء مین پارلیمنٹ کا ممبر مقرر ہوا اور اس مدت وقت سے بحیثیت ممبر پارلیمنٹ احکام شاہی کے خلاف مین بہت کچہ زور مارا اسی باعث سے ملکہ الیزبتھ بیکن سے ناخوش ہوگئی تہین اہی اوان مین بیکن کو بن جانسن (Ben Johnson) سے ایسا ربط پیدا ہوا کہ دونون کے دم اخیر تک قائم رہا بن جانسن بیکن کی طلاقت لسانی اور لطافت بیانی کی تعریف مین کہتا ہے کہ بیکن کی تقریر سننے والے ذرا نہین چاہتے کہ کہانسین یا سر ہلا دین کسواسطے کہ تہوڑی نا توجہی سے بہی اونکے ذہن مین نقصان عظیم کا خوف لگا رہتا ہے سوا اسکے بیکن کی تقریر ایسی مرغوب خاطر ہے کہ کوئی سامع یہہ نہین پسند کرتا کہ بیکن اپنی تقریر ختم کرکے خاموش ہوجائے جب جیمس اول (James I) سریر آرائے انگلستان ہوا تو اوس بادشاہ نے بیکن کو سر کا خطاب مبذول فرمایا اور بعد ازان یہہ امیر شاہی کونسل کے عہدہ پر سرفراز ہوا سوا اسکے حکم شاہی کے رو سے بیکن کے واسطے پنشن بہی مقرر ہوئی اوس حکیم نے ۱۶۰۵ء مین ایک کتاب مسمے بہ ترقی علم (Advancement of learning) تصنیف کرکے چہپوائی اوس تصنیف کے صلے مین سالیسٹر جنرل (Solicitor General) کا عہدہ بیکن کو مرحمت ہوا اور رفتہ رفتہ ۱۶۱۷ء مین اخر کار بیکن اپنے باپ کے عہدہ پر پہونچ گیا یعنے لارڈ کیپر

بین عہدہ ہای جنبر Lord Keeper مقرر ہوا اسکے بعد ۱۶۲۰ء
High Chamber پر بھی سرفراز ہوا اب لارڈ بیکن کی ثروت دنیا کی
کمال کو پہونچ گئی تھی لیکن مشہور ہے کہ ہر کسی کے بارز وال ہے اس حالت عروج مین
بیکن پر رشوت ستانی کی نالش دائر ہوئی بیکن نے اپنے جرم سے اقرار کیا اور اسکے
جرم کی علت مین کچھ دن تک اس معزز شخص کو قید خانہ مین رہنے کی نوبت پہونچی
انقلابات عالم است کہتے ہین کبھی عشرت اور کبھی عسرت جا ہے غور ہے کہ منتہائے عزت
کو پہونچکر یہ امیر چشم زدن گرفتار ذلت ہوا انسان کو چاہیے کہ ثروت چند روزہ
پر مغرور نہو اور ہمہ دم روز سیاہ کو پیش نظر سمجھے ÷ بیک گردش چرخ نیلوفری
نہ نادر بجا ماند و نہ نادری ÷ ہمین است رسم سراے سپنج ÷ گہے نیش و نوش و گہے
در د و رنج ÷ بہر حال بادشاہ وقت نے آخرکار بیکن پر ترس کھا کرا سنے قید سے
آزاد کر دیا اس مخلصی کے بعد لارڈ بیکن نے عزلت نشینی اختیار کی اگر کاش عنفوان
عمر مین حوصلہ مندی کے خیالات کو دل مین جگہ نہ دیتا تو انواع مصائب رو جانکاہ
سے امن مین رہتا حکیم اور علم دوست کو حشمت اور جاہ کی خواہش زیبا
نہین ہے اور جو حکیم یا فلسفی اپنے کو دنیا کے پیچے مین ڈالتا ہے آخرکار مبتلائے
ندامت ہوتا ہے —

دولت دنیا کہ تمنا کند ۔ باکہ وفا کرد کہ با ما کند

اور ان چنبریری Chancery مین جو کتاب لارڈ بیکن
نے لکھی ہے اوسکا نام نوم آرگنم Novum Organum ہے اس
کتاب کی تصنیف کے رو سے لارڈ بیکن قدیم فلاسفہ کا ناسخ اور جدید کا موجد ہے

تمام یورپ مین اس کتاب کی شہرت ہے مگر افسوس ہے کہ ہمارے علما کے گوش مبارک تو ارگنیم کے نام سے اشنا بھی نہین ہین لارڈ بیکن کے تصنیفات سے بہت سی تحریرات اخلاق خیز ہین اونکے مجموعے کو اسی بیکن (Essays) کہتے ہین مولف نے بعض ان تحریرات کو زبان فارسی مین ترجمہ کیا ہے مجھے امید ہے کہ اگر ہمارے فارسی خوان احباب ہمارے ترجمے کو ملاحظہ فرمائینگے تو بیکن کے انداز تحریر سے حظ اوٹھائینگے۔

لارڈ بیکن کا مولد و منشا لندن ہے ۱۵۶۱ء مین یہہ حکیم پیدا ہوا تھا اور ۱۶۲۶ء مین مر گیا۔

## کوپرنیکس (Copernicus)

یہہ عالم ہیئت پروشیا (Prussia) کا متوطن ہے اور نہایت ہی عالیخاندان ہے اسکے اقران عمایدا و امرا سے تھے اس حکیم نے علوم کی تحصیل بمقام مراکو (Morocco) مین کی تھی اور اسی شہر مین فن طبابت مین دستگاہ حاصل کرکے ڈاکٹر کا خطاب پایا بعد حاصل کرنے فراغ کے کوپرنیکس کا ملک اطالیہ (Italy) مین جانا ہوا اور ۱۵۰۰ء مین یہہ حکیم ہیئت کے عہدہ پروفیسری پر شہر روم مین مقرر ہوا بعد ازان کوپرنیکس وطن کو ایا اور فرانبرگ (Frauenburg) کے گرجے کی افسری قبول کرکے بقیہ عمر اسی شہر مین بسر کردی اس خدمت مذہبی کے زمانے مین سوائے دینی احکام کی تعمیل کے کوپرنیکس کو دو مشغلے اور بھی تھے ایک تو یہہ کہ یہہ حکیم ہمہ دم تحقیقات

سماویہ مین فکر کیا کرتا تہا دوسرے یہہ کہ اپنے طبی معلومات سے خلق اللہ کو نفع
پہونچایا کرتا تہا مختصر یہہ کہ کوپرنکیس کی زندگی نہایت ہی خوش اوقاتی سے بسر
ہوتی تہی اور بلا شبہہ اس حکیم کو وہ آسایش نصیب رہی جو عبادت خدا و علم پروری
و خدمت خلق سے منتج ہوتی ہے ہرچند وفور علم کے باعث یہہ حکیم اپنے ملک
مین ممتاز تہا مگر اوسکی شہرت تمام یورپ مین اوسکی تحقیقات علمیہ کیوجہ سے ہوئی
اس حکیم نے بطلیموس کے رد مین ایک بڑی کتاب تصنیف کی ہے اور اب یورپ
مین اسی حکیم کی تبعیت علماے علم الافلاک کرتے ہین ہمارے ملک کے علماے
ہیئت کو لازم ہے کہ کوپرنکیس کے رد بطلیموس کو ملاحظہ فرماوین تاحق ناحق سے
ممیز ہوکر حق کو پہونچے اس حکیم کا مذہب فیثاغورس کے مذہب سے مطابق ہے
ہمارے ملک کے علما کو فیثاغورس کی خبر ہے مگر کوپرنکیس کے نام سے بہی
واقف نہین ہین ۔
بہر حال کوپرنکیس نے بہت زمانے تک اپنی تصنیف کو مخفی رکہا تہا اخیر عمر مین
اوسنے اپنی کتاب بطبع مین بہیجی اور اپنی تصنیف کا چہپا نسخہ اوسنے چند ساعت اپنی
ممات کے قبل دیکہا ۔
کوپرنکیس بمقام تہارن ( Thorn ) جو ملک پروشیا کا ایک قصبہ ہے
سنہ ۱۴۷۳ع مین پیدا ہوا تہا اور بمقام فرانبرگ ( Frauenburg )
سنہ ۱۵۴۳ع مین مرگیا ۔

## جان کیپلر ( Johann Kepler )

کپلر ایک مشہور ہیئت دان ہے اوسکا وطن ملک جرمنی ہے مقام ٹوبجن (Tubingen) کپلر نے تعلیم پائی تھی اور ۱۵۹۳ء مین یہہ مہندس مقام گراٹز (Gratz) مین ریاضیات کا مدرس مقرر ہوا تھا ۱۶۰۰ء مین آ بوہیمیا (Bohemia) جانے کا اتفاق ہوا اور یہان کپلر کو شہنشاہ روڈلف (Rudolph) نے اپنی خدمت مین نوکر رکھہ لیا کپلر نے بہت سی کتابین علم ہیئت مین تصنیف کی ہین جو اب تک یادگار رہین حرکت مریخ کے بارہ مین اس مہندس نے ایک ایسا رسالہ لکھا ہے جس سے اوسکی قابلیت وافر اظہار ہوتی ہے مگر وہ تحقیق کپلر کی جو کپلر کی شہرت کے باعث ہوئی ہے یہہ ہے کہ سیارے اپنی گردش شکل بیضاوی کیطرح تمام کرتے ہین یعنے مثلا اوسکی گردش کا پوری طرح دائرہ کی صورت نہین ہوتا ہے مگر دو طرف کو بیضے کی صورت طویل ہوتی ہے کپلر تحقیقات علمیہ مین نہایت ہی مستعد تھا اور جب کوئی مسئلہ علمیہ کی تحقیق اوسے مدنظر ہوتی تھی تو اوسے محویت کی کیفیت پیدا ہو جاتی تھی سن پیدایش اس حکیم کا ۱۵۷۱ء ہے اور ممات ۱۶۳۰ء

## گیلیلی (Galilie)

اس حکیم کی تمام یورپ مین شہرت ہے ہر عالم اسے بڑا ہی ہیئت دان جانتا ہے اور حقیقت ہے کہ علم ہیئت مین اسے مجتہد کا درجہ حاصل ہے اس حکیم کا وطن ملک اطالیہ (Italy) ہے ریاضیات مین گیلیلی کو کمال حاصل تھا اور تحقیقات علمیہ کیطرف عموما میلان طبعی رکھتا تھا جب گیلیلی کو معلوم ہوا کہ

جینسن ( Jansen ) نے ایک ایسا شیشہ ایجاد کیا ہے کہ دور کی
چیزین نزدیک معلوم ہوتی ہین تو اس حکیم نے عینک کو دیکہکر ایک تیلیسکوپ اختراع کیا
جسکے ذریعہ سے اجرام فلکی کی گردش کی تحقیقات بہت کچہہ عمل مین آئین اور آخر
کار یہہ آلہ فلک سیر علم الافلاک کے تکملہ کا باعث ہوا گیلیلی کی دوربین کا تذکرہ
جان ملٹن شاعر انگلستان ( John Milton ) کمال لطافت کے
ساتہہ اپنی مشہور تصنیف منظوم مین کرتا ہے حقیقت یہہ ہے کہ اس اختراع سے
گیلیلی نے بہت کچہہ نفع بنی آدم کو پہونچایا جب اس ایجاد کی خبر شہر وینس
( Venice ) کے ڈیوک کے پاس پہونچی تو اس امیر نے گیلیلی کے
آلہ فلک سیر کو منگوا کر ملاحظہ کیا اور قدر شناسی کی نظر سے اوسکے موجد کو علوم
ہندسہ کی پروفیسری عنایت فرمائی اس آلہ کے ذریعہ سے گیلیلی نے کہکشان
کی تحقیقات کی اور ثابت کر دکہایا کہ کہکشان ثوابت کا مجمع ہے اسیطرح اور بہی حالات
سماویہ سے اس یکتائے روزگار نے اہل زمین کو خبر دی لیکن جب حرکت ارضی
کی نسبت گیلیلی نے اپنی راے ظاہر کی تو عموماً اوسکے ہم مذہبون نے گیلیلی کی
اس راے کو کفر پر محمول کیا چنانچہ ۱۶۱۶ء مین اس حکیم کی طلبی اسی جرم کی
علت مین پوپ ( Pope ) کے دربار سے ہوئی جب گیلیلی اوس سردار
دین کے حضور مین پہونچے تو اوسے فہمائش کی گئی کہ یہہ راے کہ آفتاب مرکز
عالم ہے اور ارض کو حرکت ہے عقاید دینیہ کے خلاف ہے ایسا کلمہ کفر و ضلالت
سے خبر دیتا ہے ایسے قول کے لینے سے توبہ و استغفار ضرور ہے اس بار گیلیلی کا قصور
حضور پوپ سے معاف ہوا مگر مقام فلارنس ( Florence ) مین اس

عالم سنے ایک کتاب بطلیموس کے رد اور کوپرنکس کی مدد مین تصنیف کی اس جرم کی علت مین پوپ سنے تکفیر کا حکم گیلیلی پر صادر کیا اور پھر حضور پوپ سے گیلیلی کی طلبی ہوی جب یہہ پوپ کے دربار مین حاضر ہوا اور اوسنے توبہ استغفار کی فرمایش ہوی تو گیلیلی سنے پوپ کے حکم کی تعمیل کی مگر جبدم توبہ سے فراغت پائی اوسیدم فوراً ایک دوست کے کان مین جھککر کہنے لگا کہ گو پوپ کی خاطر سے ہم توبہ اور استغفار کر چکے ہین مگر حقیقت یہہ ہے کہ ارض کو گردش ہے معلوم ہوتا ہے کہ اوس زمانہ کا پوپ بھی تابعین بطلیموس سا نافہم تھا پوپ کا یہہ فعل ہمارے ملک کے علما کے فعل سے اشتبہ معلوم ہوتا ہے مولف کی دانست مین حرکت ارض سے دین کی خرابی ممکن نہین ہے اسلام ایسا مہمل دین نہین کہ نادانون کے جھگڑون سے زوال پذیر ہو بہرحال گیلیلی کو ازادی حاصل ہوی تو یہہ حکیم اپنے وطن کو چلا آیا اور بقیہ عمر تحقیقات سماویہ مین بسر کردی اخر عمر مین یہہ یکتاے روزگار ٹیلسکوپ کی کثرت استعمال سے نابینا ہوگیا تھا گیلیلی سنے بہت سی کتابین تصنیف کی ہین اور اوسکے تصانیف ابھی تک یادگار روزگار ہین اس محقق کی پیدایش ۱۵۶۴ع مین ہے اور سال ممات سنہ ۱۶۴۲ع ہے

## لارڈ ہربرٹ (Lord Herbert)

ہربرٹ حکماے انگلستان سے تھے یہہ شخص مدبر ملک بھی تھا مقام اکسفورڈ (Oxford) مین اس امیر نے تعلیم پائی تھی بعد فراغ علمی کے ہربرٹ سنے یورپ کے ملکون مین سفر کرنا شروع کیا اور جب اوسے سفر سے فراغت

حاصل ہوئی اور اسکا پھر کر انگلستان مین جانا ہوا تو بادشاہ انگلستان نے اوسے امور جنگی کا مشیر مقرر کیا اور بعد ازان اوسے بطور سفیر ملک فرانس مین بھیجا سنہ ۱۶۲۵ء مین ہربرٹ امرائے ایرلنڈ (Ireland) سے شمار کیا جانے لگا اور بعد ازان اوسے درجہ امرائے انگلستان کا بھی حاصل ہوا ہربرٹ کی ایک تصنیف سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ حکیم صرف قائل خدا کا ہے عیسائیت سے اوسے کوئی سروکار نہین ہے ہربرٹ نے ہنری ہشتم کی ایک تاریخ لکھی ہے سوا اسکے اور بھی چند تا بین ہربرٹ کی تصنیفات سے ہین اپنی سوانح عمری جو ہربرٹ نے لکھی ہے وہ دیدنی ہے پیدائش ہربرٹ کی سنہ ۱۵۸۱ء مین ہے اور ممات سنہ ۱۶۴۸ء مین ۔

# اسامی حکما از زمانہ ڈی کارٹس تا زمانہ حال

## ڈی کارٹس (Des Cartes)

یہہ شخص ایک مشہور فرانسیسی حکیم ہے اور علم فلسفہ کے جدید طریقہ تحقیقات کا بانی ہے اسی سبب سے اس حکیم کو مجدد علم فلسفہ کہتے ہین ڈی کارٹس کے اجتہادات کے باعث سے علم فلسفہ مین ایک انقلاب عظیم پیدا ہوا ہے اور دلیل اور استدلال کے پرانے طریقے منہدم ہوگئے ہین اس حکیم نے اوائل عمر مین لافلیچ (La Fleche) کے کالج مین تعلیم پائی پائی تھی اور زمانہ طالب العلمی مین لاطینی اور یونانی کی تحصیل بڑی محنت کے ساتھہ کی تھی جب ڈی کارٹس کا اس کالج سے نکلکر پیرس (Paris) کو آنا ہوا تو اس شہر مین رہکر اس حکیم کو علوم ہندسہ کیطرف میلان ہوا چنانچہ بڑی کوشش بلیغ اور کمال مستعدی

کو راہ دیکر ڈی کارٹس نے علوم ہندسیہ مین بڑی ترقی کی بعد ازان اس حکیم نے
سنہ ۱۶۱۶ء مین شہزادہ آرنج (Prince of Orange) کی لشکر مین جنگی نوکری
قبول کری پہر ڈیوک بویریا کی ماتحتی مین رہکر دشمنون سے گرم پیکار رہا چنانچہ
جنگ پریگ مین (Prague) جو سنہ ۱۶۲۰ء مین واقع ہوئی تہی ڈی کارٹس
نے اپنی بہادری غنیم کے روبرو ایک جہان کو دکہلادی **شعر** ابا عمل مین تیغ
سے تیرے وہ روزگار ؛ دیکہا جسے نہ ترک فلک نے بروزگار ؛ جن دنون ڈی کارٹس
بریڈا (Breda) کے قلعہ مین مقیم تہا اوسی زمانہ مین علم ہندسہ کا ایک
مشکل مسئلہ کسی شخص نے چہپواکر بریڈا کی گلی کوچے مین اویزان کروا دیا تہا مگر
ڈی کارٹس نے اوس مسئلہ لاینحل کو حل کر ڈالا اس اظہار لیاقت کے باعث ڈی کارٹس
کو نامی علماے وقت سے جو اوس شہر مین مقیم تہے ربط و اتحاد پیدا ہوا اسی شہر
کے قیام کے زمانہ مین ڈی کارٹس نے بزبان لاطینی ایک رسالہ تصنیف کیا تہا اور
بہی دوسرے تصنیفات کی بنا ڈالی تہی اخرکار ڈی کارٹس خدمت جنگی سے
مستعفی ہوکر سفر کی طرف مائل ہوا چنانچہ ایک زمانہ تک ہالینڈ سوئٹزرلینڈ فرانس
اور اطالیہ کی سیر کرتا رہا کہتے ہین کہ ملک اطالیہ مین اس حکیم کو گیلیلی
(Galileo) سے ملاقات ہوئی تہی بہر حال ڈی کارٹس سنہ ۱۶۲۹ء مین
مین شہر امسٹرڈیم (Amsterdam) کو چلا گیا اور اس شہر مین اقامت اختیار
کی آوان قیام مین اس حکیم نے مشغلہ علمی کو بہت کچہہ رونق دی علم المناظر
مین بڑے بڑے اجتہاد کئے اور اسیطرح تفحص بلیغ کے ساتہہ بہت سے مسائل
علمیہ کی تحقیقات انصرام کو پہونچائین بعد ازان اس حکیم کا جزیرہ انگلستان

تو جانا ہوا اُس ملک مین ڈی کارٹس سنے تقفاطیس کے مادہ مین تجربات کثیر حاصل کیئے اسی زمانہ مین حکماے وقت سنے ڈی کارٹس کی تحقیقات فلاسفانہ پر اعتراضات کرنا شروع کیا چنانچہ گلبرٹ ( Gilbert ) اور ہوبٹ سنے اس حکیم مسائلی فلاسفانہ کی تردید لکھی واضح ہو کہ جو جوابات معترضون کے رد مین ڈی کارٹس سنے تحریر کیئے ہین حکیم کی شان سے نہایت بعید ہین جب مذہبی جھگڑے چہاڑ شروع ہوئی تب اس حکیم سنے خوف کہا کر ملکہ کرسچیانا ( Christiana ) کے دربار مین پناہ لی یہہ ملکہ ملک سویڈن ( Sweden ) کی فرمان روا تھی جب ڈی کارٹس اس ملکہ کے حضور مین پہونچا تو اس ملکہ سنے نہایت لطف و مدارا کے ساتہہ اس حکیم کو اپنے دربار مین جگہ دی چونکہ یہہ ملکہ بڑی علم دوست تھی خود اسنے ڈی کارٹس سے تحصیل علمی شروع کی اور گو یہہ حکیم عوارض جسمانیہ سے معذور ہو رہا تہا تو بہی اس علم پرور سنے ڈی کارٹس کی صحت کو غنیمت جانکر فواید علمیہ سے متمتع ہونا واجب سمجہا قدر شناسی کی نظر سے ملکہ کرسچیانا سنے ڈی کارٹس کو جاگیر و بخشش مرحمت فرمائی –

یہہ حکیم ۱۵۹۶ع مین بمقام ٹورن ( Turin ) پیدا ہوا تہا اور ۱۶۵۰ع مین بمقام اسٹاکہوم ( Stockholm ) جو سویڈن کا دار السلطنت ہے ملک عدم کو روانہ ہوا بلاشبہہ یہہ حکیم بڑا ہی قابل تہا اور اعلی درجہ کی قوت دماغیہ رکہتا تہا یورپ مین ڈی کارٹس پہلا شخص ہے جسنے علم المرایا کو ہندسہ کے قاعدہ سے ترتیب دیا تہا اس حکیم کے تصانیف موجود ہین اور مختلف فنون سے خبر دیتے ہین –

# گیسنڈای ( Gassendi )

یہہ شخص فرانس کے حکماے نامی سے ہے علوم ہندسہ مین بھی نہایت طاق تھا کم سنی سے علوم ریاضی کیطرف مائل رہا اور سولہ برس کے سن مین تحصیل علمی سے فارغ ہوا اٹھارہ برس کی عمر مین بمقام ای ( Aix ) یہہ حکیم علم الادیان اور فلسفہ کا پروفیسر مقرر ہوا تھا اور اسی زمانہ خدمت مین اوسنے ارسطو طالیس کی تردید مین ایک کتاب لکھکر چھپوائی تھی اس کتاب کی تصنیف سے گیسنڈای مشہور خاص و عام ہوگیا چنانچہ پیرسک ( Piresc ) افسر یونیورسٹی ای سے محبت کے پیدا ہونے کی صورت گیسنڈای کو وہی کتاب ہوئی تھی ۱۶۲۸ء مین یہہ حکیم بنظر ملاقات حکماے وقت کے ہالینڈ ( Holland ) کو گیا تھا اور جب وہان سے لوٹ کر آیا تو اسنے علم ہیئت کیطرف اپنی طبیعت کو متوجہ کیا گیسنڈای نے ۱۶۳۱ء مین عطارد کے ٹرینزٹ سے خبر دی تھی گوکیلر ( Kepler ) نے بھی اسکا حساب سابق مین کیا تھا ۱۶۴۵ء مین یہہ حکیم شاہی مہندس بمقام پیرس ( Paris ) مقرر ہوگیا اور ان خدمت شاہی مین گیسنڈای نے اسقدر کتب بنئی

ٹرینزٹ لفظ انگریزی ہے اور معنے اسکا گزار ہے جب عطارد یا زہرہ کا گزار اس وضع سے ہوتا ہے کہ ہم لوگ عطارد یا زہرہ کو جرم آفتاب پر سے گزرتے دیکھتے ہین تو اوسے انگریزی مین ٹرینزٹ ( ) کہتے ہین ۔

کیطرف افراط کو راہ دی کہ مقدمہ سل کے خوف ست اسے بنظر حفاظت بدنی مقام ذاین (Dignes) کو مجبورا جانا ہوا بعد ازان اس حکیم نے اپنے تصنیفات کو چھپوانا شروع کیا لیکن ۱۶۵۵ع مین بسبب افراط محنت علمی کے اوسکے ہرج سابق نے عود کیا اور اس مرتبہ گیسنڈای کو مرض موت سے جانبری نہین ہوی اس حکیم نے تردید دی کارٹس کی بھی لکھی ہے گیسنڈای اور ڈی کارٹس ہم عصر تھے اور ایک دوسرے کے علم فلسفہ کی نسبت مخالف تھے گیسنڈای نے منجملہ اور تصنیفات کے سوانح عمری کوپرنکیس (Copernicus) وغیرہ کی بھی لکھی ہے پیدایش گیسنڈای کی ۱۵۹۲ع مین ہے -

## اسپانیوزا (Spinoza)

یہہ حکیم ایک یہودی کا بیٹا تھا باپ اسکا متوطن ہمبرگ (Hamburgh) تھا اور یہہ شہر پرتگال مین ہے پہلے اس شخص نے ایک ربی کی ماتحتی مین تعلیم پای تھی اور بعد ازان جب اوسے استعداد حاصل ہوی تو اوسنے علم الہیات کی تحصیل شروع کی چونکہ اسپانیوزا نے دین موسوی کے بارہ مین اپنے قول و فعل سے اظہار شک کیا تھا اوسکے ہم مذہبون نے اوسے خارج قوم کردیا تھا لہذا اسپانیوزا عیسای ہوگیا اس مذہب کے قبول کرنیکے باعث سے اوسکی جان معرض خوف مین پڑگئی تھی اوسکے اعدا اوسکے مارڈالنے کی فکر مین تھے مگر اسپانیوزا نے بھاگ کر اپنی جان بچالی ایک زمانہ تک خوف جان سے یہہ حکیم مقام لیڈن (Leyden) مین مقیم رہا یہان دوربین اور خردبین بناکر اوقات گزاری

گزرتا تھا بہرحال ۱۶۶۲ء مین اوسکا شہر ہیگ (Hague) کو جانا ہوا اس شہر مین اسپانیوزا نے اپنی بقیہ عمر بسر کی یہہ حکیم وجود مادہ کے قدم کا قائل ہے اور تمام عالم کو خدا جانتا ہے اسپانیوزا کی تصنیف سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ حکیم پابند مذہب ہمہ اوست کا ہے وکٹر کزن (Victor Cousin) لکھتے ہین کہ اسپانیوزا تمام لوگون سے کنارہ رہا کرتا تھا لوگ اوسے منکر ذات باری جانتے تھے حالانکہ وہ سوا ذات باری کے کسی کے وجود کا قائل نہ تھا حوصلہ دنیوی سے اوسے کوئی سروکار نہ تھا عمر اوسکی نہایت عسرت سے بسر ہوتی تھی اور ظاہرا اوسے کسی شے کی پروا نہ تھی ڈی کارٹس (Des Cartes) کے نامی شاگردون سے اسپانیوزا بھی ہے۔

یہہ حکیم بمقام امسٹرڈم (Amsterdam) سنہ ۱۶۳۲ء مین پیدا ہوا تھا اور بمقام ہیگ (Hague) سنہ ۱۶۷۷ء مین اس عالم فانی سے گزر گیا تصانیف اس حکیم کے اسوقت مین موجود ہین۔

## طامس ہابس (Thomas Hobbes)

ہابس ایک مشہور انگریزی فلسفی ہے اس حکیم نے بمقام اکسفورڈ تعلیم پائی تھی ارل ڈیونشیر (Earl of Devonshire) نے اس حکیم کو اپنے بڑے بیٹے کی تعلیم کے واسطے معلم مقرر کیا تھا جب یہہ امیر سفر یورپ کو نکلا تو ہابس بھی ہمرکاب ہولیا اتفاق وقت سے جب اوسکے شاگردنے وفات پائی تو اس حکیم نے ملول خاطر ہوکر امیر مذکور کی رفاقت ترک کردی

اور بعد ازان ایک نوجوان کی تعلیم کے واسطے مقرر ہوا اس عرصے مین خود
ارل نے بھی وفات پائی تب اوسکی بیگم نے ہابس کو اپنے دوسرے بیٹے کی
تعلیم کے واسطے اپنے پاس بلابھیجا اس دعوت کو قبول کرکے ہابس نے اپنے نئے
شاگرد کی معلمی اختیار کی اور اوسکے ساتھہ یورپ کے سفر کو روانہ ہوا اور اثناے
سفر مین گیلیلیو سے محبت پیدا کی -

سنہ ۱۶۲۸ع مین ہابس نے ایک یونانی کتاب تاریخی کو انگریزی مین ترجمہ کرکے
چھپوایا یہہ ایک مشہور کتاب ہے اور یورپ مین بنام تھیوسی ڈائڈس مشہور ہے
بعد ازان اس حکیم نے ایک کتاب نفس ذہن انسانی کی تحقیق کے بارے مین تصنیف
کی سوا اسکے اور بہت سی کتابین فن معقولات مین ہابس کی یادگار ہین اس حکیم
کے مشہور تصانیف سے ایک نامہ ہے جسمین اس حکیم نے مسئلہ جبر و اختیار کی بحث
بڑی قابلیت کے ساتھہ تحریر کی ہے ہابس کو فن شاعری مین بھی دخل تھا واضح ہو کہ
اکثر حکما شاعر بھی تھے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شاعری کو حکمت سے مناسبت
ہے اعلے قسم کی شاعری بالشبہہ جزو حکمت ہے انگریزی شاعری مذاق فلاسفانہ سے
خالی نہین ہے فارسی مین حکیم سنائی کے تصانیف منظومہ بھی خیالات حکیمانہ سے خبر
دیتے ہین مگر افسوس ہے کہ ہمارے ملک کے اکثر احباب غزل گو سنائی کے کلام سے
خبر بھی نہین رکھتے ہین -

ہابس کی پیدایش سنہ ۱۵۸۸ع مین اور رحلت سنہ ۱۶۷۹ع مین ہوئی -

## جیمس روہالٹ (James Rohault)

یہہ شخص حکماے فرانس سے ہے اسنے ڈی کارٹس کے فلسفہ کی تائید مین ایک کتاب تصنیف کی ہے سوا اسکے فن ہندسہ مین بھی اسنے مبتدیون کے لئے کتاب لکھی ہے اور مسائل جر ثقیل کو بھی یکجا فراہم کیا ہے روہالٹ ۱۶۲۰ء مین بمقام ایمینس ( Amiens ) پیدا ہوا تھا اور ۱۶۷۵ء مین اس عالم سے عالم جاودانی کو روانہ ہوا —

## بائل ( Boyle )

رابرٹ بائل پسر ہفتم ارل اف کارک ( Earl of Cork ) کا ہے اس امیرزادے نے عنفوان شباب سے علم طبیعات کی تحصیل شروع کی تھی اور حکماے عالیہ مین شریک رہا کرتا تھا بغرض حصول علم بائل نے اکسفورڈ ( Oxford ) مین قیام اختیار کیا تھا اور اس شہر مین اوسے موقع حکماے وقت کی صحبت سے مستفید ہونیکا حاصل تھا سواے علم طبیعات کے بائل نے مختلف زبانون مین مہارت بہم پہونچائی تھی اور الہیات مین بھی اوسے اچھی طرح واقفیت حاصل ہی بسبب دونو علم کے یہہ شخص حکماے وقت سے شمار کیا جاتا تھا طبیعات مین اس حکیم نے نادر کتابین تصنیف کی ہین چونکہ اکثر لوگ اوسکی ملاقات کو جایا کرتے تھے بائل نے اشتہار کردیا کہ لوگ ملاقات کو نہ آیا کرین اس التزام سے بائل کو تصنیفات کا موقع اچھی طرح حاصل تھا اور عمر عزیز اوسکی بیجا صلی مین نہین گزرنی تھی یہہ فعل بائل کا ہمارے ملکی حالات کے رو سے ہرچند محمول بداخلاقی پر کیا جاسکتا ہے تاہم مولف کی دانست مین یہہ فعل خالی اخلاق سے نہ تھا بدین وجہ کہ بائل اپنی قوم کی بہتری مین ساعی تھا اور یہہ قوم ہی کے

نفع کے لئے قوم سے قطع تعلق کئے ہوئے تھا جو اشخاص کہ وطن کی قدر نہین جانتے البتہ اونہین بابل ایسے آدمی سے اگر نفرت ہو تو عجب نہین مگر جو صحیح خیالات کے آدمی ہین اونہین عوض اسکے کہ فعل بالا بابل کا نامحمود معلوم ہوا ونہین اور بھی محمود معلوم ہوگا۔

واضح ہو کہ اپنی دین کی اشاعت مین اس حکیم نے بہت کچھہ کوشش کی ہے اناجیل کو مختلف زبانون مین ترجمہ کر کے اپنے خرچ سے دور دور ملکون مین بھیجا تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بابل کو اپنے مذہب کا پاس بہت کچھہ تھا حقیقت مین لحاظ مذہب بھی عجب چیز ہے جو لوگ لامذہب ہین مولف کی دانست مین بدترین خلایق ہین یہہ ایسے لوگ ہین کہ اونہین کسی فعل کے کرنے مین کوئی امر مانع نہین ہے اگر فعل بد نہ کرین تو اپنے نفس کی خوشی کے لئے نہ کرین ورنہ جب خیال عذاب و ثواب نہین ہے تو پابندی کار نیک کی ایسے لوگون کو نہین ہوسکتی ہے۔

جاے غور ہے کہ بابل ایک امیر انگلستان کا لڑکا تھا باپ اوسکا صاحب خطاب تھا اگر کمال حاصل نہ کرتا تو اوسکی امیرزادگی کو لوگ کب نہ بہول جاتے مگر چونکہ اوسکے اوصاف ذاتی ایسے تھے کہ اوسے عالم مین ممتاز کئے ہوئے تھے نام اوسکا دور دور تک السنہ روزگار پر جاری ہے حقیقت ہے کہ انسان صفات ذاتی کے سبب سے عاقلون کے نزدیک ممیز ہوتا ہے نہ بوجہ اوصاف اضافی کے۔ **شعر** بنی آدم از علم یابد کمال ؛ نہ از حشمت و جاہ و مال و منال ؛ حالات بابل کے ہمارے ملک کے امیرزادون کے لئے تعلیمات ہین افسوس ہے کہ صوبہ بہار کے امرازادے ایسی فکر نہین کرتے کہ جس سبب سے اونکی امیرزادگی کو رونق ہو حیف ہے کہ بہاگی

امیرزادگی وسیلہ جہالت ہوا کرتی ہے خدا وہ دن لاوے کہ ہمارے ملک کے
امیرزادے عہد ہاے ولایت کے رشک ہون آمین -
ولادت بال کی سنہ ۱۶ء مین ہے اور ممات سنہ ۱۶۹۱ء مین ہے یہہ حکیم متوطن آیرلینڈ
(Ireland) کا تہا -

# جان لاک (John Locke)

یہہ ایک مشہور انگریزی فلسفی ہے اس حکیم نے اکسفورڈ مین تعلیم پائی تہی درجات
علمی حاصل کرنے کے بعد اس حکیم کو فن طبابت سے شوق ہوا اسی زمانے مین
امیرکبیر ارل شافٹسبری (Shaftesbury) سے لاک کو ربط حاصل
تہا اس امیر کی فرمایش سے اس حکیم نے علم سیاست مدنی کی تحصیل کی ہے اور
یہہ امیر لاک کی اس علم کی دانست سے ملکی کامون مین نفع اوٹہاتا تہا ایک زمانہ
تک یہہ حکیم امیر مذکور کی ماتحتی مین ایک عہدہ پر قایم رہا ہے بہرحال جب ارل
شافٹسبری کو ترک وطن کی نوبت پہونچی تو لاک نے رفاقت سے انکار نہ کیا اور
امیر مذکور کے ساتہہ ہالنڈ کو چلا گیا آخر عمر مین اس حکیم کا پہر ملک انگلستان مین
آنا ہوا اور بقیہ عمر اسی شہر مین بسر کردی اس حکیم کی پیدایش سنہ ۱۶۳۲ء مین واقع
ہوئی تہی اور اوسکے ممات کا سال سنہ ۱۷۰۴ء ہے گو لاک جسماً نحیف تہا مگر باطناً سراپا
قوت روحانی سے مملو تہا علم معقولات مین یہہ حکیم اپنے وقت کا مجتہد تہا حکما لاک کو
اصحاب ذی کارٹس سے شمار کرتے ہین اس حکیم نے بہت سی کتابین علم معقولات
اور فن سیاست مدنی مین تصنیف کی ہین بیشتر اس حکیم کی تصنیفات در سیاست سے ہین -

## ہائیر ( Hire )

یہہ شخص ایک مشہور عالم ریاضی ہے باپ اس شخص کا مصور تھا ہائیر نے بھی اوائل عمر مین مصوری کا پیشہ سیکھا تھا مگر چونکہ اوسے نہایت شوق ریاضی سے تھا اوسنے مصوری کا پیشہ چھوڑکر تحصیل علم ریاضی کیطرف اپنے دل کو مائل کیا بنظر حصول علم ریاضی کے یہہ شخص ملک اطالیہ کو چلا گیا اور اس ملک مین رہکر اوسنے علم ریاضی مین کمال پیدا کیا جب وہ تحصیل علمی سے فارغ ہوا تب ملک فرانس مین ایا اور یہان مدرسہ ریاضی کا ایک رکن مقرر ہوا احکام فرانس نے ہائیر کو ملک فرانس کے نقشہ تیار کرنے کے لئے فرمایش کی اور اس عالم ریاضی نے دیگر علماے ریاضی کی شرکت مین سلطنت فرانس کا ایک نقشہ تیار کیا اس یکتاے روزگار کا سنہ ولادت ۱۶۷۰ ع اور سنہ ممات ۱۷۱۱ ع ہے —

یہہ شخص حکماے فرانس سے ہے اور اسکی جاے ولادت شہر پیرس ہے ہائیر کے تصنیفات بہت سے ہین بیشتر فن ریاضی مین ہین یہہ شخص علم ریاضی مین مجتہد سمجہا جاتا ہے —

## شیفٹسبری ( Shaftesbury )

یہہ حکیم امراے انگلستان سے ہے صاحب خطاب ہے بچپن مین اس امیر کا دادا جو اپنے وقت مین خود صاحب خطاب تہا نگران حال اوسکا تہا ابتداے شعور سے اوسکی تعلیم نہایت عمدہ طور سے عمل مین ائی تہی اور چونکہ یہہ امیرزادہ ایک

نامی شخص ہونے والا تھا آثارات اقبال کے اوسکے قول اور فعل سے عیان تہے

**شعر** بالاے سرش ز ہوشمندی  میتافت ستارہ بلندی ۔

یہہ حکیم نے اگارہ برس کے سن مین زبان یونانی اور لاطینی مین ماہر ہوگیا تہا زبان بالا کی تعلیم کے لئے ایک ایسی عورت اوسکی دادی نے اوسکی صحبت کے لئے نوکر رکھہ دی تہی جو زبان یونانی اور لاطینی نہایت روانی کے ساتہہ بولتی تہی بعد اگارہ برس کی عمر کے شیفٹسبری کی خوش نصیبی سے جان لاک Locke شیفٹسبری کے اوستاد مقرر ہوے اس ارسطوے دوران کی تعلیم نے شیفٹسبری کو حکماے وقت سے بنا دیا سچ ہے جب خدا کو کوئی امر منظور ہوتا ہے تو اوسکا سامان بہی ہو جاتا ہے اورادا اراد اللہ شیئا بعد اتمام سبہ کتبی شیفٹسبری نے سیر یورپ کے ملکون کی اختیار کی واضح ہو کہ سکنے یورپ سفر کو انتہاے تعلیم تصور کرتے ہین اس نظر سے بعد فراغ تحصیل علمی کے سفر اختیار کرنے مین ظاہر ہے کہ اہل ہند کے خیالات اور اہل یورپ کے خیالات سے اسمان و زمین کا فرق ہے ہمارے ملک کے امیر زادے تو ہمارے پڑہتے ہی نہین ہین سفر کیا اختیار کرینگے اس ملک مین سفر سے مراد تلنگانہ مین نگرانی مقدمات ہے یا لکہنو مین گہاگہر کی جنگ ہے قصہ مختصر جب شیفٹسبری کو سفر سے فراغت حاصل ہوی تب یہہ عالم یہہ ابن الامیر داخل ہوس اف کامنس کی جماعت مین ہوا اور اس حیثیت ممبری مین پانچ برس رہا تہا کہ اوسکی صحت بدنی مین ہرج محسوس ہونے لگا بنظر تبدیل اب وہوا شیفٹسبری نے ہالنڈ ( Holland ) مین جا کر قیام اختیار کیا ۱۶۹۹ء مین بسبب انتقال اپنے چچا کے شیفٹسبری وارث اپنے جد کے دولت اور خطاب کا ہوا

یعنے اوسکے عہد کے ارل کا خطاب شیفٹسبری کو قانون ملکی کے روسے منتقل ہوا اسں درجہ
کے حاصل ہو جانے سے شیفٹسبری ہوس اف لارڈس کی جماعت مین داخل ہوا
اس حیثیت ممبری مین اس امیر نے بہت کچہہ اپنی لیاقت علمی اور لطافت بیانی کا
اظہار کیا اسوقت مین ولیم سوم (William III) فرمانرواے انگلستان
تہا مگر اسکے تہوڑے ہی زمانہ کے بعد اس بادشاہ نے اس عالم سے ملک
جاودانی کو رحلت فرمائی اور کوین این (Queen Anne) جلوہ افروز تخت
انگلستان کی ہوئین عہد این مین شیفٹسبری مبتلاے عوارض ہوکر ہالنڈ کو
چلا گیا اور جب وہان سے دو برس کے بعد ایا تو اسنے کتب بینی اور تصنیف مین عمر بسر
کرنا شروع کیا اور بقیہ عمر یہی کرتا تہا رباعی بن بود و برین زاد و برین مرد۔
شیفٹسبری کے تصانیف بہت سی ہین جو اوسکی لیاقت وافر کی یادگار ہین۔
واضح ہو کہ شیفٹسبری صرف نہ اپنے ذات سے امیر تہا بلکہ امیر ابن الامیر ابن
الامیر بہی تہا دولت ظاہریہ کے سوا دولت علمیہ سے مالامال تہا شرافت طبیعت
اور اسنبیت اوسکی خلقت مین داخل تہی فسق و فجور سے نفس پاک اوسکا میرا
تہا دیانت ہمیشہ اوسکی منظور نظر تہی اور حب الوطنی نے اوسے محبوب اہل وطن
کرڈالا تہا شیفٹسبری کے اقوال و افعال فلاطون سے ملتے جلتے تہے گویا کہ شیفٹسبری
فلاطون کا پرتو کامل تہا یہہ حکیم ۱۶۷۱ء مین بمقام لندن پیدا ہوا تہا اور ۱۷۱۳ء
مین بمقام نیپلس (Naples) جان بحق تسلیم ہوا۔

## لبنٹز (Leibnitz)

یہہ ایک نامی حکماے جرمنی سے ہے اسکا باپ مدرس علم فلاسفہ کا یونیورسٹی لیپزگ ( Leibnic ) مین تھا لبنٹز کی عمر وقت ممات پدر کے چہہ برس کی تھی پھر جب سال پندرہ برس کی عمر مین اس یتیم نے مقام لیپزگ مین تحصیل علمی شروع کی اور بعد ازان لیپزگ سے اوسے مقام جینا ( Jena ) کو جانا ہوا پھر سال ۱۶۶۴ع مین اوسے لیپزگ مین درجہ ام ای ( M. A. ) کا حاصل ہوا اور اس زمانہ سے لبنٹز نے حکماے یونان کی کتابین پڑھنی شروع کین اس حکیم نے بتقاضاے وقت علم قانون ملکی سے فراغت حاصل کرکے دربار الکٹر مینز مین ( Elector of Mayenes ) ایک خدمت حاصل کرلی ۱۶۷۲ع مین لبنٹز دار السلطنت فرانس کو گیا اور اس شہر مین اوسنے بڑے بڑے مہندسان وقت سے ملاقات بہم پہونچائی اسکے بعد اس حکیم کا لندن کو جانا ہوا اور اس شہر مین لبنٹز کو نیوٹن اور بایل سے (

اوسکے نامی احباب نے ملاقات کرادی لیکن آخرکار نیوٹن سے اور لبنٹز سے صورت رنج کی پیدا ہوئی اور وجہ رنج کی یہہ تھی کہ ایک مسئلہ کی نسبت نیوٹن اور لبنٹز دونون اجتہاد کا دعوی کرتے تھے آخرکار بعد بہت سے تحریرات نزاعی کے رایل سوسائٹی نے نیوٹن کے دعوے کو ڈگری دی بعد ازان کو جارج اول الکٹر ہنوور ( Elector of Hanover ) خاندان برنسوک (

کی تاریخ لکھنے کے لئے مقرر کیا اور آخرکار ۱۷۱۱ع مین پیٹر اعظم شہنشاہ روس ( Peter the Great ) نے لبنٹز کو اپنا مشیر مقرر کیا

واضح ہو کہ لبنٹز بلا گفتگو ایک بڑا حکیم اور مہندس تھا تصنیفات اوسکے قابل

دید اور یادگار ہین مگر بالطبع یہہ شخص مخمور اور حریص تہا ظاہر ہے کہ فخر و حرص شان
حکمت سے نہین ہین تقاضاے حکمت ازالہ فخر و حرص ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ
تعلیم کو طبیعت مین دخل نہین ہے یعنے ساخت طبعی بمقابلہ تعلیم کے اپنا فعل
کرہی جاتی ہے مولف کے نزدیک تعلیم سے طبیعت کو صرف جلا ہوتی ہے کسیطرح
پر تعلیم مانع میلان طبیعت نہین ہوتی ہے -

لبنٹز بمقام لیپزک سنہ ۱۶۴۶ء مین پیدا ہوا تہا اور سنہ ۱۷۱۶ء مین بمقام ہنور (Hanover)
اس عالم فانی سے گذر گیا -

## سر آئزک نیوٹن (Sir Isaac Newton)

زبان پار خدا یہہ کسکا نام آیا ۔ کہ میری نطق نے بوسے میرے زبان کے لئے

نیوٹن کو تمام حکماے انگریزی پر فوق ہے بلکہ میری دانست مین یورپ کا کوئی
حکیم ریاضی دان اس یگانہ روزگار کا ہمسر نہین ہے یہہ شخص شرفاے انگلستان
سے ہے اور اپنی ذات سے بڑا سے خود شرافت مجسم تہا چونکہ ایام خردسالی مین
نیوٹن یتیم ہوگیا تہا اسلئے اوسکی تعلیم و تربیت کی کفیل صرف اوسکی ماں تہی نیوٹن
گرینتہم (Grantham) کے اسکول مین پہلے داخل ہوا تہا اور وہان
رفتہ رفتہ تمام طلبا پر سبقت لے گیا ✦ بالاے سرش ز ہوشمندی ✦ میتافت
ستارۂ بلندی ✦ بعد اسکے ۱۸ برس کی عمر مین نیوٹن نے کیمبرج کے ٹرینٹی کالج
مین پڑہنا شروع کیا یہان ڈاکٹر بیرو (Barrow) کے فیضان تعلیم
سے نیوٹن نے ریاضیات مین بڑی ترقی کی اس حکیم کے معمولات سے تہا کہ
جن کتابون کو وہ پڑہتا جاتا تہا اونپر اپنی شرح اور حاشیہ بہی چڑہاتا جاتا تہا

۲۲ برس کے سن مین نیوٹن کو بی اے کا درجہ حاصل ہوا اسی زمانے مین اوسنے دوربین کے شیشے بنانے کا شغل اختیار کیا اور ایک مخروطی شکل کے شیشہ کولیکر اضوا اور الوان کی تحقیقات شروع کی آخر کار نیوٹن نے اپنی غایت جودت اور ذہانت کی وجہ سے اضوا اور الوان کی نسبت اصول جدیدہ قایم کئے جب ۱۶۶۵ء مین عارضہ وبائی کی شدت ہوئی تو نیوٹن اپنے گھر چلا گیا اور چونکہ وہان اوسے کوئی مشغلہ علمی نہ تھا اوسنے حالت بے شغلی مین فکر دماغی کو زور دینا شروع کیا یہانتک کہ سوچتے سوچتے نیوٹن نے اون مسائل کی تحقیق کی جن پر انتظام عالم کا مدار علوم ہوتا ہے ایک دن یہہ حکیم اپنے باغ مین بیٹھا ہوا تھا کہ اتفاقاً اوسنے دو تین سیب درخت سے چھوٹ کر زمین پر گرتے ہوئے دیکھے اس کیفیت کو ملاحظہ کرکے نیوٹن نے کشش ارضی کی قوت پر غور کرنا شروع کیا اور آخر کار غور و فکر کے بعد اس قیاس کو اوسکے دل مین استحکام ہوا کہ جب کشش ارضی کی قوت مرکز ارضی سے فاصلہ بعید پر بھی زائل نہین ہوتی ہے تو کیا عجب ہے کہ اس قوت کا اثر قمر اور دیگر سیارات وغیرہ تک پہونچتا ہو درحقیقت یہہ قیاس قرین عقل ہے کسواسطے کہ اگر کشش ارضی اثر دیگر اجرام فلکیہ تک نہ پہونچے تو اجرام فلکیہ کو گردش جسطور سے لاحق ہے ہرگز نہ ہے اور تمام اجرام فلکیہ وسعت عالم مین منتشر ہو جائین جسطور پر کہ ارض کو قوت جاذبہ حاصل ہے اوسیطرح اور بہی سیارات و اقمار وغیرہ کو اپنی اپنی استعداد کے مطابق کشش کی قوت حاصل ہے اور چونکہ کشش ہائے متضادہ کا فعل ارض و قمر و شمس و سیارات وغیرہ پر ہوا کرتا ہے اسلئے ہر جسم فلکی ایک فاصلہ معین پر قایم ہے اگر اجرام فلکیہ ایک دوسرے کو اپنی اپنی طرف نہ کھینچے تو یہہ انتظام عالم اپنی حالت پر ثابت نہ رہتا

اور چونکہ کشش ہاے متضادہ کے فعل سے ارض و دیگر اجرام فلکیہ مین قوت جاذبہ
حاصل ہے اس سبب سے ہر سیارہ و ہر قمر کو گردش کی نوبت ہوتی ہے بہرحال مگر یہ
رکھا اس مادہ نیوٹن نے پھر خوض و فکر کو راہ نہ دی مگر جب ۱۶۸۴ء مین ایک دراز
نامانوس ہوا تو پھر اس حکیم نے مسئلہ بالا کی تحقیق شروع کی اور آخرکار اوسنے اپنی
تحقیقات اجتہادی کو ۱۶۸۷ء مین چھپوایا نیوٹن کی بیسا تحقیق فرد روزگار سے
ہے پوپ (Pope) شاعر انگلستان نے نیوٹن کی تعریف مین ایک شعر
لکھا ہے کہ جسکا مضمون یہہ ہے کہ جناب باری نے خلقت نیوٹن پر قوانین طبعی کا انکشاف
موقوف رکھا تھا پہلے عالم مین تاریکی پھیلی ہوی تھی جب ذات باری کو منظور ہوا
کہ تاریکی مفقود ہو جاسے تو فرمایا کہ نیوٹن کو وجود ہو پس نیوٹن کے ذی وجود ہونے
سے تمام عالم منور ہوگیا —

جب ۱۶۶۵ء مین نیوٹن گھر سے لوٹ کیونیورسٹی (University)
گیا تو کالج کا ممبر مقرر ہوا بعد ازان نیوٹن نے ام اے کا بھی لقب حاصل
کیا اور دو سال کے بعد اپنے اوستاد ڈاکٹر بیرو کی جگہ پر پروفیسر مقرر ہوا اوان
نوکری مین اس حکیم نے چند لکچر زبان لاطینی مین علم المرایا و المناظر کے اوسکو
دیئے جب ۱۶۷۱ء مین نیوٹن رایل سوسیٹی (Royal Society) کا
ممبر مقرر ہوا اب اس حکیم نے اپنے علماے ہم جلسہ کو اضوا و الوان کی تحقیقات
سے خبر دی سوا اسکے اپنے ٹیلیسکوپ جدید کے حالات سے ارباب سوسیٹی کو مطلع
کیا اور بھی چند علمی رسالے اونکے ملاحظہ کی نظر سے پیش کئے دوسرا ٹیلیسکوپ
جو نیوٹن نے اپنے ہاتھون سے بنایا تھا ابھی تک رایل سوسیٹی مین اس حکیم کا

یادگار ہے -

نیوٹن شغل علمی کے سوا خدمات عالیہ بھی انجام کرتا رہا ہے عاید وقت اوسکی صحبت کے خواہان رہتے تھے ملکہ این (Queen Anne) نے نیوٹن کو سر کا خطاب عنایت فرمایا تھا اور شہزادی کیرولاین (Caroline) اکثر اس حکیم سے علمی گفتگو کیا کرتی تھی خیر یہہ سب تو نیوٹن کی دنیاوی ثروت کا تذکرہ ہے ظاہر ہے کہ ایسی ایسی باتین نیوٹن کے واسطے افتخار کی وجہ نہین ہو سکتی ہین بہرحال اس حکیم نے بڑی عزت اور آبرو کے ساتھہ اپنی عمر تحقیقات علمیہ مین بسر کردی ہرچند نیوٹن نہایت سن رسیدہ ہوگیا تھا تاہم بہت قوی اور صحیح المزاج تھا تندرستی کی وجہ یہہ تھی کہ اول تو اوسکے قواے جسمانیہ مین کوئی نقصان واقع نہ تھا دوم یہہ کہ اپنی اوقات کا ایسا پابند تھا کہ بے اعتدالی اوسکے افعال مین مطلق دخل نہین پاتی تھی اس حکیم نے ۸۰ برس کی عمر پائی تھی نیوٹن کی پیدایش کا سال سنہ ۱۶۴۲ع ہے اور رحلت کا سال سنہ ۱۷۲۷ع ہے -

نیوٹن کو مرض جسمانی کی شکایت کبھی نہین لاحق ہوی تھی البتہ مرگ کے بیس روز قبل یہہ حکیم درد مثانہ کی وجہ سے ایذائے شدید مین مبتلا رہا تھا لیکن نیوٹن ایسا ضابط شخص تھا کہ تکلیف کی شدت مین بھی اوسکی زبان سے آہ نہ نکلی نہ چہرے سے بیقراری ظاہر ہوئی بلاشبہ یہہ مرض جان گسل نیوٹن کی مستقل مزاجی کا امتحان اخیر تھا - شعر ذوق حسب حال ہے اسلئے مندرج کیا جاتا ہے -

وہ کون ہے جو مجھپہ تاسف نہین کرتا ۔۔۔ پر میرا جگر دیکھئے مین اف نہین کرتا

واضح ہو کہ سر اسحق کے افعال تمامتر ملکیانہ تھے یہہ شخص نہایت کریم حلیم صابر شاکر

عابد ساجد ذی حیا ذی وفا عفیف و شریف تہا نیوٹن کو دین کی پابندی اسقدر
تہی کہ بیشتر اوقات بہہ حکیم اناجیل و تورات کو بڑی رغبت سے ساتہہ پڑہا کرتا
تہا ہمارے علماے اسلام بہی اکثر مصحف بدست تہے مولف کو تجربہ سے
معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان نصارے کی نسبت اپنے دین کی زیادہ قدر کرتے
ہین بلاشبہ ہر شخص واقف کار گواہی دے سکتا ہے کہ اہل اسلام قران شریف
کی اسقدر حرمت کرتے ہین کہ اشخاص عیسائی مذہب تورات و اناجیل کی ابرو
نہین کرتے ہین سنے اپنی آنکہون سے اطفال نصارے کو اس مقدس کتاب
کو لاپروائی سے میز پر پہینک دیتے ہوئے دیکہا ہے سوا اسکے خود علماے
نصارے بیشتر بے اعتنائی کے ساتہہ اس کتاب ربانی کو اپنے کتب خانون مین
رکہتے ہین مولف کے نزدیک ایسی ایسی حرکتین مطبوع نہین معلوم ہوتی ہین کلام
ربانی اور کلام انسانی کے فرق مراتب کو سمجہنا عین انسانیت ہے ہماری اس
تحریر سے بعض علماے یورپ کو اتفاق ہے اور بقرینہ غالب ہر منصف مزاج شخص
ہماری راے بالا کو صحیح سمجہے گا۔

تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جو اشخاص مذہب کے پابند ہوتے ہین بیشتر
صفات حمیدہ سے بہی موصوف رہتے ہین مولف کی دانست مین بیدینی ایک قہر
الہی ہے لامذہب کے قول و قرار پر اعتماد رکہنا خطرے سے خالی نہین ہے
بیدینی کو شتر بے مہار سے مناسبت تامہ ہے کسواسطے کہ جب انسان کی کسطرح کی
پابندی باقی نہین رہی تو اوسے نیک و بد کا لحاظ رکہنا بہت دشوار ہے انسان
کو افعال نیک کے اجر کی توقع اور اعمال بد کے جزا کی دہشت اکثر افعال قبیحہ کے

ارتکاب سے باز رکھتی ہین اسی نظر سے بہی مذہب کی پابندی کی حاجت ہر انسان کو ہے کہتے ہین کہ نپولین ( Napoleon ) نے مذہب کی پابندی مین ایک بار یون تقریر کی ہے کہ پابندی مذہب کی حاجت انسان کو اسقدر ہے کہ اگر ہماری رعایا مذہب عیسائی کی پابند نہ ہوتی تو ہم مجبوراً کوئی مذہب جدید اختراع کرتے ہرچند نپولین براے خود کوئی ممتاز دیندار شخص نہ تھا تاہم اوسکا یہہ قول نیک اندیشی سے سراسر مملو ہے انظر الی ماقال ولا تنظر الی من قال -

ڈاکٹر ہیلی ( Dr. Halley ) سر اسحق کا ہم عصر تھا یہہ شخص اپنے وقت کا بڑا ہی مہندس اور عالم ریاضی تہا مگر نیوٹن کو جسقدر مذہب کی پابندی تھی اوسیقدر اس شخص کو بیدینی کیطرف غلو تہا سر اسحق ڈاکٹر ہیلے کو اکثر دین کی پابندی کے واسطے فہمایش کیا کرتے تھے مگر اس شخص کو نیوٹن کی نصیحت کچھہ اثر نہین کرتی تھی - **شعر** بسیہ دل چہ سود گفتن وعظ ؛ نرود میخ آہنے در سنگ ؛

سر اسحق نے بلاشبہ اپنے تمام تحقیقات سماویہ و ارضیہ سے یہہ بخوبی سمجھہ لیا تھا کہ ارض و سما کے لئے کوئی خالق ضرور ہے اور اسلئے خالق کی عبادت انسان پر ہر صورت سے فرض ہے کیا عجب اگر اسی خیال سے نیوٹن کو عبادت کیطرف اسقدر میلان تہا بلاشبہ علم کا صحیح تقاضا معرفت الہی ہے اور معرفت الہی کا صحیح تقاضا تعبد ہے **قطعہ** ابر و باد و مہ و خورشید و فلک در کار اند ؛ تا تو نانے بکف آری و بغفلت نخوری ؛ ہمہ از بہر تو سرگشتہ و فرمان بردار ؛

شرط انصاف نباشد کہ تو فرمان نبری * سعدی علیہ الرحمۃ کا یہہ قطعہ سر آئزک کے حسب حال ہے اور بلا شک تمام تحقیقات علمیہ کا نتیجہ یہی ہے کہ انسان قول بالا کی تعمیل کرے ۔

ہر چند علم مین سر آئزک کے برابر اوسکے ہم عصرون سے کوئی شخص نہ تہا تاہم غرور علمی کیسے کہتے ہین اسکی خبر اس کتابے روزگار کو نہ تھی علم کا تقاضا صحیح یہی ہے کہ انسان مین کسر نفسی فروتنی عاجزی کی صفتین پیدا ہون جس عالم مین یہہ صفات نہون وہ درحقیقت عالم نہین ہے پڑہا لکہا جاہل ہے سر آئزک کی خاکساری خود اوسکے قول سے عیان ہے زمانہ وفات کے قریب اس حکیم نے یون فرمایا تہا کہ میرا وزن اہل زمین کے قیاس مین جو کچہہ ہو اسکی خبر مجکو نہین ہے لیکن اپنی دانست مین ہم اپنے کو ایک ایسے طفل کے برابر سمجھتے ہین کہ جو بر ساحل اپنے کو خوشرنگ سنگ ریزون کے چننے سے بہلایا کرتا ہو لیکن ابہی تک عالم حقیقت کا ایک سمندر ہمارے آگے پڑا ہوا ہے جسکی کیفیت سے ہمین مطلق اطلاع نہین ۔

اتنا سمجھے کہ کچہہ نہ سمجھے افسوس معلوم ہوا کہ کچہہ نہ معلوم ہوا

## مالبرانچ ( Mallbranche )

یہہ حکیم فرانس کا متوطن ہے اور ڈی کارٹس کے نامی شاگردون سے ہے اس شخص نے اپنے اوستاد کے تصانیف پڑھنے مین اپنی عمر بسر کردی ہے مالبرانچ کیوجہ سے اجتہادات ڈی کارٹس کو فروغ ہوا ہے اٹس ... نے

تحقیقات ڈیکارٹس کی شائع کرنے مین کوشش بلیغ کو راہ دی ہے بالبرانخ کے تصانیف انگریزی زبان مین کثرت سے ہین ان تصنیفات سے بالبرانخ کی صفات حکیمانہ کا اظہار منصور ہے یہہ حکیم بمقام پیرس ( Paris ) ہ ۱۶۳۶ع مین پیدا ہوا تہا اور اوسی شہر مین ۱۷۱۵ع مین جان بحق تسلیم ہوا —

## جارج برکلی ( George Berkeley )

جارج برکلی ایرلینڈ ( Ireland ) کا ایک مشہور حکیم ہے برکلی نے مدرسہ ڈبلن ( Dublin ) مین تعلیم پائی تھی ۱۷۰۷ع مین اس حکیم نے کالج سے فراغت حاصل کرکے علم ہندسہ مین ایک کتاب تصنیف کی اور بعد ازان ایک کتاب علم المناظر مین بڑی قوت اجتہاد کے ساتھ لکھی بعد ازان دو اور بھی کتابین جنسے عالم مادی یعنے عالم سے الخارج کا بطلان منصور ہے تصنیف کین چار سال تک برکلی سفر مین رہا اور جب پھر کر وطن کو آیا تو تقاضائے طبیعت سے کار خیر مین مشغول رہا اس حکیم نے بہت سی کتابین تصنیف کی ہین تادم آخر اس حکیم کو شغلہ علمی کے سوا اور کوئی کام نہ تھا چونکہ ذاتی صفات حمیدہ سے مملو تھا اسلئے پوپ شاعر ( Pope ) برکلی کی تعریف مین لکھتا ہے کہ زیر آسمان برکلی کی ذات مجمع صفات حمیدہ ہے بلاشبہ یہہ شخص وہی خوبیون سے معمور تھا ہرچند تعلیم و تربیت کو اخلاق انسانی مین دخل ہے تاہم اصل خلقت انسانی کسی صفات سے نہین بدلتی اخلاق نیک کا مدار مقتضائے طبیعت پر ہے بقول سعدی

علیہ الرحمۃ ع طبیبے است اخلاق نیکو نہ کسب

برکلی ۱۶۸۴ء مین پیدا ہوا تھا اور ۱۷۵۳ء مین اس عالم فانی سے گزر گیا۔

## ہیوم ( Hume )

یہہ شخص ایک مشہور انگریزی فلسفی ہے اس شخص کو عالم مادی اور عالم باطن دونون کے وجود سے انکار ہے ہیوم سوفسطائی مذہب تھا یہہ شخص بڑا مورخ بھی تھا چنانچہ تاریخ انگلستان جو اس حکیم کے تصنیف سے ہے کالجون مین پڑہائی جاتی ہے ہرچند ہیوم کے تاریخی تصنیفات کی عبارت نہایت لطیف ہے مگر ہیوم کی عادت بالیش اور واقعات کے تحریرات غیر محققانہ کے باعث اس مورخ کے تصانیف چندان وثوق کے لائق نہین ہین۔

واضح ہو کہ ہیوم نے ایسی کی تعلیم اس نظر سے پائی تھی کہ پیشہ وکالت سے اوقات بسر کرے مگر چونکہ اس حکیم کو اس پیشہ کیطرف توجہ نہوئی اور اوسکے سر مین تجارت کا سودا پیدا ہوا اوسنے تجارت کے ایک بڑے کارخانے مین جا کر محرری کی نوکری قبول کرلی مگر اس نوکری پر بہت زمانہ تک نہین رہا تھا کہ اوسکے دل مین یہہ خیال گزرا کہ فرانس چلئے اور وہان مشغلہ علمی اختیار کیجئے چنانچہ ایسا ہی کیا اور فرانس مین رہکر ایک کتاب معقولات مین لکھکر انگلستان مین چھپوائی لیکن ہیوم کی اس تصنیف کی قدر انگلستان مین نہوئی اس حکیم نے تحریرات اخلاق بھی چھپوا کر شائع کین انگلستان ان تحریرات کی اہل انگلستان نے کسیقدر قدر کی اس زمانے مین ہیوم مارکیس (Marquis of Annandale) کا رفیق تھا تھوڑے دن کے بعد اوسنے جنرل سنکلیر کی

تھی مین ایک نوکری اختیار کر لی بعد پھر اپنے وطن کو آیا تو گوشہ مین بیٹھکے بقیہ عمر علمی
مشغلہ مین بسر کردی یہہ حکیم بمقام اڈنبرگ ( Edinburgh ) سنہ ۱۷۱۱ء مین
پیدا ہوا تھا اور اسی شہر مین سنہ ۱۷۷۶ء مین جان بحق تسلیم ہوا۔

## ڈاکٹر طامس ریڈ ( Thomas Reid )

یہہ حکیم اسکاٹلینڈ کا متوطن ہے ریڈ نے گلاسگو ( Glasgow ) کے
یونیورسٹی ( University ) مین تحصیل علمی سے فراغت پائی تھی
اور اسی مقام مین اوسے ڈاکٹر یعنے حکیم کا خطاب درجات علمیہ طے کرنے کے بعد
حاصل ہوا تھا یہہ اپنے زمانے کا مجتہد معقولات ہے اس حکیم نے ڈی کارٹس جان لاک
بشاپ برکلی اور ہیوم کی تردید لکھی ہے بمقام گلاسگو مین یہہ حکیم عہدہ پروفیسری
سرفراز تھا اور اوان نوکری مین اس حکیم نے چند کتابین تصنیف کی تھین جنکی وجہ سے
ریڈ کا نام بلند ہے گو ریڈ کے اجتہادات کی اب قدر باقی نہین ہے دریافت حالات
سے معلوم ہوتا ہے کہ ریڈ کو حصول دنیا کی تمنا کبھی نہین ہوئی تا دم مرگ مشغلہ علمی سے دو
دامنگیر رہا چنانچہ اپنی ایک کتاب کے دیباچہ مین یہہ حکیم لکھتا ہے کہ چونکہ ہمنے مدرسہ مین
عمر کاٹی اور تمام عمر جو صدمہ دنیاوی سے فراغت رہی تو ہمین مسائل علمیہ کی تحقیقات
کا موقع ہمہ دم حاصل رہا اسی وجہ سے ہم باطمینان تمام قواے نفس ذہن کی تحقیقات
مین اپنی استعداد کے مطابق کوشش بلیغ کو راہ دیتے رہے ظاہر ہے کہ عالم
کی شان سے جو صدمہ دنیاوی بر حاصل دور ہے عالم کو تعلیم و تعلم کے سوا دوسرا
مشغلہ زیبا نہین ہے اس حکیم کے حالات دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس حکیم

نے اپنی عمر تقاضاے علم کے مطابق بسر کی ہے علم ہی دوری کے سوا یہہ شخص مذہب کا بھی پابند تھا یہہ لطف بالاے لطف ہے۔

سر ولیم ہملٹن (Sir W. Hamilton) نے اپنے عہد مین زندگی اوس تصنیف کو جو قواے نفس ذہن کی تحقیقات کے بارے مین ہے نظر ثانی کرکے چھپوائی تھی یہہ حکیم ۱۷۸۸ء مین پیدا ہوا تھا اور ۱۸۵۶ء مین اس عالم فانی سے ملک عدم کو روانہ ہوا۔

## کینٹ (Kant)

یہہ حکیم متوطن پروشیا (Prussia) کا ہے اور نامی حکماے دہر سے ہے باپ اس یکتاے روزگار کا زین ساز تھا اور خاندان اوسکا اسکاچ ہے اسکاچ سے مراد متوطن اسکاٹ لینڈ ہے اور اسکاٹ لینڈ جزو سلطنت انگلستان کا ہے اس حکیم نے تعلیم یونیورسٹی کانگسبرگ مین پائی تھی اور پہلے بطور معلم ایک شریف کے گھر مین مقرر ہوا تھا اور بعد ازان ایک رئیس نے اوسے بحیثیت معلم اپنی خدمت مین رکھ لیا تھا بعد اسکے پھر کینٹ یونیورسٹی مین جاکر داخل ہوا اور وہان اوقات گزاری معلمی کے ذریعہ سے کرتا تھا واضح ہو کہ اکثر بڑے بڑے نامی علما کو بے زری لاحق رہی ہے اور صورت کفاف کی اونہین سواے تعلیم تعلم کے دوسری نہین رہی ہے مگر بے زری عالم کے لئے کوئی امر باعث شرم نہین ہے شرم کی وہی بات ہے جو شرم کی بات ہے بے مقدوری عالم کے لئے وجہ مخالفت نہین ہے جو مقدور کو عالم کی نظر مین وزن نہین ہے خود دولت

علم کی کیا کم ہے جو انسان گنج زر کا تمنائی ہو بہر حال اس حکیم نے بقیہ عمر تصنیفات
اور مشغلہ علمی مین بسر کر ڈالی کینٹ کی کتابین علم طبیعات وغیرہ کی کینٹ کے بقاے
نام کے لئے کافی ہین اور جب تک علم کو وجود دنیا مین رہے گا تب تک کینٹ
کے اجتہادات نوع انسان کو نفع پہونچایا کرینگے تمام یورپ مین کینٹ ایک مشہور
معقولی ہے اور تمام اہل یورپ اوسکے اجتہادات کے قایل ہین بعض کتابین اس
حکیم کی انگریزی مین بھی ترجمہ ہوگئی ہین اور اس حکیم کے نام سے طلباے کالج ہاے
یورپ ضرب المثل کیطرح آشنا ہین۔

پیدایش اس حکیم کی ۱۷۲۴ء مین ہے اور ممات ۱۸۰۴ء مین۔

## وکٹر کزن (Victor Cousin)

یہہ شخص حکماے فرانس سے ہے علم فلسفہ کا بڑا ہی محقق تھا اسنے تمام حکما کے
مذاہب سے اپنی کتاب تاریخ الحکمت مین خبر دی ہے اس حکیم کا قول ہے کہ حکما
کے مذاہب صحیح ہین مگر برلے خود ناتمام ہین اگر تمام مذاہب سے منتقہا مورایک جگہ
پر منتخب کرلئے جاوین تو فلسفہ کی ترتیب عمدہ طور سے عمل مین آسکے بہت زمانہ تک
یہہ حکیم مبتلاے گردش افکار رہا ہے جب ملک فرانس کو بلوہ اور فساد سے نجات
ملی تب لوے فیلپ (Louis Phillip) نے وکٹر کو اپنا
مشیر اور سلطنت کا امیر بنایا اس حکیم نے بہت سی کتابین معقولات مین تصنیف
کی ہین اور افلاطون کے تصانیف کو اپنی زبان مادری مین ترجمہ کیا ہے۔

یہہ ۱۷۹۲ء مین بمقام پیرس (Paris) پیدا ہوا تھا۔

## کامٹ اگسٹ (Comte August)

یہہ حکیم حال کے حکماے نامی سے ہے وطن اس حکیم کا ملک فرانس ہے کامٹ ایک مدرسہ مین علم ریاضی کا پروفیسر مقرر ہوا تھا لیکن چونکہ اوسے بعض مدرسون سے موافقت نہوئی اوسنے اپنے عہدے سے استعفا کیا ۱۸۳۰ع اور ۱۸۴۲ع کے اندر کامت سنے علم فلاسفہ مین ایک کتاب چھہ جلدون مین تصنیف کی تھی اور بھی ایک کتاب خاص ریاضی مین تصنیف کی ہے اپنی قوت اجتہاد و زور تقریر و تحریر کے باعث سے یہہ حکیم تمام یورپ مین مشہور ہوا ہے اور اوسکے عہد مین ہزارون علماے وقت اوسکی شاگردی پر فخر کرتے تھے اگر ہندوستان کے عام لوگ کامت کو نجانین تو نجانین یورپ مین کامٹ ایک شخص مشہور خاص و عام ہے یہہ حکیم ۱۷۹۸ع مین پیدا ہوا تھا اور بمقام پیرس (Paris) ۱۸۵۷ع مین مرگیا -

## ہرشل (Herschell)

ولیم ہرشل ایک مشہور ہیئت دان ہے علم الافلاک مین اوسنے ایسی مہارت پیدا کی تھی کہ اب تک عالم مین اوسکی دانست کا شہرہ ہے یہہ یکتاے روزگار شہر ہنور (Hanover) کا متوطن تھا اسکا باپ فن موسیقی مین دستگاہ رکھتا تھا اور اسی فن کے ذریعہ سے اوقات گذاری کرتا تھا اوائل مین ہرشل سنے بھی یہی پیشہ اختیار کیا تھا چنانچہ جب ۱۷۵۹ع مین ہرشل کا شہر

لندن مین آنا ہوا تو اس شہر مین ہرشل چند سال تک فن موسیقی کی تعلیم
کرتا رہا اور اس ذریعہ سے اوسکی اوقات بڑے بھلے طور پر کسیطرح بسر ہوتی
تھی اسکے بعد روزگار کے ذریعہ سے ہرشل کا شہر ہیلیفکس Halifax
مین جانا ہوا اور وہان اوسکی حالت دنیوی روبترقی ہوئی مقام باتھ
Bath مین ہرشل کو علم ہیئت کی تحصیل کا شوق ہوا اور بڑی محنت
اور مشقت سے اس فن مین اوسنے بہت کچھہ دستگاہ بہم پہونچائی چونکہ بیزری
دامنگیر تھی اسلئے ہرشل دوربین مول سے نہین سکتا تھا آخر کار اوسے یہہ
سوجھی کہ ایک دوربین خود بنائی چنانچہ کوشش بلیغ کے بعد اوسنے نیوٹن
کی وضع کا تیار کیا یہہ دوربین اوسکے ہر وقت کا ساتھی تھا اور اوسکو تحقیقات
علمی مین اسکے ذریعہ سے اعانت ہوتی تھی مختصر یہہ کہ ہرشل کو یہہ دم اجرام فلکیہ
کا خیال رہا کرتا تھا اور تحقیقات سماویہ کے سوا اوسے اور کوئی کام نہ تھا آخر
ہرشل نے ایک ستارہ ذو ذنب یعنے دمدار تارے کے وجود سے اہل یورپ
کو خبر دی بعد ازان معلوم ہوا کہ وہ ستارہ جسے اوسنے ذو ذنب سمجھا تھا وہ
بھی اسی آفتاب کے علاقہ کا سیارہ ہے ہرشل کی یہہ تحقیق ۱۷۸۱ء مین ظہور مین
آئی تھی اس اظہار لیاقت نے ہرشل کو مشہور خاص و عام کردیا چنانچہ
جارج سوم شاہ انگلستان نے اوسے اپنی خدمت مین رکھہ لیا اور چار ہزار
روپیہ سالانہ اوسکی تنخواہ کردی سلطانی ملازم ہونیکے بعد ہرشل قصر
شاہی کے قریب رہنے لگا اوسکی بہن جو حالت مفلسی مین بھائی کی شریک
غم تھی وہ تمام عمر ہرشل کی تحقیقات مین بہت قابلیت کے ساتھہ

اعانت کرتی رہی ہرشل نے اخرکار ایک بڑی دوربین تیار کیا کہ جسکے برابر کوی دوسری دوربین ہرشل کے زمانے مین موجود نہ تھا مختصر یہہ کہ اپنے ہاتھہ کی بنائی ہوئی دوربینون کے ذریعہ سے چار سال کی محنت مین اس یکتاے روزگار نے خوب ہی اسمان کی سیر کی اور اہل زمین کو بہت سے اجرام فلکی اور اونکی گردشون سے اطلاع دی تحقیقات ہرشل کے پڑھنے سے عقل حیران ہونے لگتی ہے او قدرت خدا یاد اتی ہے بلا شبہہ علم ہیئت کی تحصیل سے انسان خالق کون و مکان کی صنعت کا قائل ہوتا ہے اور خداے تعالے کی عظمت اوسکے دل مین پیدا ہوتی ہے بہر حال اب تحقیقات ہرشل کی طرف لحاظ کرنا چاہئے کہ اس یکتاے روزگار نے اپنی کوشش بلیغ سے علم ہیئت میں کیا کیا ترقیان کی ہین واضح ہو کہ سنہ ۱۷۸۱ء کے قبل کسیکو نہ معلوم تھا کہ کوئی اور بھی سیارہ جسے یورینس کہتے ہین اس نظام شمسی کے متعلق ہے لیکن اسکے وجود سے ہرشل نے خبر دی جیسا کہ بالا ذکر ہو چکا ہے بعد ازان سنہ ۱۷۸۷ء مین دو اور ستارے ڈہونڈھ نکالے جو یورینس کے گرد پھرتے ہین اور یہہ سیارے یورینس کے تابعین سے ہین قبل اسکے ہم ہرشل کی اور بھی تحقیقات سے خبر دین ہم چاہتے ہین کہ بطور مختصر نظام شمسی کے احوال بیان کرین اور یہہ اس نظر سے تاکہ ہرشل کی تحقیقات کی کیفیت وضاحت کے ساتھہ سمجھہ مین ائیگی۔

واضح ہو کہ تحقیقات حال سے ثابت ہوتا ہے کہ افتاب کے گرد چند سیارے پھرا کرتے ہین اور اونکو حرکت دوامی کے سبب سیارہ کہتے ہین ان سیاروں کے حرکت

ہے اون ستارون سے جو گرد افتاب کے پھرا کرتے ہین علم ہیئت سے معلوم ہوتا ہے کہ افتاب کو سکون ہے یعنے اگر کچھ حرکت ہے تو اس وضع کی حرکت نہین ہے کہ جیسا کہ سیارون کو ہے بہرحال افتاب کی یہہ کیفیت ہے کہ یہہ اپنی قوت جاذبہ کے ذریعہ سے اور سیارون کو اپنی طرف کھیچتا ہے اور سیارے قوت ہاربہ کیوجہ سے افتاب سے بہاگنا چاہتے ہین غرض اس کینچ کھانچ مین ہوتا ہے کہ سیارون کو افتاب کے گرد گھومنا لازم اجاتا ہے اوسیطرح جیسے کہ کوئی رسن مین پتھر باندھکر گھوماوے تو ناچار پتھر گھومے گا اس مثال سے قوت ہاربہ اور قوت جاذبہ کی کیفیت سمجھی جاتی ہے کسواسطے کہ رسن حالت بالا مین قوت جاذبہ کے فعل کی جگہ متصور ہے ہرچند آفتاب اور کسی سیارے کے درمیان مین کوئی رسن یا زنجیر نہین ہے تاہم افتاب اور سیارون کی وہی کیفیت ہو رہی ہے جیسا کہ کوئی شخص رسن مین پتھر باندھکر گھماوے مختصر یہہ ہے کہ کشش افتابی اور کشش باہمدگر اور قوتہاے ہاربہ باہمدگر کا نتیجہ یہہ ہوا ہے کہ افتاب کے گرد چند ستارے گھوما کرتے ہین اور اس گروش خاص کیوجہ سے سیارے کہلاتے ہین جو سیارہ کہ افتاب کے نہایت قریب ہے وہ عطارد ہے اوس سے کوئی دوسرا قریب تر سیارہ نہین ہے اسی لئے اوسے سیارہ اول کہہ سکتے ہین اسیطرح یہہ ارض سیارہ ثالث ہے اور یہہ سیارہ بھی اوسیطرح افتاب کے گرد پھرا کرتا ہے جیسے اور سیارے پھرا کرتے ہین زمانہ سابق سے اب سیارون کے عدد بڑھ گئے ہین بدین وجہ کہ سابق کے حکما کو چند سیارون کے وجود سے اطلاع نہ تھی مثلاً یورینس کی خبر کسی حکیم کو

ہرشل کے قبل نہ تھی اسیطرح ممکن ہے کہ حقیقتے سیارے کہ اسوقت معلوم ہو چکے ہین انکے سوا اور بھی سیارے اس نظام شمسی کے متعلق ہون جنکے وجود سے حکما سے ایندہ خبر دین یا تا قیامت اونکے وجود سے انسان کو اطلاع نہو سکے۔

واضح ہو کہ بعض اون سیارون مین ایسے بھی ہین کہ جنکے گرد اور بھی سیارے گردش کرتے ہین اور یہہ سیارے اون بعض سیارون کے تابعین سے ہین جسطرح ہر سیارہ افتاب کے گرد پھرتا ہے اوسیطرح یہہ سیارے بعض سیارون کے گرد پھرا کرتے ہین مثلا یورنس سیارہ ہونے کے سبب سے افتاب کے گرد پھرتا ہے تو اسکے تابعین یورنس کے گرد پھرتے ہین اور جہان جہان یورنس جاتا ہے وہان وہان خادم کے طور سے اوسکے تابعین بھی گردش کرتے ہوئے ساتھ رہا کرتے ہین اسی لئے ان خوادم کو اگر دوم قسم کا سیارہ کہیے تو بجا ہے کسواسطے کہ انہین ہر چند افتاب کی گرد پھرنا نصیب ہوتا ہے تاہم اونکی یہہ گردش اون سیارون کے بالواسطہ ہے جنکے یہہ سیارے خوادم ہین اسیطرح قمر سیارہ ارض کا خادم ہے یعنے یہہ آفتاب کے گرد بالواسطہ گردش کرتا ہے کسواسطے کہ اصل قمر کا کام یہہ ہے کہ ارض کے گرد گردش کرے جیسا کہ ایک مہینے مین قمر ایک پوری گردش ارض کے گرد کرتا ہے مگر چونکہ خود سیارہ ارض افتاب کے گرد پھرا کرتا ہے اور ایک گردش سال ۱۲ مہینے مین سطے کرتا ہے تو اس سیارہ کے خادم ہونے کے سبب سے قمر کو بھی بالواسطہ افتاب کے گرد پھرنا نصیب ہو جاتا ہے۔

اب تحقیقات ہرشل کیطرف لحاظ درکار ہے اس کیتسے روزگار نے زحل

کا نام ریورنڈ سمویل براون ہے مولد ڈاکٹر براون کا مقام کرکبرک ہے اور سال پیدائش
سنہ ۱۷۷۸ء ہے اس حکیم کی پیدایش کے تہوڑے روز بعد اسکے باپ نے وفات
حیات کی اور بعد ازان اوسکا چچا کپتان اسمتہ (
کچھہ زمانے تک اوسکا خبرگیران رہا بہرحال بعد اختتام تعلیم کے ڈاکٹر براون
ڈگلڈ اسٹیورٹ کی جگہ پر فلسفہ کا مدرس مقرر ہوا اور اس عہدے کے انجام دہی
سے اس حکیم کی اعلے درجہ کی لیاقت ظاہر ہو گئی [illegible] اس حکیم نے پہلے قانون کی تحصیل
کی تھی بعد ازان علم طبابت بھی سیکھا تہا اور اوائل مین اوسے شاعری سے بھی ذوق
تہا مگر ڈاکٹر براون کی شہرت اوسکے اجتہادات فلاسفہ کی بدولت ہے علم نسبت
علت و معلول کے بارے مین ڈاکٹر براون کا یہہ مذہب ہے کہ علم نسبت بالبداہت
ہوتا ہے یعنے یہہ ایسا علم نہین ہے کہ انسان کو تجربہ یا نظر کے ذریعہ سے حاصل ہوتا
ہو اس مذہب کی بدولت ڈاکٹر براون کو ہیوم کے شکوک سے نجات کی صورت
نظر آئی [illegible] یہہ حکیم اس قدرت کا آدمی تہا کہ اوسکے ہم عصر اوسکی وفور لیاقت
کو نہایت تعجب کی آنکہہ سے دیکھتے تھے اور اوسکی فصاحت اور طباعت اور زور تقریر
کا یہہ اثر اوسکے سامعین پر پیدا ہوا تہا کہ وہ سب کے سب یہی سمجھتے تھے کہ ڈاکٹر براون
سے بہتر حکیم کوئی نہین پیدا ہوا ہے ارباب علم سے اس حکیم کی تصانیف پوشیدہ
نہین ہین پوشیدہ یہہ شخص نہایت قابل تہا مگر یہہ نہین ہے کہ تمام حکما پر ڈاکٹر براون کو
فوق حاصل ہے مثلا جان لاک مولف کی دانست مین ڈاکٹر براون سے
افضل ہے —

# جیمس مل (James Mill)

اس شخص نے پہلے ایک چھوٹے سے اسکول مین تعلیم پائی اور بعد ازان کچھ
روز تک ایک امیر کے گھر مین پڑھاتا رہا آخرکار فارغ التحصیل ہونے کی نظر سے
شہر ایڈنبرگ (Edinburgh) کے مدرسہ مین داخل ہوا اور یہان اسنے
زبان یونانی مین کمال بہم پہونچایا اس شہر سے جیمس کا لندن کو جانا ہوا اور لندن
مین ایک اخبار موسوم بہ لٹرری جرنل (Literary Journal) کا کارسپانڈنٹ
بنا اور جو کچھ تحریر کیا کرتا تھا وہی اوسکی اوقات کا ذریعہ ہوا کرتا تھا جب اخبار
چھپنا موقوف ہوگیا تب اوسنے دوسرے اخبار موسوم بہ ایڈنبرگ ریویو
(Edinburgh Review) مین کارسپانڈنٹی شروع کی ۱۸۰۶ع مین جیمس نے تاریخ
ہند کی لکھنی شروع کی اور ۱۸۱۸ع مین اوسکی یہہ تصنیف اختتام کو پہونچی
اس کتاب کی اکثر لوگون نے بہت کچھ توہین کی تھی چنانچہ لارڈ میکالے
(L. Macaulay) نے تو ہجو کا کوئی دقیقہ مصنف اور تصنیف کی نسبت
اوٹھا نہین رکھا ہے بہرحال رفتہ رفتہ اوسکی تصنیف کی قدر ہونے لگی یہانتک
کہ اب کے زمانے مین وہی کتاب بہترین تواریخ ہند تصور کیجاتی ہے اس تصنیف
کے سوا جیمس کی اور بھی کتب مصنفہ ہین بیشتر کتابین علم سیاست مدنی مین ہین
مگر جس کتاب کی تصنیف کی بدولت جیمس فرقہ حکما مین شمار کیا جاتا ہے وہ ایک
کتاب ہے جسکا موضوع تحقیقات قوائے نفس ذہن ہے یہہ حکیم بمقام مانٹروز
(Montrose) ۱۷۷۳ع مین پیدا ہوا تھا اور بمقام لندن ۱۸۳۶ع مین

عالم فانی سے گذر گیے -

## سر ولیم ہملٹن S. W. Hamilton

یہہ حکیم معقولیون کا امام ہے اور کوئی فلسفی ارسطو طالیس کے بعد یوروپ مین اسکا ہمسر نہین پیدا ہوا جو اشخاص اس یکتاے روزگار کے تصنیفات سے واقف ہو نگے وہ اس امر کی نسبت بخوبی گواہی دے سکتے ہین کہ اس حکیم کا دماغ انتہا کا عالی تہا اور اوسکی طبیعت غایت اہی رسا تہی موٗلف کو سر ولیم کے تصانیف سے اونکے لکچر کے دونون جلدون کے پڑھنے کا اتفاق ہوا ہم افسوس کرتے ہین کہ یہہ جلدین ابہی تک اردو یا عربی زبانون مین ترجمہ نہین ہوئی ہین اگر ایسا ہوتا تو منصف مزاج اشخاص سر ولیم کے زور اجتہادات کے ضرور قایل ہوتے موٗلف کو سر ولیم کے ایک نامی شاگرد سے علم فلسفہ کی تحصیل کا اتفاق ہوا ہے یعنے جب موٗلف پٹنے کے کالج مین طالب العلم تہا تو ان دنون جناب مسٹر مکرندل صاحب (J. W. McCrindle) علم فلسفہ کا درس دیتے تہے اور موٗلف بہی اونکے خرمن مضامین کے خوشہ چینون سے تہا جیسے سندی عالم صاحب ممدوح ہین اوسے زمانہ جانتا ہے اور حق تو یہہ ہے کہ اسوقت مین اونکی ذات بہت ہی غنیمت ہے اونکی تعریف موٗلف صرف اپنے اسی قول پر ختم کرتا ہے کہ صاحب معز الیہ قولاً فعلاً فلسفی ہین بہر حال اب اونکے اوستاد کی سوانح عمری پر لحاظ درکار ہے -

واضح ہو کہ سر ولیم کو تحصیل علمی کا اتفاق اکسفورڈ مین ہوا ہے فراغ حاصل کیا ہونے کے بعد سر ولیم اسکاٹ لینڈ کے بارشٹرون مین داخل ہوئے تہے مگر اونکی بارشٹری کا

کو فروغ ہوا اور اخرکار پھر مدرسہ ہی کیطرف اونکو انا پڑا ۱۸۲۱ء مین صاحب ممدوح فن تاریخ کے مدرس مقرر ہوئے اور بعد ازان اونهین منقولات کی پروفیسری کا عہدہ حاصل ہوا اس عہدہ پر یہہ از ۱۸۳۶ تا آخر عمر تک بحال رہا سوا اسکے سر ولیم کو اور بهی علمی عہدے نوکری خاص کے سوا متعلق تھے مختصر یہہ کہ سر ولیم سے نے پڑھنے اور پڑھانے کے سوا کوئی دوسرا کام نہین کیا ہے اور عنفوان عمر سے تا دم مرگ مشغلہ علمی سے کبھی خالی نہین رہے ع بدین نور برین ناو بدین مرد —

سر ولیم کے تصانیف کی قدر صرف انگلستان ہی مین نہین ہوئی ہے تمام یورپ اس یکتائے روزگار کے زور اجتہادات کا قائل ہو رہا ہے سر ولیم کے تصانیف یورپ کے مختلف زبانون مین ترجمہ ہو گئے ہین اور مختلف ملکون مین حکما اس ارسطوئے دوران کی یکتائی کے قائل ہین —

سر ولیم کی ولادت بمقام گلاسگو (Glasgow) ۱۷۸۸ء مین واقع ہوئی تھی اور وفات بمقام اڈنبرگ (Edinburgh) ۱۸۵۶ء مین ہوئی —

## جان اسٹورٹ مل (J. S. Mill)

یہہ شخص جیمس مل کا بیٹا ہے عنفوان شباب مین جان اسٹورٹ مل ایسٹ انڈیا ہوس مین (E. I. House) کرانی تھا مگر رفتہ رفتہ ایک بڑے عہدہ پر پہونچ

کیا ہے یہ شخص اخبارات علمی مین اپنے تحریرات چھپایا کرتا تھا مگر جس
کتاب کی تصنیف سے یہ شخص حکماے وقت مین داخل ہوا وہ ایک کتاب
علم منطق مین ہے اوسکی یہ تصنیف نہایت حجیم ہے اور بڑی واقفیت علمی سے خبر دیتی
ہے افسوس ہے کہ یہ کتاب عربی یا فارسی یا اردو مین ترجمہ نہین ہوئی اگر ترجمہ
ہو جاتی تو ہمارے ہند کے لوگون کا یہ خیال کہ انگریزی مین معقولات کی کتابین
نہین ہین بالکل زائل ہو جاتا اس حکیم نے بہت سی کتابین تصنیف کی ہین بعضے
انمین علم سیاست مدنی سے بوضاحت تمام خبر دیتی ہین ۱۸۰۶ء مین پیدایش اس
حکیم کی ہے اور چند سال گذرے ہین کہ اس یکتاے زمانہ نے ودیعت حیات
کی ہے واضح ہو کہ اس شخص کا باپ بھی مرد نامور تھا اور خود یہ شخص بھی نامور اور
نکلا انما ہر ہے کہ باپ بیٹے دونون ایک دوسرے کے لئے موجب افتخار رہے

پدر نامدار و پسر نامجو

تمت

# غلطنامہ کتاب مراۃ الحکما

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | پرووز | پرواز |
| ۳ | ۷ | پہناز | × |
| ۴ | ۸ | غاوی | ادی |
| ۶ | ۱۰ | خیالی | خیالیہ |
| ۱۶ | ۷ | مواقف | ہوئی تھی |
| ۲۵ | ۹ | السیکی | اسیکی |
| ۲۶ | ۷ | ہیتنی | ہبنی |
| ۳۲ | ۳ | گمر عالم ریاضی کو مسائل علم ہیئت کی ہمیت وتوقیر تمام تر رہتا ہے | |
| + | + | | × |
| + | + | | + |
| ۳۲ | ۱۰ | | ء |
| ۳۳ | ۲۴ | موافقت اکرای | موافق آکرای |
| ۳۴ | ۱۲ | کئی | ا |
| ۳۵ | ۷ | کے مسائل | × |
| ۴۵ | ۹ | ایسی | اس |
| ۴۶ | ۱ | حب | بھی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴ | نسبت | سبب |
| ۵۴ | ۱۲ | الاذا | الاراء |
| ۶۳ | ۵ | سے | × |
| ۶۳ | ۹ | ہیں | × |
| ۶۵ | ۷ | گوہرریزی | گوہرریزی |
| ۶۶ | سطر ۲ سے کے بعد جو خط کھینچا ہوا غلط ہے | | |
| ۶۷ | ۱۷ | بانانعاق | بااتفاق |
| ۷۲ | ۱۳ | وغیرہم | وغیرہ |
| ۷۹ | ۶ | درک | × |
| ۷۹ | ۶ | ہیں | ہے |
| ۸۱ | ۱۰ | منصرف | منصرفہ |
| ۸۲ | ۱۵ | ضار | ضار سے |
| ۸۷ | ۸ | رومیان | رومیان |
| ۸۸ | ۶ | مائل | سال کے |
| ۸۹ | ۵ | سمجھتا | سمجھا |
| ۸۹ | ۱۲ | تقفحی | تصفح |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۹۱ | ۷ | جسکے | جسکی |
| ۹۲ | ۱۲ | حسیات | نہ حسیات |
| ۱۰۱ | ۱۵ | سے | کی |
| ۱۰۵ | ۱۶ | جسمانی | جسمًا و |
| ۱۰۶ | ۸ | علم | × |
| ۱۰۷ | ۹ | ہوگی | نہ ہوگی |
| ۱۰۹ | ۶ | [illegible] | [illegible] |
| ۱۰۹ | ۱۹ | واہبیہ | ذاہبیہ |
| ۱۱۰ | ۷ | چاہتے | چاہیئے |
| ۱۱۰ | ۱۴ | گی | کی |
| ۱۱۵ | ۳ | ذہن | ذہن کو |
| ۱۱۷ | ۱۸ | × | [illegible] |
| ۱۱۷ | ۱۶ | تواے | قواے |
| ۱۱۸ | ۱۵ | اوسیقدر | اوسقدر |
| ۱۱۸ | ۱۹ | کے | کی |
| ۱۲۳ | ۱۲ | واحدہ | واحد |
| ایضاً | ایضاً | واحدہ | واحد |
| ۱۲۳ | ۱۳ | حمل اولے | حمل اولے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳ | ۱۴ | حمل اولے | حمل اولی |
| ۱۲۴ | ۶ | ذریعہ | ذریعہ سے |
| ۱۲۴ | ۱۳ | واحدہ | واحد |
| ۱۲۶ | ۱۰ | حمل اولے | حمل اولی |
| ۱۲۷ | ۷ | ایسی | اسی |
| ۱۲۹ | ۱ | کو | × |
| ایضاً | ۲ | ارکی | اونکی |
| ۱۳۲ | ۱۱ | سے تقریر | کی تقریر |
| ایضاً | ۱۵ | القبالی | القبالیہ |
| ۱۳۵ | ۱۴ | کہ بر کلی | کہ اگر بر |
| ۱۳۶ | ۱۴ | صدرے | صدرا |
| ۱۳۸ | ۲ | رکھے ہو | رکھی ہو |
| ایضاً | ۴ | پیش نظر ہے | پیش نظر |
| ایضاً | ۱۱ | ہوتی ہے | ہوسکتے ہیں |
| ۱۴۲ | ۹ | ذرک | درک |
| ۱۴۳ | ۱۶ | ہے کی | کی ہے |
| ۱۴۵ | ۸ | سمجھتا تھا | سمجھا تھا |
| ۱۶۲ | ۴ | صاحب | صاحب سے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲ | ۴ | سمجھتا ہے | سمجھا ہے |
| ۱۶۳ | ۹ | کی | کے |
| ۱۶۸ | ۱۸ | کی | کا |
| ۱۷۰ | ۱ | ہے | مراد ہے |
| ۱۷۲ | ۸ | غمرض | غرض |
| ۱۷۴ | ۱۰ | محفوظ | محظوظ |
| ۱۷۶ | ۵ | نفس ذہن سے | |
| ٭ | ۴ | قوائے فاعلیہ قوائے حس ظاہری | ٭ |
| ٭ | ۴ | وقوائے حس باطنی مراد ہیں | ٭ |
| ۱۷۷ | ۴ | ہے | ہیں |
| ۱۷۹ | ۱ | اون | دوم اون |
| ایضاً | ۵ | خفیہ | خفتہ |
| ۱۸۰ | ۳ | جمیت | جمعیت |
| ایضاً | ۱۳ | نہ | ٭ |
| ایضاً | ۱۴ | ذریعہ سے | ذریعہ |
| ۱۸۲ | ۴ | کا | ٭ |
| ایضاً | ۱۰ | قوی | قوے |
| ۱۸۲ | ۱۲ | ملاہت | مذہب |
| ۱۸۳ | ۱ | مذاہت | مذاہب |
| ایضاً | ۵ | اون | اون کو الف |
| ۱۸۵ | ۳ | تم | فہم |
| ۱۸۵ | ۱۲ | موتی | موئی |
| ۱۸۶ | ۳ | متخلخل | متخلخل سے |
| ایضاً | ۱۴ | ایسے | ایسی |
| ۱۸۹ | ۱۳ | نہ | ہر |
| ۱۹۰ | ۱۲ | زمین | زمین سے |
| ۱۹۷ | ۹ | خوب حافظہ | قوت حافظہ |
| ۲۰۲ | ۱۴ | زہب | مذہب |
| ۲۰۳ | ۱۶ | ہماری فہم ہیولی | ہمارا فہم ہیولی |
| ایضاً | ایضاً | کہتی ہے | کہتا ہے |
| ۲۰۶ | ۱۷ | ہماری کچھ کہتی ہے | ہمارا کچھ کہتا ہے |
| ۲۰۹ | ۱۰ | کی ایجاد | کا ایجاد |
| ۲۱۶ | ۹ | ظاہریہ کی | ظاہریہ کے |
| ایضاً | ایضاً | بحث | سکے |
| ۲۲۰ | ۱۴ | حیونات | حیوانات |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۲۱ | ۱۱ | ایشان | زبان |
| ۲۴۳ | ۳ | ذوق کے | ذوق کی |
| ۲۴۵ | ۱ | کی ایجاد | کا ایجاد |
| ایضاً | ایضاً | ہوسکتی تھی | ہوسکتا تھا |
| ۲۴۸ | ۱۰ | ہوتا | ہوتا |
| ۲۴۹ | ۱۳ | تو | تو بھی |
| ایضاً | ۱۶ | پتلا | پتلی |
| ایضاً | ۱۶ | ہوتا | ہوتی |
| ۲۵۸ | ۲ | بالبرایخ | بالبرانخ |
| ۲۶۶ | ۱۳ | ابر فضیلت | پر افضلیت |
| ۲۷۱ | ۲ | آمد چشم | رمد چشم |
| ۲۷۲ | ۹ | عصبہ انظاریہ | اعصاب انظاریہ |
| ۲۷۳ | ۱۳ | رنگک | رنگ |
| ۲۷۵ | ۱۸ | یورپ کا قول | حکماے یورپ کا قول |
| ۲۷۶ | ۱۴ | ہومر | ہیومر |
| ۲۷۷ | ۱۳ | بیہ | [illegible] مخلوق |
| ۲۷۸ | ۵ | یو مبرد | جو مجرد |
| ۲۷۹ | ۱۶ | یون | کون |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ایضاً | ۱۷ | یون | لون |
| ۲۸۴ | ۱ | ہین | " |
| ۲۸۷ | ۱۶ | بون | لون |
| ۲۹۹ | ۱۱ | سیری کی حساب | سیر کے حساب |
| ایضاً | ۱۶ | جسمانی | جسم نورانی |
| ایضاً | ۱۸ | نوار | انوار |
| ایضاً | | ضعف | مین ضعف |
| ۳۰۰ | ۷ | ذیل | ذیل سے |
| ایضاً | ۱۵ | بسیطہ | بسیطہ سے |
| ایضاً | ۱۷ | ہون | ہین |
| ۳۰۱ | ۴ | کی ایجاد | کا ایجاد |
| ایضاً | ۵ | ائی ہے | آیا ہے |
| ایضاً | ۷ | سوبیوس | سو برس |
| ۳۰۲ | ۱۲ | تضریح | تشریح |
| ایضاً | | | |
| ۳۰۷ | ۱۵ | انحرانیا | الخزن [illegible] |
| ۳۰۹ | ۱۰ | غلت | علت |
| ایضاً | ۱۵ | رنگ | " |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۰۹ | ۱۷ | انوا | اضوا |
| ۳۱۴ | ۵ | نشانہ | تشبہ |
| ۳۲۰ | ۹ | سے | ء |
| ۳۲۲ | ۱۷ | ہونیکی | ہونیکے |
| ۳۳۲ | ۲ | شئے | سے |
| ۳۳۳ | ۱۰ | [illegible] | [illegible] |
| ۳۳۳ | ۵ | سے | کیا جائے |
| ایضاً | ۷ | کیجائے | کیا جائے |
| ۳۴۵ | ۱۷ | ر | رہ |
| ۳۴۸ | ۴ | [illegible] | [illegible] |
| ۳۶۹ | ۱۲ | اعتبار | اعتباریہ |
| ۳۸۶ | ۱۰ | باکراہ | بہ اکراہ |
| ۳۸۷ | ۵ | صدتقالی | صدق متعالی |
| ۳۸۸ | ۱۱ | سن صغیر | صغیر سن |
| ۳۹۰ | ۱۲ | علت ناقصہ | علت نامہ |
| ۳۹۱ | ۸ | صدا | صدرا |
| ۳۹۳ | ۳ | اگر ذات | اگر داخل ذات |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۹۳ | ۴ | ہرگونہو | ہرگونہ |
| ۳۹۵ | ۷ | [illegible] | [illegible] |
| ایضاً | ۱۰ | ایجاد | اتخاذ |
| ۳۹۶ | ۵ | پہنائی | پہنائے |
| ۳۹۸ | ۱۳ | بھی | ہی |
| ایضاً | ۱۴ | نشو و نما ہو | نشو و نما ہوئی |
| ۳۹۹ | ۱۰ | اہی | × |
| ۴۰۱ | ۱ | [illegible] | [illegible] |
| ایضاً | ۵ | کی | کے |
| ایضاً | ۱۰ | گئے ہیں | گئے ہیں |
| ۴۰۲ | ۱۷ | ملا | × |
| ۴۰۳ | ۴ | اصل تصنیف | اصول تصنیف |
| ایضاً | ۱۲ | میکا کے | میکا لے |
| ایضاً | ۱۴ | کی ایجاد | کا ایجاد |
| ۴۰۴ | ۵ | چوگالی | جوگالی |
| ۴۰۵ | ۱۳ | اسے | ہو |

# PREFACE.

THIS book Miraatool Hukama (The Mirror of Philosophers) lays claim to no other originality than this that it presents to the Urdoo knowing class of people an ample field of Metaphysical research hitherto untrod by any vernacular writer. In fact I make no pretence of giving to my countrymen a new discovery in the region of metaphysics in general or in the province of Mental Science. Certainly, I have not treated in this book of, a new theory of the intellectual operations which the learned and enterprising Arabs did not know or which the deep penetration and the great genius of modern thinkers have not advanced. But a claim to attention, if this work possesses any, is grounded on the fact that I have systematically and scientifically cemented together the metaphysical views hitherto promulgated by some of the distinguished speculative authors both of Europe and of Asia. Since in this book Mental Science has been treated of in Urdoo, for those who understand the language and have not had occasion to study Arabic and English, I think this my humble production can serve as an introduction to such mighty authors as ARISTOTLE, DES CARTES, JOHN LOCKE, BISHOP BERKELEY, DAVID HUME, DR. REID, Sir WILLIAM HAMILTON, AVICENNA, ALGAZALI, ALHAZEN, SUDROODEEN of SHIRAZ, MULLA JELAL, NUFEES as well as other distinguished Scientific writers of both the continents.

THE difficulty I had to encounter in treating of the learned subject of Metaphysics in my mother tongue consisted in the insuitability of the language for scientific purposes. I was therefore obliged to borrow appropriate terms from Arabic writers not liking at all to coin words pleasing my own fancy. Those who understand the classical language of the Saracens cannot help

admiring its copiousness since it affords a suitable expression for every different modification of thought. Then by so doing I have not only saved myself from the crime of puzzling my readers with odd expressions of my own creation, but also kept up a profound regard for a language highly esteemed by our forefathers and still deeply venerated by the living generation. M[illegible] if I were to introduce words of my own coinage, I would be under the necessity of annexing to this work a big vocabulary of my queer inventions as my vocal creatures I am sure would not lack of 5000 in number. Those who are acquainted with the nature of the Urdoo language, must acknowledge the fact of its being composed of a mixture of too many Arab[illegible] and Persian words. I can quote isntances even of Sanscrit and English words being picked up by both the metrical and the prose writers of Lucknow and Delhi, but I dare say no one can point me out any standard author arbitrarily coining words at the dictate of his fancy. Surely then my introduction of Arabic Scientific terms in Urdoo cannot be reasonably questioned by one who is an impartial and compotant judge of the Urdoo language.

To convey a general idea of this book, I deem it expedient to draw out a short sketch of its contents. Some pages in the beginning have been devoted to preliminary discourses on the importance of the subject, the culture of the human mind, the mode of conducting scientific enquiries, the impediments to our knowledge of the mind, the nature of a certain and of an uncertain science, the causes which operate to render a science certain or uncertain and so forth.

Entering on the subject of the Human mind, I have commenced with the Psychological theories of some of the celebrated philosophers of Greece. Also by the way of comparision the Arab and the Hindoo doctrines of the soul have been introduced. This portion of my work treats of Realism, Dualism, the Transmigration of the soul, the theories

of Form and Matter as well as other questions related to Psychology. I have next taken up the Philosohpy cultivated by the Mohamedans under the patronage of the Abysside Caliphs at Bagdad. This portion of my work will show the indefatiguable exertions of the Saracens towards the cultivation and amelioration of sciences in general. As to the philosophy taught in the Arabian Schools during the 9th and 10th centuries, I have pointed out that it was no other than the philosohpy of ARISTOTLE. Also it will appear from my subsequent writings that the Arabs had their schoolmen and that scholasticism still prevails throughout the Mahomedan countries in Asia. I can with the greatest precision claim that the thinkers of the East unlike their brothers of the West are still thorough peripatetics. To give an idea of the unvaried classification of the mental powers as recognized by the speculative writers of the East, I have by way of specimen fixed upon that of Avicenna the most learned of the Arab philosophers. The Saracens seem to cherish the notion of having derived their knowledge of the said classification from the Greek philosophers; but whatsoever their source of knowledge be, it is unquestionably true that they have blindly adhered to a classification in its very nature defective and confused. Next to Avicenna I introduce to my Readers, the celebrated IMAM ALGAZALI. The sceptical views of this original thinker, whom S. W. HAMILTON commends as a philosopher truly deserving the title of IMAM, have been clearly laid down in a separate chapter. I should think the Imam's scepticism as much deserving attention as that of DAVID HUME. It appears from the writings of ALGAZALI that he is essentially the sceptic of the Arabian Philosophy though his life did not close in doubt. For on his conviction of the powerlessness of Reason he fled to faith and renounced philosophy for the mysticism and ecstasies of the *sufies*.

Having done with the Arabian Philosophy, I have summarily

described the period in which the Schoolmen flourished. In this portion of my work, I have taken care to explain that the Schoolmen were no other than the Philosophers and divines of the middle ages who had adopted the system of ARISTOTLE, and whose works bear a close resemblance to those of Arabian authors treating of religion and Philosophy on the Aristotolean principles. I have then proceeded to shew how the Scholasticism received a fatal blow after it had reigned for 000 years in the Schools of Europe. As a matter of course, Lord BACON and DES CARTES next make their appearance at the stage of a new drama of Philosophy.

THE subsequent portion of my work expounds the Cartesian system, explains the conflicting views of the modern Philosophers relating to the puzzling question of Intuitive knowledge, handles with the subtle doctrines of Real'sm Conceptualism and Nominalism, dis-cusses the idealistic and the sceptical views of BERKELEY and HUME, points out the self contradictory arguments of Dr. REID, presents a detailed classification of the functions of the Human mind, treats of the external senses in separate chapters and lastly dwells on the Law of Causation and the Principle of Induction.

IT will appear from the above statements that this work besides treating of the grand subject of the Human Mind bears also an historical aspect. Had any work existed in Urdu containing a systematic description of the stages through which Philosophy has passed, I would not have taken the trouble of entering into Historical facts connected with the present subject. FOR similar reason I have directed my attention to physiological truths describing the nervous system, the circulation of blood, the construction of the organs of sense and so forth. In some places the mistakes of the Arab Physiologists have been exposed and the corrections specially of those committed by Avicenna and his followers

in connection with the membranes and humours of the eye are chiefly deserving attention. Besides Physiolology, I have purposely devoted some pages to Optics, Astronomy, Accostics &c. simply with a view to enhance the scientific knowledge of my Urdoo Readers. In the end a Biography has been annexed to convey historical informations about Philosophers in a pleasing manner.

In the portion of the work which treats of the classification of the Mental powers, I have fixed upon that of S. W. Hamilton in preference to those of other thinkers taking care to mention beforehand the stereotyped classification of the East. Most likely this deviation like other deviations from the established course of the oriental speculative writers will produce an unpleasant sensation in the minds of the present Moulvies, who will, I am sure, consider me and the original thinkers a set of down right heretics in the world of Philosophy. In the existing state of metaphysics cultivated by the Mahomedans of India, there will be a strong presumption against me, since this book is an attempt to effect a revolution in the Philosophical views long entertained by Farabic, Avicenna and their followers forming the grand retinue of the far-famed Stagyrite. But in case my learned friends, I mean the Moulvies, will shake off their prejudices on an attentive perusal of this my humble production I sanguinely hope they will at last do justice to the deep enquiries made into the human mind by the modern thinkers of the West. To tell the truth there is no Arabian work treating of Mental Science. By this bold assertion I do not mean to say that the Arabs have not furthered the cause of Metaphysics. I can with the greatest precision point out more than a dozen metaphysical works which are commonly studied by the Mahomedan Scholars of India, but I dare say no one can name me a single copy treating of Mental

Science. No oriental speculative writer has diligently and properly attended to the functions of the mind, in consequence of which we regret to find Mental Science in a backward state throughout the Mahommedan countries in Asia. I am sure no Arabic Scholar can properly draw a line of demarkation between the province of metaphysics in general and that of Menta Science. I therefore flatter myself that a proper attention to my Miraatool Hukama will do good to those Arabic Scholars who are prone to the study of Aristotolean metaphysics.

I may add that in the execution of my tsak, I have from its very commencement eagerly wished to confer some benefit on my countrymen most of whom are equally strangers to English and Arabic. I think this is an attempt on my part to make my countrymen aspire for the learning and the Sciences of the West, to invite my co-religionists to taste the honey of the European Sciences, and lastly to convince the prejudiced sect of the old-typed moulvies, that Europe at present occupies the highest position throughout the world in point of knowledge attainable by man. If I err not the Moulvies are the greatest impediment to the furtherance of my views—so that if these my learned friends be gained over to my side, I can justly hope that the future generation may turn out a more reasonable class of men than what their fathers are now. I would not be hyperbolical if I were to assert that our Moulvy Sahibs do really consider it a sin to ascribe any thing recommendatory to Europe. This view as far as I know has no religious basis to stand upon, but simply rests on their groundless belief of the imaginary excellence of the old scientific investigations.

Having briefly stated the nature and object of this my humble performance, I think it my duty to convey my sincere thanks to J. M. Lewes Esquire who has been pleased to take an interest

in the execution of my task. Under his wise directions, I have in seme portions of this work clearly shewn the advantages resulting from the cultivation of European Science. I have in his own words proved to my country-men "how necessary it is for them to go forward with the age instead of allowing themselves to be out-stepped and left behind by the sciences of the West." I have also explained to them that had the Europeans dis-dained outside aid when they were so far behind Arabia in Science and learning they would not have been in the advanced position they occupy now.